


# مطبوعات

# پروفیسر سیّد احتشام حُسین نمبر

ادارہ

حسن عابد ، واحد بشیر

راحت سعید، ڈاکٹر محمد علی صدیقی

معاونین

زیبا علوی ، رؤف نظامانی ، محمّد منظاہر

مجلس مشاورت

فارغ بخاری، عبداللہ ملک، ظہیر کاشمیری، خلیق ابراہیم خلیق

عبداللہ جان جمالدینی، رضا ہمدانی، خالد علیگ، اسلم رسولپوری

شاہد نقوی

علمی و ادبی کتابی سلسلہ نمبر-۱۳

| | |
|---|---|
| پہلا ایڈیشن | ستمبر ۱۹۹۳ء |
| تعداد | ایک ہزار |
| سرورق | اقبال مہدی |
| مطبع | مشہور آفسٹ پریس آف - آئی آئی چندریگر روڈ کراچی |
| ناشر | ارتقاء مطبوعات A/10 ولایت آباد<br>نمبر ۲ منگھو پیر روڈ - کراچی-۱۶ |
| قیمت | پاکستان: تیس روپے، بیرونی ممالک: پانچ امریکی ڈالر<br>چھ کینیڈین ڈالر |
| زر سالانہ | پاکستان: سو روپے، بیرونی ممالک: بیس امریکی ڈالر<br>پچیس کینیڈین ڈالر |
| دائمی خریداری | پاکستان: ایک ہزار روپے<br>بیرونی ممالک: ایک سو پچھتر امریکی ڈالر<br>دو سو کینیڈین ڈالر |


رابطہ کے لیے :-

بلوچستان
ڈاکٹر سید امیر الدین
بی ۲۱۵، بلاک-۲
سٹلائٹ ٹاؤن کوئٹہ
فون ۳۱۸۸۳

ABID JAFFREY
10-1235
RADOM STREET
PICKERING, ONANO CANADA
LIW1J3
REST.N.(416)8371661

# فہرست

## ہمارا موقف

# پروفیسر سید احتشام حسین سیمینار

ارتقاء کا بارھواں شمارہ اردو کے جید مارکسی ادیب و نقاد، محترم استاد اور ہر دلعزیز شخصیت پروفیسر سید احتشام حسین کے نام معنون ہے۔

ارتقاء کے پہلے شمارے ہی سے خصوصی گوشوں کے صفحات میں ہم نے ان شخصیتوں کی یاد تازہ کرنے کا سلسلہ شروع کر رکھا ہے جنھوں نے اپنی تخلیقات کے ذریعے علم و آگہی کے چراغ روشن کیے، سائنسی سوچ اور معروضی فکر کے دریچے وا کیے، حسن و خرد اور زندگی کی مثبت اقدار کو فروغ دیا اور انسانوں پر سیاسی سماجی، معاشی، فکری، ثقافتی اور جذباتی استحصال و جبر و ظلم کے خلاف جاری عالمی جدوجہد میں اپنا شعوری و تاریخی کردار ادا کیا۔ لیکن اردو ادبیات میں پروفیسر سید احتشام حسین ایک منفرد حیثیت کے حامل تھے چنانچہ ان کے کارہائے نمایاں کا اعتراف، انکی خدمات کو تہنیت اور ان کی شخصیت کو خراج عقیدت پیش کرنے کے لیے ارتقاء نے اس سال ۱۱ اور ۱۲ فروری کو ایک شاندار بین الاقوامی سیمینار منعقد کیا۔ اس سیمینار کی غایت بیان کرنے کے لیے دعوت نامے میں پس منظر کے طور پر

عرض کیا گیا تھا کہ " ملک کے ادبی، علمی اور فکری حلقوں میں اس مسئلہ پر دو آراء نہیں ہیں کہ اس وقت ہمارا سماج ایک ایسے دور سے گزر رہا ہے جب ہماری علمی اور ادبی کاوشوں میں زیادہ گہرائی کی ضرورت ہے۔

" ارتقاء کے ادارے نے متذکرہ بالا صورت حال کے پیش نظر یہ فیصلہ کیا کہ موجودہ ادبی صورت حال، تخلیق و تنقید کے باہمی رشتے اور ادب و سماج کے مابین فعال حرکیت کے مسائل پر غور کرنے کے لیے کلیدی اہمیت کے نقاد اور مفکر پروفیسر سید احتشام حسین کی انتہائی پروقار، متین اور متوازن شخصیت اور فکر کے حوالے سے آج کی ادبی صورتحال کی تفہیم کا بیڑا اٹھایا جائے۔

" پروفیسر احتشام حسین ایک ہمہ جہت شخصیت کے مالک تھے۔ شاعری اور افسانہ نگاری سے وہ بالالتزام دست کش ہوئے۔ ان کے سفرنامے اس صنف تحریر کے معرکہ آرا نمونے ہیں۔ ادبی تاریخ نویسی کو ان کی تحریروں نے اعتبار بخشا۔ ادبی تنقید کو ہمہ گیر نقد حیات کے طور پر متعارف کرانے اور مستحکم جانے والے رجحان ساز نقاد کے طور پر سید احتشام حسین کا نام نہ صرف اردو ادب بلکہ بالواسطہ طور پر ہندوستانی ادبیات میں ایک دائمی نقش ہے۔ بزرگوں، ہم عصروں اور خوردوں میں یکساں ہردلعزیز اور محترم ہونے کے ساتھ ساتھ وہ اساتذہ کے اس قبیلے سے تعلق رکھتے ہیں جس نے حقیقی معنوں میں اپنے شاگردوں کے ساتھ مثالی رشتۂ مؤانست استوار کیا اور یہی سبب ہے کہ آج برصغیر کی جامعات کے کئی اساتذہ اور نقاد ان سے براہ راست یا بالواسطہ رشتہ تلمذ رکھتے ہیں۔

" مجموعی ادبی صورت حال کو ایک ہمہ جہت ادب کے حوالے سے سمجھنے کا عمل اس لیے بھی مفید اور ضروری خیال کیا گیا ہے کہ آج کے ادبی افق پر جو کچھ بھی ہو رہا ہے یا ان کی موت کے بعد سے اب تک جو کچھ بھی ہو چکا ہے، اس بارے میں پروفیسر احتشام حسین نے بہت واضح اشارے کیے ہیں۔ ان کی تحریریں ہمارے لیے آج بھی ہم عصری حیثیت کا ساتھ دیتی ملتی ہیں۔

" پروفیسر سید احتشام حسین بین الاقوامی سیمینار ایک دور آرمیدہ، محترم و معتبر نقاد کے بارے میں محض بحث و تحسین کا موقع ہی نہیں فراہم کرے گا بلکہ اردو ادب کے حوالے سے ہمارے وقت کے معتبر نام خود شناسی اور خود تنقیدی کے سفر ہمیں نئی راہیں سجھائیں گے اور اس طرح شاید ہمارے سفر میں وہ احساس مسافت پیدا ہو سکے جو مفقود ہے۔

" پروفیسر سید احتشام حسین سیمینار نئی سماجی حقیقتوں کے ہنگام ادب کے ہم عصری کردار کے منصب اور غایت کے تفہیم کی طرف ایک قدم ہے اور ارتقاء اس سفر پر اس یقین کے ساتھ گامزن

ہونے کا ارادہ رکھتا ہے کہ ترقی پسند ادب اور فکر کے لائق عزت و تکریم رہنما پروفیسر سید احتشام حسین کی بازیافت تخلیقی اور تنقیدی ادب کی مسافتوں میں سرگرداں ہم عصر ادیبوں کے لیے اس درخشاں ستارے کی بازیافت ہے جو نہ صرف ادبی تخلیق کے میدان میں بلکہ زندگی کے کارزار میں ان کی راہوں کو منور کرے گا۔

"پروفیسر سید احتشام حسین کی یاد آوری جدید اردو تنقید کے ایک بہت بڑی بلکہ نقاد ساز شخصیت کی فکر کی تفہیم اور تقلید کی طرف ایک قدم ہے۔ سید احتشام حسین ہماری صفوں سے اٹھ چکنے کے باوجود بھی ہماری تحریروں اور ذہنوں میں فکری مہمیز کے طور پر زندہ ہیں اور یہ دو روزہ سیمینار بذات خود اس حقیقت کا ثبوت ہے کہ سید احتشام حسین اور ان کا نقطہ نظر آج بھی اہم اور موثر ہے"

سیمینار میں پیش کیے جانے والے مقالوں کے ساتھ ساتھ سید احتشام حسین صاحب کی تخلیقات میں سے ایک مختصر انتخاب اس شمارے میں آپ کی نذر ہے۔ اس انتخاب کے بارے میں ہمارا یہ دعوا نہیں کہ یہی ان کی بہترین تخلیقات ہیں۔ مگر ان کی کتابوں کی نایابی کے اس عہد میں یہ چند تحریریں ادب کے مختلف رجحانات اور زندگی کے بہت سے گوشوں کے بارے میں احتشام صاحب کی سوچ اور انداز نظر کے ادراک میں معاون بھی ہوں گی اور ہم عصر تخلیق کاروں کے لیے نقد ادب کا ایک معیار، صحت مند تخلیقی رجحان کے لیے مہمیز اور ادب میں انسان دوستی اور ترقی پسند سوچ کے مینارہ نور کا بھی کام دیں گی۔

مقدور ہو تو خاک سے پوچھوں - - -

۱۹۹۳ء کو ادارہ "ارتقاء" کے ابتدائی ارکان میں سے ایک، ہمارے عزیز دوست اور ہم سفر، فقیر محمد لاشاری ہم سے بچھڑ کر راہی ملک عدم ہوئے۔ وہ آخری مرحلہ پر معطل ہو جانے والے نام نہاد "لانگ مارچ" کو اپنے اخبار، سندھی روزنامہ "جاگو" کے لیے Cover کرنے لاہور سے اسلام آباد ٹیکسی میں جاتے ہوئے مندرہ کے قصبے کے نزدیک حادثے سے دوچار ہوئے اور عین جوانی میں اس دنیائے آب و گل ہمیشہ کے لیے رخصت ہو گئے۔

جواں ہمت، جواں ارادوں کے مالک، بردبار شخصیت کے حامل، نسلیت و زبان پرستی کی تاریکی میں انسان دوستی، روشن خیالی، سائنسی انداز فکر رکھنے والے فقیر محمد لاشاری کی رخصت کے ساتھ ہی سندھ کا ایک روشن چراغ بھی بجھ گیا اور علم و آگہی، حسن و خیر، تخلیق و عمل کے وہ امکانات بھی معدوم ہو گئے جو ان کی ذات میں موجود تھے۔ ان کی موت نہ صرف سندھی شاعری، افسانہ نگاری سفر

نامہ نگاری مضمون نویسی اور اخبار نویسی کے لیے ایک ناقابل تلافی نقصان ہے بلکہ اس قومی تعمیر و تشکیل نو کے لیے بھی شدید دھچکا ہے جس کے لیے ارتقاء کوشاں ہے۔ ادارہ ارتقاء اس سانحہ پر ان کے پسماندگان اور احباب کے غم میں شریک ہے۔ فقیر محمد لاشاری سے ہمیں غالب کی زبان میں یہی شکایت کرنی ہے کہ

تم ایسے کہاں کے تھے کھرے داد و ستد کے
کرتا ملک الموت تقاضا کوئی دن اور

راحت سعید

(صفحہ ۳۹ بھی ملاحظہ فرمائیں)



ادارہ ارتقاء کے رکن، سیمینار کمیٹی کے سیکریٹری حسن عابد افتتاحی اجلاس سے مخاطب ہیں ۔ دائیں سے بائیں سید محمد نصیر ، ڈاکٹر عالیہ امام ، ڈاکٹر ایم ۔ ایچ جعفری ، جسٹس (ریٹائرڈ) ایس ۔ اے نصرت (صدر اجلاس) ، ڈاکٹر عبادت بریلوی اور حمایت علی شاعر نظر آرہے ہیں ۔

# پروفیسر سیّد احتشام حسین
# بین الاقوامی سیمینار

## ۱۱ - ۱۲ فروری ۱۹۹۳ء



صف اول میں پروفیسر عتیق احمد، ڈاکٹر آغا سہیل، ڈاکٹر شاہ علی اور ڈاکٹر محمد حسن۔ دوسری صف میں وقار فاروق اور تاج بلوچ شامل ہیں

## رپورٹ

۱۱ - ۱۲فروری ۱۹۹۳ء کو ارتقاء سیمنار کمیٹی کی جانب سے نیپا آڈیٹوریم Nipa Auditorium یونیورسٹی روڈ کراچی میں دوروزہ پروفیسر سید احتشام حسین بین الاقوامی سیمنار منعقد کیا گیا۔ پروفیسر سید احتشام حسین ایک رجحان ساز نقاد تھے۔ اردو دنیا میں روشن فکری اور ترقی پسند تنقید کے حوالے سے ان کا نام برصغیر پاک وہند کے محترم ترین ناموں میں سے ایک ہے۔ وہ ایک لائق اتباع مشفق استاد تھے۔ ان کی ذات میں حسن فکر و حسن عمل کا وہ اتحاد تھا جس نے ان کی شخصیت کو انتہائی دلکش، ہر دل عزیز اور منفرد بنا دیا تھا۔ دعوت نامے میں پس منظر، کے عنوان سے کہا گیا ہے کہ

> " ترقی پسند ادب اور فکر کے لائق عزت و تکریم رہنما پروفیسر سید احتشام حسین کی بازیافت تخلیقی اور تنقیدی ادب کی مسافتوں میں سرگرداں ہم عصر ادیبوں کے لیے "اس درخشاں ستارے کی بازیافت ہے جو نہ صرف ادبی تخلیق کے میدان میں بلکہ زندگی کے بازار میں ان کی راہوں کو منور کرے گا۔ "

انھیں سطور سے پروفیسر سید احتشام حسین بین الاقوامی سیمنار کی افادیت و اہمیت کا اندازہ ہوتا ہے۔ اس سیمنار کے چار اجلاس منعقد ہوئے۔ افتتاحی اجلاس ریٹائرڈ جسٹس ایس۔ اے۔

نصرت کی صدارت میں ۲ بجے سہ پہر کے بعد شروع ہوا جس کی نظامت کے فرائض ملک کے مشہور شاعر وادیب جناب حمایت علی شاعر نے انجام دیے۔

اجلاس کا آغاز پروفیسر احتشام حسین کی ایک خوبصورت غزل سے کیا گیا جس کا ایک شعر تھا

روشن نہ سہی صبحِ وطن اے دلِ پرشوق
بے رونقیِ شامِ غریباں تو نہیں ہے

یہ غزل احتشام حسین کے شاگرد اور ارتقاء سیمینار کمیٹی کے سیکریٹری پروفیسر حسن عابد نے سنائی۔ دلآویز ترنم اور غزل کے کیف نے ہال میں ایک سماں باندھ دیا۔ اس کے بعد معروف شاعر جناب حسین انجم نے منظوم خراجِ عقیدت پیش کیا۔ پروفیسر محمد نصیر نے ارتقاء کتابی سلسلے کے بارے میں ایک تعارفی مضمون پڑھا اور جب ڈاکٹر عالیہ امام اپنا استقبالیہ مضمون ختم کر چکیں تو ارتقاء سیمینار کمیٹی کے چیرمین جناب ڈاکٹر حسین محمد جعفری نے جو کراچی یونیورسٹی میں پاکستان اسٹڈیز ڈپارٹمنٹ کے ڈائرکٹر ہیں، اپنا تعارفی خطبہ دیا۔ اس کے بعد پروفیسر احتشام حسین کے لائق شاگرد ڈاکٹر عبادت بریلوی کو اپنا کلیدی خطبہ پڑھنے کی دعوت دی گئی۔ طبیعت کی خرابی کے باعث موصوف نے دھیمے لہجے میں جو تحریر پڑھی اسے لوگوں نے توجہ سے سنا۔ آخر میں صدر مجلس ریٹائرڈ جسٹس ایس۔ اے۔ نصرت نے جو سید احتشام حسین کے ہم عصر ہیں صدارتی کلمات ادا کرتے ہوئے پروفیسر



رکن ادارہ ارتقاء واحد بشیر صدر اجلاس ڈاکٹر ـــ محمد علی رضوی کو ارتقاء کا سیٹ پیش کرتے ہوئے - تصویر سید مشکور کاظمی

احتشام حسین کی شخصیت اور اہمیت پر روشنی ڈالی۔ اجلاس ختم ہونے سے پہلے پروفیسر حسن عابد نے تمام مہمانان گرامی کا شکریہ ادا کیا۔

بجلی چلے جانے کے باعث چائے کا وقفہ افتتاحی اجلاس کے اختتام سے پہلے ہی کر دیا گیا تھا۔ اس کے بعد جب کارروائی دوبارہ شروع ہوئی تو گزشتہ اجلاس کی تکمیل کے فوراً بعد دوسرا اجلاس شروع کر دیا گیا۔

دوسرا اجلاس جس کا عنوان " پروفیسر سید احتشام حسین شخصیت اور جہتیں " تھا، الہ آباد سے آئے ہوئے محترم و معتبر نقاد اور پروفیسر احتشام حسین کے شاگرد جناب ڈاکٹر عقیل رضوی کی صدارت میں شروع ہوا۔ اس اجلاس کی مجلس صدارت کے دیگر ارکان جناب شان الحق حقی، جناب حسن عابدی، ڈاکٹر سلیم اختر اور جناب عاشور کاظمی تھے۔ اس کی نظامت کے فرائض سندھی کے معروف شاعر و ادیب جناب تاج بلوچ نے ادا کیے۔

سب سے پہلے جناب شاہد نقوی نے منظوم خراج عقیدت پیش کیا۔ اس دور میں سندھی کے اہم ادیب و تنقید نگار جناب روف نظامانی، اردو کے ممتاز شاعر و ادیب و تنقید نگار پروفیسر سحر انصاری، لاہور سے تشریف لانے والے مہمان، معروف ادیب و افسانہ نگار اور پروفیسر احتشام حسین کے شاگرد ڈاکٹر آغا سہیل، کراچی یونیورسٹی کے شعبہ اردو کے سابق صدر و شاگرد احتشام حسین ڈاکٹر شاہ علی اور دہلی سے تشریف لانے والے ممتاز و محترم نقاد، ادیب و دانشور، احتشام حسین کے شاگرد رشید ڈاکٹر محمد حسن نے پروفیسر احتشام حسین کی شخصیت کی گوناگوں جہتوں اور ان کے فکری اور علمی کارناموں پر اپنے گراں قدر مقالے پیش کیے۔

آخر میں صدر مجلس ڈاکٹر عقیل رضوی نے اپنے صدارتی کلمات کے ساتھ اجلاس میں پڑھے گئے مقالات کا ایک مختصر جائزہ لیا۔ صاحبان ذوق کا یہ بھرپور اجتماع پیش کردہ خیالات و آراء سے رات دس بجے تک بہرہ مند ہوتا رہا۔ برخاست مجلس کے بعد مہمانوں نے عشائیے میں شرکت کی اور یوں سیمینار کے پہلے دن کی کارروائی اختتام پذیر ہوئی۔

دوسرے روز ۱۲ فروری تھی اور جمعہ کا دن تھا۔ سیمینار کا تیسرا اجلاس بجلی چلے جانے کے باعث قدرے تاخیر سے شروع ہوا۔ اس کا عنوان تھا " اردو ادب اور ترقی پسند تحریک پر پروفیسر سید احتشام حسین کے اثرات " اس اجلاس کی صدارت ڈاکٹر عبادت بریلوی نے کی۔ مجلس صدارت جناب صہبا لکھنوی، جناب شوکت صدیقی، ڈاکٹر افتخار احمد اور ڈاکٹر حسین محمد جعفری پر مشتمل تھی۔ اس کی نظامت کے فرائض معروف صحافی و ادیب جناب افضال احمد نے انجام دیے۔

اجلاس کی ابتداء معروف شاعر جناب قمر ہاشمی کے منظوم خراج عقیدت سے ہوئی۔ (جناب قمر ہاشمی کا جون ۹۲ء میں انتقال ہو گیا) اس دور میں ڈاکٹر نوازش رضا، کینیڈا سے آنے والے جناب خورشید عالم، لاہور سے تشریف لانے والے مشہور نقاد ڈاکٹر سلیم اختر، پروفیسر عتیق احمد، ڈاکٹر فرمان فتحپوری اور ڈاکٹر عقیل رضوی نے اپنے فکر انگیز مقالات میں اردو ادب اور ترقی پسند تحریک پر پروفیسر سید احتشام حسین کے دور رس اور گہرے اثرات کا جائزہ پیش کیا۔

یوں تو حاضرین نے تمام مقالوں کو غور اور دلچسپی سے سنا اور ان نکات کی جو انھیں پسند آئے تالیوں کی صورت میں داد دی مگر ڈاکٹر فرمان فتحپوری کے شگفتہ انداز تحریر و بیان کو لوگوں نے خصوصی طور پر پسند کیا۔ صدر مجلس کی تقریر کے بعد چائے کے وقفے کا اعلان کیا گیا۔

چوتھا اور آخری اجلاس تقریباً ۶ بجے شام شروع ہوا۔ اس اجلاس کا عنوان "عہد حاضر کا ادبی اور فکری تناظر" تھا۔ اس مجلس کی صدارت معروف سماجی شخصیت جناب حکیم محمد سعید (قائم مقام گورنر سندھ) نے کی۔ جناب ڈاکٹر محمد حسن، جناب جمیل الدین عالی، جناب فرمان فتحپوری اور جناب حسین محمد جعفری صدارتی کرسیوں پر متمکن تھے۔ اس اجلاس کی نظامت کے فرائض مقبول شاعرہ فاطمہ حسن نے انجام دیے۔

سب سے پہلے رئیس علوی نے منظوم خراج عقیدت پیش کیا۔ اس کے بعد ڈاکٹر محمد علی صدیقی، عاشور کاظمی، ڈاکٹر افتخار احمد اور خلیق ابراہیم خلیق نے اپنے مقالے پیش کیے۔ ڈاکٹر محمد علی صدیقی کا مقالہ اس لیے حاصل مجلس تھا کہ اس میں عالمی عصری ادب میں پائے جانے والے تنقیدی نظریات کا جائزہ لیا گیا تھا اور اردو ادب میں ان کے اثرات کے تحت پائے جانے والے رجحانات کا محاکمہ کیا گیا تھا۔

اختتام سے قبل ڈاکٹر حسین محمد جعفری نے پورے سیمینار کا ایک مختصر جائزہ لیا اور احتشام حسین پر اپنے خیالات کا اظہار کیا۔

صدر جلسہ حکیم محمد سعید نے اپنی مصروفیات کے سبب درمیان ہی میں صدارتی کلمات پیش کیے اور معذرت کر کے چلے گئے اس لیے آخر میں ڈاکٹر محمد حسن نے اس اجلاس میں پیش کردہ مقالات کا جائزہ لیا اور ترقی پسند تحریک اور احتشام حسین کے نظریات کے حوالے سے بعض اہم نکات اٹھائے۔

ارتقاء سیمینار کمیٹی کے سیکریٹری پروفیسر حسن عابد نے باہر سے آئے ہوئے مہمانان گرامی، مقامی فاضل مقالہ نگاروں اور حاضرین جلسہ کا شکریہ ادا کیا۔ جس کے بعد تقریباً ۱۰ بجے عشائیہ ہوا اور یوں

یہ دو روزہ سمینار اپنے اختتام کو پہنچا جس کو معروف شاعر اور کالم نویس جناب جمیل الدین عالی نے اپنے کالم میں ایک شاندار سمینار اور ایک اہم ایونٹ (Event) قرار دیا۔

سمینار کے ہر اجلاس کے اختتام پر اس کے صدر کو ادارۂ ارتقاء کے اراکین محترمہ زیبا علوی، جناب واحد بشیر اور جناب رؤف نظامانی نے بالترتیب ارتقاء کے شماروں کا ایک سیٹ بہ طور تحفہ پیش کیا۔ جناب حکیم محمد سعید چونکہ اجلاس کے درمیان تشریف لے گئے تھے اس لیے جناب محمد مظاہر انھیں یہ سیٹ نہ پیش کر سکے۔

اس سمینار میں تقریباً تین سو ۳۰۰ ادیبوں، شاعروں اور صاحبانِ ذوق کی شرکت، ان کی دلچسپی و انہماک سنجیدہ اور علمی مسائل کی جانب لوگوں کے بڑھتے ہوئے رجحان کا مظہر ہے۔ پروفیسر سید احتشام حسین کی ترقی پسند فکر اور روشن خیال نظریات کے حوالے سے ان اجلاسوں میں جو پُر مغز مقالات پڑھے گئے ان سے نہ صرف یہ کہ ان کا نام نامی ذہنوں میں اجاگر ہوا بلکہ ایک ایسی فضا کی تخلیق میں بھی اعانت ہوئی جو ایک ترقی پذیر معاشرے میں سماجی ذہن کو عمومی طور پر اور ادبی ذہن کو خصوصی طور پر جدید عہد کے مسائل سے سائنسی سوچ کے ساتھ عہدہ برآ ہونے میں مدد کرتی ہے۔

# ارتقاء کی کہانی
# کچھ اپنی کچھ اس کی زبانی

پروفیسر سید محمد نصیر

صدر محترم، خواتین و حضرات

ارتقاء کی کہانی ۸۹ سے شروع ہوتی ہے اور برابر آگے بڑھ رہی ہے۔ اردو زبان میں اس سے پہلے یا تو ادبی پرچے نکلتے تھے یا پھر تقسیم ہند سے پہلے "علم و دانش" کی طرح کے کچھ رسالے۔ یہ پرچہ اپنی نوعیت کا پہلا پرچہ ہے جہاں آپ کو وہ آئینہ بھی ملے گا جس میں آپ کو اپنے محبوب کی تصویر بھی دکھائی دے گی اور دنیا کی جلوہ سامانیاں بھی۔ یہاں آپ کو یہ بھی معلوم ہوگا کہ آئینہ سازی کیسے عمل میں آتی ہے۔ آپ نہ صرف یہ جانیں گے کہ آئینہ سازی کے ارتقائی عمل کا قانون کیا ہے بلکہ آپ کے اندر اس آئینے کو بہتر بنانے کی تڑپ بھی پیدا ہوگی۔ گویا خالی آئینہ ہی نہ دیکھیے بلکہ آئینہ سازی کی کرشمہ سازیوں کا جادو بھی دیکھیے۔

ارتقاء کی کہانی کو یہ روپ دینا ہما شما کا کام نہیں ہے۔ یہ کام وہی لوگ کر سکتے ہیں جنہیں ارتقاء کی نبض دیکھنا آتی ہو، جن کا انداز فکر سائنسی ہو، جو یہ جانتے ہوں کہ کائنات اور سماج میں وقت

کے ساتھ تغیر و تبدیلی لازمی ہوتی ہے۔ اس میں ارتقائی قوتیں بروقت کار فرما رہتی ہیں۔ پھر خالی خولی شعور اور خلوص سے کام نہیں چلتا۔ کانٹوں کو سیراب کرنے کے لیے پیروں پر آبلے ڈالنے پڑتے ہیں۔ خونِ دل سے دیے جلانے کی ضرورت ہوتی ہے۔ واحد بشیر کا ہی ایک شعر ہے

کنجِ زنداں سے تیری محفل تک
خونِ دل سے دیے جلائیں گے

(واحد بشیر، ارتقاء شمارہ۔ ۲)

فرزانوں کی اس دنیا میں جہاں چند ٹکوں کی خاطر دوسروں کی جان تک لے لینا کاروبار کہلاتا ہو اسے جنون کہتے ہیں، دیوانگی کہتے ہیں، پاگل پن کہتے ہیں۔ اب سے بیس سال پہلے کی بات ہے میں ایک کام سے سول اسپتال گیا۔ لڑکوں سے پوچھا کہ سرجن رضوی کہاں بیٹھتے ہیں۔ کہنے لگے کون رضوی۔ بابا رضوی یا پاگل رضوی۔ میں جانتا تھا۔ میں نے مسکرا کر کہا پاگل رضوی۔ شاید آپ بھی جان گئے ہوں گے کہ پاگل رضوی کون ہے (سرجن ادیب الحسن رضوی) اور کیوں پاگل کہلاتا ہے۔ اس پرچے کو نکالنا اور چلانا بھی ایسے ہی پاگلوں کے بس کا کام ہے اور ان کے نام ارتقاء کی پیشانی پر لکھے ہوتے ہیں۔ جو کام ہماری جامعات کو کرنا چاہئے تھا، جو یونیورسٹی کے پروفیسرز کا فرض تھا، وہ یہ حضرات یا ان جیسے پاگل، انجام دے رہے ہیں۔ اور یار لوگ اپنے ماضی کے مزار پر مجاوری کر کے عیش کر رہے ہیں۔ یہ روایت نئی نہیں ہے۔ ڈاکٹر عبد السلام لکھتے ہیں۔ "ہمارے حکمراں (اور ان کی فوجی حکومتیں) مدرسے بنانے میں دلچسپی رکھتے تھے نہ حکمت کدے قائم کرنے میں۔ ان کی تو تمام تر توجہات مزارات تعمیر کرانے کے لیے وقف تھیں تاکہ ان کی سلطنت کی یادگار باقی رہ جائے۔ افسوس کہ یہ روایت آج بھی برقرار ہے" (پاکستان میں سائنس کی حیثیت۔ ارتقاء: شمارہ ایک)

اوریگن یونیورسٹی کے پروفیسر میکائیکل موراوچک کے تخمینے کے مطابق جب ترقی پذیر ممالک میں تحقیقی مقالات کی اشاعت میں ہر سال ۲۰ فیصد کا اضافہ ہو رہا ہے پاکستان میں ایسی اشاعتوں میں بین طور پر کمی ہوئی ہے۔ بنیادی وجہ بھی آپ سن لیجیے۔ ڈاکٹر عبد السلام نے منصوبہ بندی کمیشن کے ایک سابق چیرمین سے جب کہا کہ پالیسی بناتے وقت سائنس دانوں سے بھی مشورہ کر لیا کیجیے تو جانتے ہیں موصوف نے کیا فرمایا "میں سائنس دانوں سے مشورہ کیوں کروں؟ اب میں اپنے باورچی سے تو نہیں پوچھتا پھرتا کہ اپنا گھر کیسے چلاؤں۔" سماجی سائنسز میں حالت اور بھی زیادہ بری ہے۔

اس سلسلے میں ارتقاء مقدور بھر جدوجہد میں مصروف ہے اور اپنی منزلیں طے کر رہا ہے۔



سحاب قزلباش کو بھی احتشام حسین کی محبت کھینچ لائی ہے

---

اپنے پہلے اداریے میں اس نے لکھا: "ہم انسان کے تخلیقی عمل کے ادبی علمی اور فکری مظاہر کو اپنی بساط بھر یک جا کر کے آپ کے سامنے پیش کرنے کے لیے ارتقاء کے ساتھ حاضر ہو رہے ہیں۔" اس منزل پر پہنچنے کے بعد اس نے اپنی منزل بڑھائی۔ سن ۹۱ء سے اس نے ارتقاء سیمینار کا انعقاد شروع کیا۔ ارتقاء کے تحت ۱۵ اور ۱۶ اگست کو پہلا سیمینار منعقد کیا گیا۔ موضوع تھا "اشتراکیت کا بحران۔ نظریہ اور عمل۔" بیسویں صدی کے اوائل میں سب سے بڑا دھماکہ، ۱۹۱۷ء کا اشتراکی انقلاب تھا۔ اور دوسرا دھماکہ ۱۹۹۱ء میں ہوا جب سوویت یونین کے تار و پود بکھر گئے۔ اس کا تجزیہ ضروری تھا اور یہ سہرا ارتقاء کے سر ہے کہ اس نے ڈاکٹر مبشر حسن۔ سو بھو گیان چندانی۔ رضا کاظم اور اجمل خٹک سے مقالات لکھوا ڈالے۔ یہ سیمینار کراچی میں اہل دانش کا اہم ترین اجتماع ٹھہرا۔ اس سیمینار کی ایک اہم بات یہ تھی کہ اس دہائی میں روسی زبان کا لفظ جو زباں زد ہوا یعنی گلوس ناسٹ (کشادہ خیالی) وہ اس سیمینار میں کار فرما رہی۔ اس بات کو ماؤ نے بھی کہا تھا Let hundred flowers bloom and let hundred schools of thought contened - نوع بہ نوع پھولوں کو کھلنے دو اور تمام مکاتب فکر کو ایک دوسرے کا سامنا کرنے دو۔ شاید گرز کی ایک اہم وجہ یہ بھی رہی ہو کہ اشتراکی جمہوریت کو سرمایہ دارانہ جمہوریت سے آگے جانا تھا جیسا لینن نے کہا تھا لیکن یہ معاشرے بد ترین آمریت بن

گئے۔ ارتقاء کا کہنا یہ ہے کہ "سوویت یونین میں پرولتاری آمریت ریاستی جبر کی آمریت ہوتی چلی گئی۔ تمام تر اختیارات پرولتاریہ کے نام پر کمیونسٹ پارٹی۔ پارٹی کے نام پر پولٹ بیورو اور بیورو کے نام پر پارٹی سکریٹری کی ذات میں مرکوز ہو گئے (اداریہ۔ شمارہ ۷) ہم تو اتنا جانتے ہیں کہ ابھی کچھ ممالک میں کسی نہ شکل میں اشتراکیت قائم ہے۔ بحث بھی جاری رہے گی لیکن ایک بات طے ہے کہ "سائنس کی کوئی تھیوری ابدی نہیں ہوتی۔۔۔ سائنس کی بہت بڑی خوبی یہ ہے کہ اس میں کسی بڑی شخصیت کی شہادتوں کا سہارا نہیں لیا جاتا۔ اس کے برعکس صحیح یا غلط کے فیصلے تجربات کی کسوٹی پر ہوتے ہیں" (ہود بھائی۔ تقدیر بہ مقابلہ تدبیر ارتقاء: شمارہ ۳)

ارتقاء کی کہانی بھی یہی ہے۔ اس معاملے میں ارتقاء غیر جانبدار نہیں ہے وہ قدریہ ہے۔ رافضیہ ہے۔ مل۔ بیکن۔ رکارڈو۔ مارکس۔ حالی۔ سرسید، اقبال کا پیروکار اور جبریوں، غزالیوں، والٹیئر سے برسرپیکار ارتقاء، مشاہدے، دلیل، علت و معلول، شہادتوں اور تجربات سے حاصل ہونے والے نتائج کو ہی علم کا سرچشمہ گردانتا ہے۔

ارتقاء اب ایک ایسا فورم بن گیا ہے۔ اور اگر فورم سنتے سنتے آپ کے کان پک گئے ہوں تو پھر یہ کہہ لیجیے کہ ارتقاء ایک ایسا پلیٹ فارم بن گیا ہے، جہاں دنیا کے سائنسی افکار اور ادبی شہ پارے اپنی تمام تر رعنائیوں اور گلکاریوں کے ساتھ موجود ہیں، جو پڑھنے والوں کے ذہنوں میں ایک طوفان برپا کرتے ہیں، ان کے ذہنوں میں چلنے والی پیکار کو تیز تر کرتے ہیں اور اس طرح فکر و خیال کی گرہیں کھلتی ہیں، علم کی روشنی کچھ اور اندھیرے دور کرتی ہے، علم کا افق اور روشن ہو جاتا ہے۔

ارتقاء کے دس نمبروں میں ہم کو آج کے آئین سٹائین، اسٹیفن ہاکنگ نظر آئیں گے جو نہ صرف تصور کائنات دکھاتے ہیں بلکہ ہم ایسوں سے کہتے نظر آتے ہیں کہ دیکھو میں مفلوج ہوں لیکن سماجی ذمہ داریوں کو کس طرح پورا کر رہا ہوں اور ایک تم ہو جو ہو تو صرف Vegetable لیکن اپنے کو انسان کہتے ہو۔ نہ سوچتے ہو نہ لکھتے ہو۔ میں شرم سار ہو جاتا ہوں۔ راحت سعید کا شکریہ ادا کرتا ہوں کہ وہ دوبارہ مجھ میں جان ڈال رہے ہیں۔ ڈاکٹر جبتر کہتے ہیں میں ان سے انکار نہیں کر سکتا۔ میرا کہنا ہے کہ راحت سعید بہت اچھے شکاری ہیں، یہ جس کو شکار بنالیں اس کا شکار کر کے رہتے ہیں۔ لیکن میں خوش ہوں۔ میں نے مخدوم کا پیغام پڑھ لیا ہے اور قافلے میں دوبارہ شامل ہو گیا ہوں۔ مخدوم کہتے ہیں

ہمدمو

ہاتھ میں ہاتھ دو

سوئے منزل چلو
منزلیں پیار کی
کوئے دلدار کی منزلیں
دوش پر اپنی اپنی صلیبیں اٹھائے چلو

(مخدوم - ارتقاء : شمارہ ۳)

کوئے دلدار کی جانب ارتقاء کا یہ قافلہ رواں دواں ہے - ارتقاء نے ایک اور ریت ڈالی ہے اور وہ ہے پندرہ روزہ سیمینار - پہلے مانگے تانگے کی جگہوں پر منعقد ہوتا تھا اب باقاعدہ ایک دفتر ہے - ہم لوگ دنیا بدلنے کی بات تو کرتے ہیں لیکن خود کو بدلنے سے کتراتے ہیں - ہماری یہ روایت ہے کہ وقت کو اہمیت نہیں دیتے لیکن یہ سیمینار وقت مقررہ کے دس منٹ کے اندر اندر شروع ہو جاتے ہیں - پہلے تو اشتراکیت کے بحران پر ہی سیمینار ہوتا رہا، پھر اس وقت کے اہم ترین موضوع - نسلی تنازعات پر متواتر مضامین پڑھے جانے لگے اور بحث ہوتی رہی - اگر آپ نسلیت اور پاکستان میں نسلی تنازعات کی ماہیت سمجھنا چاہتے ہیں - تجزیہ کرنا چاہتے ہیں - تو ارتقاء ضرور پڑھیے - اس سلسلے میں ارتقاء نے اپنے پڑھنے والوں کے لیے شمارہ - ۵، ۶، ۷ اور ۸ میں بھرپور مواد پیش کیا ہے اور اس مسئلے پر کل چودہ مضامین شامل ہیں - حمزہ علوی کہتے ہیں کہ " جمہوری اقدار کی عدم موجودگی اور طویل جابرانہ طرز حکومت کی وجہ سے مذاکرات اور معاملہ سازی کا عمل جاری نہ رہ سکا جس کے نتیجے میں کم مراعات یافتہ علاقائی گروہوں میں احساس اجنبیت اور بیگانگی میں شدت پیدا ہوئی - " عنایت اللہ کا کہنا ہے کہ : نسلی قوم پرستی کے بے کراں فروغ سے تیسری دنیا کے ساتھ ساتھ دوسری دنیا اور پہلی دنیا میں قائم روشن خیال جمہوریت کو بھی کسی قسم کی تقویت ملنے کے بجائے شدید خطرات ہیں (ارتقاء - شمارہ ۷) ان مضامین کو پڑھیے، ممکن ہے آپ اور بہتر تجزیہ کریں، نتائج نکالیں اور حل پیش کریں -

ارتقاء پہلا پرچہ ہے جس میں آپ کو تصویر کائنات بھی ملے گی - پھیلتی کائنات بھی دکھائی دے گی، عقل، سائنس اور بغاوت، کے درمیان رشتے تلاش کیجیے روشن خیالی کی فکری اساس پر نظر ڈالیے، آزادی اظہار اور اس پر عاید پابندیوں کی روئداد سنیے - آزادی موہوم کا فرق بھی آپ کی نظر میں اور واضح ہوگا - غرض کہ کائنات و حیات کا کوئی کونا ایسا نہیں ہے جس پر روشنی نہ پڑتی ہو - کل کو سمجھ کر ہی قطرے میں دجلہ دکھائی دیتا ہے اور جز میں کل دکھائی دیتا ہے - اسی طرح زندگی کی مانگ سنورتی ہے اور روح میں بالیدگی آتی ہے -



ڈاکٹر شان الحق حقی، راغب مراد آبادی اور ڈاکٹر شکیل نوازش و شاسامعین میں

# تعارفی خطبہ

ڈاکٹر حسین محمد جعفری

پروفیسر سید احتشام حسین صاحب کے فن و شخصیت پر اس دو روزہ سیمینار کے اس افتتاحی اجلاس میں تعارفی خطبہ پیش کرنے کا فرض میرے ذمے کیا گیا ہے۔ یہ فریضہ جس قدر خوش گوار ہے انتہائی مشکل اور دشوار بھی۔ خوش گوار تو اس لیے کہ احتشام حسین صاحب کی شخصیت ہمہ جہت بڑی خوش گوار اور پر کشش تھی۔ مشکل اور دشوار اس لیے کہ ان کے فن کی گہرائی اور گیرائی بلندیوں کا کماحقہ تعارف کرانا ایسا ہی ہے جیسے اردو ادب کے عظیم سرمائے، اس کے متنوع موضوعات اور اس سے متعلقہ سماج، معاشرے اور اقدار کا بیک وقت تعارف کرانا اس لیے کہ احتشام حسین صاحب کا فن ایک جداگانہ انداز اور منفرد و حکیمانہ بصیرت کے ساتھ ان سب پر محیط ہے۔ ایک ایسے دانشور کا تعارف جس کے فن کی وسعتیں مشرق و مغرب کے ادبی ساحل و سمندر کو سمیٹے ہوئے ہوں مشکل تو ضرور ہے لیکن ان کی یہی خصوصیات مشعل راہ بھی ہیں اور اس بات کا جواب بھی مہیا کرتی ہیں کہ "ارتقاء" نے اپنے اس سیمینار کے لیے پروفیسر احتشام حسین صاحب کا انتخاب کیوں کیا۔

دوسرے تمام ادبیات کی طرح اردو کا ادیب نقاد اور دانشور آج ایک دوراہے پر کھڑا ہے مروجہ پیمانے بظاہر ٹوٹتے نظر آرہے ہیں۔ نظریاتی وابستگیاں ایک نئی تعمیر اور تشریح کا مطالبہ کر رہی

اب ارتقاء ایک وسیع و عریض پلیٹ فارم ہے۔ جہاں ایک جانب اسٹیفن ہاکنگ کے ساتھ ڈاکٹر عبدالسلام - ڈاکٹر پرویز ہود بھائی - ایم - ایم علی - ڈاکٹر مبشر حسن - ڈاکٹر اکبر زیدی - ڈاکٹر اکبر - ایس احمد - طارق جوری - ڈاکٹر مبارک علی - پروفیسر اقبال، قدرتی علوم اور سماجی مسائل کی گرہیں کھولتے نظر آئیں گے اور پڑھنے والے کو بصیرت عطا کرتے دکھائی دیں گے - دوسری جانب ڈاکٹر قمر رئیس، ڈاکٹر آغا سہیل، ڈاکٹر محمد علی صدیقی اور ڈاکٹر شارب حالی، مجنوں، اختر حسین رائے پوری، احتشام حسین، ممتاز حسین وغیرہ کی روایت کو آگے بڑھا رہے ہیں - افسانوں میں نور الہدیٰ شاہ، جوگندر پال، ڈاکٹر فیروز مکرجی، ڈاکٹر مصطفےٰ کریم، زاہدہ حنا، شاعری میں احمد ندیم، فارغ بخاری، کشور ناہید، شیخ ایاز، ڈاکٹر نہال، فہمیدہ ریاض، جون ایلیا، رضی مجتبیٰ، ناصرہ حمید اور بہت سے دوسرے محفل سجائے ہوئے ہیں۔

ارتقاء کی یہ کہانی گو کہ مربوط ہے جس کا بنیادی تھیم سماجی عمل اور سماجی فکر آفرینی ہے لیکن یہ کہانی کئی پلاٹوں پر تعمیر کی گئی ہے۔ جہاں اس کہانی میں شعور کی رو جاری و ساری ہے وہاں وہ اہم کردار بھی اجاگر کیے گئے ہیں جنھوں نے اس دنیا کو بہتر دنیا میں تبدیل کرنے میں اپنا خون جگر دیا ہے۔ ارتقاء میں ان کرداروں کی علیحدہ گیلری ہے - دیکھیے اس گیلری میں سبطے بھائی کھڑے ہیں - جن کے بارے میں ایک قاری نے انھیں لکھا کہ اگر میرے مذہب میں بت پرستی حرام نہ ہوتی تو میں آپ کو اپنا دیوتا بنا کر پوجا کرتا - دیکھیے آغا سہیل اور جوگندر پال ایک گوشے میں کھڑے ہیں اور ان کے خدوخال پوری طرح اجاگر ہیں - کمال احمد صدیقی بھی دھونی رمائے بیٹھے ہیں --- ایک کونے میں قمر عباس ندیم ایک آس میں تراس سے نبرد آزما ہیں اور ہم سے کہہ رہے ہیں کہ "آؤ ہماری عورتوں کی کوکھ میں جو دیوتا سوئے ہیں وہ ہماری طرف دیکھتے ہیں" (ارتقاء - شمارہ ۲) اور ارتقاء انھیں بہتر دنیا دینے کے لیے اس کارزار ہستی میں مصروف جہد ہے ارتقاء کی یہی کہانی ہے۔

شکریہ

ہیں۔ بہت کچھ ٹوٹ پھوٹ ہو چکی ہے اور پھر اس شکست وریخت میں سے ایک نئے راستے کی تلاش اور نئے نظریات کی نئی تشریح کی جستجو ہے۔ لیکن یہ راستہ کون دکھائے گا، روشنی کہاں سے آئیگی، نئی محفل میں شمع محفل کون جلائے گا، سرحدوں کے اس پار کے سوتے خشک بھی ہو چکے اور ٹوٹ پھوٹ کے شکار بھی۔ یہی وہ سوالات ہیں جن کے جواب کے لیے ہم اپنے ادبی سرمائے کی قد آور شخصیتوں کی طرف دیکھ رہے ہیں۔ ان شخصیتوں میں احتشام حسین ہم کو ایک روشن ستارہ، ایک راہرو، ایک استاد ایک مفکر اور ایک معلم کی طرح اپنے دھیرے دھیرے، نرم نرم لہجے اور مشفقانہ مسکراہٹوں کے ساتھ استقامت، اعتماد اور سکون کی علامت بن کر نظر آتے ہیں غور وفکر اور تلاش کی اس محفل کے لیے ہم نے احتشام حسین صاحب کا انتخاب اسی لیے کیا ہے۔ احتشام حسین صاحب کے حوالے سے اس سمینار کے لیے تین موضوعات کو خاص طریقے سے موضوع فکر بنایا گیا ہے۔

۱۔ پروفیسر احتشام حسین۔ شخصیت اور جہتیں۔

۲۔ اردو ادب اور ترقی پسند تحریک پر پروفیسر احتشام حسین کے اثرات۔

۳ عہد حاضر کا ادبی وفکری تناظر۔

جہاں تک پہلے موضوع یعنی۔ احتشام حسین شخصیت اور جہتیں کا تعلق ہے۔ مجھے خطرہ ہے کہ اگر اس پہلو پر میں اختصار کے ساتھ بھی کچھ کہنا چاہوں تو میرا محدود وقت ختم ہو جائے گا اور میں چند ضروری اشارے بھی نہ کر سکونگا۔ میری طرح یہاں بہت سے وہ حضرات تشریف فرما ہیں جن کو احتشام صاحب سے شرف تلمذ حاصل ہے اور انہوں نے بہت قریب سے ان کو ایک استاد کی شکل میں دیکھا ہے جو محبت، شفقت خلوص اور انکساری کا مجسمہ تھے۔ ہر ایک کو ایسا محسوس ہوتا تھا جیسے وہی ان سے سب سے زیادہ قریب ہے۔ وہ ان استادوں میں سے تھے جن کا ہر ہر انداز ہر ہر اشارہ وکنایہ شخصیت ساز ہوتا تھا۔ وہ جس قدر اپنے الفاظ سے متاثر کرتے تھے اتنا ہی اپنی خاموش اور پر خلوص محبت بھری نظروں سے۔

ذات وصفات ایک دوسرے کے لیے لازم وملزوم ہیں۔ انسان نے جب سے اپنے کو اور ایک دوسرے کو پہچاننا شروع کیا اس وقت سے ذات کو صفات ہی کے ذریعہ پہچانا گیا اور چونکہ صفات مجرد انداز میں نہیں سمجھے جا سکتے اس لیے صفات کو سمجھنے کے لیے ذات یا شخصیت کی معروضی حیثیت کو پیش نظر رکھنا ضروری ہوتا ہے۔ ادبی تخلیق کاری میں ان دونوں کا امتزاج تخلیق کو اعتبار، معنی اور مفہوم بخشتا ہے۔ اگر ادیب کی شخصیت اس کے صفات کی آئینہ دار نہ ہو تو خوش کن الفاظ تھوڑی دیر

کے لیے کانوں کو بھلے تو ضرور لگتے ہیں لیکن اثر پذیر نہیں ہوتے یا ان کی عمر بہت مختصر ہوتی ہے۔ لیکن جب ذات وصفات ہم آہنگ ہو کر ادبی تخلیق کے عمل کو بروئے کار لاتے ہیں تو اس کے فن کو اعتبار مل جاتا ہے۔ اس کی تخلیق محض ادبی کاوش ہی نہیں رہتی بلکہ معاشرے اور سماج کے اقدار کی مظہر اور ترجمان بن جاتی ہے۔ احتشام حسین صاحب یہاں ذات وصفات کا امتزاج اور ہم آہنگی کچھ اس طرح نظر آتی ہے کہ ایک کو دوسرے سے الگ نہیں کیا جاسکتا۔ ان کی شخصیت اور فن کی یہی وہ جہت ہے جو ان کے فن کو خلوص، جذبہ اور سچائی بخشتی ہے۔ ایک ایسی سچائی جو کاغذ کے صفات سے آگے بڑھ کر دلوں کی گہرائی تک اتر جاتی ہے۔ یہی وہ صفت ہے کہ ان کے ذہنی رجحانات اور میلانات سے بعد المشرقین رکھنے والے بھی اس طرح ان کے قدرداں رہے کہ معلوم ہوتا تھا کہ خیالات ونظریات کے دریاؤں کی دوری کے باوجود بھی سنگم کا پیدا ہونا ممکن ہوسکتا ہے۔ شاید یہ احتشام حسین صاحب ہی تھے جن کی موت پر ان کے نظریات یا مدرسہ فکر سے کلیۃً اختلاف رکھنے والے مولانا صباح الدین عبدالرحمان اور مولانا عبدالماجد دریا آبادی جیسے حضرات نے لکھا "احتشام حسین صاحب کو مرحوم کہتے ہوئے قلم تھرا جاتا ہے۔ دل روتا ہے، آنکھیں نم ہوجاتی ہیں ان کی موت پر رواں رواں سوگوار ہے۔ جب بھی یاد آتے ہیں دل کو چوٹ لگتی ہے۔ کسک محسوس ہوتی ہے" انتہائی مختلف مکتب فکر کی طرف سے اس طرح کے تاثرات اس بات کی گواہی دیتے ہیں کہ اختلاف آراء کے باوجود ایک



پیرزادہ قاسم، ڈاکٹر سید محمد عقیل، تاج بلوچ اور ڈاکٹر محمد حسن تصویر انہماک ہیں۔

ادیب اپنے مسلک پر سختی سے قائم رہتے ہوئے کس طرح معاشرے میں صحت مند روایات قائم رکھ سکتا ہے۔

کسی مغربی ادیب نے کہا تھا کہ " زندگی میں ہم بہت بڑے آدمیوں کو پائینگے اور کچھ اچھے آدمیوں کو۔ لیکن بہت تھوڑے انسان وہ ہونگے جو بڑے بھی ہیں اور اچھے بھی "۔ احتشام صاحب انہیں بہت تھوڑے انسانوں میں سے ایک تھے۔

ان کی شخصیت کے سلسلے میں ایک بات اور کہے بغیر نہیں رہ سکتا۔ کوئی قوم، معاشرہ یا سماج اپنے ادیبوں دانشوروں، اور صاحبان قلم کے بغیر زندہ نہیں رہ سکتا۔ یہی وہ مختصر سی جماعت ہے جو قوموں کی زبان، ملکوں کی ترجمان، معاشرے کا ذہن اور سماج کا ضمیر ہوتی ہے۔ ان کے بغیر نہ تو قومیں زندہ رہ سکتی ہیں نہ ان کی پہچان ہو سکتی ہے۔ لیکن ہر قوم، ملک، معاشرے اور سماج میں کچھ ایسی شخصیتیں بھی ہوتی ہیں جو اس کے ادیبوں اور دانشوروں کے لیے Inspiration اور وجدان فراہم کرتی ہیں۔ احتشام صاحب کا شمار بلا خوف تردید ان ہی معدودے چند شخصیتوں میں ہوتا ہے جو نہ صرف اپنے ہم عصروں بلکہ اپنے بعد کے آنے والے دانشوروں کے لیے Inspiration فراہم کرتی ہیں۔

پہلے موضوع کے متعلق شاید اتنا ہی کافی ہے۔

اس سمینار کے تیسرے اجلاس کا موضوع اردو ادب اور ترقی پسند تحریک پر پروفیسر احتشام حسین کے اثرات ہے۔ اردو کے نقاد اور دانشور اس موضوع پر سیر حاصل مقالات پیش فرمائینگے۔ اور شاید یہی وہ موضوع ہے جو پروفیسر احتشام حسین کی پہچان اور اردو ادب میں ان کا مقام متعین کرتا ہے۔ احتشام صاحب نے شاعری بھی کی اور افسانہ نگاری، بھی انہوں نے سیاسی، سماجی اور مذہبی موضوعات پر بھی مضامین لکھے۔ لیکن ان کی ذہنی صلاحیتوں طبعی رجحانات اور انسان دوستی کے اظہار کے لیے تنقید ہی وہ میدان تھا جس میں وہ پوری شد و مد کے ساتھ ابھر کر سامنے آئے۔ تنقید ان کے لیے محض ادب کے جمالیاتی اور نشاطی پہلو ان کی تلاش کا ذریعہ نہ تھی بلکہ وہ ان کی پوری وجدانی، جذباتی اور ذہنی زندگی کی ترجمانی کا ذریعہ بن گئی تھی۔ احتشام حسین صاحب نے اردو ادب و تنقید میں جس وقت قدم رکھا وہ اردو زبان و ادب کا انقلابی دور تھا۔ اس دور میں زندگی کا ہر شعبہ انقلاب پذیر تھا۔ پرانی قدریں ٹوٹ رہی تھیں اور نئے اقدار جنم لے رہے تھے۔ یہ وہ دور تھا جب اردو ادب میں ترقی پسند تحریک کو زیادہ تر جوشیلے اور جذباتی انتہا پسند مبلغ ملے شاید یہ کسی تحریک کی ابتدا کا فطری عمل تھا یا برصغیر میں بیسوی صدی کی تیسری اور چوتھی دہائیوں کا مزاج کہ ترقی پسندی کے ان جوشیلے مبلغوں نے ترقی پسندی کا مطلب پرانی قدروں کی بلا امتیاز توڑ پھوڑ ہی سمجھا اور نتیجہ ایک ناقص ناپ تلا اور تنگ نصب

العین مرتب کر لیا۔ اگرچہ اس طوفانی دور میں بھی اختر حسین رائے پوری، مجنوں گورکھپوری اور سجاد ظہیر وغیرہ جیسی قد آور شخصیتیں بھی سامنے آئیں جنھوں نے ترقی پسند تحریک کو تعمیری معنویت اور سنجیدہ طرزِ فکر دیا اور پھر اس مختصر سی فہرست میں احتشام حسین صاحب ابھر کر سامنے آئے اور بہت جلد اس تحریک کی فلسفیانہ اساس اور معتدل و متوازن ذہن بن گئے۔

احتشام حسین صاحب کے نزدیک تنقید نہ تو محض تاثر پسندی کا نام ہے، نہ محض ادب کے تقابلی مطالعہ کا نہ محض لفظی تحقیقات کا، نہ ادب کو کلاسیکی اور رومانی موضوعات میں تقسیم کر کے جو شاعر یا ادیب کو کسی ایک زمرے میں رکھ کر پرکھنے کا، اور نہ ادیب کے نفسیاتی مطالعے کا۔ ان کی نظر میں تنقید بیک وقت حسن، خیر اور حقیقت کی جستجو کا دوسرا نام تھا۔ اس جستجو میں وہ مختلف علوم سے مدد لیتے اور اپنے وسیع مطالعہ اور گہرے غور و تعمق سے نتائج اخذ کرتے تھے۔ وہ زندگی کو ایک مکمل وحدت کی حیثیت سے دیکھتے ہیں جس کی تشریح مختلف علوم کرتے ہیں، اور ادب بھی زندگی کا ایک شعبہ ہے اور ایسا شعبہ ہے جس میں زندگی کے تمام مسائل سمٹ کر آجاتے ہیں۔

زندگی کو ایک وحدت کی حیثیت سے دیکھنے کے ساتھ ساتھ احتشام حسین مشرقی فلسفہ کے برخلاف انسان کو فاعل مختار اور باشعور بھی مانتے ہیں۔ اس لیے کہ بغیر اس کے قوت عمل پر اعتماد اور عظمت انسانی کا تصور ممکن نہیں۔ اور پھر اس طرزِ فکر کا لازمی نتیجہ یہ ہوگا کہ زندگی کو بامقصد بھی تسلیم کیا جائے اور پھر تمام اعمال حیات کو اسی مقصد کا تابع قرار دیا جائے۔ ظاہر ہے کہ جو ادیب اس نقطہ نظر کا حامل ہوگا ادب کو مقصدیت سے مستثنیٰ قرار نہیں دے سکتا۔ چنانچہ احتشام حسین پورے یقین و اعتماد کے ساتھ کہتے ہیں عدم مقصدیت ایک طرح کا فریب ہے۔ ادیب کا مقصد کسی نہ کسی طرح اس کے تخلیقی یا توضیحی کارناموں میں داخل ہوتا ہے۔

تنقید کو بامقصد قرار دینے کے بعد ضروری تھا کہ احتشام حسین تمام مکاتب نقد میں سے کسی ایک کا انتخاب کر لیں۔ چنانچہ انھوں نے پوری دیانت داری کے ساتھ مارکسی تنقید کو اختیار کیا اس لیے کہ وہ ان کی نظر میں سب سے زیادہ بامقصد کارآمد اور سائنٹفک تھی۔ اور اس لیے انھوں نے اپنے تنقیدی مقالات میں بار بار مارکسزم کے اصولوں کو دہرایا بھی ہے۔ مارکسی تنقید کو اختیار کرنے کی وجہ یہ بھی معلوم ہوتی ہے کہ وہ ایک ایسے فلسفہ حیات کو تلاش کر رہے تھے جس میں اتنی وسعت ہو کہ تمام اخلاقی، سماجی اور تنقیدی مسائل پر اس کا یکساں طور پر اطلاق ہو سکے اور یہ وسعت و جامعیت ان کو مارکسی تنقید ہی میں نظر آتی۔ اس کے علاوہ احتشام حسین کا ذہن عقلیت پسند تھا اور جذباتی حیثیت سے

ان کی زندگی کا محور انسان دوستی تھا۔ ان دونوں باتوں نے ان کو مارکسی تنقید کو قبول کرنے پر آمادہ کرلیا۔ لیکن احتشام حسین کی عظمت یہ ہے کہ انھوں نے اپنی عقلی دیانت اپنے ذہنی توازن اور انفرادی قوت امتیاز کو زندہ رکھا اور مارکس کے فلسفے کو انھوں نے نہ تو آنکھ بند کر کے قبول کیا نہ عام ترقی پسند نقادوں کی طرح انھوں نے مارکسی اصول نقد کا ادب پر میکانکی انطباق کیا۔ اس کے برخلاف انھوں نے جہاں جہاں ضرورت ہوئی مارکسی تنقید کی خامیوں کی نشاندہی کی اور جہاں تک ممکن ہو سکا انھوں نے ان رخنوں کو بھرنے کی کوشش کی۔ مثال کے طور پر وہ ادب کو معاشی ارتقاء سے میکانکی طور پر ہم آہنگ کرنے کی کوشش کرنے والے اور تاریخی جبریت کے اصول پر ادیب کو اس کی سماجی ذمے داری سے معذور کرنے والے مارکسی نقادوں کی تائید نہیں کرتے بلکہ وہ ادیب کو ایک باشعور اور فاعل مختار انسان کی حیثیت سے دیکھتے ہیں اور اس سے یہ امید کرتے ہیں کہ انسانی سماج کو بہتر بنانے کی جدوجہد میں وہ بھرپور حصہ لے گا۔ اس طرح عام تنگ نظر مارکسی نقادوں کی طرح احتشام حسین ہر دور کے ادبی تخلیقات کو جامد اصولوں سے ناپ کر ان کی قدر و قیمت متعین کرنے کو صحیح نہیں سمجھتے بلکہ ہر دور کے ادیب کا یہ فرض سمجھتے ہیں کہ وہ اپنے اپنے زمانے کے مخصوص حالات کے مطابق اپنے رویہ کا تعین کرے۔ ادب کی تخلیق میں اگر معاشرے اور سماج کا دخل ہے تو وہ کسی ایک بندھے ٹکے اصول کا پابند نہیں بنایا جاسکتا۔ احتشام حسین کے سامنے مارکسی تنقید کی تمام خوبیوں کے ساتھ اس کی کچھ بنیادی خامیاں بھی پوری وضاحت کے ساتھ ہیں اور وہ ان خوبیوں اور خامیوں کے بارے میں نہایت متوازن رائے رکھتے ہیں اور اس کی انتہائی دیانت داری کے ساتھ بحیثیت نقاد اظہار بھی کر دیتے ہیں۔

میں جہاں تک سمجھ پایا ہوں احتشام حسین کو مارکسزم سے جس قدر دلچسپی اور وابستگی تھی۔ مذہب سے بھی شاید اتنی ہی دلچسپی تھی۔ ممکن ہے بہت سے سکہ بند مارکسسٹ اس کو ایک متضاد بات سمجھیں۔ تنگ نظر مذہبی لوگ ان کو کمیونسٹ یعنی لامذہبی، اور کٹر کمیونسٹ انہیں مذہبی یا جھوٹا کمیونسٹ کہیں۔ جیسا کہ بعض لوگوں نے ان کی زندگی میں شاید کہا بھی ہے۔ لیکن سکہ بند و تنگ نظر کمیونسٹ یا مذہبی افراد کے یہ دونوں الزامات غلط ہو گئے اس لیے کہ احتشام حسین کی فکر و شخصیت میں اس طرح کا کوئی تضاد نہ تھا۔ ان کے کمیونزم اور مذہب دونوں سے دلچسپی لینے کے بنیادی اسباب ایک ہی تھے، یعنی ان کا علمی اور عقلی نقطۂ نظر، ان کی انسانی معاشرے میں نظام عدل و انصاف لانے کی خواہش، ان کی رجائیت پسندی، ان کا انسان کے فاعل مختار ہونے کا تصور (نہ کہ تاریخی جبریت کا قیدی) ان کی ظالم سے نفرت اور مظلوم سے محبت اور سب سے اہم یہ کہ ان کا انسانی اقدار میں

تسلسل کا تصور جچی بات. تو یہ کہ سچے مذہبی انسان احتشام حسین ہی تھے وہ محض جھوٹی للہیت اور عینیت پسندی کے مخالف تھے جو نوع انسانی کو مذہب کے سارے طبقوں میں تقسیم کر کے طاقتور کے اقتدار کی تائید کرتی ہے۔ اور مظلوم کی اپنے بنیادی انسانی حقوق حاصل کرنے کی جدوجہد میں سد راہ بنتی ہے۔ وہ اسی مذہب کو سچا مذہب سمجھتے تھے جو نوع انسانی کی وحدت کی تبلیغ کرے اور انسانی معاشرے میں نظام عدل و مساوات قائم کرنے کی دعوت دے۔ اور سچے کمیونسٹ بھی احتشام حسین ہی تھے اس لیے کہ وہ سکہ بند کمیونسٹوں کی اس تنگ نظروں سے محفوظ تھے جو دوسروں کے نقطۂ نظر کو سمجھنے کی صلاحیت کو محدود بنا دیتی ہے۔ احتشام حسین کے مذہب اور کمیونزم دونوں میں مرکزیت زندگی اور انسان کو حاصل تھی۔ زندگی سے رابطہ ٹوٹ جانے کے بعد مذہب لامذہبیت میں، اخلاق بداخلاقی میں، فلسفہ محض ذہنی جمناسٹک میں اور ادب تفریح و نشاط میں بدل جاتا ہے۔

احتشام حسین صاحب نے انسانی زندگی کی قدر قیمت کا صحیح اندازہ لگایا، انسان کی آفاقی اور دائمی عظمت کا اعتراف کیا، اس کی تسخیر فطرت کی طاقتوں کو سراہا، اس کے حوصلوں کو تقویت پہنچائی، اس کے مسائل کو سمجھنے اور ان کا مقابلہ کرنے کی دعوت دی اور اس کے ارتقائی شعور اور خود اختیاری عمل کی اہمیت پر زور دیا۔ انہوں نے ان انسانی قدروں کی اہمیت کو تسلیم کیا جو ادب، فلسفہ اور مذہب کے ذخیروں میں انسان نے صدیوں کے غور فکر اور تلاش و جستجو کے بعد جمع کیے ہیں۔

شاید احتشام حسین کے یہاں جو چیز سب سے زیادہ اہم ہے وہ یہ کہ اپنے فن، نظریات میں سچے اور پر خلوص تھے۔ وہ سچے تھے اور ہمیشہ سچائی کی تلاش کرتے رہے۔ انہوں نے اپنی ذہنی و عملی زندگی کو نوع انسانی کا ایک جزو بنا لیا تھا اور نوع کے مفاد ہی کو اپنا مفاد سمجھا۔ انہوں نے انسانیت کی خدمت کو اپنا مذہب بنالیا اور اس پر ثابت قدم رہے۔ انہوں نے جس فلسفہ ادب کو ادب میں اور جس فلسفہ حیات کو زندگی میں تلاش کیا اسے پالیا۔ ان کا فلسفہ ادب ان کے فلسفہ حیات سے الگ نہ تھا اس لیے وہ محض ادب میں نہیں بلکہ زندگی کے بھی نقاد بن گئے، زندگی کی تنقید ہی ان کی تنقید نگاری کا مقصد تھا اور اس میں انہیں پوری پوری کامیابی ہوئی وہ ادب کے نقاد کی حیثیت سے زیادہ زندگی کے نقاد اور انسانیت کے ترجمان کی حیثیت سے زندہ رہیں گے۔

حضرات میں نے جو کچھ عرض کیا اس کا مقصد یہ وضاحت ہے کہ ارتقاء سمینار کمیٹی نے احتشام حسین پر یہ سمینار کیوں منعقد کیا ہے۔ جیسا کہ شروع میں اشارۃً عرض کیا گیا جو لوگ ۱۹۱۷ء سے ۱۹۹۰ء تک کی ایک مخصوص نپی تلی نظریاتی دنیا میں رہ کر ترقی پسند ادب کی باتیں کر رہے تھے، ۱۹۹۰ء کے حالات اور توڑ پھوڑ نے ان میں ایک تلاطم پیدا کر دیا ہے۔ وہ ایک دوراہے پر کھڑے ہیں اور کہی

ق-م کے آس پاس شروع ہوئی- اس دور میں پالی ، ماگدھی ، شورسینی اور دوسری زبانیں ہندوستان کے مختلف حصوں میں اپنی جڑیں پھیلانے لگیں- ابھی یہ دور دور تمام بھی نہیں ہوا تھا کہ وہ دور شروع ہوا جسے ماہرین لسانیات بھرنشوں کا عہد کہتے ہیں- اسے دور تبدیلی کی بگڑی ہوئی زبان بھی کہ سکتے ہیں- یہ دور کئی سو سالوں تک چلتا رہا- چودھویں صدی تک ہمیں یہ سلسلہ ملتا ہے لیکن ۱۰۰۰ء کے لگ بھگ ہندوستان کی جدید زبانوں کی ترقی شروع ہو گئی- اردو زبان اور ادب کے سلسلے میں بھی یہی عہد خصوصی اہمیت کا حامل ہے- احتشام حسین اردو ادب کی اس ہزار سالہ تاریخ کے لیے کہتے ہیں کہ یہ ایک طرح سے ہندوستان کے ہزار سالہ دور کی تاریخ ہے- کیونکہ اس ہزار برس میں ہندوستانی معاشرہ عروج ، زوال اور تنقید کے جن ادوار سے گزرا اس کا اثر یہاں کی ہر زبان پر پڑا کسی پہ زیادہ کسی پہ کم- ماہرین لسانیات اس بات پر متفق ہیں کہ موجودہ آریائی زبانیں ۱۰۰۰ء کے قریب زبان کی شکل اختیار کرنے لگیں اور ان کے بننے میں خاص کر وسطی ہندوستان اور پنجاب کی زبانوں کے بننے میں فارسی زبان اور میل جول نے بڑی مدد کی- حالانکہ پانچویں سے ساتویں صدی تک عرب تاجر جنوبی ہند میں ملابار کے ساحل پر آتے رہے لیکن ان کی عربی زبان کا اثر وہاں کی زبانوں پر زیادہ نہیں پڑا- اسی طرح عرب کے مسلمان آٹھویں صدی کی ابتداء میں سندھ میں آئے لیکن انھوں نے بھی ہندوستان کی لسانی زندگی پر کوئی گہرا نقش نہیں چھوڑا- لیکن اس کے بعد جو مسلمان ایران کی طرف سے دسویں صدی کے آخر سے یہاں آنے لگے ان کی آمد تاریخی نکتہ نظر سے بڑی اہمیت رکھتی ہے- کیونکہ جو مسلمان دو سو برس سے ایران میں رہتے تھے ان میں کئی ثقافتی دھارے ملتے ہیں- ان کا مذہب تو ضرور سامی تھا لیکن ان کی تہذیب میں زرتشتی ، بودھی اور مسیحی مذاہب کے عناصر بھی دکھائی پڑتے ہیں- ان میں سے اکثر کی بول چال یا ادبی اظہار کی زبان فارسی تھی جو خود ایک بڑی با اثر اور قدیم آریائی زبان ہے-

مصنف اس خیال کا اظہار کرتے ہیں کہ چونکہ مسلمان پہلے پہل پنجاب میں آکر بسے اس لیے وہاں خاص کر غزنوی شہنشاہوں کے پورے دو سو برس کے دور حکومت میں اچھا خاصا تہذیبی لین دین ہوا- مزید یہ کہ باہر سے آنے والوں نے پہلے پہل پنجاب میں رائج زبانوں سے ہی کام لیا ہوگا- البیرونی نے اس سلسلے میں لکھا ہے کہ اس وقت سنسکرت کی بہت سی کتابوں کے ترجمے عربی اور فارسی میں ہوئے اس عہد کے بڑے بڑے فارسی شعراء کی تخلیقات میں بھی ایک آدھ لفظ ہندوستان کی زبانوں کے ملتے ہیں- مصنف کی رو سے خواجہ مسعود سعد سلمان ہندی کے پہلے شاعر ہیں- یہ لاہور کے رہنے والے تھے اور عربی اور فارسی کے مقتدر عالم اور شاعر تھے-

اس سلسلے میں مصنف نے بجا طور پر اس بات کی جانب نشاندہی کی ہے کہ "مسئلہ زبان سے دلچسپی لینے والوں کو یہ بات نہیں بھولنی چاہیے کہ جب کسی ملک یا قوم کو کسی دوسرے ملک یا قوم پر فتح حاصل ہوتی ہے تو فاتح اپنی زبان مفتوح قوم کے لوگوں پر نہیں لادتا بلکہ اپنی زبان کے کچھ ضروری اور کام دینے والے لفظ اس زبان میں ملا کر خود ہی مقامی زبان بولنے اور اپنانے لگتا ہے"۔ اسی لیے وہ یہ کہتے ہیں اردو کی پیدائش کا حال جاننے کے لیے شور سینی اپ بھرنش کے علاقے میں پیدا ہونے والی جدید آریائی بولیوں کا مطالعہ ضروری ہے۔ پنجاب اور دلی کو اس سلسلے میں بڑی اہمیت حاصل ہے۔ دلی شمالی ہند میں ایک ایسی جگہ پر ہے، جہاں شور سینی پراکرت کی کوکھ سے پیدا ہونے والی کئی بولیاں آکر ملتی ہیں۔ دلی کے ایک طرف ہریانی تھی اور دوسری طرف کھڑی بولی۔ پچھم میں پنجابی کا علاقہ شروع ہو جاتا تھا۔ اور دکھن پورب میں برج بھاشا کا۔ یہ بولیاں الگ الگ ہوتے ہوئے بھی اپنی اصل میں ایک تھیں۔ کھڑی جو دلی کے بازار میں رائج تھی عربی اور فارسی کے الفاظ داخل ہوتے رہے جس سے یہ بولی مل جل ہو کر وہ زبان بنی جسے ہندوستانی کہا جاتا ہے۔ اس ہندوستانی کی دو ادبی شکلیں ہیں۔

۱۔ اردو جس میں عربی، فارسی الفاظ زیادہ ہوتے ہیں اور جسے فارسی رسم الخط میں لکھا جاتا ہے اور

۲۔ ہندی جس میں سنسکرت الفاظ کا استعمال ہوتا ہے اور جسے دیوناگری میں لکھتے ہیں۔

دکن میں اس زبان کے پھیلاؤ کے متعلق مصنف دو باتوں کی جانب اشارہ کرتے ہیں۔ ۱۳۲۷ء میں محمد شاہ تغلق نے اپنا پایہ تخت دلی سے منتقل کر کے جنوبی ہند میں دیوگری کر دیا اور دلی کے سب شہریوں کو حکم دیا کہ وہ ایک ایک کر کے وہاں جائیں اور جب یہ فرمان مناسب معلوم نہ ہوا تو سال بھر بعد میں دلی واپس لوٹنے کا حکم ہوا۔ بہت سے لوگ واپس نہیں ہوئے اور وہیں رہ گئے جنھوں نے آگے چل کر وہاں اردو کی ترقی میں اہم کردار ادا کیا۔ دوسرا یہ کہ اس وقت جو صوفی، فوجی ملازمین اور دوسرے اہلکار یا ان کے اہل خانہ وغیرہ دکن گئے وہ یا تو وہاں مروج دراوڑی زبانیں استعمال کر سکتے تھے جو بہت ترقی یافتہ شکل میں تھیں اور یا شمالی ہند کی وہ زبان جو پنجابی، ہریانی اور کھڑی بولی کا میل تھی اور جس میں عربی اور فارسی کے بھی بہت سے الفاظ شامل ہو گئے تھے۔ ابتداء میں انھوں نے اسی زبان کو استعمال کیا جسے ادبی مورخوں نے کبھی زبان ہندی، کبھی ہندوستانی اور کبھی دکنی کہہ کر کیا ہے۔

اس طرح احتشام حسین نہ صرف اس بات کو رد کرتے ہیں کہ اردو فارسی پر مبنی ہے بلکہ اس بات سے بھی اتفاق نہیں کرتے کہ اردو کا ارتقا سندھی زبان کے توسط سے ہوا ہے یا اس کا دراوڑ زبان سے کوئی رشتہ ہے۔ دکن میں اردو کے حوالے سے وہ کہتے ہیں کہ "دراوڑی بولیاں نہ تو اردو فارسی

سے متاثر ہوئیں اور نہ انھوں نے خاص طور سے اس ترقی پذیر اردو (یا دکنی اردو) کو ہی متاثر کیا۔ جو اثر بھی ہے وہ اثر زیادہ تر تلفظ میں دیکھا جاسکتا ہے۔ لغت پر یا زبان کے ادبی روپ پر بہت کم دکھائی دیتا ہے۔"

مصنف اس جانب بھی اشارہ کرتے ہیں کہ "تقریباً اٹھارویں صدی کے خاتمے تک لفظ اردو کا استعمال زبان کے مفہوم میں نہیں ملتا اس کی جگہ ریختہ یا ہندی کے وہ ہی لفظ شاعروں کی زبان پر چڑھے ہوئے تھے۔ ریختہ موسیقی کی ایک اصطلاح تھی اس میں راگ راگنیاں ملائی جاتی تھیں۔ زیادہ تر یہ لفظ نظم کے لیے کام میں لایا جاتا تھا۔ نثر کے لیے ہندی بولتے اور لکھتے تھے"۔

چودھویں صدی کے ختم ہوتے ہوتے دکن میں اردو رائج ہو چکی تھی۔ یہ بات قابل ذکر ہے کہ حالانکہ شمال میں بول چال کی زبان کے طور پر اردو آگے بڑھ رہی تھی لیکن جہاں تک اردو میں ادب کی تخلیق کا سوال ہے تو اس کی ابتداء پہلے دکن میں ہوئی۔ نہ صرف یہ بلکہ پندرہویں صدی سے اٹھارہویں صدی کے آغاز تک دکنی اردو زیادہ تر شمالی ہند سے آزاد ترقی کرتی رہی۔

احتشام حسین کے بقول دکنی اردو کی ابتداء خواجہ بندہ نواز گیسو دراز سے کی جاسکتی ہے۔ ان کی ایک کتاب معراج العاشقین کو اردو کی پہلی نثری کتاب مان کر شائع کیا گیا ہے۔ یہ کتاب ۱۴۲۲ء سے قبل لکھی گئی اور اس کا موضوع مذہب اور تصوف کا دقیق علم ہے جس کی وجہ سے اس میں عربی و فارسی الفاظ کا بہت استعمال کیا گیا ہے۔

دکنی اردو میں ادب کے ارتقاء کو مصنف نے تین ادوار میں تقسیم کیا ہے۔ پہلا دور جو تمام تر صوفیانہ ادب پر مشتمل ہے۔ لسانیات کے نقطۂ نظر سے بہت اہمیت کا حامل ہے۔ اس کا زمانہ بہمنی سلطنت کے خاتمے تک پھیلا ہوا ہے۔ پندرہویں صدی کا خاتمہ ہونے سے پہلے ہی بہمنی سلطنت ٹوٹ پھوٹ کے پانچ حصوں میں تقسیم ہو گئی تھی۔ بیجاپور میں عادل شاہی اور گولکنڈہ میں قطب شاہی حکومتیں قائم ہوئیں۔ ان دونوں ریاستوں میں ادب اور دوسرے فنون کی بہت ترقی ہوئی۔ اس طرح ان دونوں ریاستوں میں ترقی کرنے والے ادب کو اردو ادب کی ترقی کا دوسرا دور کہہ سکتے ہیں۔ مغل شہنشاہ اورنگزیب کے ہاتھوں پر دونوں ریاستیں ایک ساتھ ہی سلطنت مغلیہ کا ایک جز بن گئیں۔ یوں ہم مغل دور میں پیدا ہونے والے ادب کو تیسرا دور کہہ سکتے ہیں۔

عادل شاہی اور قطب شاہی درباروں سے باہر بھی شاعری کے ارتقاء کی آزادانہ روایات ملتی ہیں جو مغل تسلط سے کچھ زیادہ متاثر نہیں ہوئیں۔ ان روایات کی پیروی نے اس زمانے کے جن

بڑے شعراء کو جنم دیا ان میں سے کچھ یہ تھے - وجدی، ولی عزلت اور عاجز تھے ۔ ان میں سے ولی خاص طور پر اس لیے بھی قابل ذکر ہیں کہ انھوں نے شمال اور جنوب کے ادبی دھاروں کو ملانے کا نمایاں کام انجام دیا - حالانکہ یہ درست نہیں کہ ولی اردو شاعری کے باوا آدم ہیں - جیسا کہ کافی عرصے سے سمجھا جاتا رہا لیکن وہ ایک بڑے شاعر ہیں - اور ان کا یہ کارنامہ بہت بڑا ہے کہ انھوں نے دکنی اردو کو اس کے مولد کی اردو سے قریب لانے کی کوشش کی۔

شمال میں خاص طور پر دلی میں اردو ادب کے ارتقاء کے بارے میں مصنف بتاتے ہیں کہ " اردو ایک بول چال کی شکل میں ترقی کر رہی تھی - مگر ثقافتی حلقوں میں فارسی اس طرح چھائی ہوئی تھی کہ لوگ بول چال کی زبان کو شاعری میں استعمال کرتے ہوئے تکلف کرتے تھے " - بہر حال سترہویں صدی کے اواخر سے اردو شعراء کے نام مسلسل ملنے لگتے ہیں - اس سلسلے میں افضل پانی پتی، جعفر زٹلی اور اٹل کے نام خاص طور پر قابل ذکر ہیں -

اردو ادب کے مورخین شمالی ہند میں اردو ادب کا پہلا دور مغل بادشاہ محمد شاہ کے عہد حکومت سے شروع کرتے ہیں - جو ۱۷۱۹ء میں تخت نشین ہوا تھا - وہ پہلے مغل بادشاہ ہیں جن کا اردو کلام ملتا ہے - محمد شاہ کے عہد حکومت کے دو بڑے واقعات بیان کیے جاتے ہیں - ان میں سے ایک تو نادر شاہ کا حملہ تھا اور دوسرا اردو شاعری کا دلی میں قدم جمانا تھا - ان دونوں واقعات سے مغل راج کے تنزل کا پتہ چلتا ہے - اگر سلطنت طاقتور ہوتی تو نہ نادر شاہ دلی کو لوٹتا اور نہ فارسی کو دبا کر عوام کی زبان اہم زبان کی شکل اختیار کرتی - فائز، آبرو، ناجی، حاتم، یک رنگ، مظہر جان جاناں، مضمون، فغاں تاباں وغیرہ اس دور میں شمار کیے جاتے ہیں -

یہ بات ظاہر ہے کہ اس وقت مغل راج ایک بجھتے چراغ کی طرح رات کے آخری اندھیرے سے لڑ رہا تھا لیکن اس میں اتنی طاقت نہیں تھی کہ وہ کسی طرح کا نور پھیلا سکتا، سکھ، جاٹ، مرہٹے سبھی اپنی طاقت بڑھا رہے تھے - دور دراز کے مغل صوبے خود مختار ہو رہے تھے اور ایسٹ انڈیا کمپنی ایک امربیل کی طرح زندگی پر چھائی جا رہی تھی - نادر شاہ کے دس برس بعد احمد شاہ ابدالی نے ہندوستان کی طرف رخ کیا - مرکز میں بڑے بڑے جاگیردار اقتدار حاصل کرنے کے لیے اپنی ٹولیاں بنائے ہوئے تھے اور بادشاہ ان کے ہاتھ میں کٹھ پتلی سے زیادہ طاقت نہیں رکھتا تھا - مجموعی لحاظ سے یوں کہا جا سکتا ہے کہ ہندوستان کے عوام جن طبقات میں صدیوں سے تقسیم تھے اس میں کوئی بڑا تغیر نہیں ہوا تھا - ملک کی پیداوار کا طریقہ بدلا نہیں تھا - دیہی زندگی میں جو ایک طرح کی یگانگت تھی وہ

کمزور ہو گئی تھی اور کسی طرح کی سائنسی واقفیت نہ ہونے سے ذرایع پیداوار اور انداز زندگی میں ایسی یکسانیت جڑ پکڑ گئی تھی۔ جو آگے بڑھنے سے روکتی تھی۔

زندگی جب لامعلوم کے خوف سے مقید معلوم ہونے لگے تو اخلاقی زوال ناگزیر ہوتا ہے۔ اس وقت کے اردو کے بڑے شاعروں کے یہاں دلی کی اس بگڑی ہوئی حالت کی تصویر دیکھی جاسکتی ہے۔ احتشام حسین لکھتے ہیں کہ اٹھارہویں صدی میں ہندوستان کے کئی حصوں میں انگریز کمپنی نے اپنی نیو مضبوط کر لی تھی لیکن جہاں تک اردو ادب کا تعلق ہے اس پر ہندو مسلم تہذیب کی پرانی صورتحال کا اثر اتنا گہرا تھا کہ یہاں نئے خیالات کی توسیع تیزی سے نہیں ہو سکتی۔ ان کے خیال میں اس کا سبب یہ بھی تھا کہ اس زمانے کے شعرا عوام سے کوئی گہرا تعلق نہیں رکھتے تھے اور زیادہ تر شہروں میں رہنے کی وجہ سے ان حالتوں سے ناآشنا تھے جو کسی عوامی گروہ کی زندگی میں بے چینی پیدا کرتی ہیں۔

یہ دور درد، سودا اور میر کا دور تھا اگرچہ یہ شعرا زوال آمادہ دور کی تلخی اور قنوطیت کی علامت تھے مگر نوع بشر کے افتخار و اعزاز کا پتہ بھی ان کے کلام سے چلتا ہے۔ زندگی میں سب کچھ ہار جانے کے بعد بھی وہ زندگی کی ستائش اور حسن کی تلاش میں لگے ہوئے تھے۔ اٹھارہویں صدی ہندوستان کی تاریخ میں عجیب و غریب مسائل لائی مگر یہ شعرا جن کا ذکر ہوا ان سے واقف نہ تھے۔ انھیں یہ معلوم نہیں تھا کہ ساحتی ثقافت اپنے دن پورے کر چکی ہے اور اس کی کوکھ سے ایک نئی زندگی جنم لے گی۔ تہذیبوں کے میل جول سے جو زندگی وجود میں آئی تھی۔ وہ مٹ رہی تھی مگر اس کی لٹتی ہوئی بہار میں ایک طرح کا حسن تھا۔ بیمار جسم کا حسن جو کبھی کبھی بڑا جاذب ہوتا ہے یہی بات میر اور درد کے کلام کے لیے کہی جاسکتی ہے۔

دلی کے زوال کا یہی وہ دور تھا جب بہت سے شعرا دوسرے شہروں کی طرف چلے گئے جن میں اودھ، فرخ آباد، عظیم آباد، حیدر آباد، مرشد آباد، رام پور، بھوپال، ٹونک وغیرہ قابل ذکر ہیں۔ خلافت عباسیہ کے زوال کے وقت بھی ہمیں اس طرح کی صورتحال دیکھنے میں آئی ہے۔ عباسی خلفاء کے دربار علم و تحقیق کے مرکز تھے لیکن ریاست کے ٹوٹ پھوٹ کا شکار ہونے کے بعد مقامی سرداروں نے صرف اس وجہ سے علم و دانش کی سرپرستی کرنا شروع کی کہ ان کے اقتدار کو جائز ہونے کا جواز فراہم ہو سکے۔ حالانکہ ان میں سے بہت سے علم و ادب کے اسرار و رموز کو سمجھنے سے قاصر تھے۔ مذکورہ بالا مراکز میں سے بہت سے ۱۸۵۷ء کے غدر میں مغل حکومت کے ساتھ ختم ہو گئے یا ایک محدود پیمانے پر شاعروں کی سرپرستی کرتے رہے۔ ان میں سے اودھ کی سلطنت کو غیر معمولی ادبی اور تہذیبی

حیثیت حاصل ہوئی۔ اودھ کی عظمت کے اصل معمار آصف الدولہ تھے جنھوں نے فیض آباد سے ہٹ کر لکھنؤ کو اپنا مرکز بنایا۔ آصف الدولہ کے بعد ان کے بھائی سعادت علی خان سولہ سال تک تخت حکومت پر رونق افروز رہے۔ یہ عہد بھی ادبی استحکام کے لیے سازگار رہا۔ ۱۸۱۴ء میں غازی الدین حیدر نواب وزیر ہوئے جنھیں انگریزی سیاست نے بہت جلد خود مختار بادشاہ تسلیم کر لیا۔ نوابوں اور بادشاہوں کا یہ سلسلہ ۱۸۵۶ء تک چلتا رہا جب تک انگریزوں نے واجد علی شاہ کو معزول کر کے انھیں مٹیابرج (کلکتہ) بھیج دیا۔

جرات، انشاء، مصحفی اور میر حسن خاص طور پر ایسے شعراء ہیں جنھوں نے دہلوی ہوتے ہوئے لکھنؤ کا اثر قبول کیا اور ادبی مورخین یہیں سے دلی کے مقابلے میں لکھنؤ کے دبستان شاعری کا ذکر کرتے ہیں۔

لکھنؤ کی ہر دل عزیزی سے یہ نہیں سمجھنا چاہیے کہ دلی میں شاعری کا بازار سرد ہو گیا تھا۔ یہاں البتہ تھوڑے دنوں کے لیے لکھنؤ کی چہل پہل نے دلی کی رونق کو ماند کر دیا تھا۔

جہاں تک لکھنؤ اور دلی میں شعری تخلیق کا سوال ہے تو ان دونوں میں موجود فرق کو احتشام حسین بیان کرتے ہوئے لکھتے ہیں کہ "ہم صرف یہ کہ سکتے ہیں کہ کچھ جذبات اور ان جذبات کے اظہار کے طریقے بدلے ہوئے تھے یا ان میں مقداری فرق تھا۔ شاید یہ بات سچ ہے کہ انداز فکر میں زیادہ فرق نہ ہوتے ہوئے بھی طرز ادا کا فرق خاصا نمایاں ہے جسے ایک دوسرے کی رقابت اور بحث مباحثے نے پیچیدہ بنا دیا ہے۔"

اس کی وجہ یہ تھی کہ ساجی زوال کا جو دور دلی میں تھا وہی معمولی فرق کے ساتھ لکھنؤ میں بھی تھا۔ ادب، تاریخ اور فلسفہ کی جو روایات ایک جگہ احترام سے دیکھی جاتی تھیں وہی بات دوسری جگہ پر بھی تھی۔ اس لیے فکر و عمل کے میدان میں کوئی عظیم تبدیلی ناممکن تھی۔ یہاں البتہ یہ بات تھی کہ دلی کی سلطنت ایک دق کے مریض کی طرح دھیرے دھیرے اپنی موت کی طرف جا رہی تھی اس لیے وہاں کے شعراء کے جذبات قنوطیت آمیز تھے اور دل سے پیدا ہوتے تھے۔ لکھنؤ میں اس کے برخلاف نئی نئی سلطنت قائم ہوئی تھی اور وہ خارجی شکل میں ترقی کی جانب بڑھ رہی تھی۔ اس وقت کے شاعر اور فنکار تاریخ کی رفتار سے ناواقف تھے وہ نہیں جانتے تھے کہ جو گھن دلی کو کھا رہا ہے وہی لکھنؤ کو بھی کھا رہا ہے اس لیے وہ اس چڑھتے ہوئے سورج کی روشنی میں کھو گئے۔

اس دور میں بہت سے شاعروں کے دلی سے چلے جانے کے بعد بھی یہاں بہت سے اہم

شعراء موجود تھے۔ اور طوفان سے پہلے عارضی سکون کی طرح یہاں ایک ہولناک سناٹے کے بعد، پھر ایک بار شاعری کے سوتے پھوٹ پڑے اور ایک عظیم شاعرانہ اور تہذیبی دور کا آغاز ہوا۔ اس کا مطلب جاں بلب مغل حکومت کا سنبھل جانا نہیں بلکہ چراغ کی آخری لو ایک بار پھر تیز ہوتی ہوئی معلوم ہو رہی تھی اس عہد کو مومن، ذوق، ظفر، غالب، شیفتہ وغیرہ نے لازوال بنا دیا۔ اس عہد میں دلی کی مرتی ہوئی روح جاگ اٹھی تھی اور لاتعداد شاعر غمگین سروں میں اپنے گیت گا رہے تھے۔ ان شاعروں کی آواز میں وقت کی آواز بھی سنی جاسکتی ہے۔ مغل راج جو ایک علامت کی مانند لوگوں کے دلوں میں اپنا مقام بنائے ہوئے تھا وہ بھی مٹ گیا تھا مگر جو شاعر ملک کی بدلتی ہوئی معاشی و معاشرتی صورتحال کو نہیں سمجھتے تھے وہ اپنا ہی راگ الاپ رہے جا رہے تھے۔

اٹھارویں صدی کے شعراء میں نظیر اکبر آبادی کا ایک خاص مقام ہے کیونکہ اردو ادب میں ابتداء میں جو سادگی تھی وہ وقت گزرنے کے ساتھ نہیں رہی اور ادبی زبان میں نہ صرف عربی اور فارسی الفاظ کا استعمال بڑھ گیا بلکہ زیادہ تر ان خیالات کا چرچا ہونے لگا جو ہندوستانی عوامی زندگی کے مزاج سے براہ راست تعلق نہیں رکھتے تھے۔ اس سلسلے میں نظیر نے زبان اور خیالات کے لحاظ سے ادب کو عوامی زندگی سے قریب کرنے کی سعی کی۔ ان کا طرز بالکل جداگانہ تھا۔ اس لیے انہیں نہ دلی کے مرکز میں رکھا جاسکتا ہے اور نہ لکھنؤ کے مرکز میں حالانکہ اس وقت کے نقادوں نے انہیں کوئی اہمیت نہیں دی مگر آج ان کا اثر تسلیم کیا جا رہا ہے اور جوش اور احسان دانش جیسے شاعر نہ صرف ان کی بڑائی کو مانتے ہیں بلکہ ان سے متاثر بھی ہیں۔

دنیا کی اکثر زبانوں کی طرح اردو میں بھی نثر کا آغاز اور نثری ادب کا ارتقاء شاعری کے مقابلے میں تاخیر سے ہوا۔ ہندوستان کے حوالے سے اس کے اسباب سماجی تعطل، معاشی حالات میں جمود کی کیفیت، بنی بنائی راہوں پر چلتے رہنے میں ذہنی عافیت اور خیالات کے لین دین کے ذرائع کی کمی تھے۔

دکن میں خواجہ بندہ نواز گیسو دراز کی کچھ تصنیفات کا ذکر ملتا ہے۔ ملا وجہی کی ۱۶۳۵ء میں مکمل کی گئی تصنیف بھی اس سلسلے میں قابل ذکر ہے۔ بہر حال اردو ادب کی مروج تاریخوں میں اردو نثر کی ابتدا محمد شاہی عہد سے ہی مانی جاتی ہے۔

نثر کے لیے جس قسم کی فضا کی ضرورت تھی وہ در حقیقت اٹھارویں صدی کے بعد پیدا ہوئی۔ اس سلسلے میں فورٹ ولیم کالج کا قیام خاصی اہمیت کا حامل تھا جسے انگریز کمپنی نے اس لیے قائم کیا تھا کہ انگریز ملازمین کو ہندوستانی زبانوں کی تعلیم دی جائے انہوں نے تعلیم کے ساتھ تصنیف و تالیف



مجتبیٰ کلکتی اور حیدر دل بہ تن استغراق نظر آرہے ہیں

کا ایک شعبہ بھی کھولا اور اس میں ڈھونڈ ڈھونڈ کر ایسے لوگ رکھے جو ان کی ہدایت کے مطابق نثر میں تصنیف کر سکیں انہوں نے اس کا بندوبست بھی کیا تھا کہ جو کتابیں کالج کی نگرانی میں لکھی جائیں ان کے شائع ہونے کے لیے ایک دارالاشاعت بھی کھولا جائے۔ غالباً ہندوستان کا یہی پہلا دارالاشاعت ہے جو کلکتہ میں قائم ہوا۔ احتشام حسین لکھتے ہیں کہ "فورٹ ولیم کالج میں جو ادیب جمع ہو گئے تھے انہوں نے اپنا فرض بڑی خوش اسلوبی سے پورا کیا۔ اس میں شبہ نہیں کہ وہ جس مقصد کے لیے بلائے گئے تھے وہ خالص ادبی نہیں تھا کیونکہ وہیں سے اردو ہندی اختلاف نے ایک سیاسی شکل اختیار کر لی" وہ مزید لکھتے ہیں کہ "ان میں سے کم و بیش چندرہ ایسے ہیں جن کے نام اور کام کو اہمیت حاصل ہے ان میں میر امن، حیدری، افسوس، نہال چند، مظہر علی ولا، حسینی، کاظم علی جوان وغیرہ خصوصیت سے قابل ذکر ہیں۔"

اس عہد کی سب سے اہم نثری تصنیف مرزا رجب علی بیگ سرور کی لازوال تخلیق "فسانہ عجائب" ہے۔ ہم یہ کہہ سکتے ہیں اردو نثر جس کا ارتقاء اگرچہ پندرہویں صدی میں ہو چکا تھا مگر ہمہ گیر اور ہمہ جہت ارتقاء انیسویں صدی کے نصف اول میں ہوا۔

ایسٹ انڈیا کمپنی جو آہستہ آہستہ زندگی کے مختلف شعبوں پر چھائی جا رہی تھی اب تاریخ

کی میزان میں سب سے بڑی قوت تھی۔ وہ ہندوستان کی ٹھہری ہوئی زندگی میں ہوا کے تیز جھونکے اور تازہ لہر کی طرح آئی تھی اگرچہ اس ہوا میں زہر اور اس لہر میں نشہ کے ساتھ ہی توانائی بخشنے والے رجحانات گھلے ملے تھے، ترقی، رد عمل اور تعطل کا ایک ملا جلا جذبہ۔

انگریزی تعلیم اور ایسٹ انڈیا کمپنی کے ساتھ معاشی رابطے نے جو اہم کام کیے ان میں سے متوسط طبقے کے وجود اور اس کی سیاست کو ایک انقلابی واقعہ کہہ سکتے ہیں۔ کیونکہ یہی مستقبل میں کشمکش کا مرکز بننے والا تھا۔ یہ نیا متوسط طبقہ ایسی روایتیں چاہتا تھا جو اپنے ملک کی ترقی کو مغربی تصورات کے بنائے ہوئے ضابطوں کی بنیاد پر وسعت دے وہ قدیم نظریات سے مطمئن نہ تھا اور معاشیات میں زرعی نظام سے، مذہب و اخلاق میں تسلیم شدہ روایات سے اور ادب میں محدود فنی تجربوں سے اوپر اٹھنا چاہتا تھا۔

لیکن اسوقت سیاسی انحطاط کے باعث ملک میں جو تبدیلیاں ہو رہی تھیں ان کا ادراک بہت تھوڑے سے لوگ کر سکتے تھے۔ شاعر و ادیب پرانی روایات سے چمٹے ہوئے اسی زندگی کی مثالی تصورات پیش کر رہے تھے۔ جو پارہ پارہ ہو رہی تھی کیونکہ ادب و فن میں جو تبدیلیاں سماجی اور معاشرتی اثرات سے ہوتی ہیں وہ کبھی بہت سست رفتار ہوتی ہیں اور کبھی اتنی تیز رفتار کہ دونوں کے تعلق کا پتہ لگانا دشوار معلوم ہوتا ہے۔ متوازی تبدیلی نہ ہونے کا سبب یہ ہے کہ جو ادبی روایات ایک بار بن جاتی ہیں وہ مٹتے مٹتی ہیں اور عوام الناس کو اتنی عزیز ہو جاتی ہیں کہ حالات بدل جانے پر بھی دل ان کی طرف کھنچا رہتا ہے اور بہت سے لوگ نفسیاتی طور پر ان سے متاثر ہوتے رہتے ہیں۔ ادبی تبدیلیوں کو اسی نظر سے دیکھنا چاہیے۔

۱۸۵۷ء کی بغاوت کے کچلے جانے کے بعد وکٹورین قوانین نے مذہب کے نام پر منظم ہونے کا موقع فراہم کیا اور ساتھ ساتھ انگریز سرکار کے ساتھ تعاون کے رجحانات کو بھی مضبوط کیا۔ ان میں سے بھارتیندو، ہریش چند وغیرہ ہندو قوم پرستی کے ترجمان نظر آتے ہیں تو سرسید، حالی، نذیر احمد اور شبلی مسلم قوم پرستی کے۔

احتشام حسین اس دور کو عہد انقلاب کہنے کے بجائے سست اصلاح پسندی کا دور کہتے ہیں جس میں جس نے بھی نئے راستوں پر قدم اٹھایا ماضی کی مسلمہ صداقتوں پر شک کا اظہار کیا۔ نئے صنعتی عہد کا استقبال کیا وہ اس وقت کو دیکھتے ہوئے جدید اور ترقی پسند کہلانے کا مستحق ہے۔ سر سید احمد خان، الطاف حسین حالی، محمد حسین آزاد، ڈاکٹر نذیر احمد، شبلی نعمانی، مولانا ذکاء اللہ،

پنڈت رتن ناتھ سرشار، عبدالحلیم شرر، مرزا محمد ہادی رسوا اور راشد الخیری وغیرہ اس دور کے ترجمان ادیب و شاعر ہیں۔ سرسید کے وقت سے لے کر ان موضوعات پر کام شروع ہوا جو کسی زبان کو وسیع اور ہمہ گیر بناتے ہیں۔

نئی شاعری کے معمار مولانا آزاد سمجھے جاتے ہیں۔ اگست ۱۸۶۷ء میں انہوں نے ایک خطبہ دیتے ہوئے مشرقی شاعری خاص کر اردو و فارسی شاعری کے نقائص کی طرف توجہ دلائی اور کہا کہ شاعری کو فطرت اور انسان زندگی کے سبھی اجزاء پر روشنی ڈالنے کا فریضہ اٹھانا چاہیے۔ اس دوران میں انجمن پنجاب کی بنیاد پڑی اور آٹھ مئی ۱۸۷۴ء کو وہ پہلا یادگار مشاعرہ ہوا جس میں نئے طرز کی نظمیں پڑھی گئیں۔

اس عہد کے سب سے بڑے شاعر مولانا حالی تھے جبکہ دوسرے ممتاز شعراء میں اکبرالہ آبادی، منشی درگاہ سہائے سرور، پنڈت برج نرائن چکبست اور ڈاکٹر اقبال شامل ہیں۔ اس عہد میں شعراء اور نثرنگاروں کی ایک بڑی تعداد ملتی ہے جس کی وجہ یہ نہیں کہ پورے ملک کی تخلیقی قوت بڑھ گئی تھی، بلکہ نئے اور پرانے کی کشمکش ایک خاص موڑ پر آپہنچی تھی۔ بیشتر لکھنے والے ایسے ہیں جنہیں نہ تو پرانا کہا جاسکتا ہے اور نہ نیا۔

بیسویں صدی کی شروعات میں پوری دنیا میں ہونے والی تبدیلیاں، ہندوستان کو بھی متاثر کر رہی تھیں اور متوسط طبقے میں انگریز سے بے اطمینانی بڑھ رہی تھی۔ لیکن سیاسی جماعتیں اس کو خاص قسم کی اصلاح پسندی تک محدود تھیں۔ مصنفین اور مفکرین میں انقلاب اور جدوجہد کے جو جذبات اس وقت پیدا ہوئے وہ خیالی و جذباتی زیادہ تھے۔ حقیقت پسندی سے ان کا گہرا تعلق نہیں تھا۔ مدعا یہ ہے کہ ترقی کی خواہش فقط خیالوں تک محدود تھی۔

لیکن ہندوستان میں ایسے نوجوان موجود تھے جو جمہوریت اور سماج واد کے خیالات ظاہر کرتے تھے اور بدیسیوں کو جلد ہی دیس سے نکالنا چاہتے تھے۔ اس نئی سماجی اور سیاسی حالت نے نئے شعور، نئی زندگی اور نئے ادب کو جنم دیا۔ ہندوستان کی سیاسی تحریک تیزی سے آگے بڑھ رہی تھی اور وسیع ہو رہی تھی۔ یہاں تک کہ کانگریس کو مجبور ہونا پڑا کہ وہ کامل آزادی کا مطالبہ کرے۔ جن اور شاعروں نے ان حالات کی نمائندگی کی ان میں جوش، فراق، حفیظ جالندھری، ساغر نظامی، اختر شیرانی، روش صدیقی، احسان دانش، غلام ربانی تاباں، اخترالایمان وغیرہ شامل ہیں۔ پریم چند کو نئی اردو کہانی کا موجد کہا جاسکتا ہے جبکہ دوسرے نثرنگاروں میں علی عباس حسینی، اعظم کریوی، مجنوں گورکھپوری، ل احمد وغیرہ شامل ہیں۔

احتشام حسین ۱۹۳۲ء میں لکھنؤ سے شائع ہونے والے افسانوں کے مجموعے "انگارے" جس میں سجاد ظہیر، رشید جہاں، احمد علی اور محمود ظفر کے افسانے شامل تھے کو فنی خامیوں کے باوجود اس لیے اہم قرار دیتے ہیں کہ اس میں کھل کر مذہب، رسوم و رواج، اخلاق نصب العین اور جنسیات سے متعلق خیالوں پر چوٹ کی گئی تھی۔ اس کے بعد ۱۹۳۶ء میں انجمن ترقی پسند مصنفین نے ہندوستان میں ترقی پسند ادب کے فروغ میں بڑا اہم کردار ادا کیا۔ کرشن چندر، سعادت حسن منٹو، راجندر سنگھ بیدی، خواجہ احمد عباس، عصمت چغتائی اوپندر ناتھ اشک اس رجحان کے اہم افسانہ نگار شمار کئے جاتے ہیں جبکہ شعراء میں فیض، اسرار الحق مجاز، معین جذبی، جمیل مظہری، جاں نثار اختر، علی سردار جعفری، ساحر لدھیانوی، احمد ندیم قاسمی، کیفی اعظمی وغیرہ شامل ہیں۔

اس میں شک نہیں کہ احتشام حسین نے ادبی تاریخ کو بڑے احسن طریقے سے نبھایا ہے اور تاریخ کے مختلف دوروں میں متضاد سماجی اور معاشی دھاروں نے جس ادب کو تخلیق کیا اس کی بڑی اچھی تصویر کشی کی ہے۔ لیکن انجمن ترقی پسند مصنفین کے قیام کے بعد جو ادب تخلیق ہوا ہے اس کا تجزیہ کرتے ہوئے انھوں نے خود کو مکمل طور پر ایک نظریے سے وابستہ کر دیا ہے اور دوسرے نظریے کے حامل کچھ ادیبوں کو اس نظریے سے اختلاف رکھنے کی وجہ سے تنگ نظر قرار دیا ہے۔ مثال کے طور پر انھوں نے ڈاکٹر تاثیر، احمد علی، پطرس اور اختر رائے پوری کا ذکر کرتے ہوئے لکھا ہے کہ "ان سب کے یہاں ایک طرح کی تنگ نظری پیدا ہو گئی اور یہ ترقی پسندوں کے ساتھ نہیں رہے۔"

اس تنگ نظری کی مصنف کوئی وضاحت نہیں کرتا۔ بہر حال اردو ادب کی سائنسی نکتہ نظر سے لکھی گئی یہ ایک اہم تاریخ ہے جو قاری کے بہت سے سوالات کے جواب فراہم کرتی ہے۔

# احتشام حسین۔ بحیثیت شاعر

سحر انصاری

سکے کی طرح شاعری بھی کھری اور کھوٹی ہوتی ہے ۔ اور جس طرح سکہ ڈھالنے والے کی نیک نامی کھرے سکے سے ہوتی ہے اسی طرح کھری شاعری پر دسترس رکھنے والا بھی شعروادب کی دنیا میں نیک نام و محترم ٹھہرتا ہے ۔ اور اس کا انحصار کیفیت و کمیت پر نہیں ہوتا ۔ دیوان غالب جب پہلے پہل منظر عام پر آیا تو اس کی ضخامت کیا تھی ۔ بقول شخصے ۔ ڈیڑھ جز اس پر بھی تھا مطلع و مقطع غائب ۔ اور ادب کی اسی بے رحم دنیا میں بڑے بڑے ضخیم دواوین کے خالقوں کو آج تاریخ ادب کے حاشیے میں بھی جگہ میسر نہیں ۔

سوال یہ ہے کہ شاعری کے کھرے کھوٹے کو کون پرکھتا ہے ۔ اس کا جواب مجھے اقبال کے اس شعر میں سنائی دیتا ہے

تجھ کو پرکھتا ہے یہ مجھ کو پرکھتا ہے یہ
سلسلہ روز و شب صیرفی کائنات

کرسٹفر کاڈویل نے بھی جس نے شاعری کی ابتدا اور انسانی سماج میں اس کے اولین تخلیقی محرکات کا بڑی جانکاہی سے سراغ لگایا ہے ، شاعری کی سچائی اور صداقت کا معیار یہی رکھا ہے کہ شاعری

نافرمانی کا مرکز تھا۔ بدیسی، خاص کر برطانوی مال کا بائیکاٹ، ستیہ گرہ اور سیاسی چہل پہل اپنی شباب پر تھی۔ میں بھی فطری طور پر آزادی کے جذبے سے معمور ہو گیا "

اسی ضمن میں مزید لکھتے ہیں :

" یونیورسٹی کی تعلیم کے دوران میں میں نے لکھنا شروع کیا۔ افسانے، ڈرامے، نظمیں، غزلیں، تنقیدی مقالات، علمی مضامین میں سب کچھ ادب، تاریخ، فلسفہ، سیاست، نفسیات، جنسیات سب سے دلچسپی لیتا تھا تاکہ زندگی کے مسائل پوری طرح سمجھ سکوں۔ "

اس پس منظر میں احتشام حسین کے ذہن اور تخلیقی محرکات تک پہنچنا آسان ہو جاتا ہے۔ وہ دور تھا ہی سیاسی بیداری اور عملی جدوجہد کا۔ ترقی پسند تحریک نے بھی جو فضا قائم کی تھی اس کے سائبان تلے نیا ادب پروان چڑھ رہا تھا۔ جوش ملیح آبادی، فراق، مجاز، مخدوم، فیض، جذبی، سردار جعفری، احمد ندیم قاسمی، ساحر لدھیانوی کی شاعری کا بطور خاص چرچا تھا۔ اس میں احتشام حسین کی شاعری نے بھی اپنے اظہار کے سانچے تلاش کیے۔

احتشام حسین کی شاعری کے بارے میں پروفیسر آل احمد سرور کے یہ تاثرات ان کے شعری مزاج اور شاعرانہ شخصیت پر ایک عمدہ تبصرہ ہے :

" شعر وہ کم کہتے تھے اور مخصوص صحبتوں ہی میں سناتے تھے۔ ان کے پڑھنے کا انداز بہت دلکش تھا۔ شعر ترنم سے پڑھتے تھے اور ترنم میں گداز بھی تھا۔ ان کا یہ شعر مجھے اکثر یاد آتا ہے اور جب یاد آتا ہے تو احتشام کی آواز کی گونج ایک شیریں گداز کی طرح دل میں بس جاتی ہے "

کل تو خیر ان کی یاد آئی تھی
آج کیوں ہے فضا اداس اداس

تنقید کی جانب احتشام حسین کی توجہ زیادہ رہی۔ ان کی زندگی میں ان کی نثر کے متعدد مجموعے شائع ہوئے لیکن شاعری کا مجموعہ مرتب نہ ہو سکا۔ بعد میں جعفر عسکری نے " روشنی کے دریچے " کے نام سے مجموعہ کلام مرتب کیا جو احتشام اکیڈمی الہ آباد سے ۱۹۷۳ء میں شائع ہوا۔

احتشام حسین کی شعر گوئی کا آغاز ۲۹-۱۹۲۸ء میں ہوا جب وہ آٹھویں نویں درجے کے طالب علم تھے اور اس وقت حیراں تخلص کرتے تھے۔

کسی معاشرے میں اپنا کیا فعال کردار ادا کرتی ہے۔ اور یہ امر انفرادی جذبے تک ہی محدود نہیں رہتا بلکہ سارے معاشرے کو جذبوں کی سطح پر اپنی شمولیت کا احساس ہوتا ہے

میں نے یہ جانا کہ گویا یہ بھی میرے دل میں ہے

شاعری کے اس منصب کو اپنی اپنی استعداد فکر کے مطابق ہر باشعور شاعر ضرور محسوس کرتا ہے۔ لیکن جس شاعر کی ذہنی تربیت، شخصیت کی تشکیل اور اظہار کی نوعیت اس طرح سامنے آئے کہ وہ شعوری طور پر تخلیق کی عمرانی اور سماج ذمہ داریوں سے کما حقہ واقف ہو اور فن میں امن کی اہمیت اور اقدار حیات سے ان کے تعلق کو ناگزیر سمجھتا ہو تو اس کی شاعری یقیناً اپنے اندر ایک سے زائد وجوہ کی بنا پر کشش رکھتی ہے۔

پروفیسر سید احتشام حسین ایک کھرے انسان تھے۔ ان کی شخصیت میں ایک نوع کا توازن اور اعتدال تھا۔ وہ وسیع المطالعہ اور کشادہ نظر ادیب و شاعر تھے۔ جس طرح فیض احمد فیض کو ہر طبقہ خیال نے ان کی اپنی نظریاتی وابستگیوں کے باوجود نہ صرف قبول کیا بلکہ انہیں عزیز رکھا اور ان سے محبت کی اسی طرح احتشام حسین کو بھی اپنی ذاتی اور دانشورانہ خوبیوں کی بناء پر ہمیشہ سراہا گیا اور ان کی شخصیت و فن کبھی متنازعہ نہیں رہے۔ مولانا امتیاز علی عرشی ہوں یا مالک رام، سجاد ظہیر ہوں یا آل احمد سرور، احتشام حسین کی شخصیت کے اس سحر کے سب ہی قائل ہیں۔ ایسی شخصیت کی تخلیق و تنقید میں کھرا پن ضرور موجود ہوتا ہے اور اس کے ڈھالے ہوئے سکے کھوٹے نہیں ہوتے۔

پروفیسر احتشام حسین ایک ناقد کی حیثیت سے بہت بلند مرتبہ رکھتے ہیں۔ ان کی تنقید میں جو تنوع اور وقار، جو سچائی اور ندرت پائی جاتی ہے اس کی نظیر مشکل سے ملے گی۔ لیکن احتشام صاحب بنیادی طور پر ایک تخلیقی ذہن کے آدمی تھے۔ ان کی ادبی سرگرمیوں کا آغاز شعر گوئی سے ہوا۔ اس صدی کی تیسری دہائی کو ان کی تعلیمی اور تخلیقی زندگی میں سب سے اہم دور شمار کیا جاسکتا ہے۔ وہ ۱۹۳۰ء میں الہ آباد آئے اور ۱۹۳۴ء میں الہ آباد یونیورسٹی سے فرسٹ ڈویژن میں بی۔ اے کیا اور طلائی تمغہ اور تعلیمی وظیفہ حاصل کیا۔ ۱۹۳۶ء میں انہوں نے فرسٹ ڈویژن میں ایم۔ اے اردو کا امتحان پاس کیا اور دو طلائی تمغے حاصل کیے۔ الہ آباد میں تیسری دہائی کے حوالے سے احتشام حسین کی زندگی میں کن عوامل کی کار فرمائی رہی اور اس کے کیا نتائج نکلے اس کا تذکرہ " ساحل اور سمندر (ص ۱۹) " میں احتشام صاحب نے یوں کیا ہے:

"۱۹۳۰ء میں الہ آباد پہنچا جو اس وقت انگریزی حکومت کے خلاف سول

حیراں کو تم نے اور بھی حیراں بنا دیا

انٹر میڈیٹ میں اپنے کالج کے پرنسپل مہدی حسین ناصری سے بہت متاثر رہے۔ ناصری کا یہ شعر بہت مشہور ہوا جو ان کے کتبہ قبر پر بھی کندہ ہے

ناصری قبر پہ عبرت کے لیے لکھوا دو

طول کھینچا ہے یہاں تک شب تنہائی نے

پھر جیسا کہ ابھی بیان کیا جا چکا ہے، الہ آباد یونیورسٹی پہنچ کر احتشام حسین کے فکر و خیال کی دنیا میں وسعت پیدا ہو گئی۔ غزلوں کے علاوہ ان کی نظمیں سامنے آنے لگیں اور نظم کے شاعر ہی کی حیثیت سے ادبی رسائل ان کو نمایاں مقام دینے لگے۔

میں نے احتشام حسین کی شاعری کو ایک کھرے انسان کی شاعری کہا ہے۔ ایسی شاعری اپنے زمانے کے رجحانات کی نمائندگی کرنے کے باوجود بنیادی طور پر خود نوشت یا Autobiography کی حیثیت رکھتی ہے۔ احتشام حسین کی شاعری میں سیاست اور رومان ساتھ ساتھ چلتے ہیں لیکن وہ کہیں بھی رسمیات کا شکار نہیں ہوئے۔ اس کا انہیں بطور خاص احساس تھا۔ "ذوق ادب اور شعور" میں ایک جگہ لکھتے ہیں:

"میں نے پہلے شاعری کی دیوی کو پوجا۔ شعر سنے، شعر پڑھے۔ انہیں اپنی زندگی کا ہمراز بنایا اور اگر تسلی نہ ہوئی تو کچھ شعر کہے بھی۔ ان سب میں اکثر و بیشتر اپنی ذات کے گرد جال بن سکا۔ زیادہ تر اشعار اور نظموں کی حیثیت سوانحی ہے۔ لیکن میں نے اپنے تجربات کو عام سماجی زبان میں بیان کرنے کی کوشش کی ہے تاکہ میں اس میں دوسروں کو بھی شریک کر سکوں۔"

احتشام حسین شاعری کے ایسے تمام رموز و نکات سے واقف تھے جن تک عام ذہنوں کی رسائی نہیں ہو پاتی۔ وہ شاعری کی ایک عمومی بوطیقا کا تصور رکھنے کے ساتھ ساتھ اپنے فن کے لیے اپنی ایک ذاتی بوطیقا بھی رکھتے تھے، اور بعض انتہائی پیچیدہ فنی امور کو بڑی خوبی سے بیان کر دینے کی قدرت رکھتے تھے۔ مثلاً ان کا یہ تجزیہ دیکھیے:

"شاعری کبھی فن بنتی ہے، کبھی مختصر صنعت گری کی منزل میں رہ جاتی ہے۔ پہلے انداز کی شاعری شاعر کے واردات قلب و نظر کا نتیجہ ہوتی ہے۔ دوسری محض موزونیٔ طبع کا۔"

احتشام حسین اتنے باشعور تھے کہ اگر ان کی شاعری محض موزونیٔ طبع کا نتیجہ ہوتی تو وہ اس کو کبھی کا ترک کر چکے ہوتے۔ لیکن شاعری ان کی ایک ہمراز تھی جس سے وہ یا جس کے سہارے وہ ذات وکائنات، جذبہ وفکر اور حسن وجمال کی ہربات کہہ سکتے تھے۔ احتشام صاحب کی شاعری میں ان کی شخصیت کی طرح کی شائستگی، سادگی وشرافت نظر آتی ہے۔ کہتے ہیں

فطرت نے سونپ دی مجھے دنیائے آرزو
شائستگیٔ غم کا سزا وار دیکھ کر

احتشام حسین شاعری کی دیوی سے آخر تک فیض سخن حاصل کرتے رہے۔ کبھی وہ احتشام حسین اور کبھی فرضی ناموں سے اپنا کلام شائع کراتے تھے۔ مالک رام نے لکھا ہے کہ

"آخری زمانے میں انھوں نے ایک قلمی نام "اح۔ نورازل" اختیار کر لیا تھا اور اس کے تحت نظمیں لکھا کرتے تھے۔ معلوم نہیں ہو سکا کہ کیا بات یہ نام اختیار کرنے کی محرک ہوئی"۔

احتشام حسین شاعری کے تخلیقی عمل کو ایک محرم راز کی طرح جانتے تھے۔ اسی لیے ان کی تنقید اعلیٰ تخلیقی تنقید کا نمونہ نظر آتی ہے۔ اور وہ شرط جو بین جانسن نے رکھی تھی کہ ایک عمدہ شاعر ہی شاعری کا بہتر محاکمہ کر سکتا ہے، احتشام حسین کی تنقید میں پوری ہوتی دکھائی دیتی ہے۔

فیض احمد فیض نے "دست صبا" کے دیباچے میں غالب کے ایک شعر کے حوالے سے قطرہ دجلہ اور دیدہ بینا کے استعاروں اور تلازمات کی وضاحت کرتے ہوئے اپنے نظریہ شعر کو بڑی خوبی اور شاعرانہ پیرایہ بیان میں ادا کر دیا ہے۔ کچھ ایسا ہی انداز احتشام حسین نے اپنی بوطیقا کی توضیح کے سلسلے میں اختیار کیا ہے۔ "یے تیشے، یے کوہکن" میں وہ لکھتے ہیں:

"شاعر اگر کوہکن نہیں تو کچھ بھی نہیں۔ لیکن یہ بھی نہ بھولنا چاہیے کہ کوہکن کا تصور شیریں، جوئے شیر، تیشہ، بے ستوں اور خسرو پرویز کے بغیر مکمل نہیں۔ اگر اس تلازمے کو کچھ دیر جاری رکھنے کی اجازت دی جائے تو شیریں مقصد تخلیق نظر آئے گی، جوئے شیر تخلیق، تیشہ ذریعہ تخلیق، بے ستوں زمین تخلیق اور خسرو بالواسطہ محرک تخلیق۔

دوسرے اور واضح تر الفاظ میں کوہکن شاعر یا فنکار قرار پائے گا تو شیریں جذبہ عشق، نصب العین یا مثبت محرک شعر کے جانے کی مستحق ہوگی۔ جوئے شیر کو حاصل فن یا شعر کہیں گے، تیشہ

ذریعہ اظہار، وسیلہ یا زبان ہوگا اور بے ستون پتھر کا وہ ڈھیر، وہ خام مواد ہوگا جس سے پیکر شیریں تراشا جائے گا یا جوئے شیر نکلے گی۔"

احتشام حسین نے شیریں فرہاد کی داستان کے علائم اور رمزی متعلقات کی ایک Analogy بناتے ہوئے کس خوبی سے شعری تخلیق، اس کے محرک اور اس کی افادیت کے بارے میں اپنے نقطۂ نظر اور شاعرانہ مافی الضمیر کی وضاحت کر دی ہے۔ اس آئینے میں احتشام حسین کی شاعری کا جائزہ لیا جائے تو اندازہ ہوتا ہے کہ اپنی فطری کم آمیزی اور زیر لب اظہار کو انہوں نے سب سے زیادہ اپنی شاعری ہی میں جگہ دی ہے۔ نظم ہو یا غزل، ایک سوز، ایک دردمندی ان کے کلام میں جاری و ساری نظر آتی ہے جو بلند بیانی کی متحمل ہی نہیں ہو سکتی۔ غزل کے چند شعر ملاحظہ کیجیے:

رگوں میں غم کا لہو بن کے جو مچلتے ہیں
وہ گیت ہیں کہ مری شاعری میں ڈھلتے ہیں
وہ راہ جس پہ کئی بار بچھ چکیں لاشیں
اسی پہ روز نئے کارواں نکلتے ہیں
تری نگاہ جگاتی ہے شوق کا جادو
جو اک چراغ بجھا، سو چراغ جلتے ہیں

***

تلاش گل میں نکل آئے گھر سے دیوانے
جھلک کچھ ایسی دکھائی غبار صحرا نے
حصار عہد سے باہر بھی گونج جاتے ہیں
حدود وقت میں لکھے گئے جو افسانے

***

آسان راہ فکر حریفوں نے ڈھونڈ لی
میرے جنوں کی منزل دشوار دیکھ کر
سوچا تھا اب کریں گے گل و یاسمیں کی بات
لب سی لیے ہیں حالت گلزار دیکھ کر
سورج چڑھا تو دھوپ کی لہروں میں غرق ہوں

جی خوش ہوا تھا سایۂ دیوار دیکھ کر
موج خیال پھیلتی جاتی تھی تا فلک
اب رک گئی ہے وقت کی رفتار دیکھ کر
آنسو ہیں یا ستارے ہیں ، کیا فیصلہ کریں
شہر طرب میں غم کی شب تار دیکھ کر

***

یہ اور ان جیسے دوسرے اشعار میں احتشام حسین کا لہجہ ایک مفکر شاعر کا لہجہ ہے جو اندر ہی اندر کرب آگہی کا عذاب سہہ رہا اور دھیمے دھیمے سلگ رہا ہے۔ یہ کیفیت کسی ذاتی غم کی نسبت سے بھی ہو سکتی ہے۔ لیکن اس میں اپنے عہد، اپنے نصب العین اور انسان نواز آفاقیت کی موج تہ نشیں کو باآسانی محسوس کیا جاسکتا ہے۔

احتشام حسین کی شاعری غالب، اقبال، جوش، فراق، مجاز اور فیض کے خاندان سخن سے تعلق رکھتی ہے۔ اس شاعری کا ایک خاصہ یہ بھی ہے کہ یہ ہر استاد سے فیض حاصل کرنے کے باوجود اپنی انفرادیت کو اجاگر کرنے اور اپنے ذاتی لب و لہجہ کو متشکل کرنے کا ہنر بھی سکھاتی ہے اور یہ وصف احتشام حسین کی شاعری میں موجود ہے۔

کلام میں غم کی ایک زیریں لہر کے ساتھ ساتھ رجائیت اور یقین کو قائم رکھنے کی کوشش احتشام حسین کی شاعری میں ہر جگہ نظر آتی ہے۔ تقسیم ملک اور حصول آزادی کے بعد ہمارے شعرا کے بعض رد عمل یوں سامنے آئے:

آتے کبھی نہ اپنے گلستاں کو چھوڑ کر
ہم اک حسیں بہار کے دھوکے میں آگئے

(احمد ریاض)

کس بھیانک تیرگی میں آگئے
ہم گجر بجنے سے دھوکا کھا گئے

(احمد ندیم قاسمی)

یہ داغ داغ اجالا ، یہ شب گزیدہ سحر

(فیض احمد فیض)

لیکن تمام تر شعور و آگہی اور تجزیاتی ذہن کے ساتھ احتشام حسین کا انداز نظر کچھ اور تھا۔ وہ کہتے ہیں:

روشن نہ سہی صبح وطن اے دل پُر شوق
بے رونقی شام غریباں تو نہیں ہے

یہ شعر احتشام حسین کی فکر اور انداز نظر کی بھرپور نمائندگی کرتا ہے اور برصغیر کی تاریخ کے سیاسی پس منظر میں اس کی حیثیت ایک ایسے Thesis کی ہے جو عام انسانوں پر سوچنے اور محسوس کرنے کی ایک نئی جہت وا کر دیتا ہے۔

احتشام حسین کی شاعرانہ فکر اور شعری تلازمات کی کچھ اور سیر کرنے کے لیے یہ چند اشعار پیش کرنا چاہوں گا:

یوں گزرتا ہے تری یاد کی وادی میں خیال
خار زاروں میں کوئی برہنہ پا ہو جیسے
ساز نفرت کے ترانوں سے بہلتے نہیں کیوں
یہ بھی کچھ اہل محبت کی خطا ہو جیسے
وقت کے شور میں یوں چیخ رہے ہیں لمحے
بہتے پانی میں کوئی ڈوب رہا ہو جیسے
یا مجھے وہم ہے سنتا نہیں کوئی میری
یا یہ دنیا ہی کوئی کوہ ندا ہو جیسے

***

ان آنکھوں کو نظر کیا آ گیا ہے
مزاج آرزو بدلا ہوا ہے
نہ جانے ہار ہے یا جیت کیا ہے
غموں پر مسکرانا آ گیا ہے
نہیں اک میں ہی محروم محبت
یہی پہلے بھی اکثر ہو چکا ہے

***

محفل دوست میں گو سینہ فگار آئے ہیں
صورت نغمہ بہ انداز بہار آئے ہیں
دیکھنا لوٹی گئی کون سی بستی یارو
اڑ کے دل تک جو کدورت کے غبار آئے ہیں
زندگی روز نئی ہوتی ہے دل والوں کی
گرچہ ہر روز وہی لیل و نہار آئے ہیں
اپنے انجام سے خوش اپنی وفا پر نازاں
مسکراتے ہوئے ہم جانب دار آئے ہیں

***

احتشام حسین اپنی شاعری کی سچائی کو ساری عمر اپنی پہچان بناتے رہے۔ اس عمل میں ایک حساس اور آدرش واری انسان کو جذباتی صدموں اور رفیقان عصر کی جانب سے بعض غلط رویوں کا زہر بھی پینا پڑتا ہے۔ اس کے نتیجے میں ایک نوع کی یاسیت اور تنہائی کی گرفت میں آجانا ایک فطری عمل ہے۔ احتشام حسین اس عمل سے گزرے ہیں لیکن انہوں نے کبھی یاسیت کو حوصلے پر، اندھیرے کو روشنی پر اور قنوطیت کو رجائیت پر غالب نہیں ہونے دیا۔ ان کی ۱۹۳۷ء کی ایک نظم ہے "مایوسی کے لمحوں میں"۔ اس کے مصرعوں میں مایوسی کا ایک داخلی و خارجی جواز موجود ہے لیکن خالق نظم کا مثبت شعور اس سے آخر میں یہ کہلواتا ہے:

چاہتا ہوں کہ غم و یاس کی باتیں نہ کروں
آہ اس طرح کروں میں کہ نہ سن پائے کوئی
یوں صنم توڑ دوں ظلمت کے کہ اب حشر تلک
روشنی کے لیے محتاج نہ رہ جائے کوئی

کبھی کبھی جب وہ اس جذباتی فضا کے حصار سے باہر آتے ہیں تو ان کا رجائی لہجہ حافظ اور غالب کی رجائیت سے مل جاتا ہے:

بیا تا گل بیفشانیم و مے در ساغر اندازیم
فلک را سقف بشگافیم و طرح نو در اندازیم
(حافظ)

بیا کہ قاعدہ آسماں بگردانیم
قضا بگردش رطل گراں بگردانیم
(غالب)

احتشام حسین کہتے ہیں:

ہجوم شوق ہے، ذکر گل وہزار کریں
نشاط جاں پہ غم دہر کو نثار کریں
صبا کے ساتھ پیام بہار لے کے چلیں
چمن کے غنچۂ نورس کو ہوشیار کریں
خزاں کے خوف سے رنگ اڑ رہے ہیں پھولوں کے
جہاں کہیں نظر آئے، خزاں پہ وار کریں
چلائیں وادی شام و سحر میں ایسی ہوا
جھلس گئے جو چمن ان کو لالہ زار کریں
ہم عہد نو کے مسافر ہیں رک نہیں سکتے
ہو رات ختم، کہاں تک یہ انتظار کریں
نجوم و شمس و قمر دیکھتے ہی رک جائیں
جبین ارض کو اس طرح نور بار کریں
حقیقتوں کے فسانے سنائیں دنیا کو
رخ یقین پہ متاع گماں نثار کریں

آخر میں احتشام حسین کی ایک اہم نظم "کون ہے خالق ان نظموں کا" کا حوالہ پیش کرنا چاہوں گا جو اپنے انفرادی اسلوب بیاں، موضوع اور شعور و ادراک کی ایک خاص سطح کی وجہ سے ہمیشہ قابل مطالعہ رہے گی۔ کسی کے ذہن میں سوال یہ ابھرتا ہے، "کون ہے خالق ان نظموں کا؟"

اور پھر جواب آتا ہے:

معمولی سا اک انساں ہے
جس نے کرب و مسرت کی دنیا میں

مرگ و زیست کا زہر پیا ہے
پھر فن اور فنکار کے ناگزیر رشتے اور واحد حوالے کی طرف یوں اشارہ کرتے ہیں :

کون ہے خالق ان نظموں کا
اس کو جان کے کیا پاؤ گے
کیا وہ ان لفظوں میں نہیں ہے
جن کے لمس سے ذہن و قلب تمہارے جاگ اٹھتے ہیں ؟

***

اس کو جان کے کیا پاؤ گے ، اس کو دیکھ کے کیا سمجھو گے

***

اس کے فکر کے آئینے میں ہر تصویر چمک جاتی ہے
اس کے ذہن کی دھرتی میں ہر بیج سے کونپل پھوٹتی ہے
وہ نغمہ ہے ، وہ دھرتی ہے
وہ طائر ہے ، جسم بھی ہے اور روح بھی
وہ شاعر ہے ، وہ انساں ہے
تم نے اسے دیکھا بھی ہوگا
اور اگر وہ حرف صدا ہے
اس کو جان کے کیا پاؤ گے ، اس کو دیکھ کے کیا سمجھو گے !
کیا وہ ان شعروں میں نہیں ہے ؟

***

بحیثیت شاعر، احتشام حسین کی کامیابی یہی ہے کہ وہ اپنے شعروں میں موجود ہیں۔ ہم جب کبھی ان کی شخصیت ان کے مزاج اور ان کی فکر و فراست سے ملاقات کرنا چاہیں وہ اپنے فن ، اپنی شاعری میں مل جائیں گے ۔

کبھی حدود ، زمان و مکاں کے ٹوٹ گئے
تمہارے پاس ہی رکھا امیدِ فردا نے

۱ لیٹر

Castrol GTX LIQUID ENGINEERING

API-SF-CC

# اب پلفر پروف گول ٹن میں بھی دستیاب
# کیسٹرول جی ٹی ایکس

مضبوط بناوٹ کی وجہ سے پلفر پروف گول ٹن ایک بار
کھولنے کے بعد دوبارہ اسی طرح بند نہیں
کیا جا سکتا۔ اس طرح کوئی بھی اس ٹن میں آپ
کو کیسٹرول جی ٹی ایکس کے دھوکے میں خراب
کوالٹی کا آئل فروخت نہیں کر سکتا۔

پی۔ایس۔او کے ہر پمپ پر دستیاب

پاکستان اسٹیٹ آئل



PID - Islamabad

PARAGON

# احتشام حسین اور پلیخانوف
# چند اشارے

ڈاکٹر آغا سہیل

اس موضوع پر ان مختصر شذرات کے جو چند محرکات ہیں ان کا بطور اختصار ذکر کر دینا ناگزیر ہے تاکہ احتشام حسین اور پلیخانوف کے خیالات اور نظریات کے تطابق کا ایک ہلکا سا خاکہ سامنے آجائے اور ہماری گفتگو کی تمہید قائم ہو سکے۔

اولاً--- پروفیسر ممتاز حسین مرحوم کا ایک توسیعی خطبہ جس کا عنوان تھا مارکسی جمالیات۔

ثانیاً--- پروفیسر ڈاکٹر گوپی چند نارنگ کا ایک مقالہ جس میں احتشام حسین کے تصور جمالیات کو مارکس اور پلیخانوف کے حوالوں سے سمجھنے اور سمجھانے کی سعی کی گئی ہے اگرچہ اس سے کچھ اختلافی پہلو نکلتے ہیں۔

ثالثاً--- ان تمام مارکسی نقادوں کے مقالات اور مضامین جنھوں نے مارکس کے مادّی جدلیاتی نظریات کی تفہیم کے لیے پلیخانوف حوالے استعمال کیے ہیں۔

رابعاً--- لینن کا یہ مقولہ کہ آپ صحیح معنوں میں ایک باشعور کمیونسٹ نہیں بن سکتے جب تک آپ پلیخانوف کی تمام فلسفیانہ تحریروں کا مطالعہ نہیں کر لیتے، میری مراد گہرا مطالعہ ہے کیونکہ تمام دنیا میں مارکسزم پر اس سے بہتر تحریر نہیں لکھی گئی۔

خامساً--- روس کی موجودہ صورت حال، اٹھارویں صدی کا فرانسیسی نظریہ مادیت، فرانس کے مورخین اور ان کے تجزیے سوشلزم اور آیڈلسٹ، جرمن فلسفے کی مثالیت پسندی اور اصل مادّی

جدلیاتی نظریات بحوالہ پلیخانوف۔

یہاں جواب آں غزل کے طور پر یہ شذرات نہیں لکھے جا رہے ہیں بلکہ مارکس کے ایک سمجھدار شارح اور مفسر اور اردو کے ایک بڑے مارکسی نقاد کے مابین نقاط نظر کے اشتراک کی تفہیم کی خاطر اپنی کم مایہ اور طالب علمانہ کوشش کا اجرا مقصود ہے خصوصاً اس لیے بھی کہ کارل مارکس کی انقلابی تعلیمات کو روسی معاشرے میں پلیخانوف نے جس طرح متعارف کرایا اسکی کوئی دوسری مثال موجود نہیں ہے۔ مارکس کے نظریات کو ہمارے برصغیر کے معاشرے میں سجاد ظہیر، ڈاکٹر عبدالعلیم اور ملک راج آنند وغیرہ نے عام کیا۔ نقادوں میں اختر حسین رائے پوری، مجنوں گورکھپوری، اور احتشام حسین کے بعد ممتاز حسین، ڈاکٹر محمد حسن، ڈاکٹر قمر رئیس، ڈاکٹر محمد علی صدیقی اور ڈاکٹر شارب ردولوی وغیرہ نے بھرپور طریقے سے استعمال کیا اور غالباً ان تمام نقادوں نے کم وبیش پلیخانوف سے بھی استفادہ کیا۔ یاد رہے کہ پلیخانوف محض مفسر نہیں بلکہ مارکسیت کے فلسفۂ عمرانیات، سیاسی اقتصادیات، مادی جدلیات مارکسی نظریہ جمالیات وغیرہ کا بہترین شارح بھی ہے۔

ممکن ہے کہ پلیخانوف اور احتشام حسین کے مابین فکری اور نظریاتی اشتراک اور اختلاف کو کسی ایک مختصر سی نشست میں دریافت کرنا ممکن نہ ہوسکے کہ دونوں کے مختلف المہات ہمہ گیر موضوعات ایک مبسوط مقالے یا چند مختلف کتابوں کے مقتضی ہیں جنھیں غالباً تحریر کرنے کی شاید اس کمترین کو توفیق نصیب ہوسکے لیکن کوشش یہ ہوگی کہ چند اشارے ضرور مرتب ہو جائیں تاکہ ایک لائحہ عمل سامنے آجائے خصوصاً اس لیے بھی کہ پلیخانوف کے پیش نظر فرانس، جرمنی انگلستان اور روس کے معاشرے تھے جبکہ احتشام حسین نے خصوصی طور پر برصغیر کے معاشرے اور تاریخ کو ملحوظ رکھکر اور مادی جدلیات کے مارکسی اصولوں کو سامنے رکھ کر معروضی تجزیے کیے اور بعض ایسے نتائج کا استنباط کیا جو معتبر بنے اور متنازعہ بھی۔

بدقسمتی سے احتشام حسین نے مارکسی نظریات پر مبنی کوئی باقاعدہ اور باضابطہ ایسی کتاب نہیں لکھی جو اس فن میں مددگار ہوسکتی صرف ان کے متفرق مضامین ہی سے ان کے نظریات کا استنباط کیا گیا ہے ان کی بیس بائیس کتابوں میں مختلف النوع ادبی ثقافتی تہذیبی اور لسانی موضوعات پر مضامین بکھرے ہوئے ہیں دوسرے لفظوں میں علمی تنقید سے نظری تنقید مستنبط ہے اور ظاہر ہے کہ تمام کتابوں کے تمام مضامین کا احاطہ اور ان سے مارکس انگلیز کے نظریات کا پلیخانوف سے تطابق ممکن نہیں ہے مشتے نمونہ از خروارے کے طور پر احتشام حسین کی صرف دو کتابیں ملحوظ رکھ کر (یعنی ادب

اور سماج اور ذوق ادب اور شعور) جو نتائج نکالے جائیں گے وہ شاید معروضی بن سکیں کہ میری ناچیز رائے میں یہی دونوں کتابیں زیادہ معتبر اور موقر ہیں۔

ادب اور سماج میں احتشام حسین نے ادب کے سماجی رشتوں کا تعین کیا ہے اور ادب برائے ادب کے فرسودہ مہمل اور ازکار رفتہ نظریے کو پوری طاقت اور توانائی کے ساتھ رد کیا ہے آج تو ادب برائے زندگی کا نظریہ عام ہے لیکن حالی اور آزاد کے زمانے سے لے کر ترقی پسند تحریک تک اس سلسلے میں جو کاوشیں ہوئیں وہ تاریخ ادب کا بیش قیمت حصہ ہیں ترقی پسند نقادوں نے اس نظریے کے قیام میں عموماً اور احتشام حسین نے خصوصاً بڑی کدوکاوش سے کام لیا کہ تاریخ کے مادی جدلیاتی تجزیے سے کام لے کر اردو ادب کے قارئین کی تربیت و تہذیب کی، ادب اور سماج کے اکثر مضامین میں جو موقف اختیار کیا گیا ہے وہ نہایت واضح، غیر مبہم اور مدلل انداز میں تاریخی جمالیاتی معاشرتی، عمرانی، ثقافتی، تہذیبی، لسانی اور معاشی محرکات اور عوامل کے معروضی اور سائنٹیفک تجزیوں پر مبنی ہے جس سے مارکسی نقطہ نظر سامنے آتا ہے۔ یہ بھی درست ہے کہ اختر حسین رائے پوری مجنوں گورکھپوری اور پروفیسر عبدالعلیم وغیرہ احتشام حسین کے پیش رو تھے اور اسی زمانے میں ڈاکٹر عبادت اور ان کے بعد ڈاکٹر محمد حسن وغیرہ ترقی پسند ادب کی تحریک میں شامل ہو رہے تھے لیکن احتشام حسین محض ترقی پسند نہیں بلکہ مارکسی ترقی پسند نقاد تھے اور غالباً اپنے پیش رووں اور متبعین میں سب سے زیادہ واضح اور غیر مبہم مارکسی نظریات کی ترویج و اشاعت ادبی اور علمی لحاظ سے کر رہے تھے۔ احتشام حسین کے بعض معاصرین کے مبلغ علم میں کلام نہیں لیکن مارکسی نظریات کی تفہیم اور ان کے اسلوب بیان میں کلام ضرور ہے کہ اس میں ژولیدگی اور ابہام پایا جاتا ہے۔ مارکسی نظریہ مادی جدلیات کی تفہیم کا احتشام حسین کی تحریروں میں بتدریج ارتقاء ملتا ہے۔ ذوق ادب اور شعور میں ایک مضمون ہے "غالب کا تفکر" اس مضمون میں احتشام حسین نے غالب کے ذہنی افق کے تعین میں تاریخی حالات کا جو معروضی جائزہ پیش کیا ہے وہ مارکس کے مادی جدلیات کے فلسفہ فکر کی بہترین تفسیر ہے اور یہاں تاریخیت یا روح عصر اور Historicity کے علم سے وہی کام لیا گیا ہے جو خاص پلیخانوف سے تعلق رکھتا ہے۔ مغلوں کے فرسودہ اور ازکار رفتہ جاگیردارانہ نظام کا معروضی تجزیہ کیا ہے۔ ایسٹ انڈیا کمپنی نے جس استعماری تجارتی لیکن صنعتی نظام کی کلکتے کے معاشرے میں داغ بیل ڈالی تھی اور اس کے جلو میں جو زرعی معاشرہ رفتہ رفتہ مشینی اور صنعتی زندگی میں ڈھل رہا تھا اور جس کے سبب اجتماعی زندگی کی رفتار تیز ہو رہی تھی اس نے کلکتے کی کایا پلٹ کر رکھ دی تھی غالب کا ذہنی افق اسی کلکتے کو دیکھ کر وسیع

ہوا تھا۔ احتشام حسین نے برصغیر کی تاریخ کو عام مورخ کی نگاہ سے نہیں دیکھا اور عام مورخین کی طرح سلاطین کے کارناموں یا نام نہاد کارناموں کو مطلقاً اہمیت نہیں دی بلکہ عوامی معاشرے کے دروبست پر تجزیاتی نگاہ ڈالی۔ ان کی تحریکوں، ان کے جذبوں اور ان کے جذبات و احساسات اور نظریات کو کھنگال کر مادی جدلیاتی روح کو گرفت میں لیا تاکہ یہ معلوم ہو سکے کہ غالب کا ذہنی افق کیونکر اور کیسے اور کن اسباب کے تحت وسیع ہوا۔ برصغیر میں بھی ایسے نام نہاد مفکر موجود تھے جو ہیگل کی طرح مادے پر شعور کو غالب سمجھتے تھے اور ان کی تحریروں سے جو التباس پیدا ہوا تھا اس سے اہل دانش کا ایک کارواں صحیح ڈگر سے بھٹک چکا تھا۔ احتشام حسین نے اس غلط فہمی کو دور کیا اور واضح کیا کہ مارکسی نقطۂ نظر یہ ہے اور درست ہے کہ شعور پر مادہ غالب ہے۔ چنانچہ غالب کے ذہنی افق کی توسیع میں جو مادی اسباب و علل معین و مددگار ہوئے وہ یہ تھے کہ مغلوں کے فرسودہ معمول اور ازکار رفتہ جاگیردارانہ نظام کا حامل شہر دلی اور ان کے اسی نظام کے تحت قائم ہونے والی اجتماعی زندگی کا زرعی معاشرہ کلکتے کے نئے تجارتی اور صنعتی معاشرے کے مقابلے میں کہنہ، خستہ، پرانا اور بے کار ہو چکا تھا۔ کلکتے کی صنعتی زندگی کی رفتار تیز تھی اس میں زندگی زیادہ آزاد متحرک فعال اور تیز رفتار تھی۔ اس میں چمک اور روشنی زیادہ تھی، دخانی کشتیاں بادبانی کشتیوں کے مقابلے میں زیادہ تیز رفتاری سے تجارتی اجناس اور مسافروں کی نقل و حمل میں کام آتی تھیں۔ اونٹوں اور خچروں پر باربرداری کے مقابل ٹریک بچھا کر جو ٹرالیاں چلائی جا رہی تھیں ان سے اجتماعی زندگی میں سرعت اور خوبصورتی پیدا ہو رہی تھی۔ سڑکیں کشادہ، مکانات ہوادار بن رہے تھے۔ باغات کی جگہ کھلے ہوئے پارک وجود میں آتے جا رہے تھے اور بقول غالب وکٹوریہ گاڑیوں پر میمیں سیر کرتی پھرتی تھیں۔ وہ کسان جو جاگیردارانہ نظام میں جاگیردار کا کوڑیا غلام تھا، بلکہ اسکی آل اولاد تک غلام ابن غلام چلی آتی تھی، اسے آزادی کی کھلی فضا نصیب ہوئی اور اس نے روپے پیسے کی شکل دیکھی اور اسے خرچ کرنے کی عملی آزادی حاصل کی کہ اسے فیکٹری میں یومیہ مزدوری پر ملازمت مل گئی۔ جاگیردارانہ نظام کی چکی میں جب وہ پس رہا تھا تو اسے موٹے غلے کی روٹی کے سوا اور کچھ میسر نہ آتا تھا، جنگ کی صورت میں تلوار یا نیزا اٹھا کر اور جاگیردار کی فوج میں شامل ہو کر محاذ پر پہنچ جاتا تھا اور جاگیردار کے لیے کٹ مرتا تھا، استحصال اس کا اس نظام میں بھی ہوتا تھا اور استعماری نظام میں بھی جاری تھا لیکن اس کی حالت اس نظام میں قدرے بہتر تھی۔ اسی مقام پر دونوں معاشروں کے موازنے سے صورت حال واضح ہوتی ہے۔

احتشام حسین نے مارکسی نظریہ مادی جدلیت کے مفسر پلیخانوف کے ان تجزیوں کو ملحوظ

رکھا جو اس نے فرانس، جرمنی، انگلستان اور روس کے زرعی معاشروں کو صنعتی معاشروں میں تبدیل ہوتے وقت کیے تھے۔ غالباً یہی وجہ ہے کہ لینن نے شروع شروع میں پلیخانوف کے بعض نظریات سے اختلاف کیا تھا لیکن جب روسی زرعی معاشرے کو عملاً صنعتی معاشرے میں تبدیل ہوتے ہوئے اور بعض حقائق سے عملاً دوچار ہوتے ہوئے لینن نے مشاہدہ کیا، اسے جب پلیخانوف کے مارکسی نظریات کی تفسیر کی افادیت نظر آئی تو اس نے برملا کہا کہ آپ جب تک پلیخانوف کی تمام فلسفیانہ تحریروں کا مطالعہ نہیں کر لیتے آپ صحیح مارکسی نہیں بن سکتے۔

مجھے احساس ہے کہ ئے روس میں لینن کا بت گرایا جا چکا ہے لیکن مجھے یہ بھی احساس ہے کہ ئے روس کے لیڈر یلٹسن اب دوسری دنیا کے بجائے تیسری دنیا کی صف میں نظر آ رہے ہیں اور کاسۂ گدائی ان کے ہاتھ میں ہے اور یورپ کا سرمایہ داران کا ان داتا بنا ہوا ہے۔ یعنی سوشلزم جو ایک سائنس ہے اس کے مقابلے میں سرمایہ دارانہ نظام اس لئے کامیاب نہیں ہو سکا کہ اس کی بنیاد اور اساس استحصال پر ہے۔ دوسرے لفظوں میں روس کی شکست و ریخت نظریے کی ناکامی نہیں بلکہ اس انتظامیہ کی ناکامی ہے جو اسے چلا رہی تھی لہٰذا نہ تو مارکسی نظریات کی شکست ہوئی ہے اور نہ پلیخانوف اور احتشام حسین فرسودہ ہوئے ہیں بلکہ وہ تیسری دنیا جو خود پہلی دنیا یعنی امریکہ کے (slums) سلمز تک پھیلی ہوئی ہے اور اس کا بھی استحصال سرمایہ دار اسی طرح کر رہا ہے اس لیے پہلے سے کہیں زیادہ مادی جدلیت کے نظریے کی افادیت بڑھ چکی ہے۔ دوسری بات یہ ہے کہ اس نظام سرمایہ داری کی کوئی سائنس نہیں ہے بلکہ سرمایہ داری بجائے خود اندھا نظام ہے جو بہر حال اور بہر صورت اپنے مفادات کے تحفظ کی اساس ہر زمانے اور ہر معاشرے میں استحصال پر قائم رکھتا ہے، جو فرد کا اور معاشرے دونوں کا استحصال کرتا ہے۔ مارکس اینگلز، پلیخانوف اور احتشام حسین ہر قسم کے استحصال کے خلاف ہیں۔ چنانچہ جب اس جملہ معترضہ سے قطع نظر کر کے فرانس اور جرمنی کے ان ارباب دانش کے نظریات پر پلیخانوف نے توجہ دی جو مارکس اور اینگلز کے مادی جدلیات کے غلط نظریات کی غلط توضیح اور تشریح کر رہے تھے اور مثالیت پسندی اور آئیڈل ازم کو مارکسزم قرار دے رہے تھے۔ پلیخانوف نے اپنی اخلاقی ذمہ داری سمجھتے ہوئے ان کی تصحیح کی۔ احتشام حسین کو بھی بعض ایسے ہی ترقی پسندوں سے واسطہ پڑا تو انھوں نے نہایت نرمی، حلیمی اور بردباری سے ان کی تصحیح کی اور ایک ایسا خط فاصل قائم کیا جو ترقی پسندوں اور مارکسی ترقی پسندوں کے مابین آج تک قائم ہے کیونکہ ہمارے بعض نام نہاد ترقی پسند مابعد الطبیعیات کے موضوعات، میں جذبے، خیال اور وجدان کی ماورائیت میں خود بھی گم ہو جاتے ہیں

اور اپنے قارئین کو بھی گم کر کے یہ سمجھتے ہیں کہ وہ بدستور ترقی پسند ہیں حالانکہ تفکر و تعقل کی ارضیت سے ان کے پانو اکھڑ چکے ہوتے ہیں، منطقی استدلال سے ان کا ناتہ ٹوٹ چکا ہوتا ہے، معروضیت سے وہ دست کش ہو چکے ہوتے ہیں مادی جدلیات اور تاریخی ارتقا کو وہ چھوڑ چکے ہوتے ہیں۔ یہی وہ مقامات ہیں جہاں پلیخانوف اور احتشام حسین کے فکری اور تشریحی ڈانڈے مل جاتے ہیں کیونکہ دونوں بہر حال طین Taine کے نسل، وقت، زمانے اور سماج کے بنیادی نظریے کو تاریخ کے مادی تصور کے ارتقاء کے لیے ناگزیر سمجھتے ہیں۔

احتشام حسین نے اردو ادب کے جملہ اصناف کے تخلیقی پس منظر کو ملحوظ رکھ کر جو تجزیے پیش کیے وہ ان کے محاکے نہیں ہیں لیکن ہر تجزیہ بجائے خود اس لیے مکمل مفصل اور وقیع ہے کہ اپنے معاشرتی، تاریخی اور معاشی سیاق و سباق سے چسپاں ہے۔ اس میں ماضی کا شعور، حال کا ادراک اور مستقبل کی طرف ایک واضح اور بلیغ اشارہ موجود ہے۔ شاید اسکی وجہ صرف یہ نہیں ہے کہ اس میں احتشام حسین کا مبلغ علم اور ان کی بصیرت موجود ہے بلکہ یہ بھی ہے کہ احتشام حسین نے سائنٹفک، معروضی اور مادی جدلیت پر مبنی تجزیے کیے ہیں۔ احتشام حسین کی تحریروں میں معروضیت اس درجہ غالب ہے کہ واحد متکلم ان کے مضامین میں مشکل سے نظر آتا ہے۔ ان کی تحریروں میں ژولیدہ بیانی اس لیے نہیں ہے کہ ان کا ذہن واضح، ان کے نظریات غیر مبہم اور ان کے خوبصورت فقرے مربوط، مرتب اور منظم ہوتے ہیں۔ جن مارکسی نقادوں کی تحریروں میں واحد متکلم کا بکثرت استعمال ہوتا ہے ان کے خیالات اور نظریات اکثر پیچیدہ اور ان کا اسلوب بیان ژولیدہ ہوتا ہے۔ احتشام حسین کے فن میں تنقید نہ محض تنقیص ہے اور نہ محض تحسین بلکہ اس کا دوسرا نام علمی ادبی سطح پر تحسین کے بجائے تفہیم ہے کہ جس کا فکر اور عقل سے تعلق ہوتا ہے۔ بعض نقادوں نے اپنے لیے ایک علاحدہ نظام تفکر و تعقل وضع کر رکھا ہے اور اپنی علاحدہ اوستا بار کھی ہے اور وہ یہ سمجھتے ہیں کہ ان کی اوستا کی ژند پاژند کوئی اور لکھے گا۔ احتشام حسین نے ایسا کوئی پیڈسٹل نہیں بنایا بلکہ سچ پوچھیے تو وہ عام قاری کے ذہن کی سطح تک خود پہنچ کر ایک افہام و تفہیم کا رشتہ استوار کر لیتے ہیں۔ ۱۹۳۲ء سے لیکر تا دم واپسیں ان کی ہر تحریر اس نہج پر قائم ہے جس کا سبب غالباً یہ ہے کہ انھوں نے اپنے ذہن کی تربیت و تہذیب خود کی اور مارکسی فکر کے بنیادی نظریات اور مادی جدلیات کے مناہج کے تعین میں پلیخانوف جیسے مفسروں سے، جو خود بے حد واضح ہیں، مدد لی۔

# فکرِ احتشام

ڈاکٹر محمد حسن

لفظوں کا معاملہ بھی عجیب ہے۔ پہلے بے معنی اور بے اصل ہوتے ہیں اوّل تو استعمال ہی نہیں ہوتے، ہوتے ہیں تو ان کے معنی مفہوم کوئی نہیں سمجھتا۔ پھر جب زبانوں پر چڑھ جاتے ہیں اور بولی ٹھولی کا حصہ بن جاتے ہیں تو ڈھیلے ڈھالے سے لگتے ہیں جیسے چاہے کام میں لے آؤ اور جس زاویے سے چاہے برت لو تو پھر ان کے معنی مفہوم متعین ہونے لگتے ہیں اور یہ سیال لفظ کرخت اصطلاحوں میں ڈھلنے لگتے ہیں اور جہاں کسی نے وہ لفظ برتا سننے والے کے ذہن کی ساری کھڑکیاں اور دریچے بند ہو گئے۔ گویا لفظ مردہ ہو گیا اور کلیشے کی پیدائش ہو گئی۔

لکھنے والوں اور پڑھنے والوں دونوں کو آسانی ہوتی ہے کہ کلیشے میں بات کریں، مگر ہے یہ پتھروں کا اور پتھر دل لوگوں کا کاروبار۔ احتشام صاحب جیسی نرم ونازک شخصیت کا ذکر اگر ذرا کلیشے سے ہٹ کر اور لیبلوں سے بچ کر کیا جائے تو ان کی پوری شخصیت کی دردمندی اور گداز قلب کے ساتھ شاید زیادہ انصاف ہو سکے گا۔

ماہل کے چھوٹے سے قصبے کے مسلم شیعہ گھرانے کے چشم وچراغ نے روایتی ماحول میں آنکھ کھولی علوم متداولہ کچھ عربی، قرآن پاک، کچھ مذہبیات اور کچھ فارسی پھر اردو۔ اور یہیں وہ لمحہ

بھی آیا ہوگا جو اس زمانے میں مسلم گھرانوں میں گویا آویزش کا دور اپنا بنا ہوا تھا یعنی علم دین یا سرسید احمد خاں کی نیچریت سکھانے والی انگریزی تعلیم فیصلہ بادل ناخواستہ ہی سہی دوسرے راستے کے حق میں ہوا اور علی گڑھ تک نہ سہی انگریزی مدرسے تک احتشام صاحب ضرور پہنچ گئے اور انگریزی سے راستہ جاتا تھا نوکری کی طرف ڈپٹی کلکٹری اور کلکٹری کی طرف، خیر خواہان سلطنت انگلینڈ کی طرف۔

مگر یہ راستہ سیدھا سادہ تو نہ تھا، یہاں تو بڑا کھیل تماشہ تھا۔ ایک طرف اکبر الہ آبادی تھے جو خود تو تھے انگریزوں کے نوکر اور نمک خوار مگر انگریزوں کے بود و باش اور رنگ ڈھنگ کا جی بھر کر مذاق اڑاتے تھے گو اپنے لڑکے کو ڈپٹی کلکٹر بناتے تھے۔ دوسری طرف تھے سرسید اور ان کے ہم خیال جن کا جی اس سے خوش ہوتا تھا کہ مسلمان نوجوان کرنل جرنل بنے اپنے سینوں پر جگمگاتے تمغے سجائے اپنے گورے افسروں کے شانہ بہ شانہ گھومتے ہوں۔ تیسری طرف مولانا شبلی اعظم گڑھ والے اور آپ جانیں اعظم گڑھ ماہل سے کتنی دور ہے بھلا جنہیں مغربی منطق کی ترازو پر مشرق کے تہذیب و تاریخ کو تولنا پرکھنا ہی عزیز نہیں تھا بلکہ ان دونوں کے میل ملاپ سے وہ ایک نیا آمیزہ تیار کرنا چاہتے تھے۔

اس سے پہلے کہ احتشام حسین ان میں سے کوئی راستہ چنتے اور بھی کئی شاخیں پھوٹیں۔ مہدی افادی اور سجاد یلدرم والے جو مشرق میں روشن خیالی کی مشعل تو روشن کرنا چاہتے تھے جس نے ترکی نے ہی زندگی پائی تھی مگر لبرل ازم سے آگے جانے کو تیار نہ تھے اور منزل ان کی بھی سرکاری ملازمتوں کے آس پاس ہی کہیں ختم ہوتی تھی --- اور ادھر ہندوستان میں ایک نیا شعور بھی کروٹیں لے رہا تھا۔ دور دراز افریقہ میں گاندھی نے تو بالکل ہی بغاوت پر کمر باندھی تھی اور تیر تلوار کے بجائے مقابلے کا ایک ایسا انوکھا ہتھیار ایجاد کیا تھا جسے ستیہ گرہ سے لے کر اہنسا پر مودھرما تک کا نام دیا جا رہا تھا لیکن سب سے بڑا دھاکا تھا جواہر لعل نہرو کا جس نے نوجوانوں کو چونکا دیا۔

موتی لعل نہرو خاندان کا چشم و چراغ جس کے کپڑے سنی سنائی روایتوں کے مطابق پیرس سے دھل کر آتے تھے اچانک ریشم و کمخواب چھوڑ کر کھدر پوشی پر اتر آیا۔ آنند بھون کے آنند بھونی پر خاک ڈال کر مہاتما بدھ کی طرح اپنی یشودھرا کو سوتا چھوڑ کر گاؤں گاؤں پیدل یاترا پر نکل گیا۔ دھن تھی تو قومی آزادی کی، مگر آزادی کا یہ تصور محض گاندھی جی کے مذہبی اور روحانی تصورات کا چربہ نہ تھا اس میں اقتصادی مساوات اور سماجی انصاف کی آواز بھی ملی ہوئی تھی جسے اس زمانے کی اصطلاح میں سوشلزم کہا جاتا تھا۔ اس میں زمینداری نظام کا خاتمہ عورتوں کے لیے مردوں کے مساوی درجہ اور مزدوروں کے لیے کارخانوں میں نیم مالکانہ حقوق کے خواب بھی شامل تھے۔

سوال یہ تھا کہ مغرب اور مشرق کے تہذیبی ملاپ نے جو دھنک کھلائی تھی اس میں کونسے نقطے کو اپنایا جائے احتشام حسین کا دل حساس، دماغ متجسس اور نظر تیز تھی لہذا جنرل کرنل والے رخوں پر نظر نہ جمی اور جواہر لعل نہرو کے آزادی اور سوشلزم کے تصور نے دل موہ لیا۔ سیاست کے مرد میدان نہ تھے اس لیے دیہات کے دوروں پر نہ گئے کسی سیاسی جماعت کے پیرو کار نہ بنے مگر ذہنی سمت کسی حد تک متعین ہو گئی۔

دیہات کے دورے پر جانے کی ضرورت بھی کسے تھی دیہات تو ماہل کے رہنے والے اس شریف زادے کے حساس دل میں بسا تھا اور بھرا پرا بسا تھا۔ اسی کی محض یک رخی تصویر نہیں پورے کا پورا معاشرہ۔ جس میں وہ منظر بھی تھے کہ پیشانی تک سر ڈھکے نانی دادی صحن میں تخت پر رحل دھرے تلاوت قرآن کر رہی ہیں وہ منظر بھی تھے کہ دیہات کے غریب غربا عزیزوں کی طرح چاہتے اور چاہے جاتے اور وہ منظر بھی تھے کہ لگان نہ دینے پر نادہند کسانوں کی پیٹھ زمیندار کے کوڑے سے لہولہان ہوتی اور کھاٹ کے پایوں کے نیچے ہاتھ دبا کر سورج رخ بٹھا دیئے جاتے۔ غرض مروتیں بے پناہ مروتیں وہ بھی پشتینی، آئین آداب، چھوٹوں بڑوں کے حفظ مراتب سے آباد گھرانے اور ظلم و ستم کی بے جا حکمرانیاں۔ کسانوں پر ہی نہیں ان لڑکے لڑکیوں پر بھی جو میر خاندان کی مرضی کے بغیر اپنا رفیق یا رفیقہ حیات منتخب کرنے کی جسارت کریں۔ اور پھر غریبی اور مفلسی کے دلدوز مناظر۔ پریم چند کا قلم اگا اور جن سے احتشام حسین کے "ویرانے" والے افسانے وجود میں آئے۔

انھیں دنوں ایک صاحب ہوا کرتے تھے نیاز فتحپوری جن کے نام کا ڈنکا بجتا تھا۔ ماہنامہ "نگار" وہ پابندی سے نکالتے تھے، تھے تو عربی مدارس کے فارغ التحصیل انگریزی امتحانات میں شاید ہائی اسکول سے زیادہ کوئی سرٹیفکیٹ پاس نہ تھا مگر ان کے دماغ میں تجسس اور تشکیک کا کیڑا کلبلاتا تھا وہ بھی اس طرح کہ دنیا زمانے کے مسلمات کے پیچھے قلم لے کر دوڑتے، ان پر سوالیہ نشان لگاتے اور اپنی عقل و فہم کی روشنی میں انھیں سمجھنے سمجھانے کی کوشش کرتے۔ سب سے پہلے ادب میں آگئے۔ مذہبی تصورات وہ بھی ایسے جنھیں مولویوں اور مجتہدوں نے اپنے زبان و قلم سے برس ہا برس سے بنا سنوار کر مقدس اور مسلمہ بنا دیا تھا۔ نیاز کی بت شکن ضرب پہلے انھی پر پڑی، پھر ان تصورات کے سہارے جو کچھ ظلم زیادتی گھر گھر فرد فرد پر ہو رہی تھی اس کا نمبر آیا۔ گویا نگار کھلم کھلا آزادئ فکر کا وسیلہ بن گیا اور احتشام حسین کے "ویرانے" والے افسانے اسی نگار کی زینت ہوئے۔ مذہب کی مخالفت منظور نہ تھی مگر اندھے عقیدے کی بنیاد پر ہونے والے استحصال کے خلاف آواز اٹھانا ضرور مقصود تھا۔

مگر احتشام حسین اس کوچے میں ٹھہرے کہاں، وہ تو جلد ہی افسانے کی دنیا سے بہت آگے تنقید کی سرحد تک جا پہنچے۔ قصہ یوں ہوا کہ افسانوں نے استحصال کے جواز یا عدم جواز پر سوچنے پر مجبور کیا تو نظروں کے سامنے اور بہت سے منظر کھل گئے۔ شاعری پتہ نہیں اس زمانے میں کرتے تھے یا نہیں مگر بعد کی ایک مشہور نظم میں جو محمد حسن عسکری نے "میری بہترین نظم" میں بھی شامل کی ہے یہ استفسار ضرور سامنے آیا۔ نظم کا پہلا شعر تھا

جب خط میں تم لکھ دیتی ہو کچھ حال اپنی بیماری کا
میں بیٹھ کے تنہائی میں نہ جانے کیا کیا سوچا کرتا ہوں

اور اسی میں یہ مصرعہ بھی تھا

کچھ پاگل وحشی دیوانے نظروں میں سمانے لگتے ہیں

جی ہاں یہ پاگل وحشی دیوانے نظروں میں سمانے لگے اور یہ سوال بھی ستانے لگا کہ یہ ہم آپ جیسے اچھے بھلے انسان پاگل وحشی دیوانے کیوں ہوں۔ اگر یہ بیمار ہیں یا مفلس ہیں تو پھر یہ بیماری اور مفلسی انھیں کس نے دی اور کون انھیں اس حالت میں رکھے ہوئے ہے اور اگر اسی دنیا ہی میں رہنا ہے تو پھر یہ ادب کے پھول یہ شاعری کی قوس قزح یہ افسانے کی مہکتی کیاریاں یہ ناولوں کے گجرے۔ آخر کیوں اور کس لیے؟

انھیں دنوں صوبے کے مشہور اور مقتدر قانون داں سر وزیر حسن کی کوٹھی وزیر منزل سے ایک نیا شعلہ اٹھا کہ ان کے چھوٹے صاحبزادے سجاد ظہیر انگلستان سے وکالت کی سند لے کر آئے اور بجائے وکالت کرنے کے ادیبوں اور شاعروں کے مورچے جمانے لگے۔ کہنا ان کا یہ تھا کہ یہ نظمیں، غزلیں، افسانے بھی ہتھیار ہیں جن سے ذہنوں کا رخ اور جذبات کا دھارا موڑا جاسکتا ہے اور موڑا جانا چاہیے استحصال کرنے والوں کے خلاف مذہب کے نام پر دقیانوسیت اور فرقہ پرستی پھیلانے والوں کے خلاف، اور سب سے بڑھ کر انگریزوں کی ناجائز حکومت کے خلاف اور اس سے بھی بڑھ کر ذہن کو بند کرنے والی اجارہ داری کے خلاف۔

اب تو گویا جوئے فیض اور دبستاں کھل گیا اور احتشام حسین نے ادب کو اسی نظرے سے سمجھنے اور برتنے کی کوشش کی۔ اب اس طرز تنقید کو کوئی سرے سے ادبی تنقید ہی نہ گردانے اور اسے محض سماجیات کے خانے میں لا ڈالے چاہے اسے نقار خانے میں طوطی کی آواز کہے۔ اس میں شک نہیں کہ اس آواز نے اس زمانے میں گلوں میں رنگ بھرا تھا اور نیا رنگ بھرا تھا باد نوبہار چلائی تھی اور بڑی دل

نواز با نوبہار --- کہ اس نے ادب کے زمین آسمان بدلے نہیں تو کم سے کم ان کا رنگ تو عنابی ضرور کر دیا۔

یہ طرز تنقید تھا کیا؟ صرف دو باتوں کی تفصیل۔ یہ کہ زندگی ایک مربوط اکائی ہے اور ادب اسی اکائی کا حصہ ہے۔ پیانو کے ایک سر پر انگلی کی ضرب پڑے گی تو زندگی کا پورا پیانو جھنجھنا اٹھے گا اور یہی حال ادب کا بھی۔ یعنی آپ چاہیں یا نہ چاہیں جانے انجانے آپ کے قلم کی ہر جنبش زندگی کو بناتی یا بگاڑتی ہے۔ قلم کی ہر لرزش میں ہے زندگی آفرینی یا حیات کشی اور اس ذمہ داری سے روگردانی ممکن نہیں اس لیے جب بھی ادب کو یا اسی کے کسی چھوٹے سے شہ پارے کو دیکھیں یا پرکھیں زندگی کی اس پوری اور بھرپور آگہی کا دامن نہ چھوڑیں اور اس آگہی کے اپنے آئین و آداب ہیں اور یہ آئین و آداب ہر لمحہ ہر لحظہ معرض تغیر ہی ہیں اس لیے ان تغیر پذیر حقیقتوں کی روشنی ہی میں ادب کو سمجھنا، پرکھنا ہوگا مختصر یہ ہے کہ

جو دل کا حال ہے وہی دلی کا حال ہے

دوسری بات یہ کہ حضور، تنقید محض تاثر کی کوئی پیش خدمت کنیز نہیں کہ جب چاہا پیار سے بقول قاضی عبدالغفار، بلی کی طرح بستر میں بٹھایا جب چاہا دھتکار کر بھگا دیا، اس کی پسند اور ناپسند کے بھی کچھ معروضی اصول ہیں اور آپ پسند کریں یا ناپسند کریں دلیل اور ثبوت کے ساتھ کریں اور اس لحاظ سے تنقید بھی ایک سائنس ہے جو ادب ہی کو نئی بصیرت نہیں دیتی بلکہ اس بصیرت کو زندگی کی اعلیٰ تر اور وسیع تر بصیرت سے پیوند کرتی ہے۔

تنقید کی راہ سے احتشام حسین تدریس و تعلیم کے کوچے میں پہنچے یہاں جو کچھ انھوں نے کیا کس طرح پڑھا اور پڑھایا کس طرح اپنے شاگردوں کے ذہن کی آبیاری کی کیسے حلم و تدبیر سے مخالفتیں جھیلیں، دوستوں کو نبھایا چھوٹوں سے شفقت کی، بزرگوں کی، حتیٰ کہ مولوی عبدالماجد جیسے متضاد مزاج والے بزرگوں کی عزت کی۔ یہ سب وہ ہے جو اصطلاح میں معلوم عوام است کہا جاتا ہے۔ اتنا اضافہ شاید ضروری ہے کہ اس دور میں جب تنقید جعفر علی خاں اثر اور اختر علی تلہری کی زباں دانی اور لغت نمائی تک محدود تھی اور اجازت دیجیے تو نیاز فتحپوری کا نام بھی اس برگزیدہ فہرست میں شامل کر لیا جائے (مقصود ان بزرگوں کی تضحیک نہیں محض اس دور کے تنقیدی مزاج کی سرحدیں واضح کرنا ہے) جی ہاں اسی دور میں احتشام حسین کی تنقید تاریخ، تہذیب اور عالمی فکر کی سرحدوں تک اپنا دامن پھیلا رہی تھی، غالب کا تفکر، اور نظیر اکبر آبادی، ایک عوامی شاعر، جیسے مضامین لکھ رہی تھی، حسرت

موہانی، اختر شیرانی اور فانی پرے لہجے میں گفتگو کر رہی تھی۔

پھر تو دنیا ہی بدل گئی۔ ملک آزاد ہوا اور آزادی سے پہلے کیا کچھ نہیں ہوا مسلم لیگ کا مطالبہ پاکستان جس نے بڑے بڑوں کے سر چکرا دیے ساری منطق سارے سیاسی زندگی کے اصول زمین بوس ہو گئے، نفرتوں کے طوفان سر سے گزر گئے احتشام حسین نے جس فکر کے سلسلے کو مضبوطی سے تھاما تھا وہ ان کے ہاتھ سے نہ چھوٹا۔ نفرتوں کے طوفان میں بھی وہ ارد گرد کی منافرتوں کا تجزیہ کرتے رہے۔ ان سے بے خبر رہ کر نہیں ان کے درمیان رہ کر۔ تڑپے وہ بھی بہت ہوں گے مگر اس تڑپ نے ان کے قلم کو ذرا بھی بہکنے نہیں دیا۔

بہکنا شاید وہ جانتے ہی نہ تھے، کیونکہ جس فکری پس منظر نے انھیں استقامت بخشی تھی اس نے انھیں میانہ روی اور اعتدال سے بھی نوازا تھا شروع شروع میں ایسا ابال آیا کہ احمد علی اور اختر حسین رائے پوری اقبال کو فاشسٹ اور غزل کو بیمار، جاگیرداری نظام کی علامت کہہ کر گردن زدنی قرار دینے لگے۔ مگر احتشام حسین اس وقت بھی اور اس وقت کے بہت بعد کو بھی روح اقبال پر تبصرہ کرتے ہوئے فکر اقبال کے دونوں پہلوؤں کو سامنے رکھتے ہیں، نہ توصیف محض نہ محض جو ئیں نکالنے کا مشغلہ۔ یہی حال بعد کا بھی ہے ہر چھوٹا بڑا نعرہ باز شاعر چھوٹے بڑے ترقی پسند نقادوں سے سند پانے لگا، مگر احتشام حسین صبر طلب اور باوجود تمام مروتوں کے خامہ بگوش۔ کہ ان کے نزدیک فکر ایک طرز حیات بن گئی تھی محض فارمولا نہیں تھی۔

باتیں کہنے کی بہت ہیں اور فکری پس منظر کی تفصیل کا اُور ہے نہ چھور وہ بھی ایک ایسے مصنف کے فکری پس منظر کا جس نے اپنی شخصیت کو بڑے سلیقے اور احتیاط سے چھپا کر رکھا ہو، اس قدر احتیاط سے کہ بقول اقبال ---- اقبال بھی اقبال سے آگاہ نہیں ہے۔ اس شخصیت کی ایک جھلک دیکھنی ہو اور اس فکری پس منظر کو اور زیادہ قریب سے پہچاننا ہو تو ان کے سفرنامہ امریکا، "ساحل اور سمندر" کا آخری بیان پڑھیے جو شیکسپیئر کے ایک کردار کی زبانی ادا ہوا ہے یہاں وہ ارمانوں، آرزوں اور تصورات سے عبارت اس شخصیت پر سے کچھ نقاب کھسک گئے ہیں جسے شہزادہ گلفام کی طرح احتشام حسین نے اپنی ذات کے کنویں میں بند کر کے اس کے منہ پر سوا لاکھ من کا پتھر رکھ دیا تھا کہ خوابوں کی تعبیر کا ایک طریقہ یہ بھی ہے جسے حبس دم کے نام سے یاد کیا جاتا ہے۔

# احتشام حسین اور جدید ترقی پسند نقاد

ڈاکٹر شکیل نواز ش رضا

ادبی تنقید شعر و ادب کی خوبیوں اور خامیوں کی تلاش اور پرکھ کا نام ہے ۔ یہ تلاش اور پرکھ کسی معیار کو مدنظر رکھ کر کی جاتی ہے ۔ معیار کسی اصول اور نظریے کی روشنی میں مرتب کئے جاتے ہیں ۔ اصول و نظریات کسی مخصوص موقف کی نشاندہی کرتے ہیں اور تنقید کا ہر نظریہ ادب اور تنقید کی وضاحت کرتے ہوئے ان کے روابط اور ادب و شعر کی قدر و قیمت متعین کرتا ہے ۔ تنقید کے مختلف نظریات ہیں مثلاً تاثراتی تنقید، جمالیاتی تنقید، نفسیاتی تنقید، تاریخی تنقید، سائنٹفک تنقید، وجودی تنقید عمرانی تنقید اور ترقی پسند تنقید وغیرہ ۔ اس کا علم سب کو ہے کہ سید احتشام حسین تنقید کے ترقی پسند نظریے کو تسلیم کرتے ہیں ۔ انھوں نے نہ صرف ترقی پسند نظریات کی تبلیغ و اشاعت کی ہے بلکہ توسیع و تدوین کا کام بھی انجام دیا ہے ۔ انھوں نے مارکسی نقطۂ نظر کو تسلیم کرتے ہوئے اپنے تنقیدی سفر کی ابتداء کی مگر ان نظریات سے انحراف کیے بغیر اپنے علم اور مشاہدے، فکر و نظر کی بلندی و گہرائی کے ذریعے ترقی پسند نظریات میں اضافے، ترمیم و توسیع کر کے اردو تنقید کو نئے نظریات سے آشنا کیا جسے سائنٹفک تنقید قرار دیا جاتا ہے ۔

احتشام حسین نے نظریاتی مباحث پر بہت کچھ تحریر کیا ہے ۔ ان مضامین کی مدد سے ان کے تنقیدی نظریات کی نشاندہی کی جاسکتی ہے ۔ اس مختصر سے مضمون میں صرف اشارے کیے جا رہے ہیں ۔

اس میں کوئی شک نہیں ہے کہ تنقید ایک پرپیچ فن ہے۔ مختلف معیار، اصول اور نظریات کی روشنی میں تنقید کی تعریف کی گئی ہے۔ احتشام حسین کی نظر میں تنقید کا مفہوم وسیع اور ہمہ گیر تھا۔ انھوں نے تحریر کیا ہے۔

"ادبی تنقید ایک ایسی کوشش ہے جس کے ذریعے سے شعروادب کے صحیح مفہوم، عمل تخلیق اور مقصد اظہار کو سمجھنے کی طرف قدم اٹھایا جاتا ہے۔" افکار ومسائل۔ معروضات صفحہ۔ ۷

احتشام حسین کے نزدیک تنقید صرف تاثرات کے بیان کا نام نہیں ہے۔ وہ ادبی تنقید کا تعلق زندگی سے منسلک کرتے ہیں اور ان کے خیال میں تنقید تمام جدید علوم سے بھی وابستہ ہے۔ وہ تحریر کرتے ہیں:

"ادب کی تنقید، زندگی اور زندگی کی قدروں کی تنقید ہے، کیا ہے اور کیا ہونا چاہئے کی تنقید اور ادب کے اندر عقیدے اور بہتر نظام زندگی کی تلاش ہے۔ تنقید نہ تو تاریخ ہے نہ فلسفہ نہ سیاست ہے اور سائنس لیکن علوم جس حد تک انسانی ذہن میں داخل ہوتے ہیں اسے متاثر کرتے اور شعور کا جز بنتے ہیں اسکی جستجو ہے اگر تنقید کوئی عملی کام ہے اور محض تاثرات کا بیان نہیں ہے تو ان تمام جدید علوم سے کام لینا ہوگا جن سے زندگی اور ادب کو سمجھا جاسکتا ہے۔" ذوق ادب اور شعور صفحہ۔ ۵۲

احتشام حسین کے نزدیک تنقید کا مقصد ایک ایسے فلسفہ حیات کی تلاش ہے جو زندگی کے مسائل کو حل کرسکے اس لیے وہ تاثراتی تنقید کو ناپسند کرتے ہیں اور ایسے نقاد کے متعلق اظہار خیال کرتے ہوئے تحریر کرتے ہیں:

"وہ نقاد جو ہر ادبی کارنامے پر سردھنتا ہے، ہر ادیب اور شاعر کو پسند کرتا ہے اور کسی نقطۂ نظر سے تعرض نہیں کرتا بقول آسکر وائیلڈ اس کا حال اس نیلام کرنے والے کا سا ہے جو ہر مال کی تعریف کرتا ہے۔" تنقید اور عملی تنقید صفحہ۔ ۲۲

احتشام حسین کا یہ بیان اس بات کی وضاحت کرتا ہے کہ ادبی تنقید کے سلسلے میں وہ جذباتیت اور انفرادی تاثر کے قائل نہیں ہیں۔ دراصل وہ ادب کو زندگی کا آئینہ سمجھتے ہیں اور ادب کے مقصدی ہونے کے قائل ہیں اور ادب کو مسرت اور حظ حاصل کرنے کا ذریعہ نہیں سمجھتے۔ ان کے خیال میں:

" ادب مقصد نہیں ذریعہ ہے، ساکن نہیں متحرک ہے، جامد نہیں تغیر پذیر ہے۔ اسے تنقید کے چند مقررہ فرسودہ اصولوں اور نظریات کی مدد سے نہیں سمجھا جاسکتا بلکہ ایک فلسفیانہ تجزیہ ہی کام آسکتا ہے جس کی بنیاد تاریخ کی مادی ترجمانی اور ارتقاء بالضد کے اصولوں پر رکھی گئی ہو۔ " تنقیدی جائزہ دیباچہ صفحہ ۔ ۷ اور ۸

احتشام حسین ادب کو زندگی کے عام شعور کا ایک ایسا حصہ قرار دیتے ہیں جس میں طبقاتی رجحانات سانس لیتے ہیں اور تمدن کے مظاہرے بھی اثر انداز ہوتے ہیں۔ وہ یہ سمجھتے ہیں کہ ادب طبقاتی و معاشی کشمکش کے باعث پیدا ہوتا ہے حالانکہ کبھی کبھی بظاہر ادب پر معاشی اثرات نظر نہیں آتے لیکن ان کے تحلیل و تجزیہ کرنے سے یہ پتہ چلتا ہے کہ ان کی بنیاد معاشی عوامل ہیں۔

احتشام حسین کا خیال ہے کہ ہر دور کی عصری حقیقت کا عکس شعر و ادب میں نظر آتا ہے اس لیے ادیب، قاری اور نقاد کے درمیان ایک مشترک قدر ہوتا ہے جسے روح عصر یا دور کی صداقت سے تعبیر کیا جاسکتا ہے۔ وہ ادب کے زندگی یا عصری حقیقت کے براہ راست رشتے پر یقین رکھتے ہیں۔ اسی لیے انھوں نے تحریر کیا ہے:

" کسی پہلو سے دیکھا جائے کوئی ادیب ان ساری ازلی روایات اور ان تمام افکار و خیالات سے بے نیاز نہیں ہو سکتا جو اس کا طبقہ اسکا شعور اور اس کا علم سب مل کر اس کے لیے مہیا کرتے ہیں۔ " تنقید اور عملی تنقید صفحہ ۔ ۱۸

احتشام حسین کا خیال ہے کہ ادب میں نیا تصور اور نیا احساس بے سبب نہیں پیدا ہوتا۔ ان کا خیال ہے کہ جب قدیم تصورات اور احساسات نئے دور کی ادبی ضرورتوں کو پورا کرنے میں ناکام رہتے ہیں تو تبدیلی ہوتی ہے۔ اور نئے سانچے اور نئے خیالات و احساسات کا جنم ہوتا ہے۔

وہ ادب کے مادی تصور کے قائل ہیں ان کا خیال ہے کہ سماج میں پائی جانے والی حقیقتوں کا عکس ادیب کے کارناموں میں نظر آتا ہے۔ وہ ادب اور سماج کے رشتہ کو میکانکی نہیں سمجھتے اور نہ اس کے قائل ہیں کہ اسے بغیر غور فکر کے برتا جاسکتا ہے۔ انھوں نے ترقی پسندی کی وضاحت کرتے ہوئے تحریر کیا ہے:

" ترقی پسندی کچھ بھی نہیں ہے اگر وہ کسی بندھے ٹکے اصول کے ماتحت ہر مسئلے کا فیصلہ کر دیتی ہے یا اگر وہ ایک ہی لاٹھی سے سب کو ہانک دیتی ہے۔ ترقی پسند تحریک کا خیال ہے کہ ہر ادیب اپنے سماجی شعور کی بنا پر اپنے طبقاتی رشتے میں

، اپنے معاشرتی عقائد اور نئی تصورات کی روشنی میں ایک نیا مسئلہ پیش کرتا ہے۔ ہر
ادیب کے خیالات کا کوئی پس منظر ہوتا ہے۔ اس کی تخیل کا کوئی خزانہ ہوتا ہے۔ اس
کے انتخاب اور اجتناب کا کوئی اصول ہوتا ہے۔ انسانی شعور کی پیچیدگیوں کو سلجھا کر فن
کار کے اصول مقصد کو ڈھونڈھ نکالنا اس کے فن کے محرکات کا پتہ لگالینا اچھے ترقی
پسند نقاد کا کام ہے۔ اگر وہ اپنے اس ہمہ گیر اور ہمہ جہتی سماجی شعور سے کام نہ لے تو
ان ادیبوں اور فنکاروں کے علاوہ جو سو فی صد اس کے ہم خیال ہیں اور کسی کو ادیب اور
فنکار تسلیم ہی نہ کرے۔ جو ادیب سماجی ارتقاء کی منزل میں ہے اسی کی مناسبت سے وہ
جانچا جاسکتا ہے اور اسی نقطۂ نظر سے اس کی ترقی پسندی یا عدم ترقی پسندی کے
متعلق رائے قائم کی جاسکتی ہے۔ " تنقید اور عملی تنقید صفحہ۔ ۱۷۲

احتشام حسین نے ادب کو کبھی ماورائی نہیں سمجھا۔ وہ ادب کو زندگی کی تمام سرگرمیوں اور
حقیقتوں سے جڑا ہوا سمجھتے رہے۔ انھوں نے ادب کا رشتہ سماج سے جوڑا ان کا خیال تھا کہ ادب سماج
کے ذہن اور احساس کو متاثر کرتا ہے۔ اسی طرح وہ ادب کو مقصد نہیں ذریعہ سمجھتے تھے وہ ادب کے
افادی ہونے کے قائل ہیں۔ ان کے نزدیک ادب اور اخلاق کا مقصد ایک ہے:

" ادب اور اخلاق دونوں کا مقصد یہی ہے کہ ایک ایسے نظام زندگی کی بنیاد
ڈالی جائے جس میں گندگی، فحاشی نہ ہو، حسد نہ ہو، نفرت نہ ہو، ایسا نظام نظریہ اور
عمل کے اتحاد سے قائم ہوسکتا ہے اور بہت سے ادیب آج اسی کے قیام کے متمنی
ہیں۔ " تنقیدی جائزے صفحہ۔ ۱۴

احتشام حسین نے ادب کے متعلق جن نظریات کا اظہار کیا ہے اکی روشنی میں یہ اندازہ
لگایا جاسکتا ہے کہ وہ تین، مادام ڈی اسٹیل اور ہرڈر کی طرح سماجی، تمدنی اور اقتصادی رجحانات کو تسلیم
کرتے ہیں اور انھیں کی طرح فن کے تصور حسن، نظریہ ادب اور ابلاغ و ترسیل کے وسیلوں کی
تشکیل کرتے ہیں۔ وہ ارونگ کی طرح ادب کو افادی اور مقصدی دیکھنا چاہتے ہیں اور وہ اس کی تبلیغ بھی
کرتے ہیں اسی لیے وہ ترقی پسندی کی حمایت کرتے ہیں اور ان تنقید نگاہوں کو ترقی پسند قرار دیتے
ہیں:

" جو نقاد ادب کو زندگی کا عکس قرار دیتے ہیں، زندگی کو تغیر پذیر سمجھتے ہیں
اور اس تغیر کے وجود کو مادی مانتے ہیں۔ جو ادب کو ادیب کے شعور کا نتیجہ سمجھتے ہیں اور

اس شعور کو زندگی کی کشمکش اور تجربوں سے منتقل ہوتا ہوا تسلیم کرتے ہیں۔" ذوق ادب اور شعور صفحہ - ۱۳۲

احتشام حسین کے نزدیک بھی ترقی پسند اور اشتراکی نظریہ ہے اس کے معنی یہ ہیں کہ وہ ادبی تنقید میں تاریخی اور سماجی حقیقت پسندی کو اہمیت دیتے ہیں اور اسی کو سائنٹفک قرار دیتے ہیں۔

"سائنٹفک نقطۂ نظر وہ ہے جو ادب کو زندگی کے معاشی، معاشرتی اور طبقاتی روابط کے ساتھ متحرک اور تغیر پذیر دیکھتا ہے۔ یہ ایک ہمہ گیر نقطۂ نظر ہے اور ادبی مطالعے کے کسی اہم پہلو کو نظر انداز نہیں کرتا۔" تنقیدی نظریات صفحہ - ۱۲۵

احتشام حسین شعر ادب کی تخلیق و تعمیر اقتصادی رشتوں کے زیر اثر مانتے ہیں اس کا مطلب و مفہوم یہ ہے کہ وہ مارکس کے جدلیاتی مادیت کے فلسفے کو تسلیم کرتے ہیں۔ ان کا خیال یہ ہے کہ شعر ادب کی قدر و قیمت کا اندازہ اس وقت تک نہیں لگایا جاسکتا جب تک اقتصادی رشتوں کی روشنی میں ادبی تخلیقات کو نہ پرکھا جائے۔ وہ نہ صرف مارکس کے مادی جدلیت اور تاریخی مادیت کے نظریے کو تسلیم کرتے ہیں بلکہ ادب اور تنقید کے درمیان جدلیاتی رشتے کی تشریح بھی کرتے ہیں اور اسی نظریے کو تنقید کے لیے مناسب سمجھتے ہیں۔ وہ ادب کو صرف مادی نقطۂ نظر سے ہی دیکھنے کے قائل نہیں ہیں بلکہ مارکس کے نظریہ شعور کو بھی تسلیم کرتے ہیں۔ دراصل وہ ادب کے لیے شعور سے علاوہ کوئی مادی نظریہ درست نہیں سمجھتے۔ انھوں نے ادب کو سماج اور انسانی ذہن کے ایک نہ ملنے والے نظریہ کی شعوری کڑیوں سے منسلک کیا ہے ان کا خیال ہے:

"انسانی شعور میں تمام علوم کی کارفرمائی ہوتی ہے اور زندگی کے متعلق جو نتائج ایک باشعور انسان یا ادیب نکالتا ہے وہ اس کے مجموعی علم کے منت کش ہوتے ہیں ادیب جو کچھ لکھ کر پیش کرتا ہے وہ خاص ادبی نقطۂ نظر سے جانچا جاسکتا ہے۔ نقاد کے لیے اس وجہ سے یہ ضروری ہو جاتا ہے کہ اس کی نگاہ حقیقتوں کے اس پیچیدہ راستے سے ہو کر گزرے اور وہ ان تمام اثرات کا پتا لگائے جنھوں نے ادیب کے شعور کو مرتب کیا ہے۔" تنقید اور عملی تنقید صفحہ - ۶۳

احتشام حسین ادب کی فنی اہمیت اور جمالیاتی قدروں کی نفی نہیں کرتے۔ وہ حسن اور جمالیات کو مادی رشتوں اور سماجی تعلقات کی روشنی میں دیکھنے کے قائل ہیں کیونکہ ان کے خیال میں فنکار کا احساس جمال مادی رشتوں اور رابطوں سے اثر قبول کرتا رہتا ہے اور انفرادی وجدان کے ذریعہ ذوق

جمال کو نہیں تلاش کیا جا سکتا۔ وہ جمالیات کے متعلق ایک کھلا ذہن رکھتے ہیں۔ وہ کہتے ہیں :

> " ترقی پسند نقاد جمالیات ، لفظی خوبیوں اور دوسری چیزوں کا احساس رکھتے ہیں۔ اس سے متاثر ہوتے ہیں لیکن یہ نہیں بھولتے کہ خود ان کا احساس جمال مادی رشتوں اور رابطوں سے اثر پذیر ہوتا رہتا ہے۔ " تنقیدی جائزے صفحہ ۔ ۱۲۱

کاڈویل نے اپنی کتاب Illusions Reality میں تحریر کیا ہے کہ مارکسی نظریہ تنقید کا تسلیم کرنے والا ماضی کی صحت مند روایتوں سے رشتہ باقی رکھنا چاہتا ہے۔ احتشام حسین کاڈویل سے متاثر ہیں اس لیے وہ اس نظریے کو تسلیم کرتے ہوئے ماضی کی صحت مند روایتوں سے رشتہ باقی رکھنے کی کوشش کے حامی ہیں۔ وہ تحریر کرتے ہیں :

> " ترقی پسند نقاد قدیم ادب کے سرمائے کو ہرگز آگ لگا کر ختم نہیں کر دینا چاہتا کیونکہ اس سے زیادہ کوئی اسکا قائل نہیں ہے کہ ایک تہذیب و تمدن کا دور اپنے گذشتہ ادوار سے مدد لے کر آگے بڑھتا ہے چاہے وہ مواد اثبات میں لے یا نفی میں۔ انسانی خیال آرائیوں کو انسانی افعال و اعمال سے متعلق ماننے والے کیونکر ماضی کی تاریخی اہمیت سے انکار کر سکتے ہیں۔ " تنقیدی جائزے صفحہ ۔ ۷۹

احتشام حسین شعر و ادب کے سلسلے میں مارکسی فلسفے کو تسلیم کرتے ہیں۔ مارکس کے نزدیک شعور مادہ سے پیدا ہوتا ہے۔ اس نظریے کی بنیاد پر ہی احتشام حسین شعور کو مادے کا پابند سمجھتے ہیں۔ وہ ادب کا رشتہ ذرائع پیداوار سے منسلک کرتے ہیں۔ ان کے خیال میں سماج کے بتدریج ارتقاء کی بنا پر ذرائع پیداوار میں پیچیدگی بڑھتی گئی ہے۔ اسی لیے ادب سے اس کا تعلق بھی پیچیدگی کی صورت اختیار کر گیا ہے۔ وہ سماج میں تبدیلیوں اور تغیر کے قائل ہیں کیونکہ انکا خیال ہے کہ طبقات میں تقسیم سماج میں ذرائع پیداوار پر قبضہ رکھنے والوں اور ان سے محروم لوگوں کے درمیان کشمکش ہوتی رہتی ہے اور یہی کشمکش اور جدوجہد سماج میں تبدیلی کا باعث ہوتی ہے۔ اسی بنیاد پر وہ ناقابل تغیر مطلق نظریوں کو تسلیم نہیں کرتے۔

احتشام حسین کا خیال ہے کہ اخلاق اور مذہب حکمراں طبقے کو تقویت پہنچاتے ہیں، لہذا فنکار جب سماج کی خرابیوں کو بے نقاب کرتا ہے تو حکمراں طبقہ مذہب و اخلاق کا سہارا لیتا ہے۔ حکمراں طبقے کی حمایت کرنے کے لیے مذہب عوام کو قناعت کا درس دیتا ہے اور حکمراں طبقہ اخلاق کے ایسے اصول بناتا ہے جس سے فنکار خاموش رہے۔ عوام کو آزادی نہ حاصل ہو سکے۔

احتشام حسین مارکسی یا ترقی پسند نقطۂ نظر کو ہی سب سے بہتر نظریہ تسلیم کرتے ہیں اس کا اظہار وہ واضح الفاظ میں کرتے ہیں :

" میں مارکسزم کو سب سے بلند و بالا فلسفہ سمجھتا ہوں اور اسی کی مدد سے زندگی اور ادب کو سمجھنے کی کوشش کرتا ہوں - میرا خیال ہے کہ احتساب اور عرفان نفس کے راستے پر گامزن ہو کر ہم اس سچائی کو تلاش کرنے میں کامیابی حاصل کر سکتے ہیں جن میں زندگی کے رموز سمجھ میں آسکیں - میرا عقیدہ ہے کہ ادب کو سمجھنے میں ترقی پسند زاویہ نگاہ سب سے زیادہ مفید ثابت ہو سکتا ہے - میں اسے مانتا ہوں کہ فن اور ادب کی تخلیق فنکار کے وسیلہ سے ہی ہوتی ہے لیکن فرد کا شعور اپنے دور کے ماحول، سماجی حالات اور طبقاتی کشمکش سے منسلک ہوتا ہے - اس لیے نقاد کو ان میں کسی پہلو سے آنکھیں نہیں بند کرنی چاہیں اور نہ ہی ادبی روایات، زبان کے استعمال کی حدود اور مختلف سیاسی سماجی اور فلسفیانہ اثرات کا انکار کر کے ادب و ادیب کو سمجھا جا سکتا ہے - ادب کی ہر تبدیلی تجربہ اور تعین مراتب اسی نقطۂ نظر سے معنی آگیں بن سکتا ہے - "

اردو ساہتیہ کا آلوچناتمک اتہاس (ہندی) پیش لفظ صفحہ - ۶

یہ طویل اقتباس احتشام حسین کے تنقیدی نظریات کی مکمل وضاحت کر دیتا ہے اور یہ ترقی پسند نظریات کے حامی ہیں - وہ ایک Commited ادیب ہیں - وہ مارکس اور اینگلز کے خیالات کو تسلیم کرتے ہوئے ان کی ترجمانی اپنی تحریروں میں سمجھ بوجھ کر کرتے ہیں - وہ ادب کا رشتہ سیاست سے جوڑتے ہیں - ادب کے عوامی ہونے کے ساتھ ساتھ وہ اس کے بھی خواہاں ہیں کہ ادیب سیاسی جدوجہد میں عملی طور پر شرکت کرے - وہ ادیب کو زندگی سماج اور معاشرے کی اچھائیوں اور برائیوں کا شارح اور ناقد سمجھتے ہیں اور اس مارکسی نقطۂ نظر کو ہی سائنٹفک نظریہ سمجھتے ہیں اس کا یہ مطلب نہیں ہے کہ وہ شخصیت پرست ہیں اور مارکسی نقطۂ نظر سے اختلاف کرنے کے بارے میں غور نہیں کرتے - وہ انتہا پسند نہیں ہیں - وہ مارکسی نظریہ اور تنقید کی خامیوں کی نشاندہی کرتے ہیں - ذرائع پیداوار اور ادب کے مارکسی نظریے سے پیدا ہونے والی میکانکی صورت حال سے وہ اپنی تنقید کو بچانے کی کوشش کرتے ہیں - وہ تاریخی جبریت کے بھی قائل نہیں ہیں اور نہ ہی اس پر یقین رکھتے ہیں کہ ادب کو معاشی ارتقاء سے میکانکی طور پر ہم آہنگ کیا جا سکتا ہے - انہیں اس کا علم ہے کہ سماجی اور تاریخی نقطۂ نظر ادیب کی شخصیت اور انفرادیت پر روشنی نہیں ڈالتا - وہ اس سے بھی واقف ہیں کہ سیاسی اور معاشی

نظریات کی طرف زیادہ توجہ دینے سے ادب کی جمالیاتی قدر و قیمت نظر انداز ہو جاتی ہے اور اس طرح وہ ترقی پسند تنقید سے انحراف کرتے ہوئے اپنے ذہن و فکر سے جن نظریات کو ترتیب دیتے ہیں ان میں مارکسی تنقید کی آمیزش کے ذریعے وہ ایک سائنٹفک نظریے کو جنم دیتے ہیں اور اس طرح احتشام حسین اردو تنقید کو ایک نئی راہ سے روشناس کراتے نظر آتے ہیں۔

حقیقت یہ ہے کہ احتشام حسین نے تنقید کا رشتہ دانش عصر سے جوڑتے ہوئے اردو تنقید کو یہ شعور عطا کیا کہ ناقد کو وجدان اور رومانیت کے حصار سے نکل کر حقائق اور تاریخ کی روشنی میں تنقید کرنی چاہیے۔ ان کے تنقیدی مضامین کا مطالعہ کرنے کے بعد یہ اندازہ ہوتا ہے کہ انھوں نے شعر و ادب کو پرکھنے کے لیے وجدان محض تاثر، صرف و نحو اور جمالیاتی نقطۂ نظر کی بجائے تاریخی معیاروں اور معروضی اقدار پر زور دیا اور اس طرح تنقید کو رائے زنی، تقریظ اور تنقیص کی سطح سے بلند کر دیا۔ انھوں نے تنقید کی بنیاد لفاظی کے بجائے سنجیدہ استدلال کو قرار دیا۔ انھوں نے اردو تنقید کو وسعت، بلندی اور عصری وابستگی کی بصیرت کے ساتھ ساتھ علم و دانش کے گہرے تعلق سے استوار کرتے ہوئے ایک نیا طریق کار دیا اس طریقۂ کار کو سائنٹفک تنقید کا نام دیا جائے تو غلط نہ ہوگا۔

ظاہر ہے کہ ایسی تنقید جس میں اس درجہ معروضیت ہو، ادب و شعر کے پرکھنے کی واضح، مثبت اور علمی کوشش ہو، ایک مکمل و مدلل نقطۂ نظر ہو، عصری آگہی اور جدید حسیت کا پورے طور پر خیال کیا گیا ہو پوری نسل کو متاثر کرے گی بلکہ ہر ذی شعور اور غیر متعصب نقاد، فنکار، ادیب اور قاری پر ایک نہ مٹنے والا نقش چھوڑے گی چنانچہ احتشام حسین نے اپنی نظریاتی اور عملی تنقید کے ذریعے نہ صرف نئے نقادوں اور ترقی پسندوں کو متاثر کیا بلکہ انھوں نے پوری نسل کے ذہن اور ذوق کی رہنمائی اور ساخت میں بڑا بنیادی کردار ادا کیا۔

اس کا اعتراف تو احتشام حسین سے شدید اختلاف رکھنے والے بھی کرتے ہیں کہ احتشام حسین سے زیادہ کسی نقاد اور ادیب کے اثرات نئے نقادوں اور ادیبوں پر نہیں ہیں۔ یہ اثرات منفی اور مثبت دونوں ہیں۔ ثبوت کے طور پر یہ تحریر کیا جاسکتا ہے کہ جدیدیت کے علمبرداروں نے بھی سب سے زیادہ جس نقاد کی مخالفت میں اپنا زور صرف کیا ہے وہ احتشام حسین ہیں۔ دراصل اس کی وجہ یہ ہے کہ احتشام حسین کی تحریریں نئی نسل کے لیے مشعل راہ ہیں اور کسی دوسرے کا چراغ احتشام حسین کے سامنے روشن نہیں رہ سکا۔

اگرچہ احتشام حسین باقاعدہ طور پر کسی مکتبۂ فکر کے بانی نہیں قرار دیے جاسکتے لیکن انھوں

نے اردو تنقید میں مارکسی تنقید کی جس انداز سے تشریح، تعبیر اور تفسیر کی ہے اس نے انھیں اردو تنقید میں ایک مکتبۂ فکر بنادیا ہے۔ یہ مکتبۂ فکر سائنٹفک تنقید کا ہے جسے عبدالماجد دریا آبادی نے "احتشامی تنقید" کا نام دیا ہے۔

احتشام حسین کے اس مکتبۂ فکر کے ذہنی وارث موجودہ دور کے بے شمار نقاد ہیں۔ ان کے مکتبۂ فکر کی نمائندگی کرنے والوں میں ان سے براہ راست استفادہ کرنے والے بھی ہیں۔ اور شاگردوں کے علاوہ ایسی شخصیتیں بھی ہیں جو ان کے شاگرد نہیں رہے لیکن ان کی تحریر و تنقید نے ان پر بے حد اثر ڈالا ہے۔ انھیں نئے ترقی پسند نقاد قرار دیا جاسکتا ہے۔

نئے ترقی پسند نقادوں نے احتشام حسین کے اصول و نظریات کی پیروی کرتے ہوئے اردو تنقید کی جدید روایت کو آگے بڑھایا ہے۔ اس لیے یہ کہنا غلط نہ ہوگا کہ احتشام حسین نئی ترقی پسند تنقید کے بانی ہیں۔ وہ خود ایک دبستان تھے اور اس دبستان سے نئے نقاد وابستہ ہیں اور احتشام حسین کی تنقید کے انداز کو پوری نسل نے اپنایا ہے۔

نئے ترقی پسند نقادوں میں جو تنقید نگار کسی کسی طرح احتشام حسین سے متاثر ہیں ان کی فہرست بہت طویل ہے۔ ڈاکٹر عبادت بریلوی، ڈاکٹر حنیف فوق، ڈاکٹر آغا سہیل، ڈاکٹر محمد حسن، ڈاکٹر قمر رئیس، ڈاکٹر شارب ردولوی ڈاکٹر محمد عقیل، پروفیسر شبیہ الحسن، ڈاکٹر اعجاز نقوی، ڈاکٹر محمود الحسن، ڈاکٹر شمیم نکہت، عابد سہیل، ڈاکٹر سید مجاور حسین رضوی، نسیم قریشی، ڈاکٹر ابن فرید، ریاض صدیقی، ڈاکٹر عالیہ امام، عبدالستار رقاضی------ ڈاکٹر محمد علی صدیقی، ڈاکٹر شمیم حنفی اور عاشور کاظمی وغیرہ۔ وہ ادیب و نقاد اور موجود دور کے دانشور ہیں جو بہت ہی واضح طور پر احتشام حسین سے متاثر نظر آتے ہیں۔ ظاہر ہے کہ یہاں ان تمام نقادوں کا جائزہ پیش کرنا ممکن نہیں ہے اور نہ ہی ان اثرات کی نشاندہی ہی اس مختصر مضمون میں کی جاسکتی ہے۔ یہاں چند اہم ترقی پسند نقادوں کا تذکرہ مختصراً کیا جارہا ہے جو دبستان احتشام حسین کی شمع کو روشن کئے ہوئے ہیں اور ان نقادوں کی تنقید کے ان عناصر کی نشاندہی کی جارہی ہے جن کی روشنی میں یہ کہا جاسکتا ہے کہ یہ نقاد احتشام حسین کے مکتبۂ فکر سے تعلق رکھتے ہیں۔

دبستانِ احتشام سے تعلق رکھنے والے پہلے نقاد ڈاکٹر عبادت بریلوی ہیں۔ ڈاکٹر عبادت بریلوی احتشام حسین کے براہ راست شاگرد ہیں۔ انھوں نے احتشام حسین کے زیر نگرانی تحقیقی مقالہ بھی تحریر کیا ہے۔ ظاہر ہے کہ شاگرد نے استاد کے اثرات تدریجی طور پر قبول کئے ہوں گے۔ اردو تنقید کا ارتقاء

تنقیدی زاویے ، تنقیدی تجربے ، غزل اور مطالعہ غزل ، مومن اور مطالعہ مومن وغیرہ عبادت بریلوی کی گراں قدر تصنیفات ہیں - ان تصنیفات کے مطالعے کے بعد یہ اندازہ ہوتا ہے کہ عبادت بریلوی احتشام حسین سے بہت زیادہ متاثر ہیں وہ بھی احتشام حسین کے اس نظریے کو تسلیم کرتے ہیں کہ شعروادب میں نئے رجحانات تحریکات اور تبدیلیوں کی وجہ خارجی حالات اور مادی تغیرات ہوتے ہیں - ان کا خیال ہے کہ تبدیلی رد عمل کی بنا پر ہوتی ہے - وہ ادب کی مقصدی اہمیت کو تسلیم کرتے ہیں لیکن ان کی نگاہ میں ادب کی مقصدیت کے ساتھ اس کی جمالیاتی خوبیاں ، زبان کی دلکشی ، خیالات کی بلندی اور ندرت بھی اہم ہے - ان کا خیال ہے کہ ادب سماج کا آئینہ ہے اور سماج کو فراموش کر کے ادب کا مطالعہ ممکن نہیں ہے - ان کے نزدیک تخلیق فن ایک عمل اور ادب ایک سماجی پیداوار ہے ، اس لئے وہ ادب کو سماجی عوامل کی روشنی میں دیکھنے کے حق میں ہیں - وہ یہ سمجھتے کہ طبقاتی اور سماجی شعور کے بغیر شعروادب کی تنقید ممکن نہیں ہے - وہ تنقید میں توازن چاہتے ہیں اور ان کے نزدیک تنقید میں توازن اسی وقت ممکن ہے جب مارکسی نقطہ نظر سے ادب کی تنقید کی جائے - وہ زندگی کو ارتقاء پذیر سمجھتے ہیں اور ادب کو زندگی ، تہذیب و تمدن کا ترجمان اور نقاد قرار دیتے ہیں - حوالہ کے لیے (تنقیدی زاویے ، تنقیدی تجربے ، اردو تنقید کا ارتقاء)

عبادت بریلوی تنقید کے لیے سماجی ، تاریخی ، اور عمرانی نقطہ نظر کو تسلیم کرتے ہیں اور انھوں نے ان نظریات کی پیروی کی ہے جنھیں احتشام حسین نے فروغ دیا - عبادت بریلوی اپنی عملی تنقید میں بھی ان ہی اصولوں کو پیش نظر رکھتے ہیں اور عملی تنقید میں وہ ان اصولوں سے روگردانی کرتے نظر نہیں آتے جنھیں وہ تسلیم کرتے ہیں۔

عبادت بریلوی کے بعد احتشام حسین سے جو جدید ترقی پسند نقاد سب سے زیادہ متاثر نظر آتا ہے وہ ڈاکٹر محمد حسن ہیں - ڈاکٹر محمد حسن نئے ترقی پسند نقادوں میں سب سے زیادہ اہمیت کے حامل ہیں - ان کی تنقیدی نگارشات کا مطالعہ کرتے ہوئے یہ احساس ہوتا ہے کہ انھوں نے اپنے استاد احتشام حسین سے سب سے زیادہ تاثر قبول کیا ہے - ان کی تصانیف ادبی تنقید ، اردو ادب میں رومانوی تحریک ، اردو شاعری کا فکری اور تہذیبی پس منظر ، جدید اردو ادب ، متاع عرض ہنر ، شناسا چہرے ، مرزا رسوا کے مراسلات ، ہندی ادب کی تاریخ وغیرہ اس کی شہادت دیتے ہیں ان تمام تحریروں اور ان مضامین کا مطالعہ کرنے کے بعد جو رسائل کی زینت ہیں اور مجموعوں کی صورت میں شایع نہیں ہوسکے ہیں ، یہ اندازہ ہوتا ہے کہ ڈاکٹر محمد حسن اور احتشام حسین کے تنقیدی نظریات میں کافی مماثلت ہے -

وہ بھی احتشام حسین کی طرح سیاسی، تہذیبی اور عمرانی مطالعے کو اہم قرار دیتے ہیں۔ وہ بھی ادب کا رشتہ زندگی اور سماج سے جوڑتے ہیں وہ ترقی پسند نظریات اور احتشام حسین کے نقطہ نظر کے زبردست حامی ہیں اور ادبی تنقید کے لیے مارکسی نقطہ کو ہی اہمیت دینے کے حق میں ہیں۔

احتشام حسین ادب میں تاریخی حقیقت اور مادیت، تاثراتی دلکشی، جمالیاتی حسن نفسیاتی دروں بینی اور زندگی کی جدلیاتی حقیقت کو دیکھ کر اس کے اقدار کا تعین کرتے ہیں۔ ڈاکٹر محمد حسین بھی اسی نقطہ نظر سے شعروادب کی تفہیم و تشریح کرتے ہیں اور اپنی تنقیدی نگارشات میں انھیں نظریات کی حمایت اور وضاحت کرتے ہیں، مگر یہ ضرور ہے کہ ڈاکٹر محمد حسن نے اپنے ذوق، شعور، اپنے تفکر اور گہرائی اور دروں بینی و گیرائی، بالغ نظری اور وسعت نگاہ سے ان نظریات کو نیا اور دل نشین رنگ و آہنگ عطا کیا اور تناسب ہم آہنگی، ادب کی عصریت، انفرادیت اور آفاقیت پر یکساں زور دے کر احتشام حسین کے تنقیدی نظریات کو اور زیادہ اعتبار بخشا اور جدید ترقی پسند تنقید کو آگے بڑھایا۔ اس طرح انھوں نے اپنے استاد احتشام حسین کی پیروی کرتے ہوئے تنقید میں اپنی انفرادیت کو برقرار رکھا ہے۔ ان کی تنقیدی بصیرت اور ہمہ گیر فکر کا اندازہ ان کے تنقیدی مضامین سے لگایا جاسکتا ہے۔

ڈاکٹر محمد حسین نے احتشام حسین کے اسلوب کی پیروی نہیں کی ہے۔ ان کے اسلوب میں تخلیقی شان ہے۔ ان کا اسلوب اور منفرد طرز نگارش نہ صرف ان کی تنقیدی نگارشات کو بلندی عطا کرتا ہے بلکہ انھیں اپنے استاد سے متمیز بھی کرتا ہے۔

[حوالہ عرض ہنر، شناسا چہرے، ادبی تنقید وغیرہ]

احتشام حسین کی پیروی کرتے ہوئے محمد حسن نئی نسل کی حوصلہ افزائی کرتے نظر آتے ہیں اور نئی نسل کو آگے بڑھانے کی کوشش کرتے ہیں۔ یہ وہ وصف ہے جو دوسرے نقادوں کے یہاں نظر نہیں آتا۔ اگر یہ کہا جائے تو غلط نہ ہوگا کہ محمد حسن حقیقی معنوں میں احتشام حسین کے مکتبہ فکر کے سب سے پہلے معبتر ہیں اور انھوں نے نئی ترقی پسند تنقید کو توازن، وسعت بلندی اعتبار اور نئی جہتوں سے آشنا کیا ہے۔

نئی ترقی پسند تنقید اور احتشام حسین کا ذکر کرتے وقت ڈاکٹر سید محمد عقیل کا نام فراموش نہیں کیا جاسکتا کیونکہ سید محمد عقیل نئی ترقی پسند تنقید کے علمبرداروں میں سب سے زیادہ نمایاں نظر آتے ہیں اور اگرچہ وہ احتشام حسین کے براہ راست شاگرد نہیں ہیں لیکن ان کا اور احتشام حسین کا برسوں ساتھ رہا ہے لہٰذا فطری طور پر سید محمد عقیل نے احتشام حسین کی شخصیت، ان کی

تنقیدی نگارشات ، اصول و نظریات سے بے حد اثرات قبول کیے ہیں ۔ احتشام حسین اور سید محمد عقیل کے تنقیدی اصولوں اور نظریات میں بلاشبہ بہت حد تک مماثلت نظر آتی ہے ۔

نئی فکریں ، اردو مثنوی کا ارتقاء ، شمالی ہند میں نئی علامت نگاری ، تنقید اور عصری آگہی وغیرہ عقیل رضوی کی وہ تصنیفات ہیں جن کا مطالعہ میرے دعوے کے لیے ثبوت فراہم کرتی ہیں ۔

سید محمد عقیل جدید ترقی پسند نقادوں میں ایک ایسے نقاد ہیں جنھوں نے احتشام حسین کی طرح بہت زیادہ نظریاتی مضامین تحریر کیے ہیں اور اپنے مضامین کے ذریعے انھوں نے نئی ترقی پسند تنقید کے اصول و نظریات کی وضاحت کی ہے ۔

سید محمد عقیل یہ سمجھتے ہیں کہ ادب کا مقصد زندگی کی عکاسی ہے ۔ ادیب معاشرے کا ایک فرد ہوتا ہے اس لیے ان کا خیال ہے کہ فنکار آزاد ہونے کے باوجود پابند بھی ہے ۔ ان کے نزدیک فن اور تنقید کے معیار مطلق نہیں ہوتے ۔ تغیر اور تبدیلی ناگزیر ہے ۔ وہ یہ سمجھتے ہیں کہ فن کار ہر دور میں اپنے سماج کا نمائندہ ، ان کے ذوق اور خیالات کا مبلغ ہوتا ہے ۔ وہ تنقید کو داخلی نہیں سمجھتے ۔ ان کا خیال ہے کہ تاریخی و سماجی شعور کی تلاش ہی تنقید کو سائنٹفک بناتی ہے ۔ وہ یہ سمجھتے ہیں کہ فن کی تنقید کرتے وقت روح عصر ، ادیب کے خاص رجحان کے سبب اور حقیقتوں کی تلاش تاریخی اور سماجی طریقوں سے ہی ممکن ہو سکتی ہے ۔

سید محمد عقیل نے نئی ترقی پسند تنقید کو سب سے بڑا یہ عطیہ دیا ہے کہ انھوں نے جمالیات کے رشتے کو سماجی تنقید سے جوڑ دیا ہے ۔ وہ جمالیات کے نظریات کو بھی جامد نہیں تغیر پذیر سمجھتے ہیں ۔ احتشام حسین نے جمالیات کی مارکسی نقطۂ نظر سے جو وضاحت کی تھی عقیل رضوی نے اس میں اضافہ کرتے ہوئے اس غلط فہمی کو دور کرنے کی کوشش کی ہے کہ ترقی پسند نقاد جمالیاتی نقطۂ نظر کو یکسر فراموش کرتے ہیں ۔ وہ اپنے تاریخی سماجی اور حرکی شعور کی مدد سے ادب کو پرکھنے کے نئے راستے اور نئے طریقے نکالتے ہیں ۔ وہ احتشام حسین سے تاثر قبول کرتے ہوئے ان کی ہی طرح جدیدیت کے مریضانہ رجحان کے خلاف اظہار خیال کرتے ہیں ۔ ایسا محسوس ہوتا ہے کہ جو مشعل احتشام حسین نے روشن کی تھی اسے لے کر سید محمد عقیل آگے بڑھتے جائیں گے اور نئی ترقی پسند تنقید کو اپنی نگارشات کے ذریعے اور زیادہ بلندیاں عطا کریں گے ۔

ایک دوسرے نئے ترقی پسند نقاد ڈاکٹر قمر رئیس ہیں جو احتشام حسین کے براہ راست شاگرد نہیں ہیں لیکن انھوں نے احتشام حسین سے بے حد اثرات قبول کیے ہیں اگر یہ کہا جائے تو

غلط نہ ہوگا کہ احتشام حسین نے اردو تنقید کے جس سائنٹفک منہجِ فکر سے آشنا کیا ہے اس منہجِ فکر کی بلند عمارت کی توسیع قمر رئیس کی تنقیدی نگارشات کے ذریعے ہو رہی ہے - قمر رئیس نہ صرف ان اصولوں اور نظریات کی پیروی کرتے نظر آتے ہیں جن کی احتشام حسین نے تبلیغ و اشاعت کی بلکہ وہ نئے حالات اور جدید تناظر میں ان میں اضافے بھی کرتے نظر آتے ہیں-

تلاش و توازن ، تنقیدی تناظر ، پریم چند کا تنقیدی مطالعہ ، منشی پریم چند شخصیت اور کارنامے ، ترجمے کا فن ، اردو ڈرامہ ، وغیرہ کا مطالعہ کرنے کے بعد یہ اندازہ ہوتا ہے وہ ان اصول و نظریات کو تسلیم کرتے ہیں جو احتشام حسین کے نزدیک مناسب ہیں-

قمر رئیس سماجی عوامل اور فنی خوبیوں پر یکساں زور دیتے ہیں - ان کا خیال ہے کہ فن اور فنکار پر اظہار خیال کرتے وقت داخلی محرکات اور سماجی حالات دونوں کو پیش نظر رکھنا چاہئے - قمر رئیس سماجی اور تاریخی عوامل کے ساتھ ساتھ فنکار کی شخصیت کا مطالعہ کرنے کے لئے داخلی محرکات کو بھی نظر انداز نہیں کرتے - یہیں سے وہ دوسرے ترقی پسندوں سے الگ ہوتے ہیں اور یہی نئی ترقی پسند تنقید کے لیے ان کا اضافہ ہے-

قمر رئیس یہ سمجھتے ہیں کہ فن خلاء میں وجود میں نہیں آتا- تخلیقات روایات اور سماجی ماحول سے وابستہ ہوتی ہیں اور ادب ساکن و جامد تصورات کا اظہار نہیں ہے بلکہ وہ بدلتے ہوئے معاشرتی نظام تہذیبی اقدار اور سماج کے ارتقاء کا ایک جزء ہے - اس طرح قمر رئیس احتشام حسین کے تنقیدی نظریات سے نہ صرف قریب نظر آتے ہیں بلکہ یہ بھی اندازہ ہوتا ہے کہ انھوں نے احتشام حسین کے تنقیدی نظریات کو تسلیم کرتے ہوئے اسے وسعت دی ہے-

قمر رئیس فنی کارنامے کے تجزیہ میں سماجی تغیرات اور طبقاتی کشمکش سے پیدا ہونے والے حالات کے ساتھ ساتھ فنی حسن و قبح پر بھی خصوصیت کے ساتھ توجہ دیتے ہیں - وہ فنکار کی شخصیت اس کے تاثرات ، جمالیاتی اقدار ، فنی صعت گری ، سماجی رویے گرد و پیش کے حالات ، اقدار کی تبدیلی کو مدنظر رکھتے ہوئے تنقید کرتے ہیں - وہ ادب کی داخلیت اور خارجیت پر یکساں زور دیتے ہیں اور عصری آگہی کو بھی ملحوظ رکھتے ہیں - وہ احتشام حسین کی طرح سیدھے سادے اسلوب ، جس میں متانت ، سنجیدگی اور فلسفیانہ رنگ غالب ہے میں اپنے خیالات کا اظہار کرتے ہیں-

ڈاکٹر شارب ردولوی نئے ترقی پسند نقادوں میں ایک خاص اہمیت کے حامل ہیں - وہ احتشام حسین کے براہ راست شاگرد ہیں اور انھوں نے احتشام حسین کے زیر نگرانی تحقیقی مقالہ بھی

تحریر کیا ہے۔ وہ احتشام حسین سے بہت قریب بھی رہے ہیں لہذا انکی تحریروں پر احتشام حسین کے واضح اثرات نظر آتے ہیں۔

افکار سودا، مراثی انیس میں ڈرامائی عناصر، مطالعہ ولی، جدید اردو تنقید: اصول ونظریات وغیرہ ان کی اہم تصنیفات ہیں۔ جن کا مطالعہ میرے دعوے کے حق میں شہادت دے گا۔

شارب نے ادب، زندگی اور سماج کے رشتوں کو اچھی طرح سمجھتے ہوئے مارکسی فلسفہ، تنقید کی خوبیوں کو پرکھتے ہوئے، احتشام حسین کے نقطۂ نظر کو وسعت دیتے ہوئے نئی ترقی پسند تنقید کو نئی راہوں پر گامزن کرنے کی کوشش کی ہے۔

شارب ادب برائے ادب کے نظریے کے قائل نہیں ہیں۔ وہ ادب کے مقصدی ہونے کے قائل ہیں ان کے نزدیک شعر و ادب وجدانی نہیں ہوتا۔ وہ اسے منظم عمل قرار دیتے ہیں اور یہ خیال ظاہر کرتے ہیں کہ فن کا اثر سماج اور ماحول پر پڑتا ہے اور شعر و ادب کا رشتہ سماج سے الگ نہیں کیا جاسکتا۔

ریاض صدیقی کا نام بھی نئے ترقی پسند نقادوں میں بہت معتبر سمجھا جاتا ہے۔ اگرچہ وہ احتشام حسین کے براہ راست شاگرد نہیں ہیں لیکن انھوں نے احتشام حسین کے افکار و نظریات سے بہت کچھ حاصل کیا ہے۔ خصوصی طور پر نظریاتی تنقید کے سلسلے میں احتشام حسین نے جس فلسفیانہ انداز بیان کو رائج کیا، اس کی وہ پیروی کرتے نظر آتے ہیں۔ ان کا انداز بھی احتشام حسین کی طرح مدلل طریق سے اپنے خیالات کو پیش کرنے کی کوشش کرتا ہے۔

سندھ میں اردو شاعری کا تنقیدی جائزہ، غالب خستہ، جدید مضامین، اقبال، غالب برائے مان، اور حرف نارسا وغیرہ ان کی تصانیف ہیں۔ اپنی ان تنقیدی نگارشات میں ریاض صدیقی احتشام حسین کے تنقیدی اور ادبی نظریات کی پیروی کرتے نظر آتے ہیں۔

نئے ترقی پسند نقادوں میں ڈاکٹر محمد علی صدیقی کا نام سرفہرست ہے۔ اگرچہ محمد علی صدیقی احتشام حسین کے براہراست شاگرد نہیں ہیں لیکن ان کی تحریروں کا مطالعہ کرنے والا فوراً یہ اندازہ لگالے گا کہ ان کا تعلق بالکل براہ راست دبستان احتشام حسین سے ہے، کیونکہ احتشام حسین کی طرح نظریاتی تنقید پر وہ مسلسل اظہار خیال کرتے رہتے ہیں۔ جدید ترین ادبی تحریکات کے متعلق باخبر ہونے کے بعد وہ احتشام حسین کی طرح ہی ترقی پسند نقطۂ نظر سے تجزیاتی اور تاریخی محاکمہ کرتے ہیں۔ احتشام حسین ہی کی طرح وہ جدیدیت پسندوں سے نظریاتی مباحث کرتے ہیں۔ اگر یہ کہا جائے تو غلط

نہ ہوگا کہ محمد علی صدیقی نے احتشام حسین کے افکار و نظریات کو جدید دور کے تناظر میں، جدید حسیت کو مدنظر رکھتے ہوئے نئی ترقی پسندی کے لباس میں پیش کرنے کی کوشش کی ہے اور اپنی اس کوشش میں وہ سرگرداں بھی ہیں اور کامیاب بھی۔

احتشام حسین کے مکتبۂ فکر سے تعلق رکھنے والے ان اہم جدید ترقی پسند نقادوں کے علاوہ بہت سے دوسرے ادیب و نقاد احتشام حسین سے متاثر نظر آتے ہیں ان میں سے کچھ احتشام حسین کے براہ راست شاگرد ہیں، کچھ نے احتشام حسین کے تنقیدی نگارشات کا مطالعہ کرکے تاثرات قبول کئے ہیں اور ایک گروہ ایسا بھی ہے جس نے احتشام حسین سے منفی اثرات قبول کئے ہیں اور یہ گروہ احتشام حسین کے نقطۂ نظر سے اختلاف کرتا نظر آتا ہے۔

اس مختصر سے مضمون میں ان تمام نقادوں کا مختصر تذکرہ بھی ممکن نہیں ہے۔ راقم الحروف کو اس کا شدت سے احساس ہے کہ وہ بہت سے ایسے جدید ترقی پسند نقادوں کا تذکرہ نہیں کرسکا ہے جن کا تعلق دبستان احتشام حسین سے ہے اور ان کا تذکرہ ضروری تھا مگر وقت کی کمی اور اختصار کے تقاضوں کو پیش نظر رکھتے ہوئے راقم الحروف مضمون کا اختتام کررہا ہے۔

آخر میں اتنا ضرور عرض کیا جاسکتا ہے کہ وہ تمام نئے ترقی پسند نقاد جو اردو تنقید کے کارواں کو آگے بڑھارہے ہیں یہ تمام نقاد احتشام حسین کے مکتبۂ تنقید سے تعلق رکھتے ہیں۔ ان کے سائنٹفک تنقیدی اصول و نظریات کو تسلیم کرتے ہوئے جدید ترقی پسند تنقید میں اضافے کررہے ہیں اور اپنی نگارشات کے ذریعے اردو تنقید کو نئے تنقیدی شعور اور رویہ سے آشنا کررہے ہیں اور تنقید نگاروں کا یہ کارواں، جو احتشام حسین سے متاثر نظر آتا ہے، یہ ثابت کرتا ہے کہ احتشام حسین خود ایک مکتبۂ تنقید، ایک دبستان تھے۔ انھوں نے اردو تنقید کی دنیا میں اپنے فکر و نظر کی جو مشعل روشن کی تھی اسکی روشنی میں نئے ترقی پسند نقاد آگے بڑھ رہے ہیں اور اس طرح دبستان احتشام حسین سرزمین اردو پر برگ وبار دے کر احتشام حسین کے نام کو زندہ جاوید کئے ہوئے ہے۔

اس کا ایک ثبوت ارتقاء کا یہ دو روزہ سمینار بھی ہے جو احتشام حسین کے انتقال کے بیس برس بعد منعقد ہوا ہے۔

# سید احتشام حسین کے بعد تنقید کا فکری سفر

سید خورشید عالم

وقت اور ساعتوں کی پیمائش سے گزر کر جب ہم عہد و عہد کی سیاسی، معاشرتی، معاشی اور عمرانی تاریخ پر نظر ڈالتے ہیں تو یہ آگہی فکر کے لیے نشان راہ بن جاتی ہے کہ زمانہ یا عہد میں کہیں کسی مقام پر ٹھیراؤ کی منزل نہیں آتی، مظاہر حیات و کائنات ہر آن بدلتی ہوئی حقیقتوں اور سچائیوں کو آئینہ بندی کے عمل سے گزار رہے ہیں۔ تاریخ کے انہی تغیرات کے خارجی عوامل اور اندرون ذات انسان میں برپا ہونے والی ہلچل ہماری فنی و ادبی کاوشوں خواہشوں اور کاہشوں میں منعکس ہو کر تہذیب و زبان کی نقش آرائی کرتے ہوئے ادبی میراث اور کلچر کے لیے ہیرے کی وہ کنی دریافت ہوتی ہے۔ جس کی ضوفشانی آنے والے وقت اور عہدوں کو منور کرتی ہے۔

ایسی ہی ایک ہیرے کی کنی ہمارے ادب کو سید احتشام حسین صاحب کی اعلیٰ صفت ذات میں ملی ہے۔ ادبی مشاغل و انہماک کی ابتدا نظم آرائیوں اور غزل سرائی سے ہوتے ہوئے تنقید کے اس میدان میں اپنے جوہر دکھانے لگی، جہاں سرسید احمد خاں کی اصلاحی اور از سرِ نو آراستگی کی ملک گیر تحریکوں کی بساط بچھی ہوئی تھی اور افہام و تفہیم کے علاوہ تخالف کے چرچے ہو رہے تھے۔ محمد حسین

آزاد کی آب حیات، حالی کے مقدمہ شعر وشاعری اور شبلی کے شعر العجم کے ابتدائی بیکے ناقدان شعور اظہار کے نئے سانچوں کے لیے سرگرداں تھے۔

سید احتشام حسین صاحب نے حالی کی سماجی افادیت کے پہلوؤں کو تراش کر نقوش کو اور گہرا کرتے ہوئے ادب وشاعری کی انسانی جذبوں اور حوصلوں کو مہمیز دینے میں ایک آلہ کار کے طور پر استعمال کئے جانے کے امکانات کو وسعت دے کر سائنسی تفکر سے مرصع کرتے ہوئے---- آزادی، حقیقی جمہوریت اور طبقاتی اونچ نیچ کی کشمکش معاشرتی و معاشی ناہمواری کے خاتمے کے نصب العین تک لے گئے۔

یہ بات تسلیم کی گئی ہے کہ احتشام صاحب ابدا گلدھی وادی سیاست کی طرف کم از کم ایک جذباتی جھکاؤ رکھتے تھے۔ ان کی طبیعت میں متانت و سنجیدگی کے ساتھ ایسا تہذیبی رکھ رکھاؤ، بردباری اور انکساری، انسان اور انسانیت کے احترام کا ایسا رویہ ملتا ہے جس نے ان کی شخصیت کو اور زیادہ قد آور بنا دیا ہے۔

احتشام صاحب کی وفات کے وقت سرد جنگ عروج پر تھی اور اس سے چند برس پہلے امریکہ دوسرے صنعتی انقلاب کے مراحل کامیابی سے طے کر چکا تھا۔ ایٹمی و نیوکلائی برتری کے مظاہر، کوریائی اور ویٹ نامی جنگوں کے اندوہناک نتائج کو دنیا دیکھ رہی تھی۔ اسی لیے یہ کہا جاسکتا ہے کہ عالمی ادب میں اختراعی تحریکات اور مختلف نظریات کی بازگشت ہم تک پہنچ چکی تھی۔

احتشام صاحب نے مارکسی علوم کے تمام جمالی وجلالی پہلوؤں کا علمی اکتساب کیا، ہر چند کہ ان کی قدرے انضمالی کیفیت مزاج نظریات کے جلالی اور Aggressive انداز کو مدھم رکھنے پر قناعت کئے ہوئے دکھائی دیتی ہے۔ لیکن اس کے باوجود وہ سائنسی مادیت اور تاریخ کے جدلیاتی تصور کو ایک مخصوص پیرائے میں ڈھال کر تخلیقی تنقید کو اس منصب پر لے گئے جو ان کے عہد تک ممکن نہیں تھا۔

وہ ہمارے لیے تصنیفات اور مقالات ومضامین کا خزانہ ورثے میں چھوڑ گئے ہیں۔ ۱۹۶۷ء میں جدیدیا نئی شاعری کے ایک سیمپوزیم میں شرکت کرتے ہوئے ان کے محاکمات کے چند اقتباسات ہمارے پیش نظر رہنا چاہئے، جن سے احتشام صاحب کے فکری تنوع، نظریاتی پاسداری اور اس Approach کا اندازہ لگایا جاسکتا ہے جو نئی یا جدید شاعری پر ان کی گہری عالمانہ نظر کی غمازی کر رہا ہے۔

"نئی شاعری سے میں تو عام طور پر وہ شاعری مراد لیتا ہوں جو گزشتہ پچیس تیس سال میں

کی گئی ہے۔ اس کے مختلف اسالیب، مختلف نصب العین، مختلف موضوعات اور انتخاب مواد کے مختلف محرکات ہیں۔ نئے کا لفظ وقت کے مفہوم میں استعمال کیا جائے تو اس وقت کے سبھی شاعر نئے ہیں۔ لیکن جب میں تفصیل سے گفتگو کروں گا تو ان میں مختلف بنیادوں پر تفریق کرنا ضروری سمجھوں گا۔ مثلاً جس خانے میں فراق اور جوش کو رکھوں گا اس میں مجاز اور سردار جعفری کو نہیں رکھوں گا۔"

اور آگے چل کر احتشام صاحب نے ہمیں بتایا ہے کہ ان شعرا میں نہ صرف عمروں میں فرق ہے بلکہ ان کے طرز فکر اور طرز احساس بھی مختلف ہیں مجاز اور سردار کے افکار اور اسلوب کے فرق کو نمایاں کرتے ہوئے ان کے شعور کی سطح اور ان کے تصور فن پر نظر رکھنا ضروری ہے۔ اس کے علاوہ سردار جعفری جنھوں نے پرواز کی ابتدائی نظمیں لکھی تھیں، ایک خواب اور سردار سے الگ کرنے کی کوشش کا بھی اعادہ کیا ہے۔

احتشام صاحب اسی حوالے سے ہم پر یہ بھی ظاہر کر رہے ہیں کہ:

"پھر میرے سامنے وہ شعراء آئیں گے جو جدید تر ہیں۔ ان میں سب یکساں نہیں ہیں۔ ہم خیال اور ہم رنگ نہیں ہیں، مقصد شاعری کے متعلق متفق نہیں ہیں۔ ان میں ماضی کی طرف دیکھنے والے بھی ہیں، مستقبل کی امید پر جینے والے بھی، غم کوش بھی ہیں، آہنگ نشاط سے معمور بھی، ترقی پسند بھی ہیں اور غیر ترقی پسند بھی"

یہ تجزیاتی ورنج تنقید کے روشن نظریات کے شعوری استدراک سے ہی پیدا ہو سکتی ہے جہاں معاشی عدم مساوات، سیاسی دباؤ اور استحصال سے پیدا ہونے والی کشمکش کا شعور رکھتے ہیں لیکن بقول احتشام حسین صاحب یہی وہ لوگ ہیں جو جمال حیات اور شعور وارتقا کے منکر نہیں ہیں۔ اپنے تجزیے کے ایک حصے میں احتشام صاحب شعرا کے تجربات کی نیرنگی کو انفرادی، شخصی اور مخصوص کہتے ہوئے فرماتے ہیں:

"لیکن باہر کی دنیا سے شاعر کا جو رشتہ ہے اس کی طرف اس کا رویہ اس کے شعور، مطالعے، مشاہدے اور بصیرت حیات، نصب العین اور دائرہ فکر و عمل سے متعین ہوگا۔

ان ہی مسائل پر نظر ڈالتے ہوئے احتشام صاحب نے ایسی باتیں کہی ہیں جو ہماری عصری تاریخ کے علاوہ عہد موجود پر پوری چستی سے منطبق ہو رہی ہیں --- کہ اگر کچھ دن پہلے محبت، غم زندگی، احساس حسن، ظلم اور ناانصافی سے نفرت، غلامی پر آزادی کی ترجیح، موت کے مقابلہ میں

زندگی کی خواہش، نیکی، دردمندی، انسانی دوستی کے تصورات شاعری کا موضوع بن سکتے تھے تو آج کیوں نہیں بن سکتے، کون سی گتھیاں ہیں جو حل ہو گئی ہیں

ان اقتباسات میں ۱۹۵۵ء تک کے تنقیدی رویے کھنچ آئے ہیں۔ اس کے بیس سال بعد ہمیں کچھ نئے تاریخی مسائل ملتے ہیں اور ارتقائی عمل کی پیش روی نے ادب میں نئی نئی تحریکات کے جنم لینے کے بعد Polarisation اور تقطیب کے آثار نمایاں ہوئے ہیں۔

یہاں تک تو سب متفق ہیں کہ سید احتشام حسین کے تنقیدی ایقان اور رویوں میں نکتہ چینی فقرے بازی اور لفظی بازیگری کے کمالات کا دخل نہیں ہوتا، نہ ہی انھوں نے درسیاتی، تاثراتی اور بیانیہ اندازِ تنقید کا سہارا لیا ہے جس کا ان کے عہد میں بہرحال فقدان نہیں تھا۔ تحلیل نفسی کی سائنسی بنیادوں کو ادبی تجزیات میں ایک غالب عنصر مان کر اس کے غیر مناسب استعمال کی ترجیحات کا کوئی ذکر نہ ہونے کے برابر ہے۔ اس لیے ادبی تخلیقات کی قدر کے اندازے لگانے میں ایک ہی عنصر پر انحصار تنقید کو غلط نتائج کی طرف لے جائے گا۔

عہد حاضر کی ادبی اور تنقیدی فکر میں کچھ بیرونی اثرات علوم کے غیر معمولی پھیلاؤ سے ذرا آگے ہیں حالانکہ اسلوبیات ہو یا لسانیات اور ساختیات کی باتیں ہوں وہ اپنی نوعیت کے اعتبار سے نئی نہیں ہیں مگر ان کو فنی علائم میں گوندھ کر ایک مبسوط تنقیدی قدر کا نام دیے جانے کے بعد یہ بھی کہا جا رہا ہے کہ یہ ادبی تنقید کا بدل نہیں اور یہ کہ اسلوبیات کا کام بس اسقدر ہے کہ وہ لسانی امتیازات کی حتمی طور پر نشاندہی کر دے۔ اس کے یہ معنی ہوتے ہیں کہ جیسے ایٹمی ذرات کو توڑنے کے بعد منتشر حالت میں Fission کے عملیات میں لا کر اس کی بے انداز قوت کا مظاہرہ کیا جا سکے۔ اس نوع کی ادبی تنقید کو نقد و نظر کے مروجہ طریقہ کار کا بدل بھی ٹھہرایا نہیں جاتا۔

لیکن ہم محسوس کرنے میں حق بجانب ہوں گے کہ تنقید کو ایسے انجانے اور منقلبہ راستوں کی طرف لے جانے کی ترغیب ہے جس سے ادب شاعری اور تمام فنی اصناف کو انسانی اقدار سے محروم De-humanize کر دینے کے علاوہ شاعر و ادیب کو اس کے پڑھنے والوں سے الگ کر دینے کا مکمل تاثر مل رہا ہے۔

سید احتشام حسین صاحب کے تاریخی عہد کو گزرے ہوئے بیس پچیس سال کا ہی عرصہ ہوا ہے اور اس مدت میں ظاہراً ملکی یا وطنی تخصیصات کے تقاضے بدلے ہیں۔ بیرونی اثرات کی یلغار نئے انسانی روابط اور Communication Explosion یا ابلاغی دھماکہ خیزی نے اچھوتے

خیالات انوکھے اسلوب اور نوخیز اصطلاحات کے راستے آسانی اور تیز رفتاری سے ہم تک پہنچنے لگے ہیں۔ ان ہی تازہ خیالات و علائم میں سے ایک پوسٹ ماڈرنزم Post Modernism یا مابعد جدیدیت (جدیدیت کو میں صرف Post Modernism کی اصطلاح کے بدل میں لایا ہوں) مابعد جدیدیت نے ادب و شاعری کو معمہ سازی محمولیت، فرار اور ماورائیت کے حصار کی طرف رجعت کی ترغیب دلائی ہے۔ اس تحریک کے اثرات کتنے آفاق گیر ہیں یا اردو ادبیات پر ان کا غلبہ کتنا وسیع ہے اس کے اندازے آپ اصحاب بہتر طور پر لگا سکتے ہیں مگر یہ بات بہر حال یقینی ہے کہ فن اور ادب کو انسان اور اس کی زندگی سے الگ کر کے دیکھنا بے ثمری اور تحقیر آمیز کوشش سے کم نہیں۔

آج ہم تاریخ شکنی اور نظریاتی شکست کے تماش بین بن گئے ہیں مگر ارتقائی عمل ٹوٹ پھوٹ کے بعد کسی سانحے سے ہمارے ذہنوں میں ٹھٹھر کر ایک لمحہ کے لیے رک کر، پھر تازہ دم ہو کر اپنی منضبط رفتار سے آگے بھی بڑھ جاتا ہے اور سید احتشام حسین کا یہ کہنا ہمیں پھر یاد آتا ہے کہ:

"اگر کچھ دن پہلے محبت، غم زندگی، احساس حسن، ظلم اور ناانصافی سے نفرت، غلامی پر آزادی کو ترجیح، موت کے مقابلے میں زندگی کی خواہش، نیکی، دردمندی اور انسان دوستی کے تصورات شاعری، افسانہ، ناول اور تمام ادبیات کا موضوع بن سکتے تھے تو آج کیوں نہیں بن سکتے، کونسی گتھیاں ہیں جو حل ہو گئی ہیں یا جن کے متعلق سوچنا، جن کی نشتریت کو محسوس کرنا بنجر زمین پر ہل چلانا ہے"۔

اس اعادے کی معذرت کے بعد یہ کہنا مناسب ہوگا کہ متعدد موضوعات جن کا تعلق انسانی فلاح اور نئے ادبی و سیاسی منظر نامے سے ہے جو گزشتہ پانچ چھ برسوں میں ابھر کر سامنے آئے اور آرہے ہیں وہ بیحد توجہ طلب ہیں۔ سید احتشام حسین نے تنقیدی مفاہیم، اور علائم جہاں پر چھوڑے تھے وہیں سے انھیں آگے بڑھانے کا کام ہمارے ادب کے کئی نامور نقادوں نے سنبھالا ہے اور مختلف قومی رویوں اور حسیات کی مطابقت سے اپنے تخلیقی عمل میں ڈھالنے کے بعد انھیں جدید تقاضوں سے ہم آہنگ کیا ہے۔ ہمیں امید ہے کہ نظری بنیادوں کی نیو کو از سر نو ڈالنے کے بجائے ان کا معروضی جائزہ لیا جانا ضروری ہوگا۔ تفصیلات میں جانے کے لیے یہ وقت موزوں نہیں ہے اس لیے اشارے کر دینا ہی کافی ہوگا۔




روح افزا
ہمدرد
انٹرنیشنل

# احتشام حسین کا تصور ادب و نقد

ڈاکٹر سلیم اختر

"تنقید نگاری سے میرا مقصد ادب کی حقیقت اور ماہیت پر غور کرنا شاعر اور ادیب کو اس کی تخلیقی کاوش پر، نقاد کو اس کے صحیح شعور اور ادراک پر داد دینا اور ادب کو زندگی کے تہذیبی رشتے میں دیکھنا ہے۔ اس سلسلے میں تاریخ ادب کے بعض پہلو بھی واضح ہو جاتے ہیں۔ اور ہم عصر ادب کے بارے میں بعض خیالات کا اظہار بھی اس طرح ہو جاتا ہے کہ سنجیدہ مطالعہ کرنے والے ان سے متاثر بھی ہوں۔ لیکن میری یہ خواہش ضرور ہے کہ اگر میرے تنقیدی خیالات مدلل اور مفید معلوم ہوں تو میرے عہد کے ادیب ان پر نگاہ رکھیں، میں اپنے خیالات کو صحیح سمجھتا ہوں اس لیے پیش کرتا ہوں لیکن میرا یہ اصرار نہیں کہ آپ بھی اسی طرح انھیں صحیح مان لیں۔ جیسے میں مانتا ہوں۔" احتشام حسین

("ادب لطیف کے مدیر کے سوالات اور احتشام حسین کے جوابات" بشمولہ "فروغ اردو" (لکھنؤ احتشام حسین نمبر۔ ۱۹۷۲ء)

۱۸۹۳ء میں مولانا حالی کے دیوان کے ساتھ وہ مفصل مقدمہ شائع ہوا جو بعد میں "مقدمہ شعر و شاعری" کے نام سے جداگانہ کتاب کی صورت میں چھپتا رہا اور اب جسے جدید تنقید کا نقطۂ آغاز مانا جاتا ہے اور اب ۱۹۹۳ء میں جب میں احتشام حسین کی تنقید نگاری پر مضمون رقم کرنے لگا تو اچانک

احساس ہوا کہ اردو تنقید کی عمر تو سو سال ہو گئی ہے۔ ہر چند کہ غزل اور بعض دیگر اصناف کے مقابلے میں ایک صدی کوئی بہت زیادہ نہ محسوس ہو لیکن یہ بھی ہے کہ ایک صدی کے بعد تو تنقید کو ادب کی الٹرا وشیزہ بھی نہیں قرار دیا جاسکتا کہ جو آئے چھیڑ چھاڑ کرلے۔

تنقید کی ایک صدی میں خاصہ کام ہوا ہے، قابل توجہ بھی اور ناقابل توجہ بھی، عہد ساز بھی اور گمراہ کن بھی۔ اس دوران میں نظریہ سازی بلکہ دبستان سازی بھی ہوئی اور ان کے خلاف رد عمل کے غدر بھی برپا ہوئے اردو تنقید کی صدی میں ایسے اسماء بھی نمایاں ہوئے جن کا تذکرہ کیے بغیر ادب کی ہی نہیں تہذیبی تاریخ بھی نامکمل رہے گی۔

احتشام حسین نے قاسم صدیقی کے نام ایک خط میں اپنے ادبی سفر کے آغاز کے بارے میں کچھ یوں لکھا ہے۔



ڈاکٹر سلیم اختر مقالہ پیش کر رہے ہیں

---

"میں نے لکھنا تو ۱۹۳۲ء میں شروع کیا تھا لیکن میرا پہلا افسانہ "نگار" لکھنو میں ۳۲ء میں، مزاحیہ مضمون "سرپنچ لکھنو (شوکت تھانوی کا پرچہ) ۳۲ء میں اور سیاسی مضمون "سرفراز" لکھنو ۳۳ء میں چھپا ان دنوں میں بی اے کا الہ آباد یونیورسٹی میں طالب علم تھا۔ جہاں تک یاد ہے شعر کہنا ۱۹۲۸ء میں شروع کیا تھا، اس وقت اعظم گڑھ میں تھا اور آٹھویں درجے کا طالب علم....."

لیکن جب سنجیدگی سے نقد ادب کی جانب متوجہ ہوئے تو بہت جلد اہل نظر کو اپنی جانب متوجہ کرلیا اور جلد ہی اہم ترقی پسند ناقدین میں شمار ہونے لگے۔ اگر تہذیب میں چاشنی پیدا کرنے

کے لیے تخلیق کی اور کلچر میں نکھار پیدا کرنے کے لیے شعر کی ضرورت ہے تو پھر ان سب کے پارکھ کی حیثیت سے "عیار طبع" نقاد کی بھی ضرورت ہے۔ یوں دیکھیں تو تنقید اور تنقیدی عمل کلچر اور تہذیبی عمل کا جزو قرار پاتا ہے اور نقاد محض ایک فرد ہے جو بڑھ کر تہذیبی شخصیت میں تبدیل ہو جاتا ہے ۔۔۔۔ اور ایسی ہی ایک تہذیبی شخصیت احتشام حسین تھے جنھوں نے نقد ادب کو محض لفظ و خیال کی پرکھ کی عمومی سطح سے بلند کر کے عصری تہذیب کے استعارے میں تبدیل کر دیا۔ انھوں نے عرصہ حیات (۱۹۱۲ء۔ یکم دسمبر ۱۹۷۲ء) کے ۶۰ برس میں سے نصف سے زاید کو بھی شعور ادب کے فروغ کے لیے بسر کیا۔ ۱۹۳۹ء تک "قدیم ادب اور ترقی پسند نقاد" اور "نظیر اکبر آبادی اور عوام" جیسے مقالات سپرد قلم کر چکے تھے یہ دونوں مقالات ان کے اولین تنقیدی مجموعے تنقیدی جائزے (۱۹۴۴ء) میں شامل ہیں۔ یوں دیکھیں تو احتشام حسین ان ناقدین میں شمار کیے جا سکتے ہیں جنھوں نے انجمن ترقی پسند مصنفین کی (۱۹۳۶ء) کے بعد تاریخ کی مادی تعبیر کو نہ صرف تسلیم کیا بلکہ ادب کے اس نئے مگر توانا تصور کو تنقیدی چھلنی میں چھانے کی بھی کوشش کی چنانچہ "تنقیدی جائزے" کی اشاعت اول کے دیباچے میں جس نقطہ نظر کا اظہار کیا گیا تھا، اشاعت ثانی ۱۹۴۹ء کے موقع پر اپنے تنقیدی موقف کا ان الفاظ میں اعادہ کیا۔

> "۔۔۔۔ وقت کے ساتھ ساتھ میرا یہ خیال پختہ ہوتا جا رہا ہے کہ اعلیٰ ادب اور اعلیٰ تنقید کی پہچان یہی ہے کہ اس سے زندگی کے حسن اور توانائی کو سمجھنے اور اسے ابھارنے میں مدد ملتی ہے اس طرح عوام کا رشتہ عوامی جدوجہد کرنے طاقتوں والی سے مضبوط ہوتا ہے۔ زندگی ادب کو سنبھالتی ہے اور ادب زندگی کو سہارا دے کر آگے بڑھاتا ہے۔ اچھے ادب کے مطالعے سے انسان کا سماجی شعور بڑھتا ہے اور وہ سماج کو بہتر بنانے اور فطرت کو اپنے قابو میں لانے کا اہل ہو جاتا ہے۔ اگر کوئی ادبی کارنامہ یہ کام پورا نہیں کرتا، اس میں مدد نہیں دیتا وہ صرف ان لوگوں کی نگاہ میں ادب ہوگا جو زندگی کو بہتر بنانے کے متمنی نہیں ہیں۔"

اگرچہ احتشام حسین کو ہمیشہ سے مارکسی نقاد سمجھا جاتا رہا ہے مگر وہ مارکس کے تصورات تک براہ راست نہیں بلکہ مختلف فکر و مراحل طے کر کے پہنچے جیسا کہ قاسم صدیقی کے نام مکتوب میں انھوں نے خود بھی اس کی وضاحت کی ہے۔

"مغربی نقادوں میں میں نے کسی کو اپنا ماڈل بنانے کی کوشش نہیں کی۔

متاثر کسی ایک سے ہوا ہوں بلکہ یوں کہو کہ بعض اوقات متضاد قسم کے لوگوں سے، مجھے بہت سی باتیں میتھیو آرنلڈ کی پسند آئیں، بعض ایلیٹ اور رچرڈسن کی اور بعض ہربرٹ ریڈ کی، پھر مارکسزم سے متاثر ہونے کی وجہ سے مارکسی نقادوں سے زیادہ فائدہ اٹھاتا رہا۔ کسی کی پیروی نہیں کی"

(فروغ اردو۔ لکھنؤ۔ احتشام حسین نمبر ۱۹۷۳ء)

لیکن جب ایک مرتبہ احتشام حسین نے مارکسیت پر مبنی تنقیدی اصولوں کو اپنا لیا تو پھر عمر بھر ان سے انحراف نہ کیا۔ ویسے بھی ۱۹۳۶ء کے بعد تخلیقی ادب جن نئے تصورات کی صورت میں جس طرح زلزلہ آشنا ہوا اور روایتی، تشریحی، تاثراتی اور جمالیاتی اسالیب نقد کی خوشنمائی بلکہ دلربائی اور عقیدے کی نشیب جیسے اسلوب والی توصیفی تنقید کے مقابلے میں مارکسی انداز نقد نے جس طرح تاریخ، تہذیب، کلچر اور معاشرہ کی مادی تعبیر کرتے ہوئے ادب، شاعری اور تنقید پر گہرے اثرات ڈالے وہ اب تاریخ ادب کا حصہ ہیں۔ انتہا پسندی کی پیدا کردہ خامیوں اور نظریے کے معتدل اور متوازن اطلاق کی خوبیوں سمیت!

بحیثیت مجموعی احتشام حسین کے تنقیدی سرمائے (اور اب اثاثے) کا جائزہ لینے پر یہی بات نظر آتی ہے کہ وہ نظریہ ساز نقاد نہ تھے۔ (بہت کم ہوتے ہیں) لیکن جہاں تک نظریے کی تشریح، فروغ اور پھر اطلاق کا تعلق ہے تو پھر احتشام حسین منفرد حیثیت کے حامل نظر آتے ہیں۔

کسی مخصوص دور حیات کے علمی نظریے یا فلسفے کے زیر اثر تنقید کرنا بیک وقت آسان بھی ہے اور مشکل بھی۔ آسان اس لیے کہ سوچ اور پرکھ کے لیے بنا بنایا سانچہ مل جاتا ہے اور مشکل اس بنا پر کہ سوچ اور پرکھ کا یہ بنا بنایا سانچہ زاویہ نگاہ کو محدود کر کے پالتو تعصبات کے باعث نقاد کو ڈریگننگ (گھسیٹو) بنا دیتا ہے جس کے نتیجے میں وہ فرقے کے "تقدس" کی خاطر ٹوپیوں بلکہ گردنوں کو مسترد کرتا جاتا ہے۔ ترقی پسندی کے ابتدائی ایام میں بھی یہی کچھ ہوا تھا جب کہ غالب اور اقبال متصور قرار پائے تھے۔ غالباً نظریے کے اطلاق کی جدوجہد میں مصروف دانشوروں کو شاید ایسا ہی تشددانہ رویہ اپنانا پڑتا ہو کہ جب جنگ وجدل کا رجحان قوی تر ہوتا ہے لیکن متاخرین کے لیے ایسی انتہا پسندی ضروری نہیں ہوتی۔ مجھے ذاتی طور پر احتشام حسین کی یہی خوبی بھاتی ہے کہ انہوں نے مارکسی تصور نقد سے عمر بھر کا پیمان وفا تو باندھا مگر خود کو اس کا واحد ڈگما بھی نہ جانا، جس کا ایک باعث تو ان کا وسیع مطالعہ بھی ہو سکتا ہے لیکن میں ذاتی طور پر یہ سمجھتا ہوں کہ یہ ان کی اپنی متوازن شخصیت اور وضع

دارانہ خو کے باعث ممکن ہو سکا۔ ان کی شخصیت میں جو تہذیبی رچاؤ ملتا تھا اس نے ان کے انداز نقد جن تہذیبی رویوں کی تشکیل کی اور اسلوب نقد کو متانت کی پیدا کردہ منطقیت پر استوار کر دیا۔ شاید یہی وجہ ہے کہ اس بے حد متنازعہ تحریک کے موقف کے علمبردار ہونے کے باوجود احتشام حسین، کلیم الدین احمد، حسن عسکری اور سلیم احمد کی مانند متنازعہ نقاد نہ بن سکے اور یہ بھی اتفاق ہے کہ تینوں ساتھی مارکسی اسلوب نقد کے حامی نہ تھے۔

احتشام حسین نے اپنے مخصوص تصور ادب یعنی ادب کی مادی تعبیر کی جب بات کی۔ اور انھوں نے مختلف مقالات میں خاصی خامہ فرسائی کی ہے --- تو اسے محض نعرہ بنا دینے کے برعکس زندگی کو متحرک اور مفلوج کر دینے والے عوامل اور سماج کا انداز طے کرنے والے محرکات کو پیش نظر رکھ کر بات کی۔ یہ تصور جو اپنی نظریاتی صورت میں خاصہ پیچیدہ ہے، احتشام حسین کے سہل اسلوب میں اپنی مختلف جزئیات سمیت نکھر کر سامنے آتا ہے۔ یہ تصور انہیں بہت مرغوب ہے۔ اتنا کہ اس پر ان کی تنقیدی فکر کی اساس استوار بھی ہے اور اس سے پائیداری اور استحکام بھی حاصل کرتی ہے۔

احتشام حسین کے مختلف مقالات سے ماخوذ اقتباسات پیش ہیں، ان کے مطالعہ سے یہ اندازہ لگانا دشوار نہیں رہتا کہ احتشام حسین کیسے اس تصور کی توضیح کرتے ہیں، کیسے اطلاق کرتے ہیں اور اسے کتنی اہمیت دیتے ہیں:

> " زندگی کی جاری رفتار خیالات پیدا کرتی، ان سے اثر لیتی، اپنی رو سے فلسفے، مذہب، اخلاق اور تمدن کے دوسرے مظاہر کو جنم دیتی ہوئی چلتی ہے۔ انہیں نئے سانچوں میں ڈھالتی، نئی صورتوں میں نمایاں کرتی، نئی شکلوں میں تشکیل دیتی ہوئی آگے بڑھتی ہے۔ لیکن دونوں کا تعلق کسی ایسی یکسانی اور ہم آہنگی پر مبنی نہیں ہوتا کہ کسی حکیمانہ اصول سے ان تغیرات کے تمام گوشوں کو بے نقاب کیا جا سکے یا ان کی توضیح و تشریح میں تمام تفصیلات کا جائزہ لیا جا سکے " (ادب میں طنز کی جگہ)

> " ذرائع پیداوار اور انسانی شعور کے عمل اور رد عمل سے زندگی آگے بڑھتی ہے یہی وجہ ہے کہ مختلف ممالک مختلف سماجی اور معاشی منزل پر ہوتے ہیں اور ان کے فلسفے، زندگی اور تمدنی شعور کی منزلیں بھی کم و بیش اس سے مناسبت رکھتی ہیں۔ " (غالب کا تفکر)

> " فرد کا شعور مادی حالات اور سماجی ماحول میں مسلسل عمل اور رد عمل سے

تشکیل پاتا ہے۔ کسی کے پاس بنا بنایا شعور نہیں ہوتا بلکہ بنتا ہے اور حالات بدلیں تو بدل بھی جاتا ہے۔ انسان ماحول کو بدلتا ہے اور اسی کے بدلنے میں خود بھی بدل جاتا ہے۔ اسی طرح فرد کے شعور کے مطالعے میں سماج کے بدلتے ہوئے مادی حالات کا مطالعہ ایک جزو لازم کی حیثیت سے شامل ہو جاتا ہے۔ عمل اور رد عمل کا یہی سلسلہ ہے جس کے نظر انداز ہو جانے سے فرد کا شعور گرفت میں نہیں آتا۔ ("حالی کا سیاسی شعور")

"ادب، لکھنے والے کے شعور اور خیالات کا وہ اظہار ہے جسے وہ سماج کے دوسرے افراد تک پہنچانے کے لیے ایسے ذرائع سے نمایاں کرتا ہے جسے وہ سمجھ سکیں اور اس سے لطف حاصل کر سکیں یا کم سے کم سمجھنے کی کوشش کر سکیں۔ اگر فن اور ادب کی یہ نوعیت نہ ہوتی اور اس سے محض وہ اظہار مراد لیا گیا جو فنکار کے ذہن میں پیدا ہوتا ہے اور سماجی اظہار کا محتاج نہیں رہتا تو پھر تنقید کا کوئی سوال ہی پیدا نہ ہوگا۔ (تنقید۔ نظریہ اور عمل)

"فن تنقید کی بنیاد تاریخی حقائق پر رکھنے کی بات کچھ بڑی غیر ادبی معلوم ہوتی ہے لیکن اس کے سوا چارہ بھی نہیں ہے کہ تنقید کو تاریخ کی روشنی میں سمجھنے کی کوشش کی جائے، جس کی مدد سے زیادہ سے زیادہ انسان ادب سے لطف اندوز بھی ہو سکیں، اس کی حقیقت کو بھی سمجھ سکیں اور اسے انسانی مفاد کے کام میں بھی لا سکیں۔ (اصول تنقید)

ان اقتباسات پر مستزاد مقالہ "ادب کا مادی تصور" (ذوق ادب اور شعور) ان سب کے مطالعہ سے اگر ایک طرف ادب اور نقد اور فنون لطیفہ کی مادی بنیادیں اجاگر ہوتی ہیں تو دوسری جانب خود احتشام حسین کے تصور نقد کی مادی بنیاد بھی واضح ہو جاتی ہے۔

ترقی پسند ادب کی تحریک کی مانند شعر و تخلیق کی پرکھ کے لیے مارکسی اسلوب نقد اور اس سے وابستہ مخصوص تصور ادب یعنی ادب برائے زندگی، ادب برائے عوام، ادب برائے مقصد وغیرہ پر مخالفانہ تنقید اور معاندانہ نکتہ چینی کی کمی نہیں۔ مگر میں ان نزاعی امور سے صرف نظر کر کے خود کو محض احتشام حسین کی تنقید نگاری تک ہی محدود رکھتا ہوں۔ ویسے بھی ان مسائل و موضوعات کے حوالے سے موافقانہ اور مخالفانہ دلائل کی کمی نہیں اس لیے اب خالصتاً نئی بات کہنا ممکن نہیں رہا۔ بعض اوقات

احتشام حسین کے ہاں ایک خاص طرح کا معذرت خواہانہ انداز بھی نظر آتا ہے۔ انہیں اس امر کا شدت سے احساس تھا کہ وہ تنقید یا اور کسی موضوع پر کوئی مستقل کتاب نہ لکھ سکے۔ چنانچہ انہوں نے بعض کتابوں کے دیباچوں میں بطور خاص اس کا تذکرہ بھی کیا ہے مثلاً "تنقید اور عملی تنقید" (۱۹۵۲ء) میں لکھتے ہیں:

"ادب اور تنقید پر مبسوط اور مفصل کتاب لکھنے کے بجائے محض مختصر اور طویل مضامین لکھتے رہنا، چاہے وہ کتنے ہی اہم کیوں نہ ہوں۔ کسی مستقل علمی کارنامے کی حیثیت نہیں رکھتا..."

تین برس بعد "ذوق ادب اور شعور" (۱۹۵۵ء) کے دیباچے میں بھی اسی خیال کا اعادہ کیا:

"بار بار یہ خیال ظاہر کرتا ہوں کہ ایسے مختصر مضامین تنقید پر مبسوط تصانیف کا بدل نہیں قرار دیے جا سکتے۔ یہ تو صرف مسائل کو چھیڑتے اور ذوق کی تشنگی بجھاتے ہیں"

"مسائل کو چھیڑنا اور ذوق کی تشنگی بجھانا" بذات خود بہت بڑی بات ہے اور یہی مشکل کام احتشام حسین نے بہ طریق احسن کر دکھایا۔ یہی نہیں بلکہ ادب اور تنقید پر مشتمل ایسی مبسوط اور مفصل کتابوں کی بھی کمی نہیں جن کا اسلوب، خام مواد انہیں پایہ اعتبار سے گرا دیتی ہے۔ احتشام حسین نے بھی بعض ایسی ہی کتابوں پر گرفت کی ہے۔ کہنے کا مطلب ہے کہ احتشام حسین کے مقالات اور مختصر مضامین میں جو نکتہ طرازیاں ملتی ہیں وہ اپنے اختصار اور اجمال کے باوجود بہت کچھ سمجھا دیتی ہیں مثلاً مقالہ "تنقید سانس لینے کی طرح ناگزیر ہے" جو ستمبر ۱۹۸۶ء کے "ماہ نو" میں احتشام حسین کی تحریر کے عکس کی صورت میں شائع ہوا تھا اس لحاظ سے دلچسپ ہے کہ اس میں ٹی ایس ایلیٹ کے اس مشہور قول "تنقید سانس لینے ہی کی طرح ناگزیر ہے" کے حوالے سے جہاں کلیم الدین احمد کی بعض آراء کے خلاف رد عمل کا اظہار کیا وہاں خود تنقید کے بارے میں بھی دلچسپ بات کی، مثلاً ان کے بقول:

"انسان کے فرق و تمیز کرنے کے ذوق کو عمومی حیثیت سے فطری تسلیم کر لیا جائے جیسے اور بہت سی فطری صلاحیتیں ہوتی ہیں۔ لیکن اس ذوق کے شعوری اور علمی ارتقاء کی پیچیدگی کو نظر انداز نہ کیا جائے اگر اسے سانس کی طرح فطری یا ناگزیر

ثابت کرنے کی کوشش کی جائے گی تو عجیب و غریب نتائج بر آمد ہوں گے۔ کلیم الدین یہ تو صحیح کہتے ہیں کہ تنقید کے اصول ہونے چاہیں لیکن ان اصولوں میں وہ سائنس کے تواتر، تسلسل اور آہنگ کی جو قطعیت چاہتے ہیں وہ شاید ممکن نہیں ہے۔ چنانچہ ان کے۔۔۔ خیالات غور طلب ہونے کے باوجود محض تخئیلی اور مثالی نظر آتے ہیں۔"

احتشام حسین ایک مخصوص نظریے کی حامل تحریک سے وابستہ تھے، اسی لیے وہ بھی اس کے حسن و قبح میں برابر کے شریک تھے۔ وہ اس لحاظ سے نظریاتی نقاد تھے کہ مارکسی تصور ادب و نقد کے حامی تھے لہٰذا اسی تصور سے وابستہ نزاعی مباحث سے محفوظ نہ تھے۔ ان پر اعتراضات بھی ہوئے اور خود انہوں نے بھی دوسروں پر گرفت کی مگر کبھی بھی شائستگی اور تہذیب کا دامن ہاتھ سے نہ چھوڑا۔ قلم کو کبھی دشنام کی سطح تک نہ لائے اور ہر حال میں لفظ کی حرمت کو ملحوظ رکھا۔ وہ مصلحت پسند نہ تھے۔ جو تصور زیست اپنایا اس سے عمر بھر نباہ کیا اور سب سے بڑھ کر یہ کہ ایک تحریک سے وابستگی کے باوجود بھی خود کو گروہی تعصبات سے آلودہ نہ کیا۔ ان کی تنقید کے قاری کو ان کی یہی ادا موہ لیتی ہے کہ وہ استدلال پر مبنی عالمانہ لاتعلقی سے بات کرتے ہیں اور یہ سب اسی لیے ممکن ہو سکا کہ احتشام حسین کے بقول:

"نقاد کا کام تخریب نہیں، تنظیم، تربیت، انتخاب اور تعمیر ہے" ("تنقیدی نظریات" ص: ۳۸)

اور بھی اوصاف احتشام حسین کی تنقید میں بھی نظر آتے ہیں۔

# احتشام حسین کے اثرات ترقی پسند تحریک اور ادب پر

عتیق احمد

موضوع زیر نظر کے حوالے اور حدود کے تعلق سے جو سوال بالراست ذہن میں ابھرتا ہے وہ بہت مختصر الفاظ میں ادبی تنقید کے دائرہ کار اثرات اور بالواسطہ طور پر نقاد کے فرائض کا سوال ہے۔ یا یوں کہہ لیجیے کہ تنقید کے رویے اور نظریے کیا انفرادی اور اجتماعی تخلیقی عمل پر فی الواقع اثر انداز ہوتے بھی ہیں یا نہیں؟ اور اگر ہوتے ہیں تو اس کی اصل صورت کیا ہوتی ہے؟ یعنی یہ کہ تنقید تخلیق کار کو بالراست متاثر کر کے اس کے تخلیقی رویے میں کوئی فوری تبدیلی پیدا کر سکتی ہے یا کرتی ہے؟ یا تنقید، بحیثیت مجموعی ادبی فضا کو منقلب کرنے کا کردار ادا کرتی ہے؟ جس کے زیر اثر لکھنے والے بھی اپنا تخلیقی رویہ یعنی فنی اور فکری انداز میں تبدیلی پیدا کر لیتے ہیں؟

تنقید کے دائرہ کار اور نقاد کے دائرہ اثر اور تخلیقی سطح پر ان کے رد و قبول کی کسی طویل اور منطقیانہ موشگافی میں پڑے بغیر اگر ابتدا ہی میں ادب کے سماجی کردار اور تنقید کا ادب کے اس کردار کے کھوٹے اور کھرے پن پر نگاہ رکھنے کی ذمہ داری کی بات ذہن نشین کر لی جائے تو بات سمجھنے اور نفس

مضمون کے تقاضوں سے عہدہ بر آ ہونے میں آسانی ہو سکتی ہے۔

جی۔ کے چیسٹرٹن کے متعلق ہم سب ہی جانتے ہیں کہ وہ کوئی پیشہ ور یا باقاعدہ نقاد نہیں تھا تاہم ایک باشعور تخلیقی فنکار کی حیثیت میں وہ بھی تنقید اور نقاد کے ادبی اور سماجی کردار کی بنیادی اہمیت کو سمجھتا اور اس کا قائل تھا چنانچہ اس نے اپنے مضمون The Middle Man In Poetry میں کھل کر کہا کہ "فی زمانہ ادب کی افہام و تفہیم اور توضیح و تشریح کے المیہ کا یہ رخ بڑا ستم ظریفانہ ہے کہ یہ کام اب ان حضرات نے اپنے ذمے لے لیا ہے جو سرے سے اس کام کے اہل ہی نہیں۔ نتیجہ سامنے ہے کہ تخلیقی جنس ان بچولیوں تک پہنچ کر رک جاتی ہے اور اس کی آگے نکاسی نہیں ہو پاتی۔"

ترقی پسند تنقید اور بالخصوص احتشام حسین کی تنقید نگاری سے پہلے کے عام تنقیدی رویے پر نظر ڈالیے تو چیسٹرٹن کی شکایت اور اپنے یہاں کی صورت حال میں بڑی قریبی مماثلت نظر آئے گی۔ چیسٹرٹن نے ادب کے بچولیوں مڈل مین یعنی شائقین ادب کے گوداموں میں تخلیقی ادب کے ذخیرہ ہو جانے کی بات کہی ہے اس کا۔ اف مطلب یہی ہے کہ تخلیقی ادب کے سماجی رخ کی افہام و تفہیم ان شارحین کے بس کا روگ نہیں لہٰذا وہ اوپری سطح کی فنکاری اور حسن کاری کی یک رخی تاویلات کے فرائض سے سبکدوشی کو ادبی تنقید کے منصب سے عہدہ بر آ ہونا سمجھتے ہیں۔ ترقی پسند تنقید کے پہلے کے دور میں تذکرہ نگاری کے ضمن میں سب سے بڑا تنقیدی اصول اور گر بس ایک فقرہ رہا۔ یعنی "بلندش بسیار بلند و پستش پست تر"۔ انیسویں صدی کے آخری دس پندرہ برسوں میں مولانا محمد حسین آزاد نے تذکرہ نگاری کی سرحدوں کو وسعت دے کر آب حیات کی شکل میں اگرچہ اردو ادب کی تاریخ نویسی کی راہ ہموار کی لیکن ان ہی کے دور سے اردو ادب میں سرسید احمد خاں اور ڈپٹی نذیر احمد کی خشک عقلیت کے خلاف دبی دبی سی رومانویت کے نقوش انیسویں صدی کی آخری دو دہائیوں میں ابھرنے لگے تھے وہ آزاد کے اسلوب میں رنگینی، روانی، حسن، جوش اور خیال کی رعنائی ہی کی دین تھے۔ آزاد یوں تو قصے کہانیوں کے آدمی نہیں تھے (اس نوع کی صرف دو ہی تحریریں ان سے یادگار ہیں۔ ایک قصص ہند اور دوسری ایک نامکمل ڈرامہ اکبر) لیکن ان کی خالص علمی اور ادبی تصانیف (آب حیات، نیرنگ خیال، سخندان فارس وغیرہ) میں سے کسی کو اٹھا کر دیکھ لیجیے، آزاد کی رنگین نوائی نے اسے قصے کہانیوں کی طرح دلچسپ اور رومانوی وفور کا مرقع بنا دیا ہے۔

آزاد کے اس رنگین اور رومانوی اسلوب کا نتیجہ یہ نکلا کہ آگے چل کر ثقہ سے ثقہ نثر نگار بھی اس طلسم کی گرفت میں آ گیا۔ کیا مولانا ابوالکلام آزاد اور کیا مہدی افادی، نیاز فتحپوری، سلیم پانی پتی،

سے لے کر مجنوں اور فراق تک ایسے بہت سے اہل علم ہیں جن کی وجہ شہرت ان کی ٹھوس علمیت ہے مگر ان کے تنقیدی رویوں اور اسلوب پر بھی رومانوی بیان اور اسلوب کے سائے گہرے ہی رہے۔ یہ بعد کی بات ہے کہ ۱۹۴۰ء کے لگ بھگ کم از کم مجنوں گورکھپوری نے اپنے تنقیدی اسلوب کو خاصا تبدیل کر لیا تھا۔

احتشام حسین نے جس دور میں تنقید لکھنا شروع کی وہ ان کے زمانہ ماسبق کے مقابلے میں بین الاقوامی سطح پر علمی، فکری، سیاسی اور ادبی تبدیلیوں سے پوری طرح آگہی اور ہم آہنگی کا دور بن چکا تھا۔ روس کے سوشلسٹ انقلاب نے بالخصوص غیر منقسم ہندوستان میں آزادی کی طویل جدوجہد کی رفتار و آہنگ کو تیز تر کر رکھا اور یوں عام ادبی فضا انقلاب آفرینی کے آتشیں نغموں سے گونج رہی تھی۔ ۱۹۳۰ء کے لگ بھگ ہمارے یہاں کی ادبی تخلیقی فضا نے ماضی پرستی کے علی الرغم مستقبل بینی کی جو راہ اپنائی تھی، اس کی نقد و تنقید کے لیے ابتدائی دو تین دہائیوں میں مروج تاثراتی اور رنگین بیانی کے پیمانے غیر تنقیدی رویوں میں شمار ہونے لگے تھے۔

مولانا حالی نے جس تنقیدی رویے کی بنیاد مقدمہ شعر و شاعری میں رکھی تھی، اگرچہ وہ ابتدائے صدی کے ادب اور شعر اور تنقید نما تحریروں میں رومانوی وفور کی لہروں کے سامنے بے اثر سی رہی۔ لیکن ۱۹۳۰ء کے لگ بھگ تبدیل شدہ حالات، فکر و تخلیق کے بدلے ہوئے انداز اور سماجی علوم کی نئی جہات کے زیر اثر مولانا حالی کے تنقیدی رویے کی آباد کاری کا دور شروع ہوا اور ادب کو سماج کے پس منظر میں دیکھنے اور پرکھنے کے نئے ڈھنگ نے مقدمہ شعر و شاعری میں ادھورے چھوڑے ہوئے کام کو آگے بڑھانے کی فضا سازگار ہونے لگی۔

اس ضمن میں ہمیں سب سے پہلا اور بنیادی کام اختر حسین رائے پوری کے اولین اور اہم ترین مضمون "ادب اور زندگی" مطبوعہ ۱۹۳۵ء میں نظر آتا ہے۔ ساٹھ سال کی مدت میں علوم، فکر و نظر اور نقد و تنقید کے میدانوں میں آئی ہوئی تبدیلیوں کے زیر اثر اور مارکسی تنقید کے بہت آگے اٹھے ہوئے قدموں کے سبب اگرچہ اختر حسین رائے پوری کے اس مضمون میں آج بہت سی باتوں میں ناپختگی کا احساس ہوتا ہے۔ ابتدائی دور کے سیاسی اور سماجی حالات میں تبدیلیوں کے پیش نظر فوری اثرات کے تحت پہنچے ہوئے بہت سے نتائج بھی آج نظر ثانی طلب نظر آتے ہیں، لیکن ان سب باتوں پر مقدم اس مضمون کی وہ افادیت اپنی جگہ آج تک قائم ہے جس نے ترقی پسند تنقید کو ٹھوس علمی سطح اور مارکسی نظریہ سماجی انقلاب کی ٹھوس زمین پر پاؤں ٹکانے کی راہ ہموار اور آسان کی۔ چنانچہ

احتشام حسین کے پیش رو تنقید نگاروں میں فراق، مجنوں، ڈاکٹر اعجاز حسین، آل احمد سرور وغیرہ کے تنقیدی رویوں میں ۴۰-۱۹۳۵ء کے دوران میں جو تبدیلی نظر آتی ہے وہ اختر حسین رائے پوری کے مذکورہ تنقیدی مضمون کی اشاعت کے لگ بھگ ہی سے شروع ہوئی اس لیے کہ اس دور تک آتے آتے ادبی فضا خود بھی ایک نئی زندگی کے مستقبل کے خدوخال کی شدید آرزو کے تحت، ادب اور تنقید میں انقلابی آہنگ اور نظریہ کو اپنانے کے لیے پورے طور پر تیار ہو چکی تھی۔

احتشام حسین نے یوں تو لکھنے لکھانے کا آغاز "بقول خود" ۳۲ء کے آس پاس کیا اور کہانی ناٹک، نظمیں اور دوسرے موضوعات پر مضامین لکھتا رہا (اردو ادب کی تنقیدی تاریخ، ص ۱۲۷) لیکن ان کا مارکسی تنقید نگاری کا اصل دور ۳۷ء سے شروع ہوتا ہے۔ اس ہی دور میں انجمن ترقی پسند مصنفین پورے غیر منقسم ہندوستان کے تمام صوبوں اور تمام زبانوں میں اپنی جڑیں مضبوطی سے جما چکی تھی اور ساتھ ہی ساتھ پورے برصغیر میں اس کے خلاف مہم بازی بھی زور پکڑ چکی تھی۔ احتشام حسین کی تنقید نگاری اس ہی ادبی اور نظریاتی ادبی کشاکش کے دوران پروان چڑھی۔ چوں کہ وہ ترقی پسند تحریک کے ہراول دستے سے بھی منسلک تھے، اور انجمن کے ادبی نظریے اور مسلک سے کمیٹڈ بھی، اس لیے ترقی پسند اور مارکسی نقاد کی حیثیت میں ترقی پسند ادب کے نظریے اور تخلیقات کے بارے میں پھیلائے جانے والے کنفیوژن کو دور کرنے میں ان کی ذمہ داری بھی بڑی تھی۔

ان تمام عوامل اور حالات کی پیچیدگی کو مدنظر رکھئے تو احتشام حسین کے تنقیدی رویے اور تنقیدی کام کی نوعیت اور اس کے اثرات کو سمجھنے میں بہت آسانی پیدا ہوتی ہے۔ اس ہی کے ساتھ ساتھ دوسرا اہم نکتہ احتشام حسین کے ادبی نقطہ نظر کی تشکیل میں ان کے فلسفہ حیات کو کلیدی اہمیت حاصل ہے جس کے اعلان میں وہ کسی پس و پیش میں کبھی نہیں پڑے اور پوری قوت کے ساتھ اس کا اعلان کرنا ضروری سمجھتے تھے۔ چنانچہ وہ لکھتے ہیں "میں مارکسیت کو سب سے افضل فلسفہ سمجھتا ہوں اور اس ہی کی مدد سے زندگی اور ادب کو سمجھنے کی سعی کرتا ہوں۔ میرا خیال ہے کہ تنقید اور خود تنقیدی کی راہ پر چل کر ہم اس سچائی کی تلاش میں کامیاب ہو سکتے ہیں جس سے زندگی کے بھید سمجھ میں آسکیں۔ میرا عقیدہ ہے کہ ادب کو سمجھنے میں ترقی پسندانہ سماجی نظریہ سب سے زیادہ کارآمد ثابت ہو سکتا ہے۔" احتشام حسین کی نظریاتی تنقید کا مطالعہ کیجیے یا عملی تنقید نگاری پیش نظر ہو، متذکرہ بالا بنیادی اصول و نظریات دونوں جگہ برابر سے رہنما اصول نظر آئیں گے۔ جبکہ کئی ایک دوسرے اہم نقادوں کے یہاں یہ صورت حال یکساں نہیں ہے۔ نظریاتی سطح پر مجنوں گورکھپوری کی تنقیدیں

بہت ٹھوس مارکسی نقطہ نظر کی حامل ہیں ، لیکن عملی تنقید میں مجنوں اتنے لبرل ہو جاتے ہیں کہ خود اپنے نظریات اور معتقدات سے کوسوں دور نظر آتے ہیں۔ آل احمد سرور کی تنقید نگاری بھی اس لبرل ازم سے مستثنیٰ نہیں۔

احتشام حسین نے جن دنوں باقاعدہ تنقید نگاری شروع کی ، ترقی پسند تحریک اور ادب دونوں ہی بڑی شدت کے ساتھ مخالفت کی باڑھ پر تھے۔ یہ کوئی نئی بات نہیں تھی بلکہ "انگارے" کی اشاعت کے دنوں سے سماجی ، مذہبی اور ادبی حلقوں کی مخالفانہ یلغار برابر جاری تھی۔ ایسے میں ترقی پسند تحریک اور ادب کی سنجیدہ اور علمی سطح پر دفاع کی ذمہ داری قبول کرنا کانٹوں بھری راہ کا شعوری اور دانستہ انتخاب کرنا تھا۔ احتشام حسین کی اولین تنقیدی نگارشات جو ان کے پہلے تنقیدی مجموعہ "تنقیدی جائزے" میں شامل ہیں ، ترقی پسند تحریک اور ادبی نقطہ نظر کے دفاع میں لڑی گئی طویل جنگ کی نشان دہی کرتی ہیں۔ چنانچہ اس مجموعہ کے مضامین میں سے "اردو ادب میں ترقی پسندی کی روایت (۲) نئی شاعری کے نقاد (۳) ادب اور اخلاق (۴) نئے ادبی رجحانات (۵) قدیم ادب اور ترقی پسند نقاد (۶) مواد اور ہیئت (۷) ہندوستانی تہذیب کے عناصر ، نہ صرف اس دور کی ادبی فضا میں ترقی پسندوں کے مخالفین کی طرف سے پھیلائی ہوئی افراتفری اور انتشار کی بھرپور تصویر سامنے لاتی ہیں بلکہ اردو تنقید میں پہلی بار سماجی علوم اور فلسفے کو بنیاد بنا کر ادب اور زندگی کے گہرے تعلق اور ناگزیر ہم سفری کو لازم و ملزوم بنا دینے کی بنیاد ڈالتے ہیں۔ احتشام حسین نے جس سنجیدگی ، علمی تبصرہ اور نقادانہ وقار کے ساتھ اس دور کی ادبی فضا میں پھیلائی ہوئی نراجیت اور انتشار کی دھند کو دور کیا اور ترقی پسند تحریک ، ادب اور مارکسی تنقید کی بنیادیں مضبوطی سے جمائیں ، اس کے اثرات نے اس دور کے ترقی پسند شعر و ادب اور شاعروں اور ادبا کو وقار اور حوصلہ دیا وہ اپنی جگہ ایسا لازوال کارنامہ ہے کہ اس کی روشنی میں نہ صرف گذشتہ نصف صدی کی ادبی فضا ، نظریاتی اصابت اور تخلیقی لگن ، روشن راہوں پر محو سفر رہیں بلکہ آنے والے دور میں بھی احتشام حسین کی نظریاتی تنقیدیں ہر نئی نسل کو شعور ادب کے راستے اس ہی روشنی سے منور ملیں گے۔

احتشام حسین کی تنقید نگاری کا دوسرا اہم پہلو ترقی پسند تنقید کے معیار و اصول نقد منضبط کرنا تھے۔ ان سے پہلے اس پہلو پر ان کے کسی پیش رو نقاد نے نہ اتنی توجہ دی اور نہ اتنا جم کر لکھا۔ حقیقت یہ ہے نظریاتی اور اصولی سطح سے لکھے گئے احتشام حسین کے مضامین ترقی پسند تنقید کی بوطیقا کا درجہ رکھتے ہیں۔ احتشام حسین کے ان مضامین نے ترقی پسند شعر و ادب کی تخلیق میں جن اصول و



سلیم محمد سعید (صدر اجلاس) سامعین سے مخاطب ہیں

معیارات کا چرچا عام کیا، بعد کے آنے والے نوجوان ترقی پسند نقادوں نے اپنی نظریاتی تنقیدوں ہی میں نہیں بلکہ اپنی عملی تنقیدات میں ان کو برت کر تخلیقی فنکاروں کو فن اور فکر کی اونچ نیچ کو سائنسی بنیادوں پر سمجھنے میں بڑی سہولت فراہم کی۔ یہ حقیقت ہے کہ احتشام حسین کے بعد کی نقادوں کی نسل نے ان کی تنقیدوں سے نہ صرف نقادانہ ذمہ داریوں کو نبھانے کے گر سیکھے، بلکہ فلسفہ، سماجی علوم، سائنس اور اقتصادیات کا باضابطہ مطالعہ بنیادی ضرورت کے تحت کیا اور یوں اردو تنقید میں علم و آگہی، وقار اور تنقیدی انصاف پسندی کی روایت پہلی بار حقیقی، شعوری اور سائنسی خطوط پر استوار ہوئی۔ احتشام حسین نے اپنے پہلے تنقیدی مجموعہ "تنقیدی جائزے" کے دیباچے میں اس روایت کی داغ بیل ان الفاظ میں ڈالی۔

"میں ادب کو زندگی کے عام شعور کا ایک حصہ سمجھتا ہوں جس میں طبقاتی رجحانات سانس لیتے اور تمدن کے مظاہر اثر انداز ہوتے ہیں" اس ہی مجموعے کی طبع ثانی ۱۹۵۱ء میں ہوئی۔ اسی دوران میں ان کے تنقیدی مضامین کے دو مجموعے روایت اور بغاوت (۱۹۴۷ء) اور ادب اور سماج (۱۹۴۹ء) شائع ہو چکے تھے۔ احتشام

حسین نے تنقید کی جس ڈگر کو اپنایا تھا وہ ان چار پانچ برسوں میں اس کی فعالیت اور اثر انگیزی کو نہ صرف دیکھ چکے تھے بلکہ اس سے خود بھی مطمئن تھے۔ چنانچہ تنقیدی جائزے کے دوسرے ایڈیشن میں، پھر انھوں نے ایک مختصر سا دیباچہ لکھا جس میں بالصراحت اپنے نقطہ نظر اور تنقیدی بر اطمینان کا اظہار کرتے ہوئے لکھا "وقت کے ساتھ ساتھ میرا یہ خیال پختہ ہوتا جارہا ہے کہ اعلیٰ ادب اور اعلیٰ تنقید کی پہچان یہی ہے کہ اس سے زندگی کے حسن اور توانائی کو سمجھنے اور اسے ابھارنے میں مدد ملتی ہے۔ اس طرح عوام کا رشتہ عوامی جدوجہد کرنے والی طاقتوں سے مضبوط ہوتا ہے۔ زندگی ادب کو سنبھالتی ہے اور ادب زندگی کو سہارا دے کر آگے بڑھاتا ہے۔ اچھے ادب کے مطالعہ سے انسان کا سماجی شعور بڑھتا ہے اور وہ سماج کو بہتر بنانے اور فطرت کو اپنے قابو میں لانے کا اہل بن جاتا ہے۔ اگر کوئی ادبی کارنامہ یہ کام پورا نہیں کرتا، اس میں مدد نہیں دیتا تو وہ صرف ان لوگوں کی نگاہ میں ادب ہوگا جو زندگی کو بہتر بنانے کے متمنی نہیں ہیں"

(تنقیدی جائزے۔ ص ۱۱۔ طبع دوئم)

اوپر دیے گئے دونوں اقتباسات کو بہ یک وقت نظر میں رکھا جائے تو ان سے احتشام حسین کی تنقیدی بوطیقا کے رہنما اصول پورے طور پر مرتب ہو کر سامنے آجاتے ہیں۔ سیاسی اور سماجی حالات کے اعتبار سے احتشام حسین کا یہ دور متحدہ ہندوستان کی تاریخ کا سب سے اہم، پرشور اور جدوجہد آزادی کی لمبی تحریک کی بار آوری کے سفر کی آخری مسافت تھی۔ ظاہر ہے کہ ان حالات میں ادب اور زندگی کا وہ رشتہ استوار نہیں ہوتا جس میں دونوں ایک دوسرے کا سہارا نہ بنیں تو تخلیقی ادب کی ساری مشقت ایک مشغلہ بیکاراں کے سوا اور کیا ہوگی؟ اور احتشام حسین کے نزدیک ایسا مشغلہ صرف ان حضرات کا ہو سکتا تھا جن کا زندگی، اس کے مصائب اور مسائل سے کوئی واسطہ نہ ہو۔ جو سانس کی آمدورفت ہی کو زندگی کا ماحصل سمجھتے ہوں اور انہیں "زندگی کو بہتر بنانے" کی سعی و کاوش کا بھول کر بھی خیال نہ آتا ہو۔

اوپر کی سطور میں اشارتاً ایک جگہ عرض کیا گیا تھا کہ اپنی تنقید نگاری کی ابتدا ہی میں احتشام حسین کو جس اہم مسئلہ سے واسطہ پڑا وہ ترقی پسند تحریک اور ادب کے خلاف شدید مورچہ بندی کے دن بھی تھے۔ یہ مورچہ بندی فی الواقعہ ان حضرات کی طرف سے کی گئی تھی جنہیں زندگی اور اس کی بہتری سے کہیں زیادہ ادب اور شاعری میں "فاعلاتن، فاعلاتن، فاعلات" والی لایعنی Exercise سے پیار تھا۔ ادب میں حسن کاری، پچی کاری، بناؤ سنگھار اور مرصع سازی کے ان دلدادگان نے ترقی پسند ادب میں فحاشی، روایت سے بغاوت، ادبی رکھ رکھاؤ کو تہس نہس کر ڈالنے، نوجوانوں کو مذہب اور معاشرتی ادب و آداب کا باغی بنانے یعنی دین بزرگاں میں تلخی گھولنے کے ایسے لایعنی اور بے بنیاد مسائل کو اپنی مورچہ بندی کی بنیاد بنا کر گولہ باری کا آغاز کر دیا۔ احتشام حسین کا دوسرا تنقیدی مجموعہ ایسے ہی فروعی مسائل اور تصوراتی انہدام معاشرہ کی کوششوں کے غم و اندوہ بلکہ واویلا کی فضا میں سامنے آیا تھا۔ انہوں نے بالقصد اور بالصراحت ادب میں تزئین کاروں کے اس شور و غوغا کے جواب میں ادب سے بغاوت کے اس صحیح مفہوم اور نقطۂ نظر کی وضاحت کے لیے پے بہ پے تین چار مضامین لکھے جو اس مجموعے "روایت اور بغاوت" میں شامل ہیں بطور خاص جو مضامین ان مباحث کا احاطہ کرتے ہیں وہ ادبی تنقید، جدید اردو شاعری اور سماجی کشمکش اور نیا ادب اور ترقی پسند ادب، ہیں۔ بالخصوص آخری مضمون جو ادب میں ترقی پسند روایت نظریہ اور فلسفیانہ اساس کی بڑی ٹھوس اور واقعتاً حکیمانہ تعبیر و تاویل میں حرف آخر کی حیثیت رکھتا ہے۔ دراصل مخالفانہ مورچہ بندی کے دمدموں سے داغے گئے کئی ایک بموں (Bombs) کے جواب میں لکھے گئے مضامین کا مجموعہ ہے جو ستر صفحات پر پھیلا ہوا ہے۔

احتشام حسین کے اس مضمون نے اگرچہ مخالفین کی کٹ حجتی کو یکسر تو خاموش نہیں کیا لیکن ان کے عمومی رویے میں ترقی پسند ادب اور شاعری کے بارے میں اتنی تبدیلی ضرور کر دی کہ وہ حضرات جو کبھی پوری ترقی پسند نسل کی ادبی کاوشوں پر رندہ پھیرا کرتے تھے اب مستثنیات (Exceptions) کے مطلقے میں رہ کر باتیں کرنے لگے۔ ان کے نزدیک نہ سارے ہی ترقی پسند شعرا اور ادبا گردن زدنی رہے اور نہ سارا ترقی پسند ادب اور شاعری دریا برد کر دینے کے لائق رہا۔ احتشام حسین کی تنقید نگاری کے سیاق و سباق میں جو نکتہ سب سے زیادہ اہمیت کا حامل ہے وہ یہ ہے کہ ۱۹۳۸ء سے ۱۹۴۵ء تک وہ اس میدان کارزار میں تقریباً تنہا یہ قلمی جنگ کرتے رہے تقریباً اس لیے کہ اختر حسین رائے پوری نے اپنے پہلے مجموعہ مضامین "ادب اور انقلاب کے بعد" اپنی گوناں گوں مصروفیات کے سبب بہت کم تنقیدی مضامین لکھے اور نظریاتی مباحث پر ادب اور انقلاب میں شامل مضامین کے علاوہ کچھ اور لکھا ہی نہیں۔ ہاں عملی تنقید کے ضمن میں کوئی آٹھ نو مضامین ملتے ہیں۔ نظریاتی سطح پر مجنوں گورکھپوری، ڈاکٹر اعجاز حسین اور آل احمد سرور البتہ گاہے گاہے بطور کمک کچھ سہارا دیتے رہے۔ اس اعتبار سے دیکھیے تو احتشام حسین کی تنقید نگاری کا یہ پہلا اور اولین اثر ہے کہ ترقی پسند ادب کی اقسام و تفہیم، اس کی حدود اور وسعتوں کے تعین، قدیم ادب کی جدید تشریحات اور توضیحات میں مارکسی سائنسی نقطۂ نظر کی رہنمائی (یعنی ماضی کے ادب کو اس کے متعلقہ سماج کے تاریخی، سیاسی، معاشرتی اور معیشتی حوالوں اور اس عہد کے ادباء کی اپنی محدودات کی روشنی میں جانچ پرکھ کرنے کی ضرورت) کو جزو تنقید بنانا۔ چنانچہ یہ بالکل سامنے کی بات ہے کہ احتشام حسین کی زندگی میں جو ترقی پسند نقاد سامنے آئے (مثلاً بالخصوص ممتاز حسین اور محمد حسن) ان کی نقادانہ ذہنی تربیت اور تنقیدی ڈسپلن کے اولین نقوش احتشام حسین کی تنقیدی نگارشات سے ہی مرتب ہوئے۔ اس ہی تربیت اور ڈسپلن کا یہ نتیجہ ہے ان دونوں نقادوں نے اپنی تمام ذہنی قوتوں اور صلاحیتوں کو مارکسی فلسفہ کے ساتھ ساتھ اپنے دور کے تمام متداول علوم، ادبی تحریکات اور ادبی تجربات پر گہری نظر رکھی اور ساتھ ہی اپنی عملی تنقیدوں میں ہم عصر تخلیقی ادب کی چھان پھٹک کا کام عرق ریزی اور دیانت داری کے ساتھ کرتے رہے احتشام حسین کا تنقیدی مدرسۂ فکر (یعنی مارکسی / ترقی پسند تنقید) ان دونوں نقادوں کے بعد بھی وسعت پذیر ہے البتہ بدلے ہوئے حالات، نئی ادبی تحریکات اور سماجی کیف و کم میں جدید دور کی لائی ہوئی تبدیلیوں کے سبب اب خالص مارکسی تنقید کا ڈسپلن کمزور پڑتا جا رہا ہے اور اس ہی سبب سے تنقید کے میدان میں نو واردوں کے یہاں مارکسزم کے ساتھ ساتھ عہد حاضر کے نئے علوم کے مطالعہ کا فقدان صاف نظر آتا

ہے۔ بہر حال حالات کتنے ہی بدلیں، اب تنقید نگاری میں معاشرتی حال احوال اور بین الاقوامی سطح پر بڑی سیاسی اور علمی تبدیلیوں کے اثرات سے ذہن کو ہٹانا کبھی ممکن نہیں رہے گا۔

تخلیقی سطح پر بھی یہ صورتحال برابر سے اثر انداز رہے گی۔ اس کی زندہ مثال گزشتہ دو تین دہائیوں میں "جدیدیت" کی تحریک اور اس کے بعد کی تنقید میں اسٹرکچرازم کے رجحانات کا فروغ ہیں۔ جدیدیت کو پہلے ترقی پسندی کا رد عمل کہہ کر متعارف کرایا گیا لیکن بعد کو ترقی پسندی کا لاحقہ لگائے بنا گزارہ مشکل ہوگیا (مگر چونکہ یہ محض اپنی ساکھ بنانے کی خاطر نیم دلانہ حربہ تھا اس لیے جدیدیت پسندی کی پوری عمارت ڈھے گئی) یہی حشر اسٹرکچرازم کا ہوا۔ پہلے اسے اپنی ذات میں شافی و کافی ہونے کا سرٹیفکیٹ دیا گیا۔ جب قبول عام کی کوئی صورت نظر نہ آئی تو مارکسزم میں اسٹرکچرازم کے نقوش کی کھوج اس کے طبقاتی فلسفہ و فکر کی رعایت سے شروع ہوئی اور اب رائدین اسٹرکچرازم خود ہی اس سے بیزار ہو کر اور اپنی گلوخلاصی کی خاطر مابعد الطبیاتی تاویلات کی بھٹی میں جھونک رہے ہیں۔ کہنے کا مقصد یہ ہے کہ جعلی ترقی پسندی جدید عہد اور جدید تقاضوں کی دہائی دے کر خواہ کتنے ہی حربے اپنی ذات کی تشہیر کی خاطر آزماتی رہے، لیکن وہ ترقی پسندی جو صحیح اور ٹھوس مارکسی خطوط پر ترقی پسند تحریک کے زیر اثر پروان چڑھی اور اس کے اولین سائنسی مفکر اور نقاد احتشام حسین نے جس انداز میں اسے اپنی تحریروں کے ذریعہ آنے والی نسلوں کے بیدار ذہن افراد کی فکر و نظر کی تربیت کا ذریعہ بنایا، وہ ہر دور کی ایسی جعلی ترقی پسندی اور ذاتی شہرت کے طلب گار نام نہاد ترقی پسندوں کے تمام حربوں اور حیلوں کے پھلنے پھولنے کے سارے امکانات کی راہیں مسدود کر چکی ہے۔ اردو نقد و تنقید پر اتنے گہرے اثرات مرتب کرنے کے باوجود (جو ان کی اپنی ہی زندگی میں ممتاز حسین اور محمد حسن کی تنقیدات کی شکل میں سامنے آگئے تھے) خود احتشام حسین کے اندر تنقید نگار کی ذمہ داری اور اس کی ادبی اور علمی حیثیت کے بارے میں جو انکسار اور عجز تھا وہ بزعم خود "ہم چوں من دیگرے نیست" کا نعرہ مارتے رہنے والوں کی آنکھیں کھولنے کے لیے تازیانے ثابت ہونا چاہیے۔ انھوں نے اپنے چوتھے مجموعہ مضامین "تنقید اور عملی تنقید" کے دیباچے میں اعتراف کیا ہے

"تنقید نگاری کئی حیثیتوں سے سب سے مشکل اور ذمہ دارانہ صنف ادب ہے۔ لیکن بعض اوقات اس ذمہ داری سے پوری طرح عہدہ بر آ ہونا ممکن نہیں ہوتا۔ اس میں نقاد کی محدود نگاہی اور جذباتی کمزوری کا بڑا ہاتھ ہوتا ہے۔ اس لیے میں کبھی یہ کہنے کی جرات نہیں کرتا کہ یہ مضامین حرف آخر کی حیثیت رکھتے ہیں۔ تاہم جہاں تک ہو سکتا

ہے میں دیانت دار رہنے کی کوشش کرتا ہوں۔"

یہاں تک پہنچنے کے بعد اس بات میں کسی اضافے کی گنجائش نہیں رہ جاتی کہ تنقید کی اثر انگیزی میں، جہاں وسعت علم و نظر، فکری گہرائی اور نقادانہ رویے کی گیرائی کو دخل ہے وہیں نقاد کی تنقیدی دیانت داری بھی ایسا لازمی جزو ہے، جس کے بغیر مشاہدہ حق کی گفتگو کا حق ادا ہونا ممکنات میں سے نہیں۔

یہاں تک بات صرف احتشام حسین کے تنقیدی نظریے اور رویے کی ہی رہی۔ یہ اس لیے ضروری تھا کہ سب سے پہلے ہم ان کی تنقید نگاری کے ضمن میں بہت مختصر طور پر چند اشاروں کی مدد سے یہ دیکھ لیں کہ ان کے تنقیدی ذہن کی روش کیا رہی ہے۔ دوسری بات اس ضمن میں ان کی تنقید نگاری کے اثرات ان کے بعد آنے والے نقادوں اور تنقیدی روش پر کیا پڑی۔ اس حوالے سے بھی بہت ہی سرسری طور پر چند باتیں اس ضرورت کے تحت پہلے کہہ دی گئی ہیں کہ ہر دور کے مخصوص تنقیدی رویوں کے اثرات تخلیقی ادب پر لازماً پڑتے ہیں اگرچہ اس کی نوعیت ذرا پیچیدہ ہوتی ہے۔ بہرحال یہ جان لینے کے بعد کہ احتشام حسین کی تنقید نگاری کے بنیادی اصول اور نظریات کیا رہے اور ان کے تنقیدی رویے نے کس انداز میں مستقبل کی تنقید نگاری کی رہنمائی کی، اب ہمیں ان کی تنقید کے اثرات ان کے ہم عصر تخلیقی ادب و شعر پر بالخصوص اور بعد کے شعر و ادب کی عمومی صورت حال پر مختصر سی بات چیت کر لینی چاہیے۔

اوپر اشارتاً یہ عرض کیا جا چکا ہے کہ کسی بھی مخصوص عہد کی تنقید اپنے بعد کے آنے والی تنقید پر ضرور اثر انداز ہوتی ہے اور آنے والے نوجوان نقادوں کے تنقیدی اسلوب ہی نہیں، تنقیدی نظریات، تخلیقی ادب کی عملی تنقید اور شعر و ادب سے متعلق نظریاتی مباحث تک پر اپنا گہرا اور فوری اثر چھوڑتی ہے۔ یاددہانی کے طور پر مکرر عرض ہے کہ احتشام حسین کے تنقیدی نظریات، رویے اور عملی تنقید کے طریقہ کار نے ان کی اپنی ہی زندگی میں ڈاکٹر عبادت بریلوی، ڈاکٹر محمد حسن اور ممتاز حسین ایسے ترقی پسند نقادوں کی فکر و نظر کی آبیاری اپنے ہی انداز میں کی اور یہ تینوں نقاد ترقی پسند ادب کی تنقید کے احتشام حسین مدرسہ فکر کے نقاد مانے جاتے ہیں۔

یہاں تک تو بہت سیدھی اور آسانی سے سمجھ میں آجاتی ہے۔ لیکن کسی بھی عہد کے کسی مخصوص تنقیدی رویے اور نظریات کے اثرات اس عہد کے تخلیقی ادب پر بیک جنبش قلم یا اتنی آسانی سے بیان نہیں کیے جا سکتے جتنے ایک مخصوص نوعیت کی تنقید کے اثرات ہم عصر تنقید پر واضح اور دو

ٹوک انداز میں بیان کیے جا سکتے ہیں - غالباً اس صورتحال کے متعلق اسباب اور وجوہات کی کسی طویل تشریح اور تاویل میں جانے کی اس لیے ضرورت نہیں ہے کہ اتنی بنیادی بات ہم سب ہی جانتے ہیں کہ اول تو تخلیقی فنکار کی انا بہت جلد کیا بہت دیر تک بھی کسی تنقیدی رویے کی پیش کردہ اصلاحی نوع کی تجاویز ماننے کے لیے آمادہ نہیں ہوتا - دوسرے یہ کہ یہ توقع ہی بنیادی طور پر عبث ہوتی ہے کہ ادھر کسی نقاد نے فن افسانہ نویسی یا فن شاعری پر کوئی مضمون لکھا ہو اور دوسرے ہی دن سو میں سے دس پانچ نے اس نصیحت نامہ کو سامنے رکھ کر اپنی پچھلی تحریروں کے برعکس تنقیدی مشوروں کے مطابق یکسر بدلی ہوئی غزل یا نظم یا کوئی افسانہ تخلیق کر لیا ہو - نہ ایسا ہونا ممکن ہے، نہ ایسا ہوا ہے اور نہ ہی خود نقاد اپنی تنقید نگاری کے جادوئی اثرات کے مرتب ہونے کی توقع پر لکھتا ہے -

یہ غیر ضروری سی Pre - Cautionary بات اس لیے عرض کرنا ضروری سمجھا گیا کہ مضمون کے عنوان کو سرسری نظر سے دیکھتے ہی پڑھنے والے کا ذہن اس امر پر آمادہ ہو جاتا ہے کہ مضمون نگار ایسے افسانوں، ناولوں، نظموں، غزلوں وغیرہ کی فہرست مہیا کرے گا جن کے لکھنے والوں نے احتشام حسین کے فلاں فلاں مضمون کو پڑھ کر یہ چیزیں لکھی ہیں اور ان پر پہلی تخلیقات کے مقابلے میں احتشام حسین کی تجویز کردہ فلاں فلاں تبدیلی آئی ہے - ظاہر ہے کہ ادب میں ایسے اثرات کی توقع بالکل ویسی ہی ہے جیسا کہ بازار میں ایک دن کسی نئے ڈیزائن اور نقش و نگار والی کوئی میز کسی دکان پر پہلی مرتبہ نظر آئے اور دو چار دنوں کے اندر پوری فرنیچر مارکیٹ میں ہر تیسری یا دوسری دکان پر ویسی ہی میزوں کا انبار لگا نظر آنے لگے - ادب میں اس نوع کی " تاثر پذیری " یعنی فوری تبدیلی بڑی طاقتور سے طاقتور تنقید کے لیے بھی کبھی ممکن نہیں ہو پایا -

نظریاتی سطح پر تو کوئی ادبی تحریک ماضی کے مقابلے میں نیا نظریاتی ادب اپنے اثرات کے تحت چار چھ مہینے یا سال بھر کے اندر اندر تخلیق کرانے کے موقف میں ہو سکتی ہے اور ایسی صورت میں یہ کام تحریک کی اثر اندازی کے سبب ہوتا ہے (جیسا کہ ترقی پسند تحریک، حلقہ ارباب ذوق کی باقاعدہ سال چھ مہینوں تک ادبی اجلاس کے اثرات کے تحت تبدیل شدہ شعر و ادب ہمارے سامنے آیا ہے ) لیکن یہ توقع کرنا کہ احتشام حسین نے جب کرشن چندر کی افسانہ نگاری پر مضمون لکھا تو اس کا اثر یہ ہوا کہ ایک ہفتہ کے اندر ہی اندر کرشن چندر نے احتشام حسین کے تنقیدی مشوروں اور تجویزوں کے عین مطابق فلاں فلاں افسانہ لکھا - عرض کیا جا چکا ہے کہ اس طرح کی توقع اس مضمون کے عنوان سے بالجبر ظلم ہوگا - ان تحفظات کے بعد اصل بات کی طرف آئیے -

یہ بات دہرانے کی نہیں ہے کہ ترقی پسند تحریک سے پہلے اردو ادب بے سمتی کا شکار تھا۔ بہت مخصوص نوعیت کی تنقیدی اصلاح میں بیسویں صدی کے ابتدائی دور کا ادب اپنے ماضی قریب یعنی انیسویں صدی کی آخری ربع کے ادب سمیت انار کی کا شکار تھا۔ اس میں شک نہیں کہ مذکورہ بالا قریب قریب پچاس برس کے ادب میں وہ لامعنویت تو نہیں تھی جو انیسویں صدی کے ادب اور شعر میں محض حسن آفرینی، رنگین بیانی اور زبان و بیان کی معرکہ آرائی کے سبب بہت عام تھی۔ اس ادب میں حب وطن کی روایت، حالات سے نا اطمینانی، غیروں کی محکومی کا دبا دبا احساس، اخلاقی بے راہ روی وغیرہ ایسے عناصر کی نشاندہی تھوڑی سی جستجو کے بعد حتیٰ کہ غزلیہ شاعری کی علامات تشبیہات اور استعاروں کو سماجی معنویت بھی کھینچ تان کر کے دی جا سکتی ہے۔ لیکن جیسا کہ ابھی ابھی عرض کیا گیا، اس سارے ادب میں کسی مخصوص مقصد یا منزل کی طرف سفر کی کوئی واضح سمت یک قرأت سامنے نہیں آتی۔ یہ یاد دلانا بے جا نہ ہوگا کہ یہ صورتحال خاص طور سے مذکورہ دور کے اردو اور ہندی ادب سے متعلق ہے ورنہ تو اسی غیر منقسم ہندوستان کے انہی دنوں کا بنگالی ادب بالخصوص ایک الگ ہی منظر نامہ پیش کرتا ہے۔ اور خاص طور سے ۱۹۰۵ء میں تقسیم بنگال کے حوالے سے تو بنگالی زبان کا ادب شعلہ جوالہ بنا ہوا تھا، لیکن اردو اور ہندی ادب میں تقلید ابھی ہمعصر بنگالی ادب کا ہلکا سا پر تو نظر نہیں آتا۔ ہاں جب ۱۹۱۰ء/۱۹۱۱ء میں ایک بار پھر بنگال کو متحد کر دیا گیا تو البتہ مسلم قومیت کے حوالے سے مولانا ظفر علی خان نے خاص طور پر اور اخبارات سے منسلک دو ایک اور شاعروں اور قلم کاروں نے مولانا کی تقلید میں قطعات، نثری کالموں اور دو ایک طویل نظموں میں اپنی قوم کا احتجاج ضرور ریکارڈ کرا دیا، لیکن تخلیقی ادب کی دنیا بدستور اپنی دھن میں مگن رہی۔

ان مختصر سے اشاروں سے جس صورتحال کی طرف توجہ دلانا مقصود ہے وہ یہ ہے کہ اردو شاعری اور ادب کا جو ورثہ ۳۰ء کے لگ بھگ نئے اور روشن خیال ادیبوں کو اور ۳۶ء کی ترقی پسند تحریک کے حوالے سے ترقی پسند مصنفین کو ملا اس میں جذباتیت، توہم پرستی، حسن پرستی، اور سطحی حالات زندگی سے متعلق لکھنے والوں کا ایسا رویہ کارفرما تھا جس کا زندگی کے اصل مسائل کی تہ تک پہنچنا اور زندگی کو بدلنے کی جدوجہد کا کوئی پرتو نہیں ملتا تھا۔ ادب اور شاعری میں ہیئت پرستی منتہائے مقصد ہی تھی اور اعلیٰ ادبی کارنامے کی دلیل بھی۔ مواد کو نہ تخلیقی عمل میں کوئی سنجیدہ مقام حاصل تھا اور نہ فنکاری کے سامنے اس کی کوئی وقعت تھی۔ سب کچھ عجیب انداز میں گڈمڈ ہو رہا تھا۔ بیسویں صدی کی ابتداء میں سجاد حیدر یلدرم اور پریم چند کی آوازیں بلاشبہ اپنے زمانہ ماسبق کی شدید روایتی

تقلیدی فضاء میں نئی آوازیں تھیں۔ لیکن یلدرم کی تمام تحریریں مواد کے مقابلے میں ہیئت اور اسٹائل میں تبدیلی کی تنگ دو سے آگے نہیں بڑھ پائیں۔ پریم چند کے ابتدائی افسانوں کے مجموعہ سوز وطن کا معتدبہ حصہ قصہ گوئی کے پرانے انداز کی چغلی کھاتا ہے۔ اگر اس مجموعہ کے ابتدائی نام "سیر درویش اور سوز وطن کی کہانیاں" کو پیش نظر رکھا جائے تو پھر زیادہ کچھ کہنے کی ضرورت باقی نہیں رہ جاتی۔ پریم چند کی ان ابتدائی کہانیوں میں ہیئت کی جدیدیت (اس دور کے تناظر میں) کے سوا مواد کے اعتبار سے کوئی ندرت نہیں۔ البتہ تخلیقی محرک کے طور پر حب وطن کی وہی روایت ضرور کارفرما ہے جو ۱۸۵۷ء کے محاربہ عظیم اور ۱۹۰۵ء میں تقسیم بنگال کے رد عمل کے طور پر ہندوستانی معاشرے کو بیرونی حکمرانوں کے خلاف گرما رہی تھی۔

ایسی گڈمڈ فضاء میں ذمہ داری کے ساتھ ادب اور شاعری کو صحیح معنوں میں عوامی کردار ادا کرنے کے خطوط پر ڈھالنے کی تنقیدی سعی و کاوش کی ذمہ داری قبول کرنا اور اسے واقعتاً نبھانا کس درجہ کا کٹھن کام ہو سکتا ہے؟ اس سوال کے جواب کا احتشام حسین کی ابتدائی دس پندرہ برسوں کے تنقیدی مضامین کو پڑھ کر ہی اندازہ ہو سکتا ہے۔ انھوں نے جس انہماک، علمی گہرائی اور گیرائی، مارکسی اصولوں کی سوجھ بوجھ اور ان کی روشنی میں متذکرہ بالا نوع کی الجھی ہوئی ادبی صورت حال کو جذباتیت اور اندھی تقلیدی روش کی بھول بھلیوں سے نکال کر سماجی ذمہ داری نبھانے کی راہ پر ڈالا وہ فی الواقعہ کسی اکیلے فرد کا نہیں ایک پورے ادارے کا کام تھا۔

اس زاویے سے اب اگر یہ دیکھا جائے کہ احتشام حسین کے ان اوپر ذکر کیے گئے مضامین کس نوعیت کے تھے تو سب سے پہلے ہمیں ان کے عنوانات کی ایک سرسری سی فہرست پر نظر ڈالنا چاہیے۔ ان کے ابتدائی چار مجموعوں (تنقیدی جائزے، روایت اور بغاوت، ادب اور سماج اور تنقید اور عملی تنقید) میں شامل مندرجہ ذیل ایسے مضامین شامل ہیں جن میں انھوں نے ادبی مسائل پر مارکسی نقطہ نظر سے تخلیقی ادب کے بنیادی اصولوں کی تدوین اور ترتیب کی ہے۔

(۱) اردو ادب میں ترقی پسندی کی روایت (۲) نئی شاعری کے نقاد (۳) ادب اور اخلاق (۴) نئے ادبی رجحانات (۵) قدیم ادب اور ترقی پسند نقاد (۶) مواد اور ہیئت (۷) ادبی تنقید (۸) افسانہ اور حقیقت (۹) جدید اردو شاعری اور سماجی کشمکش (۱۰) ادب اور سماج (۱۱) ڈراموں میں وحدتوں کا مفہوم (۱۲) تنقید اور عملی تنقید (۱۳) ادب میں طنز کی جگہ (۱۴) افسانے میں نفسیات کا عنصر (یہ ایک سرسری لیکن بنیادی اہمیت کے مضامین کی فہرست ہے اور یہ تمام مضامین ابتدائی بارہ تیرہ برسوں کے دوران میں

لکھے گئے تھے۔)

مذکورہ بالا مضامین کے عنوانات ہی سے یہ اندازہ لگانا مشکل نہیں رہ جاتا کہ احتشام حسین نے اپنی تنقیدی ذمہ داری میں اس دور کے پہلے کے ادب اور شاعری کو ہر زاویہ سے سماجی حالات اور زندگی کی ابتر اقدار، عوامی تقاضوں، نئے علوم، ادب میں نئے تجربات اور سب سے اہم نظریاتی اساس دینے کے کام کو ترجیح اول کے طور پر فوقیت دی۔ یہ اس لیے بھی ضروری تھا کہ اس دور میں بحیثیت مجموعی ترقی پسندی کا نام ہی کلاسیکی طرز کے ادب کے پرستاروں کے بھڑکانے کے لیے وہی کام کرتا تھا جو تیل پر آگ کرتی ہے۔ احتشام حسین نے دوسرے جذباتی ترقی پسند مضامین نگاروں کے برعکس ماضی کے ادب کے مطالعہ اور اس کی چھان پھٹک کے لیے یہ رہنما اصول سامنے رکھا کہ ایسے تمام ادب کو آج کے بدلے ہوئے حالات اور زندگی کے معیارات پر پرکھنے کے بجائے نقاد کو پوری سنجیدگی کے ساتھ اس دور کو ہمدردی، تاریخی تناظر اور سماجی کیف و کم کے پس منظر میں دیکھنا چاہیے اور ساتھ ہی اس بات پر بھی نظر رکھنا چاہیے کہ لکھنے والے کے اپنے علمی، ذہنی اور تخلیقی محدودات کیا تھے؟ اور آیا وہ ان کو توڑ کر آگے بڑھنے کی سکت رکھتا تھا یا نہیں؟ اگر نہیں تو اس ادب کو اپنے آج کے معیارات پر پرکھنا ناانصافی ہوگا۔ حقیقت یہ ہے کہ اس انداز سے ماضی کے ادب اور ادب عالیہ کو پرکھنے کا معیار ہمارے یہاں کے تنقیدی رویوں میں خال خال ہی نظر آتا ہے۔ ہو یہ رہا تھا کہ نئے علوم نئے نقطۂ نظر نئے سماجی حالات کے زعم میں بہت سے لکھنے والے ماضی کے تمام ادب کو بیک جنبش قلم رد کرنے پر تلے ہوئے تھے۔ نظریاتی سطح پر احتشام حسین کی تنقید نگاری کے اس پہلو نے آنے والی نقادوں کے سامنے ایک ایسا معیار قائم کر دیا تھا جسے رد کر کے ماضی کے ادب کو رد کر دینا، خود ان کی تنقیدی صلاحیتوں کو مشکوک بنا دینے کے برابر تھا۔

احتشام حسین کے اس رویے نے دوسرا اہم کام ترقی پسند مصنفین میں غزل کی ازسرِنو آباد کاری کا انجام دیا۔ ترقی پسند غزل کی تخلیق اور پسندیدگی دونوں ہی میں ان کی تنقیدی کاوشوں کو بڑا دخل ہے اس حوالے سے ان کے وہ مضمون بنیادی اہمیت کے حامل ہیں جن میں نئے ترقی پسند ادیبوں اور بالخصوص قارئین ادب کو ماضی کے کلاسیکی ادب اور شاعری کے مطالعہ میں سائنسی رویہ اپنانے کی طرف متوجہ کرایا ہے (اوپر ان مضامین کے نام دے دیے گئے ہیں) اور اس بات پر انہوں نے خاص طور سے متنبہ کیا کہ ماضی کے ادب کو اس کے سماجی سیاسی اور معیشتی ڈھانچے سے کاٹ کر آج کل کے حالات اور ادبی پیمانوں سے ناپنا غیر تنقیدی اور چنانچہ غیر سائنسی رویہ ہوتا ہے۔

احتشام حسین کے دور تک آتے آتے اگرچہ اردو کا نثری تخلیقی ادب یعنی افسانہ، ناول اور ڈرامہ خاصہ جدید خطوط پر استوار ہو چکا تھا تاہم مواد اور ہیئت کے معاملے میں لکھنے والوں کے ذہن صاف نہیں تھے۔ بالخصوص مواد کے بارے میں ابھی تک ادیبوں اور شاعروں کا رجحان بے اعتنائی کا شکار تھا۔ ماضی کی روایات کے مطابق مواد کے انتخاب اور برتاوے کے مقابلے میں ہیئت اور اسلوب پر زیادہ زور دیا جاتا تھا۔ چنانچہ اس طرف متوجہ ہوئے تو احتشام حسین نے ایسے ہی مجرد موضوعات پر مسلسل کئی ایک اعلیٰ درجہ کے مضامین لکھے جن میں موضوع، مواد اور ہیئت کے ساتھ ساتھ اجتماعی شعور اور حقائق ایسے دقیق اور الجھے ہوئے مسائل کو حکیمانہ شعور کے ساتھ سمجھایا۔ ان کے مضمون ہیئت اور مواد سے لیا گیا مندرجہ ذیل اقتباس دیکھیے :

> "یہ ہر شخص جانتا ہے کہ نہ صرف مواد سے کام چل سکتا ہے اور نہ محض شکل و صورت سے بلکہ کسی نہ کسی تناسب سے دونوں کا ربط فن کا لازمی عنصر ہے... اس وجہ سے ہیئت اور مواد کا سوال جمالیات کے نقطہ نظر سے سمجھنے کی کوشش کبھی تسکین بخش نتیجہ برآمد نہ کرے گی۔ اس کے برعکس تاریخی زاویہ نظر جمالیات کے پرستاروں کے متعدد مکاتب کو الجھا دینے والی موشگافیوں سے بچائے گا..."
>
> "مواد ہو یا ہیئت اور شکل ان میں جمالیاتی اقدار کا ہمہ گیر سلسلہ تلاش کرنا اس لیے محال ہے کہ انسانیت اور طبقات اپنے معاشی روابط کی وجہ سے کبھی یکساں مذاق کے حامل نہیں ہو سکتے ایک قسم کی شاعرانہ آرائش سے متاثر یا متلذذ نہیں ہو سکتے۔
>
> یہاں خود جمالیاتی اقدار بنانے والوں کے لیے صرف ایک چارہ کار رہ جاتا ہے اور وہ یہ کہ وہ بھی تاریخی تجزیہ کا راستہ اختیار کریں اور ہر قسم کی شاعری کو انصاف کے ساتھ پرکھیں..."
>
> "... آج نئے اسالیب اختیار کرنے، مواد کو شاعری کے سانچے میں ڈھالنے کا سوال اس لیے زیادہ اٹھ رہا ہے کہ وہ تمام لوگ جو ادب کو ذاتی ملکیت کی حیثیت دینا چاہتے تھے، جو اسے چند آدمیوں تک محدود رکھنا چاہتے تھے۔ جو بدلتی ہوئی زندگی کا ساتھ اپنے مادی نقصان یا ذہنی رکاوٹ کی وجہ سے نہیں دینا چاہتے تھے وہ بہت کچھ اپنے ہاتھ سے نکلتا ہوا دیکھ رہے ہیں..."

مندرجہ بالا مختصر سے چند اقتباسات اگرچہ تفصیل کے ساتھ موضوع بحث بنائے گئے اور مسائل اور ان کے تفصیلی اور فلسفیانہ توضیحات کا نعم البدل نہیں ہیں تاہم ان سے بھی ہم احتشام حسین کے بنیادی نقطۂ نظر سے بخوبی واقف ہو سکتے ہیں۔ بعض حضرات نے اس مضمون (ہیئت اور مواد) کو پڑھ لینے کے بعد بھی احتشام حسین کے تنقیدی نقطۂ نظر پر یہ الزام عائد کیا ہے کہ وہ ہیئت کے مقابلے پر مواد کو مقدم رکھتے ہیں۔ کچھ حضرات کا خیال ہے کہ ان کے نزدیک فن کا واحد مقصود صرف اور صرف مواد ہے اور ہیئت کو وہ محض ایک ثانوی درجہ بطور وسیلہ دیتے ہیں۔

ان اعتراضات اور احتشام حسین کے مضمون کا متن سامنے رکھیے تو یہ بات سمجھنے میں خاصی دشواری پیش آتی ہے کہ ان حضرات نے کس طرح سے یہ نتائج اخذ کیے؟ یا تو وہ ادبی تنقید کے تاثراتی مدرسہ فکر کے ماننے والے ہیں اور ادبی تنقید کے منطقی، فلسفیانہ اور تاریخی انداز اور عمل کو سمجھنے کی سکت اپنے آپ میں نہیں رکھتے یا پھر وہ تخلیق شعروادب میں مواد کے مقابلے میں صرف اور صرف طرز ادا تک ہی رسائی رکھتے ہیں۔ ان دو معذوریوں کے علاوہ کوئی تیسری وجہ سمجھ میں نہیں آتی اتنے مدلل اور منطقی انداز میں ہیئت اور مواد کے رشتے اور تعلق میں جو تناسب اور توازن زیر بحث لا کر دونوں کے (ایک خاص تناسب کے ساتھ) لازم و ملزوم ہونے کو ثابت کیا گیا ہے، اس میں احتشام حسین نے کہیں کوئی ابہام باقی نہیں چھوڑا ہے۔ اتنے طویل اور ہمہ جہت مسائل پر صاف صاف گفتگو پر مشتمل مضمون کے بعد اس کی کسی وضاحت اور تشریح کی ضرورت اس لیے نہیں ہونی چاہیے کہ جن ذہنوں کی معذوری انہیں منطق اور استدلال کی زبان نہیں سمجھا سکتی ان کے سامنے ہزارہا صفحات پر مشتمل تشریحات بھی ویسی ہی عقدہ لاینحل رہیں گی جیسا کہ یہ مضمون رہا ہے۔ لہٰذا مزید کسی حاشیہ آرائی کے بغیر خود احتشام حسین کے الفاظ ہی میں اس ضمن میں یہ بات سن لیجیے:

"شاعری نئے اسلوب میں ہو یا پرانے، شاعر کے لیے اپنے مواد پر قدرت، اس سے خلوص اور احساس کی شدت کے ساتھ ساتھ زبان پر قدرت بھی ضروری ہے۔ اسے رنگ و صوت، نغمہ و ترنم ان تمام لطافتوں سے کام لینا چاہیے جس کا مواد دل و دماغ پر چھا جائے اور سننے والے میں عمل کی طاقت پیدا کر دے۔ مواد اور ہیئت کے اس ہی اتحاد کا نام فن ہے"

مندرجہ بالا ڈھائی سطروں میں مواد اور ہیئت کے اتحاد، ان کے تناسب اور ان کے تخلیقی اثر پر جس واضح انداز میں ساری بحث کو سمیٹا ہے نہ اس میں مواد کو ہیئت پر فوقیت کی بات ہے اور نہ

صرف اور صرف ہیئت پرستی کا درس ۔۔۔ بلکہ اصل بات وہی ہے جو احتشام حسین نے بالصراحت اوپر دیے گئے اپنے اس ہی مضمون کے اقتباس میں کر دی ہے یعنی جو حضرات اپنے تخلیقی عمل میں مواد کی اہمیت کو صرف شکل اور صورت کے بناؤ سنگھار پر ترجیح دینے کے عادی ہو چکے ہیں وہ کبھی بھی ہیئت اور اسلوب کے برابر مواد کو اہمیت دینے پر تیار نہیں ہو سکتے۔

دراصل قصہ ان حضرات کے لیے صرف اتنا ہی نہیں ہے کہ مواد بھی اتنا ہی اہم ہے جتنا کہ اسلوب اور ہیئت بلکہ اصل بات یہ ہے کہ احتشام حسین نے مواد کے حوالے سے اس مضمون میں بھی مواد کے مبنی بر حقیقت کی بات خالص مارکسی نقطۂ نظر سے کی ہے یعنی وہ حقیقت کو صرف مادی اور وہ بھی جدلی مادیت مانتے ہیں جو تخیل پرستوں کی بنی بنی اور منقش عمارت کے رنگ و روپ کی ساری آب و تاب ناقابل یقین یعنی مفروضات کا ملبہ بنا کر رکھ دیتی ہے۔ اس لیے کہ جدلیاتی مادیت طبقاتی کشمکش میں معاشی نظام کو بنیاد ٹھہراتی ہے اور اسی وجہ سے حقیقت کا کوئی تصوراتی خاکہ جدلیاتی مادیت کے فلسفیانہ اور منطقی دائرے میں اپنی "اصلیت" باقی نہیں رکھ سکتا۔ ظاہر ہے کہ اس سے تصورات پر قائم وہ ساری طلسماتی فضا بے معنی اور بے مصرف ہو کر رہ جاتی ہے جس کے بل پر شعر و ادب میں حسن کاری کا کاروبار جاری رکھا جا سکتا ہے۔ مواد کی مارکسی اور جدلیاتی توضیحات کا یہی پہلو اس نزاع کا اصل رخ ہے جس کو ادبی اور شاعرانہ حسن کاری کی مشقت کے ضائع جانے کا ذمہ دار سمجھا جاتا ہے۔

احتشام حسین کی تنقید نگاری کے ضمن میں ایک اور اہم بات کی طرف ابتداء ہی میں اشارتاً ان کے ہم عصر سینئر ادباء اور شعراء کی تخلیقات میں رومانی وفور کا ذکر کیا گیا تھا۔ احتشام حسین نے اپنی شروع کی تنقیدی نگارشات میں اس پہلو پر خصوصی توجہ دی اور ادب کی رومانی بنیاد اور محرکات پر بھی تجزیاتی اور تنقیدی مضامین لکھ کر بہت سی بے بنیاد الجھنوں اور خلط بحث کا ازالہ کیا۔ یہاں یہ بات صراحت کے ساتھ زور دے کر کہنی ضروری ہے کہ وہ زندگی اور تحریر میں رومان کی گنجائش کے یکسر منکر نہیں ہیں البتہ جس امر پر وہ بار بار زور دیتے رہے وہ اسی رومان پسندی کی نفی کرنا تھی جو لکھنے والے کی ذاتی اور نجی ملکیت بن کر رہ جاتی ہو اور عوامی سطح پر اس سے زندگی میں کوئی دلچسپی یا تگ و تاز زندگی میں جینے کی کوئی امنگ نہ پیدا کر سکے۔ اس حوالے سے ان کے عملی تنقید کے دو مضامین "اختر شیرانی کی رومانیت" اور "سردار جعفری رومان سے انقلاب تک" میں نہ صرف رومانیت کے ادب میں استعمال کے بنیادی اصولوں کے بڑے کار آمد مباحث ملتے ہیں بلکہ عملی طور پر زندگی اور ادب میں رومانیت کی جانچ پرکھ کے معیارات بھی متعین کیے گئے ہیں۔ "اختر شیرانی کی رومانیت" میں ایک جگہ انہوں نے بہت کھل

کر لکھا ہے:

"بیسویں صدی آتے آتے آزادی کی خواہش اور مغربی اثرات نے عمل کی دنیا سے دور ایک انتہا پسندانہ رومانوی اور تخلیقی انداز نظر بھی پیدا کر دیا تھا جو کسی کے یہاں فطرت پرستی کے روپ میں، کسی کے یہاں مذہب سے بغاوت کی شکل میں، کسی کے یہاں تخیلی رنگین بیانی اور والہانہ گمشدگی کے رنگ میں رونما ہوا۔ جو زنجیریں سیاسی اور سماجی جدوجہد میں ٹوٹ سکتی تھیں وہ خیالوں میں ٹوٹنے لگیں۔ ابتدائی جدید شاعری ہی سے اقبال، چکبست، سرور جہاں آبادی، عظمت اللہ وغیرہ کی نظم نگاری اور مہدی افادی، نیاز فتح پوری، سجاد انصاری، سجاد حیدر یلدرم، میر ناصر علی اور ریاض خیر آبادی وغیرہ کی نثر نگاری نے تخیل کی مینا کاریوں سے محدود زندگی ہی میں نئے چمن کھلائے اور ذوق ادب رکھنے والوں کو بغیر پلائے مست کر دیا۔ آج وہ کسی قدر پرانی ہو چکی ہے مگر اس وقت کے ادبی ساغر تمام نوجوانوں کو بے خود بنا رہے تھے۔ یورپ اور بنگال کے نغمہ کی آمیزش سے یہ شراب دو آتشہ اور سہ آتشہ بن جایا کرتی تھی۔ اس کی جڑیں زیادہ گہری نہ تھیں، لیکن اوپر اوپر رنگینیوں کا وہ طوفان اٹھتا تھا کہ نوجوانوں کو بہالے جانے کے لیے سیل بے پایاں بن جاتا تھا۔ ان جادوگروں میں سے بعض تو اپنی شعبدہ بازیوں کا کرتب دکھا کر تھوڑے ہی دنوں کے اندر چلے گئے۔ بعض کسی نہ کسی شکل میں دل کے ساتھ عقل پر بھی چھا گئے اور ان کے سحر آفریں کرشمے آج بھی نظر بندی کر رہے ہیں۔"

اس طویل اقتباس کو قصداً اس لیے قارئین کے سامنے پیش کیا گیا ہے کہ احتشام حسین نے رومانیت کے باب میں مختصر اور اپنے مخصوص نپے تلے انداز میں ان تمام بنیادی باتوں کا احاطہ کر لیا ہے جو رومانیت کی تصوراتی اور سماجی حقیقت کو سمجھنے اور جانچنے میں ہماری رہنمائی کر سکتی ہیں۔ اپنے سنجیدہ اور ثقہ انداز کے ساتھ ساتھ اس اقتباس میں جذباتی رومانیت کے متعلق احتشام حسین کے تنقیدی رویے میں جو قدرے تلخی اور جارحیت در آئی ہے وہ بیسویں صدی کے ابتدائی ادبی اور شعری رویے کی اس روش پر صدائے احتجاج ہے جو (متحدہ) ہندوستان میں جدید علمی، سائنسی اور عقلی ماحول میں ادب کے نئے حقیقت پسندانہ اور سماجی شعور پر مبنی تخلیقی رویوں کا تقاضا کر رہے تھے لیکن ہمارے رومان پسند اس تمام ماحول اور اس کے تقاضوں کی طرف سے آنکھیں بند کیے اپنا راگ الاپنے میں مست تھے۔ یہ کوئی ڈھکی چھپی یا بین السطور کہی جانے والی بات نہیں تھی (اور نہ آج ہے) کہ احتشام

گیرائی کی ہو رہی تھی۔ مقصد اس طرف توجہ دلانے سے یہ تھا کہ انہوں نے ادب اور شاعری کے جملہ مسائل پر اتنا کچھ لکھا ہے کہ ہماری تنقید میں اس مقدار اور اس معیار کی تحریریں نہ احتشام حسین سے پہلے کسی نے لکھیں اور نہ ان کے بعد آنے والے نقادوں کے لیے خود احتشام حسین نے اس میدان میں کوئی ایسی گنجائش چھوڑی کہ ان کے تنقیدی اصول سازی کے کام میں کوئی نکتہ تشنہ رہا ہو اور کسی دوسرے نقاد نے اس کمی کو پورا کیا ہو۔ اس کا مطلب ہرگز یہ نہیں ہے کہ ترقی پسند تنقید نگاری کا کام احتشام حسین کے بعد ہوا ہی نہیں یا ان کے لکھے ہوئے کو دوسرے نقادوں نے استعمال کیا ہو۔ اس نوع کی ہر تاویل کو میں وقت سے پہلے ہی ناانصافی سے تعبیر کروں گا۔ کہنا دراصل یہ ہے کہ احتشام حسین کے بعد آنے والے تنقید نگاروں یعنی ممتاز حسین، ڈاکٹر محمد حسن، ڈاکٹر سید محمد عقیل، ڈاکٹر قمر رئیس، ڈاکٹر صدیق الرحمٰن قدوائی نے بطور خاص ترقی پسند تنقید کو اپنے زمانے کے جدید مسائل اور تقاضوں کے مطابق نئی سمتوں سے آشنا کرایا اور احتشام حسین کے تنقیدی اصولوں اور عملی تنقید کے عالمانہ اور سائنٹیفک انداز کو بھی اپنا رہنما بنایا۔ ممتاز حسین البتہ خاص طور پر اس باب میں منفرد ہیں کہ انہوں نے مادی اور تاریخی جدلیات کو بطور خاص اردو تنقید میں پہلی بار ان کے ہمہ سمت اور ہمہ گیر پہلوؤں کے ساتھ برتا۔ خود احتشام حسین نے ممتاز حسین کے اس تنقیدی کارنامے کو بہت کھل کر اور پسندیدگی کے ساتھ اردو تنقید میں اس کو اضافہ مانا ہے۔

بات یہ عرض کی جارہی تھی کہ احتشام حسین کی تنقید نگاری کا میدان بہت وسیع رہا ہے اور وہ ہمارے پہلے نقاد ہیں جنہوں نے اردو تنقید کو مغربی تنقید کے پہلو بہ پہلو بٹھایا۔ یہ بات بھی عرض کی جاچکی ہے کہ تخلیق کاروں پر تنقید نگاری کے اثرات ویسے براہ راست نہ ہوتے ہیں، اور نہ ہو سکتے ہیں جیسا کہ تنقید نگاروں پر ہوتے ہیں۔ اس لیے کہ علم کے میدان میں دوسرے علوم سے اخذ و اضافہ کی گنجائش فطری طور پر ہوتی ہے اور ہمیشہ ہی سے یونہی چراغ سے چراغ جلتا آرہا ہے۔ تخلیقی میدان میں بڑے اور اعلیٰ تخلیق کاروں تک کے فن میں ہم عصر تخلیقی مظاہروں سے اثر پذیری کی گنجائش پیدا ہوتی رہی ہے۔ البتہ اس امر سے کسی کو شاید ہی انکار ہو کہ تنقیدی نظریات اور عملی تنقید کا اثر بہت زیادہ براہ راست ہی صحیح جلد یا بدیر ہی صحیح، ہوتا ضرور ہے۔ مثال کے طور پر احتشام حسین نے جب کرشن چندر کی افسانہ نگاری یا سردار جعفری کی انقلابی شاعری پر مضامین لکھے تو ان مضامین کا اثر نئے افسانہ نگاروں اور شاعروں پر اس طور پر براہ راست ضرور مرتب ہوا کہ انہوں نے اپنی تخلیقات میں ان خوبیوں اور خامیوں پر (خود تنقیدی اصول کے طور پر) نظر رکھی جن کی نشاندہی ان سے سینئر فنکاروں کی

حسین فی الحقیقت ادب شعر اور فنون لطیفہ میں اس رومانیت کی بات کر رہے تھے جو انہیں عوامی بلکہ عوام کے حال احوال کی نمائندہ چیز بنا کر پیش کرنے کے نقطۂ نظر پر زور دے رہے تھے۔ وہ اس بات کے شروع ہی سے قائل تھے کہ فنون لطیفہ فنکار کی ذاتی اور نجی خواہشات کا نہیں بلکہ عوام کے شعور اور فکر کو آگے بڑھانے، انہیں زندگی کو بدلنے کا آرزومند بنانے اور عملی جدوجہد میں ان کے راستوں کو پرکشش بنانے کے تقاضوں کے پابند ہیں۔ انہیں مجذوب کی بڑ بنا ڈالنے کا کسی کو حق نہیں پہنچا۔ احتشام حسین کے تنقیدی نظریے اور رویے تک جن اصحاب کی رسائی نہیں وہ بلاشبہ ان کی اس کاوش کو فن کی اساس اور فن کے معیار سے محروم کر کے خالص سماجی عمل بنانے کی کوششوں سے تعبیر کرتے ہیں۔ اور اس نوع کی تعبیر و توضیح کے متعلق کسی طول طویل بحث میں پڑنا تضیع اوقات کے سوا اور کیا ہو سکتا ہے۔ چنانچہ احتشام حسین نے بھی کبھی اس باب میں بحث و مباحثہ کی کوئی راہ اختیار نہیں کی لیکن وہ اپنی بات اپنے مخصوص ادبی اور تنقیدی نقطۂ نظر سے برابر کرتے رہے۔

مواد اور ہیئت کی مذکورہ بالا بحث کا دوسرا رخ سماجی حقیقت پسندی اور سوشلسٹ حقیقت نگاری کی طرف اہل فکر اور قارئین ادب کو متوجہ کرنے کا تھا۔ چنانچہ ان دونوں مباحث پر احتشام حسین نے نہ صرف اپنے متعدد مضامین میں حسب ضرورت بار بار لکھا ہے بلکہ ان کے مضامین افسانہ اور حقیقت نما ادب اور ترقی پسند ادب، نئے ادبی رجحانات اور سجاد ظہیر بحیثیت ادیب، میں بھرپور طریقے سے مذکورہ بالا دونوں موضوعات پر اتنا کافی مواد رکھتے ہیں کہ اگر قاری ان مضامین کو توجہ کے ساتھ پڑھ کر سمجھ لے تو وہ کبھی غلط سمت کا شکار نہ ہوگا۔

احتشام حسین کی تنقید نگاری کے ایسے چند پہلو ہیں جو ترقی پسند ادب کی افہام و تفہیم اور مطالعے میں بنیادی اینٹ کی حیثیت رکھتے ہیں۔ ان مسائل کو واضح اور سائنسی طور پر سمجھے بغیر کوئی قاری ادب کی گہری اور حقیقت پسندانہ تفہیم کا دعویٰ نہیں کر سکتا۔ لیکن یہ نہ سمجھنا چاہیے کہ احتشام حسین کی تنقید نگاری کا سارا زور انہیں مسائل پر رہا یا انہوں نے دوسرے ادبی مسائل کو بالکل پس پشت ڈال دیا تھا۔ ایسا نہیں ہے احتشام حسین کی تنقیدوں کی گہرائی جتنی عمیق ہے اتنی ہی ان کی گہرائی کا میدان وسیع ہے یعنی یہ کہ انہوں نے قدیم اور جدید ادب کی کسی صنف (بجز ان اصناف کے جو آج متروک ہو چکی ہیں یعنی قصیدہ اور بجھتی اور تضحیک و توہین آمیز شرانہ رویے) کو نظر انداز نہیں کیا۔ ایک اور اہم پہلو ان کی تنقید نگاری کا تنقیدی اصول سازی کا بھی ہے اور مذکورہ بالا تمام مضامین اس ہی ضمن میں آتے ہیں۔ یہ تو ایک جملہ معترضہ درمیان میں آگیا اصل بات احتشام حسین کے تنقیدی ذہن کی گہرائی اور

تخلیقات میں کی گئی تھی۔ ادبی تنقید کی اثر اندازی کے یہی دو پہلو ہوتے بھی ہیں یعنی تخلیقی ادب پر براہ راست اور کئی کئی واسطوں سے اور تنقیدی ادب پر بالراست طریقے پر۔

اس زاویے سے دیکھیے تو احتشام حسین کی تنقید نگاری دونوں اطراف میں برابر سے اپنے اثرات مرتب کرتی رہی اور آج بھی اس کی فعالیت میں کسی قسم کی کمی نہیں ہوئی ہے۔ اس بات کو ترقی پسند ادب اور تنقید کے کٹر مخالفین نے بھی تسلیم کیا ہے کہ ان کی نظریاتی یا اصولی اور عملی تنقید ہماری تنقید نگاری میں اضافہ کی حیثیت رکھتی ہے اور ان کی حکیمانہ اور باشعور رہنمائی نے بحیثیت عمومی اردو ادب اور بحیثیت خصوصی ترقی پسند ادب کی آبیاری اور ترقی میں کلیدی رول ادا کیا۔

اس کلیدی رول کے اثرات میں سب سے نمایاں اثر ربع صدی کی ادبی تخلیقات کو بحیثیت مجموعی ایک سائنسی زاویے اور رخ پر ڈالا جس میں علم، عقل، ادراک، سائنسی رویے اور فکر کو عمل دخل حاصل ہوا اور نتیجہ کے طور پر لایعنی رومانوی وفور کی طغیانی ہیئت پرستی کے بے مقصد اور بے روح مظاہروں، فن برائے فن کی پوجا پاٹ اور حسن و جمال کی جھما جھم برائے تزئین کاری کے رجحانات اور رویوں کو "ایک روک لگ گئی" اس کے دوسرے نتائج یہ بھی مرتب ہوئے کہ نثری اور شعری تخلیقات میں اجتماعی شعور، معاشرے کے کیف و کم پر نظر اور ربط و ضبط، ادب نگاری میں مقصدیت، تخلیق کاری میں ذمہ داری کا احساس اور سب سے بڑھ کر ادبی اور شاعری اساس میں نظریے کی ضرورت ایسی اہم تبدیلیوں کے قبول اور استعمال کی راہ استوار ہوئی۔

احتشام حسین کی تنقید نگاری کے مذکورہ بالا چند اثرات ایسے ہیں جنھوں نے فی الواقعہ تیسری دہائی سے چوتھی دہائی کے آخر تک اردو شعر و ادب کی دنیا منقلب کر ڈالی اور ان ہی خطوط پر آج بھی نو واردان بساط ادب کے فکر، ذہن اور تخلیق کی آبیاری اور ہمارے ادب میں بالغ نظری کا سلسلہ جاری ہے۔ احتشام حسین آج بھی ہمارے عظیم رہنما ہیں اور کل بھی ان کی عظمت میں کوئی فرق نہیں آئے گا اس لیے کہ علم و عقل اور دانش و شعور کا قافلہ مسلسل آگے بڑھ رہا ہے۔

# ترقی پسند تحریک اور احتشام حسین

ڈاکٹر فرمان فتح پوری

پروفیسر سید احتشام حسین "جن کی یاد میں آج ہم یہاں جمع ہوئے ہیں، ۱۹۱۲ء میں پیدا ہوئے ۱۹۳۴ء میں الہ آباد یونیورسٹی سے بی۔اے اور ۱۹۳۶ء میں ایم۔اے کیا۔ دو سال بعد ۱۹۳۸ء میں انہیں لکھنؤ یونیورسٹی کے شعبہ اردو میں ملازمت مل گئی اور اس کے فوراً بعد وہ پوری سنجیدگی سے اردو زبان و ادب کی طرف متوجہ ہوگئے۔

۱۹۱۲ء سے ۱۹۳۸ء تک اپنے بچپن، لڑکپن، جوانی، نوجوانی اور جوانی سے آگے بڑھ کر پختگی شعور و بالیدگی ذہن کے درمیانی پچیس چھبیس برس انھوں نے کس قسم کے مذہبی و ثقافتی، شعری و ادبی اور سیاسی و سماجی ماحول میں گزارے، اس پر مختصراً روشنی ڈالنا ضروری ہے اس لیے کہ احتشام حسین بعض دوسروں کی طرح یک بیک یا حادثاتی طور پر، ترقی پسند تحریک سے وابستہ نہیں ہوگئے۔ بلکہ بت سوچ سمجھ کر اور پورے شعور کے ساتھ اس تحریک سے منسلک ہوئے ہیں۔ تحریک سے ان کی وابستگی اور بعد ازاں اس کی تزئین و ترقی کے سلسلے میں ان کی کوششوں کا پورا پس منظر ہے۔ انھوں

نے پچیس سال کا یہ عرصہ، خواہ اس کا تعلق ان کے گھر سے رہا ہو، خواہ کالج اور یونیورسٹی سے، خواہ اپنے ارد گرد کی شہری زندگی سے رہا ہو، خواہ اپنی عمر کے تعلیم یافتہ نوجوانوں کی صحبتوں سے رہا ہو، خواہ تخلیقی ذہن رکھنے والے حلقۂ احباب سے رہا ہو بہر حال ایسے ماحول میں بسر کیا جس سے باہر نکلنے کا راستہ صرف ترقی پسند تحریک کی طرف جاتا تھا۔ کہنے کا مطلب یہ ہے ترقی پسند تحریک سے احتشام حسین کی دلچسپی و دل بستگی کسی اضطراری یا حادثاتی فیصلے کا نتیجہ نہ تھی بلکہ پورے غور و فکر کے بعد انھوں نے یہ فیصلہ کیا تھا۔

انجمن ترقی پسند مصنفین جس کا قیام ۱۹۳۵ء میں عمل میں آیا خود بھی یک بیک وجود میں نہیں آئی۔ اس کا بھی ایک پورا پس منظر ہے۔ اختصار کے ساتھ میں تو یہ کہوں گا کہ جسے ترقی پسند تحریک کا نام دیا جاتا ہے وہ دراصل جنگ عظیم کے بعد رونما ہونے والے سماجی و سیاسی واقعات کے تاریخی دھارے کا ایک ناگزیر رخ تھا۔ یہ رخ جو ہماری تاریخ میں شعر و ادب سے وابستہ ہو کر سامنے آیا جنوبی ایشیا میں جنگ عظیم سے بھی دو دھائی پہلے، یعنی بیسویں صدی کے آغاز سے کروٹیں لینے لگا تھا۔

علامہ اقبال کی مشہور طویل نظم "شکوہ" جو ۱۹۱۱ء میں منظر عام پر آئی، ایک انقلابی نظم تھی، انقلابی اس معنی میں کہ اس کی اشاعت نے تنگ نظر مذہبی حلقوں میں ایک تہلکہ مچا دیا، اس کا موضوع گرچہ شریف النفس حالی کے مسدس سے ملتا جلتا تھا لیکن علامہ اقبال نے حالی کی طرح قوم کا دکھڑا روتے ہوئے صرف مناجات نہ لکھی تھی بلکہ اردو شاعری میں پہلی بار "محاورہ مابین بندہ و خدا" کا آغاز کر کے اس خاردار باڑھ کو توڑ دیا تھا۔ جو بصیرت سے محروم علمائے سوء نے خدا اور بندے کے درمیان، اپنے مفادات کے تحفظ کے لیے سال ہا سال سے کھڑی کر رکھی تھی۔

اس نظم کی اشاعت پر اقبال پر کفر و الحاد کے جو فتوے صادر کیے گئے وہ تاریخ کے صفحات میں محفوظ ہیں۔ اقبال کی بڑائی اس بات میں ہے کہ نہ وہ ان فتووں سے مرعوب ہوئے اور نہ انھیں درخور اعتنا جانا بلکہ مسائل حیات کے باب میں تفکر، تعقل، توجہ اور تامل کا جو حکم انھیں، دنیا کے عظیم ترین آدمی نے قرآن کے حوالے سے دیا تھا، وہ عمر بھر اس کے تابع رہے اور اپنے فکر و فن سے اس امر کی شہادت دیتے رہے کہ "با جنیں ذوق جنون، پاس گریبان داشتم" ان کا پیغام فکر و عمل آفاقی سطح اور انسانی سطح دونوں پر یہی رہا کہ

کافر بیدار در پیش صنم
بہ ز دیندارے کہ خفتہ در حرم

من نہ گویم از بتاں بیزار شو
کافری شائستۂ زنار شو

عمل سے زندگی بنتی ہے جنت بھی جہنم بھی
یہ خاکی اپنی فطرت میں نہ نوری ہے نہ ناری ہے

جس زمانے میں علامہ اقبال نے اپنے عہد کی بدلتی ہوئی دنیا کو سامنے رکھ کر دین کے حوالے سے، اردو شاعری کے تالاب میں "شکوہ" کے نام سے ایک پتھر پھینکا تھا عین اسی زمانے بلکہ اس سے بھی تین سال پہلے ۱۹۰۸ء میں مولانا حسرت موہانی نے، سیاسی افق پر ے انقلاب کی سرخیاں دیکھ لی تھیں اور اردوئے معلی، میں سامراج و سرمایہ دارانہ نظام کے خلاف بہت سخت احتجاجی لہجہ اختیار کر لیا تھا۔ پھر ان کا یہ لہجہ، چکی کی مشقت کے باوجود، ان کی آخری سانس تک برقرار رہا اور ان کی اس باغیانہ سوچ اور درویشانہ عملی زندگی نے عوام سے لے کر خواص تک سب میں ایسی روح انقلاب پھونک دی کہ پورے سماجی و سیاسی ماحول میں ایک ہل چل سی پیدا ہو گئی۔ اس ہل چل میں بلند آہنگی اور انقلابی لہجے کی گھن گرج کی جو کمی تھی، وہ شاعرِ انقلاب جوش ملیح آبادی نے اپنی شاعری سے پوری کر دی، مولانا ابو الکلام آزاد اور مولانا محمد علی جوہر کے اخبارات اور ان کے بعض اداریوں نے پڑھے لکھے طبقے میں آزادی اور بیداری کی ایک لہر دوڑا دی تھی۔

یہی وہ زمانہ ہے جس میں منشی پریم چند، دیہات کی عام فضائے حیات، کسانوں کی خستہ حالی اور ویسہ خداوں کی پامال کردہ معاشرت کی اصلاح کا علم اٹھائے ہوئے سامنے آ گئے اور اردو افسانہ، روز اول ہی سے برعظیم پاک و ہند کے صرف ادبی حلقوں کے لیے نہیں، بلکہ سارے سماجی طبقوں کے لیے صدائے انقلاب و وسیلۂ اصلاح بن گیا۔

اس طرح اردو کا سارا تخلیقی ادب بہ شمول افسانہ و ناول اور شاعری، ترقی پسند تحریک سے بہت پہلے حقیقت نگاری، اور اپنے عہد کی ترجمانی کی راہ پر رواں دواں ہو گیا تھا۔ البتہ اردو کی ادبی نثر ابھی تک ان رجحانات سے تقریباً محروم تھی لیکن ابھی مولانا حسرت موہانی، علامہ اقبال اور پریم چند کو تخلیقی ادب کے حوالے سے اپنے کام کا آغاز کیے ہوئے مشکل سے دس پندرہ سال گزرے ہوں گے کہ علامہ نیاز فتحپوری فروری ۱۹۲۲ء میں ماہنامہ نگار، کا علم لیے ہوئے میدان میں آ گئے اور اردو نثر کی اس فکر انگیز

روایت کو جس کی بنا سر سید نے ڈالی تھی از سر نو شاداب و توانا بنا دیا۔

پروفیسر احتشام حسین نے مارچ ۱۹۶۳ء کے "نگار" میں بہت صحیح لکھا ہے کہ

"نیاز کی توجہ کے اصل موضوعات مذہب اور ادب تھے۔ بظاہر یہ ایک دوسرے سے الگ الگ نظر آتے ہیں لیکن نیاز کے طرزِ فکر میں آزادیِ خیال کی منزل پر پہنچ کر، مذہب اور ادب میں حیرت انگیز یکجائی پیدا ہو گئی تھی، اور سر سید کی اصلاحی اور ترقی پسندی کی انقلابی تحریکوں کے درمیان جس قسم کی عقلیت پرستی روایت شکنی کی نمود ہوئی اس کی سب سے نمایاں مثال نیاز فتح پوری کی تھی جیاز نے ادب اور فکر کو وہ بے باکی سکھائی جس کے بغیر یہ لکھنے والوں کے قلم میں وہ شوخی اور قوم میں وہ طاقت مشکل سے آسکتی تھی، جس کی اس وقت ضرورت تھی۔"

مختصر یہ کہ نیاز فتحپوری نے اپنے خلاف کفر کے فتووں اور ملاؤں کے پے بہ پے حملوں کے باوجود آزادیِ ذہن و قلم کا آوازہ بلند رکھا۔ ہر قسم کی ذہنی تاریکی کی رد میں علم و فکر کی ایسی مدلل قندیلیں روشن کر دیں کہ شاعری و افسانہ کی طرح اردو کی ادبی نثر کا ایوان بھی جگمگا اٹھا۔

یہ تھی اردو کی وہ شعری و ادبی فضا جس میں پروفیسر احتشام حسین پلے بڑھے اور سن شعور کو پہنچے، اور جس نے باشعور ذہنوں کے لیے ایک پلیٹ فارم پر جمع ہونے، مل بیٹھ کر مسائل حیات پر سوچنے، اور ان کا حل تلاش کرنے کی راہ ہموار کر دی تھی۔ عام سیاسی فضا اس کام کے لیے اور سازگار تھی۔ پہلی جنگ عظیم کے بعد برطانوی سامراج نے آزادیِ وطن کے سلسلے میں جو وعدے کیے تھے، وہ پورے نہ کیے۔ نتیجتاً تحریک خلافت کے نام سے ہندو مسلم اتحاد قائم ہوا اور ان کے احتجاجی جلسوں سے پوری فضا لرز اٹھی۔ اس میں شانتی پیدا کرنے کے لیے موتی لال نہرو کمیٹی قائم ہوئی، اس کے نتائج بھی کارگر ثابت نہ ہوئے تھے تو گول میز کانفرنس طلب کی گئیں لیکن برطانوی حکومت کی بددیانتی کے سبب ناکامیاب رہی۔

ادھر ایشیا اور یورپ کی شمالی ریاستوں میں اشتراکی ریاستوں نے زور پکڑا اور ان کی بڑھتی ہوئی قوتوں نے پاک و ہند کے باسیوں میں غیرت و حمیت کی ایک تازہ روح پھونک دی۔ ظاہر ہے کہ ان حالات کا اثر جس طبقے نے سب سے زیادہ قبول کیا وہ پڑھے لکھے نوجوانوں، طالبعلموں، باشعور لکھنے والوں، شہر کے کارخانوں میں کام کرنے والے مزدوروں اور قصبات و دیہات کے خواندہ اور نیم خواندہ کسانوں کا طبقہ تھا۔ ان سب کی سوچ میں ایک طرح کی جارحانہ اور باغیانہ یکسانی پیدا ہونے لگی۔ چنانچہ

برطانوی سامراج کے مظالم کے ساتھ ساتھ طبقاتی نظام کی لعنتوں کا احساس جب ہر طبقے میں یکساں طور پر بڑھنے لگا تو ان میں ہم خیالی و ہم قومی کی راہیں خود بخود ہموار ہونے لگیں، پھر ان راہوں کو پختہ اور منظم کرنے کی ضرورت بھی محسوس کی گئی۔

سیاسی جبر و استبداد، مذہبی تنگ نظری و عصبیت، طبقاتی آویزش و کشمکش اور افلاس و جہالت کے عذابوں سے نجات دلانے کا امکان رکھنے والی یہ فضا، دراک اور طباع ذہنوں پر بڑی تیزی سے اثر انداز ہو رہی تھی، چنانچہ ترقی پسند تحریک کے قیام سے صرف پانچ سال پہلے ۱۹۲۹ء کے نگار میں، مجنوں گورکھپوری کا ایک مضمون "زندگی" کے عنوان سے شائع ہوا۔ اس میں زندگی اور ادب کے رشتوں پر پہلی بار فکر انگیز بحث کی گئی تھی۔ اس بحث کا لب لباب یہ تھا کہ ادب کا رشتہ زندگی سے جتنا مضبوط ہوگا اسی قدر ادب توانا اور زندگی کے حق میں کارگر ہوگا۔ اس مضمون کے چار سال بعد یعنی ۱۹۳۳ء میں ڈاکٹر اختر حسین رائے پوری کا مضمون بہ عنوان "ادب و انقلاب" پہلے ہندی ماہنامہ وشوامز، کلکتے میں چھپا، پھر مزید وسعتوں کے ساتھ یہی مضمون جولائی ۱۹۳۵ء کے سہ ماہی 'اردو' میں "ادب و زندگی" کے نام سے منظر عام پر آیا لیکن انہی چار برسوں کے اندر انجمن ترقی پسند مصنفین کے قیام سے پہلے اردو کے ایوان ادب میں ایک اور بڑا دھماکا ۱۹۳۲ء میں "انگارے" نامی کتاب کی اشاعت سے ہوا۔ انگارے نے ایک بہت بڑے طبقے میں ایک آگ سی لگا دی۔ رد عمل کے طور پر اپنوں کی طرف سے بھی اس کے مصنفین کو جی بھر کے گالیاں دی گئیں اور بیرونی ہاتھوں نے تو یہ کیا کہ کتاب ضبط کر لی اور اس کے مصنفین و ناشرین کو لائق تعزیر ٹھہرایا۔ لیکن جیسا کہ مولانا محمد علی جوہر نے ایسے موقعوں کے لیے کہا تھا۔

لذت ہنوز مائدہ عشق میں نہیں<br>
آتا ہے لطف جرم تمنا سزا کے بعد

وہی ہوا انگارے کی اشاعت اور اس پر پابندی کے بعد پاک و ہند کے لکھنے والوں کے ذہنوں میں ایسا انقلاب آیا کہ خیالات کو منظم کرنے میں دیر نہ لگی ۱۹۳۵ء میں انجمن ترقی پسند مصنفین کے نام سے ایک تاریخ ساز مستقل ادبی تنظیم منظر عام پر آگئی۔ اور، پھر یہ ہوا کہ دوسرے ہم عمر و ہم عصر جواں سال اہل قلم کے ساتھ پروفیسر احتشام حسین بھی انجمن ترقی پسند مصنفین سے منسلک ہو گئے اور بہت جلد ایک بالغ نظر داعی و محافظ کی حیثیت میں انجمن کا بلند نشان بن گئے۔

پروفیسر احتشام حسین جیسا کہ اوپر کی تفصیل سے ظاہر ہے انجمن ترقی پسند مصنفین کے

بانیوں یا اس کے اولین ارکان میں نہ تھے، پھر بھی انجمن کے سلسلے میں ان کا کام کسی سے کم نہیں ہے۔ میری ذاتی رائے تو یہ ہے کہ جس خوش اسلوبی، مستعدی اور مثبت رویوں کے ساتھ احتشام حسین نے انجمن ترقی پسند مصنفین کو علمی و ادبی حلقوں سے متعارف کرایا کسی دوسرے نے نہیں کرایا۔ مجھے کہنے کی اجازت دیجیے کہ انجمن کو اہل علم و فکر کی نگاہ میں معتبر بنانے، عالمانہ دلائل سے اس کے مخالفین کا منہ بند کرنے، اسے داخلی افراتفری اور ٹوٹ پھوٹ سے بچانے، نظریاتی انتہا پسندی اور نعرہ بازی سے نجات دلا کر تعمیر کی راہ پر لگانے، زندگی اور ادب کے حقیقی رشتوں کو دوسروں کے ذہن میں اتارنے، سماجی زندگی کے تاریخی دھاروں کو وقت و ماحول کے حوالے جانچنے، پرکھنے، ماضی، حال، اور مستقبل کو ایک رشتے میں جوڑے رکھنے، تخلیقی ادب کو سیاسی و سماجی حالات کا مظہر بنانے، اسے جمالیاتی قدروں اور نشاط افروز پہلوؤں سے ہم آہنگ رکھنے، بزرگوں کو انجمن کے اغراض و مقاصد سے روشناس کرنے، ہم عمر ادیبوں اور شاعروں کو اعتدال و توازن کی راہ پر گامزن رکھنے اور نوجوانوں میں زندگی و ادب کے رشتوں کا شعور پیدا کرنے میں جو مخلصانہ اور مجتہدانہ کام احتشام حسین نے کیا ہے، وہ آپ اپنی مثال ہے۔

بس یوں سمجھ لیجیے کہ وہ انجمن ترقی اردو کے مولوی عبدالحق تھے۔ انجمن ترقی اردو نے محمڈن ایجوکیشنل کانفرنس کی ایک شاخ کے طور پر جنم لیا تھا۔ کئی بزرگ ہستیاں اس کی آبیاری میں شریک رہیں لیکن سچ یہ ہے کہ انجمن کے لیے جتنی علمی و ادبی خدمات مولوی صاحب نے انجام دیں وہ کسی اور سے نہ ہو سکیں۔ یہی کیفیت احتشام حسین کی ہے وہ انجمن ترقی پسند مصنفین کے بانیوں میں نہ سہی لیکن اس کی تعمیر و توسیع کے سلسلے میں علم و فکر کی سطح پر جتنا مضبوط اور ناقابل تسخیر مورچہ احتشام حسین نے اپنی ذات و صفات سے قائم کیا وہ کسی اور سے نہ بن سکا۔ ان کا قلم روز اول سے انجمن کے فروغ کے لیے وقف اور آخری سانس تک پورے اعتماد و انہماک سے چلتا رہا۔

میں احتشام حسین کو ذاتی طور پر نہیں جانتا پھر بھی مطالعے کے وسیلے سے خوب جانتا ہوں کہ وہ مولانا حالی کی طرح ایک شریف النفس اور سلیم الطبع آدمی تھے۔ خوش ذوقی و خوش طبعی اور زندہ دلی کی ان میں کمی نہ تھی، لیکن سنجیدگی و بردباری کے عناصر ان کے مزاج میں اتنے قوی تھے کہ اعتدال سے تجاوز کرنا ان کے لیے مشکل تھا۔ حتی کہ کالج اور یونیورسٹی کی طالبعلمانہ زندگی میں ہم درسوں اور ہم جولیوں میں رہ کر طبیعت میں جو ایک طرح کا خروش اور کھلنڈرا پن پیدا ہو جاتا ہے وہ بھی ان میں نہیں تھا۔ اگر چہ یونیورسٹی کی غیر نصابی سرگرمیوں میں وہ پوری دلچسپی لیتے تھے، ہر مشغلے میں عملاً شریک رہتے

تھے، لیکن پوری سنجیدگی اور متانت کے ساتھ۔

عام سماجی زندگی اور علمی وادبی انجمنوں کی نشستوں میں بھی برابر شریک ہوتے تھے۔ لیکن عنفوان شباب کی ترنگوں، جوانی کی امنگوں اور مجمع کی نفسیات کے تحت طلبہ میں جو ایک قسم کی غیر ضروری عدم سنجیدگی یا خوئے نعرہ بازی پیدا ہو جاتی ہے، وہ ان کے یہاں دیکھنے میں نہیں آئی۔ شوخی ومتانت اور زندہ دلی وشائستگی کو ساتھ ساتھ لے کر چلتے تھے۔ ان میں خوشی، اپنی سوگواری، اپنے جوش وخروش اور اپنے غم وغصہ پر قابو پالینے کا عجیب وغریب ملکہ تھا۔ ان کی اس سنجیدہ افتاد طبع نے انجمن ترقی پسند مصنفین کو مقبول عام بنانے، اس کے مخالفوں اور حریفوں سے مکالمہ کرنے تحریک کو متوازن ومعتدل راہ پر لگانے میں غیر معمولی کردار ادا کیا۔

اردو ادب میں پروفیسر احتشام حسین کے کئی حوالے ہیں۔ انھوں نے شاعری بھی کی، افسانے بھی لکھے۔ "ساحل وسمندر" جیسا معلومات افزا اور فکر انگیز سفرنامہ بھی اردو کو دیا۔ کتابوں پر تبصرے بھی کیے، ادبی جلسوں میں خطبے بھی دیے، لسانیات کی جانب بھی توجہ کی اور ترجمے بھی کیے، ان میں سے ان کا کوئی حوالہ کم عیار یا نامعتبر نہیں ہے۔ بایں ہمہ اردو میں ان کا معتبر ترین حوالہ تنقید ہے۔

جدید اردو تنقید میں ان کا نام ہمیشہ زندہ رہنے والا ہے۔ صرف ترقی پسند ادب کے حوالے سے نہیں بلکہ ادب کے عام حوالے سے بھی وہ اردو کے نہایت ممتاز ومتوازن نقاد ہیں، البتہ ترقی پسند ادب کے حوالے سے ان کا نام خاص الخاص کے زمرے میں آتا ہے۔ انھوں نے اردو افسانہ، ناول، غزل، نظم، ڈرامہ، داستان، تنقید اور لسانی مسائل، غرض کہ ادب کی جملہ شاخوں کو ترقی پسند زاویہ نظر سے دیکھا اور علم وفکر کی ایسی بلند سطح سے اور ایسی منطقی دلیلوں کے ساتھ کہ تنقید کے باب میں ان کا شمار سخن فہموں کے سوا، غالب کے طرفداروں میں نہیں کیا جاسکتا، ان کے تنقیدی انداز کو عموماً ہر مکتبہ فکر اور حلقہ ادب میں تادیر وقعت کی نگاہ سے دیکھا جاتا رہے گا۔

اس کا اعتراف تو سبھی کو ہے کہ سرسید کی علی گڑھ تحریک کے بعد اپنی ہمہ جہتی حلقہ اثر کے اعتبار سے ترقی پسند تحریک ہمارے ہاں کی سب سے اہم اور بڑی تحریک ہے۔ ان دونوں تحریکوں نے ہمارے معاشرے پر ایسے دوررس اور دیرپا نقوش مرتب کیے ہیں کہ ان تحریکوں کا مقابلہ کسی تحریک سے نہیں کیا جاسکتا۔ ان تحریکوں کا طرۂ امتیاز یہ ہے کہ دونوں نے جہالت وتنگ نظری اور تعصبات وتوہمات کے خلاف حملہ کیا اور علم وشعور پر مبنی ایک منشور اور لائحہ عمل مرتب کیا۔ اہل علم کو

جذباتی اور خیالی دنیا سے نکال کر سماجی و سیاسی زندگی میں تدبر و تفکر سے کام لینے کی ترغیب دی۔ مذہبی تقلید اور تعصبات سے نجات پانے کی راہ دکھائی، نتیجتاً ہمارے رجعت پسند طبقے نے دونوں تحریکوں کو ایک ہی زاویے سے دیکھا، چنانچہ جس طرح سرسید تحریک کو شروع ہی سے لعن طعن کا نشانہ بنایا گیا اور آج بھی یہ سلسلہ کسی نہ کسی شکل میں جاری ہے، بالکل اسی طرح ترقی پسند تحریک بھی روز اول ہی سے مطعون رہی اور آج بھی بعض حضرات اس کو ہدف بنانے کا موقع ہاتھ سے نہیں جانے دیتے۔ یہ بھی عجیب اتفاق ہے کہ جس طرح سرسید تحریک کی مخالفتوں کا جواب دینے، اس کا مدلل دفاع کرنے اور اس کی افادیت منوانے کے سلسلے میں مولانا حالی سامنے آگئے تھے بالکل اس طرح، ترقی پسند تحریک کی مدافعت اور مدلل و منجیدہ مدافعت کے لیے احتشام حسین میدان میں اتر آئے۔ اندرونی اور بیرونی دونوں محاذوں پر احتشام حسین نے یہ جنگ لڑی اور کون کہہ سکتا ہے کہ کامیاب نہیں رہے۔

ترقی پسند تحریک کے مخالفین کا پہلا گروہ وہ تھا جو ادب برائے ادب کا شیدائی اور خیالی باتوں کا رسیا ہونے کے سبب ادب اور زندگی کو لازم و ملزوم ہی ماننے کو تیار نہ تھا۔ یہ بات کہ ادب کو زندگی کا ترجمان یا رہنما ہونا چاہیے، اس گروہ کی سمجھ سے باہر تھی۔ وہ بحر و وزن اور قافیہ و ردیف کے سانچے میں جکڑے ہوئے بے جان اور بے رس الفاظ ہی کو شاعری جانتے تھے اور سماجی افادیت سے عاری، دل بہلانے والی چٹخارے دار نثر ہی کو ادب عالیہ سمجھتے تھے۔ ہرچند کہ ان میں بیشتر وہ تھے جن کے بارے میں غالب کے لفظوں میں کہا جاسکتا ہے کہ :-

اگلے وقتوں کے ہیں یہ لوگ انھیں کچھ نہ کہو

لیکن اگلے وقتوں کے یہ لوگ اچھی بڑی تعداد میں تھے اور ان کا آوازہ اتنا بلند تھا کہ اس کو نظر انداز کر کے ترقی پسند تحریک کا آگے بڑھنا مشکل تھا چنانچہ انجمن ترقی پسند مصنفین کو روز اول ہی سے بحث مباحثے میں الجھنا پڑا۔ مخالفین کے جائز و ناجائز پے بہ پے حملوں کا جواب دینا پڑا۔ ان حملوں کا رد عمل یہ ہوا کہ ترقی پسند تحریک کے بعض ادیبوں کے مزاج میں ایک طرح کی شدت و تلخی اور جارحیت و درشتی جگہ پاگئی۔ ادب برائے ادب کے پرستاروں کی تعداد ابتدا بہت بڑی تھی اور انھوں نے تحریک کے خلاف ایک بڑا محاذ قائم کر لیا تھا۔ ان کے نزدیک ترقی پسند تحریک اور اس سے منسلک سارا شعر و ادب بے وقعت تھا۔ سطحیت، فارمولا سازی اور نعرہ بازی کا زائیدہ تھا۔ عریانی، فحش نگاری اور جنسی تلذذ کا شکار تھا، نظریاتی انتہا پسندی کا اسیر اور خاص سیاسی مسلک کا مبلغ تھا، جمالیاتی

اقرار اور شعروادب کی لطافتوں سے عاری تھا۔

حقیقتاً یہ وہ لوگ تھے جو ادب کو محض لذت اندوزی کا وسیلہ اور ایک طرح کا ذہنی سامان تعیش اور سماجی خوش فعلی بنائے رکھنا چاہتے تھے۔ لیکن چونکہ ان کے اختلافات واعتراضات میں زیادہ جان نہ تھی اس لیے ادب برائے ادب کی اساس پر قائم کیا ہوا یہ محاذ تادیر قائم نہ رہ سکا بلکہ یہ ہوا کہ

تھوڑے دنوں بعد ترقی پسند تحریک کے اغراض ومقاصد کی پرچھائیاں خود ان کے یہاں بھی نمودار ہونے لگیں۔ بعض کے یہاں یہ عمل محض تقلیدی، مصنوعی اور ہوا کا رخ دیکھ کر سستی مقبولیت کے لیے تھا اور بعض نے ترقی پسند تحریک کے مقاصد کو زندگی کی سچائیوں کے طور پر قبول کر لیا تھا۔ اس آخری مثبت اقدام کی ترغیب میں دوسرے ترقی پسند نقاد بھی شریک تھے لیکن اس میں اصل کامیابی کا سہرا حقیقتاً احتشام حسین کے سر بندھا ہے کہ ان ہی کی خوئے دلنوازی اور ان ہی کے سنجیدہ لب ولہجے نے "ریک کی مخالفت کا زور توڑا ہے۔

یہ ترقی پسند تحریک کی ابتدا میں بیرونی مخالفت کا مجمل تذکرہ تھا۔ لیکن چند سال کے بعد یہ ہوا کہ خود تحریک کے اندر کئی مختلف الخیال گروہ پیدا ہو گئے۔ تحریک کے مقاصد کی وضاحتوں میں طرح طرح کا تناقض وتصادم پیدا ہو گیا، کسی نے اشتراکی نقطہ نظر کو بطور خاص اپنانے پر زور دیا۔ کسی نے مارکسیت کے پرچار کو عین ادب جانا، کسی نے آزادی قلم کے نام پر ہر قسم کی آزادی حتی کہ فحش نگاری اور عریانی کو بھی ادب سمجھ لیا، کسی نے ماضی کے سارے ادب کے بارے میں "غرق مئے ناب اولیٰ" کا حکم لگایا اور محض ترقی پسند ادیبوں کے زائیدہ ادب کو حاصل ادب جانا۔ بعض نے زبان وبیان کے اصول وقواعد سے منہ پھیر کر، اظہار وابلاغ میں ایک طرح کی انارکی کو جنم دیا۔ بعض نے ہر قسم کے موضوع ومواد کو اس کی بے معنویت اور کھردرے پن کے باوجود ادبیت کا نام دیا بعض نے مذہبی تنگ نظری کے بجائے مذہب ہی کو لعن طعن کا نشانہ بنا لینے ہی کو شاعری اور ادب سے تعبیر کیا۔ غرض کہ اعتدال وتوازن سے دست کش ہو کر ادب کے تقریباً ہر شعبے میں عریانی ونظریاتی انتہاپسندی پر اتنا زور دیا جانے لگا کہ ادب حقیقی معنی میں ادب نہ رہا خالصتاً صحافت اور پروپیگنڈا بن گیا۔

اس داخلی انتشار اور باہمی اختلاف کی شدت یہاں تک بڑھی کہ خود انجمن کے ارکان ایک دوسرے کو انجمن سے خارج کرنے لگے۔ بعض معتدد سنجیدہ اہل قلم نے خود ہی اس سے کنارہ کشی اختیار کر لی۔ اس صورت حال سے تحریک کے مخالفین نے پورا فائدہ اٹھایا۔ تقریباً ۱۹۴۰ء اور ۱۹۵۰ء کے درمیانی عشرے میں ترقی پسند تحریک کے خلاف مضامین کا ایک مستقل سلسلہ قائم ہو گیا یہ زمانہ

انجمن ترقی مصنفین کے لیے بڑی مشکلوں اور الجھنوں کا تھا اور اس میں اگر پروفیسر احتشام حسین جیسا عالم زبان و ادب نقاد فن اور مارکسیت و جدلیت کا سچا شعور رکھنے والا ادیب سامنے نہ آجاتا، بیرونی حملوں کا دفاع نہ کرتا اور اندرونی جھگڑوں کو پوری سنجیدگی اور تدبر سے سلجھانے کی کوشش نہ کرتا تو شاید ترقی پسند تحریک اس اعتبار اور وقار سے محروم رہتی جو آج اسے حاصل ہے۔

پروفیسر احتشام حسین نے ترقی پسند تحریک اور ترقی پسند ادب کا دفاع اپنے بعض دوسرے ساتھیوں کی طرح کسی جارحیت، قدیم سے نفرت، فحش نگاری کی حمایت یا مذہب و خدا سے بغاوت سے نہیں کیا بلکہ اپنے حریفوں پر ان کا طریقہ واردات اوروں سے مختلف تھا، ان کی دفاعی تحریروں اور تنقیدوں میں ان کے نرم و لطیف لیکن مدلل لب و لہجے کو تو خیر دخل تھا ہی لیکن اسی کے ساتھ ساتھ انہوں نے ترقی پسند ادب کی مدافعت و ترقی کے لیے جن ہتھیاروں سے کام لیا وہ حقیقتاً ان کے اعتدال پسند تنقیدی رویے اور اصول تھے، یہ اصول کیا تھے۔ ان پر ایک نظر ڈالتے چلیے۔

"ہم عصروں پر لکھنے میں اکثر جھجک محسوس ہوتی ہے۔ مجھے انگلیوں کو ٹھیس لگانے میں لطف نہیں آتا۔ جہاں تک ہو سکتا ہے اس سے بچتا ہوں نہیں چاہتا کہ میری وجہ سے کسی کا دل دکھے۔ کوشش کرتا ہوں کہ ہم عصروں کی تخلیقات کے زیادہ اچھے پہلوؤں کا ذکر کروں۔ انھیں ڈھونڈ ڈھونڈ کر نکالتا ہوں اور کمزوریوں پر ہمدردانہ نگاہ ڈالتا ہوں" (ادب لطیف جوبلی نمبر ۱۹۶۳ء بحوالہ فروغ اردو لکھنؤ، احتشام حسین صفحہ نمبر ۲۹)

"تنقید نگاری سے میرا مقصد ادب کی حقیقت اور ماہیت پر غور کرنا، شاعر اور ادیب کو اس کی تخلیقی کاوش پر نقاد کو اس صحیح شعور و ادراک پر داد دینا اور ادب کو زندگی کے تہذیبی رشتے میں دیکھنا ہے" (فروغ اردو لکھنؤ احتشام حسین نمبر صفحہ نمبر ۹۴)

"میں گذشتہ ادب کے بارے میں اس لیے لکھتا ہوں کہ حال کے ادب کی طرح وہ بھی ادب ہے وہ بھی پڑھا جاتا ہے اور اسے پڑھا جانا چاہیے میں بھی اسے پڑھتا ہوں، اس کو سمجھتا اور اس سے لطف لیتا ہوں" (فروغ اردو لکھنؤ صفحہ نمبر ۹۸)

"جنس کا ذکر ادب میں آیا ہے اور آتا رہے گا، تاہم اسے سمجھنے کے لیے اس جذبے کی بدلتی ہوئی تاریخ، اس کی ترتیب اور تہذیب اخلاق سے اس کے تعلق، اس کے معاشی پس منظر کو جاننا ضروری ہوگا، غور کرنا ہوگا کہ اس کا اظہار کن شکلوں

کی اساس پر احتشام حسین نے خواجہ معین چشتی، گرونانک، کبیرداس، نظام الدین اولیا اور بعض دوسرے صوفیوں کے بارے میں بعض ریڈیائی تقریریں نشر کیں تو انھیں موقع پرست اور ماضی کا پجاری تک کہا گیا۔ لیکن یہ بھی نہ جانے کس کاٹھی کے لوگ تھے کہ نہ تو کبھی کسی سے مشتعل ہوئے اور نہ اپنی راہ سے ہٹنے کو تیار ہوئے۔

فیض احمد فیض کا کام قدرے آسان تھا۔ وہ شاعر تھے اور استعارات و کنایات کے پردے میں ان کے لیے قطرے میں دجلہ اور جز میں کل کو دیکھ لینا اور دکھانا مشکل نہ تھا۔ لیکن بحیثیت نقاد یا نثرنگار، احتشام حسین کا کام بہت دشوار تھا، ان کے لیے ترقی پسندی کے اصل مفہوم کو خود سمجھ لینا یا قطرے میں دجلے کو دیکھ لینا ہی کافی نہ تھا بلکہ دوسروں کو دکھانا اور سمجھانا بھی ضروری تھا۔ احتشام حسین نے یہ مشکل فریضہ بحسن و خوبی انجام دیا۔ صرف غیروں کو نہیں اپنوں کو بھی ترقی پسندی کے اصول مفہوم اور اس کی غرض و غایت سے آشنا کیا۔ انھیں ان کی بے راہ روی پر ٹوکا، راہ راست پر لگایا اور تحریک کی شیرازہ بندی کو بہر حال برقرار رکھا، مثلاً عرض کروں گا کہ ترقی پسند تحریک کے سب سے بلند قامت شاعر سردار جعفری اور مجروح سلطان پوری کو اگر احتشام حسین بروقت نہ ٹوکتے رہتے، تو ان کی ابتدائی شاعری کا رنگ اور بعد کی شاعری کے بھی بعض اجزا بتاتے ہیں کہ ان کی شاعری محض نو مسلم کا جوش ثابت ہوتی، محض نعرہ بازی اور مارکسیت و اشتراکیت کے باب میں نظریاتی پسند کا شکار ہو کر رہ جاتی، لیکن احتشام حسین کی تعمیری اور مخلصانہ تنقید نے انھیں بچالیا۔

سردار جعفری کی ایک نظم کے یہ دو مصرعے جذبات سے بھرپور کیسے خوبصورت اور چونکا دینے والے ہیں:

ہاتھ سے میرے، میرا قلم چھین لو
اور مجھے ایک بندوق دے دو

اسی طرح مجروح کی ایک غزل کا یہ مقطع، خیال کے اعتبار سے کتنا پیارا اور توانا نظر آتا ہے

اب جنوں پہ وہ ساعت آپڑی کہ اے مجروح
آج زخم سر بہتر دل پہ چوٹ کھانے سے

لیکن احتشام حسین کی ناقدانہ بصیرت نے انھیں ان اشعار کو خام اور ناقص ٹھہرایا۔ ان کے بارے میں انھوں نے واشگاف انداز میں رائے دی کہ کسی شاعر یا ادیب کے لیے فن کاری ترک کرکے میدان جنگ میں چلے جانا اور قلم کو پھینک کر بندوق اٹھالینا خیالی اور رومانی تصور کا نتیجہ ہو تو ہو،

انقلابی شعور کا نتیجہ نہیں ہو سکتا۔ اس لیے کہ قلم کے مقابلے میں بندوق، ایک کمزور ہتھیار ہے اور اسے قلم سے زیادہ طاقتور جاننا قلم اور صاحب قلم دونوں کے منصب سے بے خبری کا سراغ دیتا ہے۔ مجروح کے شعر کو بھی انھوں نے خوبصورت بتاتے ہوئے کہا، سوال یہ ہے کہ جس نے دل پر چوٹ نہیں کھائی وہ سر پر چوٹ کیسے کھائے گا، سر پر چوٹ کھانے کے لیے دل پر چوٹ کھانا ضروری ہے۔ اس طرح کے ایک دو نہیں سیکڑوں مقامات پر احتشام حسین نے گرفت کی اور ترقی پسند تحریک کے ارکان کو راہ سے بے راہ ہونے سے بچالیا۔

اسے بھی احتشام حسین کے مکتبِ فکر یا ان کے کتب کی کرامت اور ان کا فیضان نظر کہ لیجیے کہ احتشام حسین کے دوش بدوش اور ان کے فوراً بعد کچھ ایسے اہل قلم سامنے آگئے جنھوں نے ترقی پسند تحریک کی ترجمانی و تائید میں کم و بیش اسی انداز استدلال اور پیرایہ اظہار کو اپنی تنقید میں اپنایا جو احتشام حسین کی تحریروں کا طرۂ امتیاز تھا۔ میری مراد اس جگہ ڈاکٹر عبادت بریلوی، ڈاکٹر محمد حسن، پروفیسر ممتاز حسین، پروفیسر مجتبی حسین، ڈاکٹر سید محمد عقیل رضوی، ڈاکٹر عالیہ امام، ڈاکٹر قمر رئیس، ڈاکٹر شارب ردولوی، ڈاکٹر آغا سہیل، پروفیسر عتیق احمد، ڈاکٹر حنیف فوق، پروفیسر انجم اعظمی، ڈاکٹر محمد علی صدیقی، ڈاکٹر سلیم اختر، پروفیسر سحر انصاری، پروفیسر ریاض صدیقی اور بعض دوسروں سے ہے۔ یہ سب یکے بعد دیگرے ترقی پسند تحریک کی دفاعی لائن میں شامل ہو گئے اور تحریک کو عصری تقاضوں کے تناظر میں دیکھنے اور سمجھنے سمجھانے کی ایک نئی راہ ہموار کر دی۔ تحریک کو کسی نہ کسی طور پر فعال و متحرک رکھا، اس کے فروغ کے لیے تازہ امکانات پیدا کرنے کی کوشش کی اور احتشام حسین کی بنا کردہ تنقیدی روایت کو بہر حال زندہ رکھا۔

احتشام حسین، اردو کے ان ادیبوں اور ناقدوں میں ہیں جن سے میں نے ہمیشہ نہ جانے کیوں ایک خاص طرح کا لگاؤ محسوس کیا ہے۔ بلکہ اگر میں یہ کہوں کہ جدید اردو تنقید نگاروں میں وہ میرے سب سے زیادہ محبوب و پسندیدہ تنقید نگار ہیں تو بے جا نہ ہوگا شاید اس کا سبب ان کا سلجھا ہوا انداز تنقید اور وہ اصولِ تنقید ہوں جن کا ذکر اوپر میں نے کیا ہے۔ لیکن آخر میں یہ بھی بتاتا چلوں کہ میں ذاتی طور پر پروفیسر احتشام حسین سے بالکل ناواقف ہوں۔ نہ ان کو دیکھا نہ ان سے کبھی ملاقات ہوئی اور نہ کبھی باقاعدہ انجمن ترقی پسند مصنفین کا رکن رہا۔ البتہ قیام پاکستان کے فوراً بعد جون ۱۹۵۱ء کے "نگار" (لکھنؤ) میں جب ان کا ایک عالمانہ مضمون "اردو رسم الخط" کے عنوان سے شائع ہوا اور اس میں یہ مشورہ دیا گیا کہ وقت کے تقاضے کے مطابق اب اردو کو ناگری رسم الخط یعنی لپی میں لکھا جانا چاہیے تو اس وقت

میں سماجی اہمیت رکھتا ہے اور کن شکلوں میں محض فحش نگاری بن جاتا ہے۔ (ذوق ادب اور شعور ص۔۱۱، مطبوعہ ادارہ فروغ اردو لکھنؤ ۱۹۵۵ء)

"ایک تصور حیات کچھ دنوں تک نیا رہنے کے بعد پرانا ہو جاتا ہے اور بار بار کے تصادم سے اس میں نئے زاویے پیدا ہو جاتے ہیں، یہ مواقع تو ہر وقت آتے رہتے ہیں جن میں تبدیلی ہو سکے۔ لیکن جب کوئی نظام اپنے پھیلنے اور بڑھنے کی طاقت کھو دیتا ہے اور مخالف عناصر رکھنے والی قدروں کو اپنے یہاں جگہ نہیں دے سکتا، اس وقت تاریخ انقلاب کے دور سے گزرتی ہے اور نئی قدریں واضح ہو جاتی ہیں۔ (روایت و بغاوت ص ۱۴)

" ترقی پسندی کچھ بھی نہیں ہے اگر کسی بندھے ٹکے اصول کے تحت ہر مسئلے کا فیصلہ کر دیتی ہے۔ انسانی شعور کی پیچیدگیوں کو سلجھا کر فنکار کے اصل مقصد کو ڈھونڈ نکالنا، اس کے فن کے محرکات کا پتہ لگانا ترقی پسند نقاد کا کام ہے۔" (تنقید اور عملی تنقید ص ۵۷)

"ادب کی تخلیقی تنقید کا مقصد اس کے سوا کچھ نہیں ہو سکتا کہ نقاد بھی ادیب کے خیالات کی بنیاد کو ڈھونڈ کر اس کی ادبی کاوشوں پر اعلیٰ ادبی رنگ میں اظہار خیال کرے اور ادیب کے سماجی شعور کا جائزہ لے، فن کی نزاکتوں پر نگاہ ڈالے اور عام پڑھنے والوں کی رہنمائی کرے (تنقید اور عملی تنقید ص۔۲۷، طبع ۱۹۶۳ء)

" ترقی پسند نقاد قدیم ادب کی اہمیت سے کسی وقت بھی انکار نہیں کرتا وہ اسے پڑھتا ہے، اس سے لطف حاصل کرتا ہے۔ وہ اس سے اس زمانے کے مروجہ فلسفہ حیات اور مختلف نظریات کی چھان بین کرنے کا متمنی ہوتا ہے کہ تعلق کس گروہ سے تھا۔ ان کے علاوہ ان معمات کو حل کرنا چاہتا ہے جنھوں نے جنسی اور دوسری بیماریوں کی وجہ سے اختلاف اور مذہب سے خوف زدہ علامات و اشارات کی شکل اختیار کر لی (تنقیدی جائزے ص۔۸۹)

" ادب میں رہنمائی اس طرح نہیں چل سکتی جیسے پیغمبر اپنی کرامت کی، پیر اپنے مرید کی، یا سپہ سالار اپنے سپاہیوں کی کرتے ہیں۔ اس میں سیاسی رہنمائی کی جذباتی اور شخصی اپیل کا سوال بھی نہیں ہے۔ یہ رہنمائی، معیار اور اقدار کی باہم جستجو

میں نے ان کے مضمون کی رد میں ایک مضمون لکھا۔ یہ مضمون ، میرا پہلا ادبی مضمون تھا۔ اکتوبر ۱۹۵۱ء کے نگار (لکھنؤ) میں شائع ہوا۔ احتشام حسین صاحب خفا ہونے کے بجائے مجھ سے خوش ہوئے۔ نیاز صاحب سے میرا پتہ حاصل کیا اور مجھے حوصلہ افزا خط لکھا۔ مجھ پر ان کے تحسینی کلمات کا یہ اثر ہوا کہ میں سنجیدگی سے اردو تحقیق و تنقید کی طرف متوجہ ہو گیا۔ ایسے میں اگر میں یہ کہوں کہ مجھے ادب کی طرف لانے والے حقیقتاً احتشام حسین صاحب ہیں تو غلط نہ ہوگا۔

اس کے بعد دو چار خطوط کے تبادلے اور ہوئے۔ ان کے ایک خط کا ایک فقرہ مجھے اتنا جامع اور خوبصورت لگا کہ میں نے اسے شعوری یا لاشعوری طور پر اپنا لیا۔ یہ فقرہ ان کے اس خط کا ہے جو انھوں نے میرے ایک دعوت نامے کے جواب میں معذرت کرتے ہوئے امریکہ جانے سے کچھ دن پہلے لکھا تھا فقرہ یہ تھا۔

یہ معذرتِ شاعرانہ نہیں امرِ واقعی ہے۔

یہ فقرہ میرے بعض دوستوں کو میرے خطوں میں ملے گا اور میری سینہ زوری کا ثبوت دے گا۔

بات کہیں سے کہیں جا نکلی ، بتانا صرف یہ چاہتا تھا کہ احتشام حسین صاحب سے میرا کبھی کوئی ذاتی تعلق نہیں رہا لیکن مطالعے کی مدد سے میں نے انھیں جاننے پہچاننے کی پوری کوشش کی ہے اور اس نتیجے پر پہنچا ہوں کہ وہ اپنے عہد کے نہایت معتبر و متوازن نقاد ہیں ۔ اور ترقی پسند تحریک کی وکالت جس خوبصورتی اور ناقدانہ بصیرت کے ساتھ انھوں نے کی ہے کسی دوسرے نے نہیں کی۔

کی شکل میں ہوگی اور سمجھنے کی کوشش میں ہوگی کہ کیا چیز کس سے بہتر ہے۔ حکم دینے، للکارنے اور انگلی تھام کر اپنے ساتھ چلانے سے نہیں ہوگی۔ راستوں کو ہموار کرکے اندھیروں میں چراغ جلا کر اچھی اچھی باتیں کرتے ہوئے اپنے ساتھ چلنے کی کوشش ہی میں اچھا ادب پیدا ہوگا" (اعتبار نظر ص۔۲۷۵ بحوالہ فروغ اردو)

"ترقی پسند ادب نہ تو بدیسی ہے نہ فحاشی و عریانی کی حمایت کرتا ہے۔ نہ مذہب سے بیزاری، نہ خدا کی توہین اس کے مسلک میں شامل ہے۔ نہ قتل و غارت گری، نہ فسق و دہشت پسندی کو زندگی کے شعبے میں جگہ دیتا ہے بلکہ زندگی کی کشمکش میں انسانیت کے لیے جو ترقی پذیر عناصر ہیں انھیں تقویت پہنچاتا ہے" (روایت اور بغاوت ص۔۳۸)

"ترقی پسند ادب بدیسی نہیں، فحاشی اور عریانی کا حامی نہیں، فسق و فجور کا دوست نہیں، فرائیڈ کو اپنا امام یا پیشوا نہیں سمجھتا، مذہب کی توہین اس کا مسلک نہیں، جن نئے ادیبوں کے یہاں یہ باتیں اثبات میں پائی جاتی ہیں، ترقی پسندی انھیں اپنا نہیں بنا سکتی" (روایت و بغاوت ص۔۴۰)

تنقید کے مندرجہ بالا اصول اور رویے جاتے ہیں کہ پروفیسر احتشام حسین نے اپنی تحریر کے جارحانہ یا حاکمانہ رویوں سے نہیں بلکہ حد درجہ معتدل رویوں، صوفیانہ دلنوازیوں اور دل میں گھر کر جانے والی باتوں سے ترقی پسند تحریک کا دفاع کیا ہے۔

پروفیسر احتشام حسین مزاجاً اور عملاً اردو شاعری کے فیض احمد فیض تھے۔ صوفی منش خندہ رو، فیض رساں دوسروں کی لعن طعن سے بے پروا اور اپنے حسن خیال و حسن عمل میں مگن۔ ان دونوں کو غیروں سے زیادہ خود انجمن ترقی پسند تحریک کے بعض ارکان نے ہدف ملامت بنایا۔ کسی نے انھیں بزدل و کمزور کہا، کسی نے ماضی پرستی و رجعت پسندی کی تہمت لگائی، کسی نے تحریک سے منسلک شاعروں اور ادیبوں پر لکھنے سے دانستہ گریز کا الزام لگایا، کسی نے مارکسیت اور اشتراکیت کی کھل کر تبلیغ نہ کرنے کا طعنہ دیا، کسی نے عریانی، فحش نگاری، بے کیف حقیقت نگاری اور محض پروپگنڈے کو ادب نہ تسلیم کرنے کو ان کی تنگ نظری سے تعبیر کیا، کسی نے ان پر ترقی پسند تحریک کے مقاصد سے دانستہ گریز اور اس کے خلاف در پردہ سازش کا الزام لگایا، کسی نے ان کے نرم اور مدھم لب و لہجے کو تحریک کے لیے سم قاتل بتایا یہاں تک کہ جب دوسری جنگ عظیم کے بعد انسانیت اور انسان دوستی

# سید احتشام حسین کی تنقید نگاری

سید محمد عقیل

سمجھ میں نہیں آتا کہ بات کہاں سے شروع کی جائے۔ سید احتشام حسین کی وفات کو تقریباً بیس برس گزر چکے ہیں۔ اس عرصے میں اردو تنقید میں کتنے اتار چڑھاؤ آئے ہیں۔ پھر احتشام حسین کی تنقیدوں کا جائزہ، ان کی وفات کے بعد، متعدد نمبروں میں اتنی سطحوں سے لیا گیا کہ اس وقت یہی معلوم ہوا کہ ان باتوں سے بہتر احتشام حسین کی تنقیدوں میں اور کیا تلاش کیا جا سکتا ہے۔ مگر، اب جب کہ جذباتیت اور یادگاری مجلسوں کی گرد اور فضا بیٹھ چکی ہے، ایک مرتبہ پھر احتشام حسین کے تنقیدی نظریات، ان کی عملی تنقیدوں اور ان کے فکری جہات پر بازدید، کچھ باتیں ضرور برآمد کرے گی اور اگر جارج سینٹسبری کی یہ بات صحیح ہے کہ "نقاد کی اہمیت اس میں نہیں کہ سب اس کی بات مان لیں اور نہ یہ کہ سب اس کی بات رد کر دیں بلکہ اس کی اہمیت اس سے واضح ہوتی ہے کہ نقاد کی آرا کو بار بار بحث میں لایا جائے" تو اس نقطۂ نظر سے احتشام حسین کے نقاط نظر اور ان کی تنقیدوں کا پھر سے جائزہ بہت سے مفید نتائج برآمد کر سکتا ہے۔ آج کی تنقیدی خانہ بندی کے لحاظ سے احتشام حسین کی تنقیدوں میں تبصرہ نگاری بھی ہے اور ادبی صحافت بھی، ادبی تاریخ بھی ہے جو تاریخ سے لے کر سماجیات علم اللسان اور تہذیبی تاریخ سب کا احاطہ کرتی ہے ان کی تنقید میں وہ صورتیں بھی ہیں جو

تحسین اور تعبیر کے راستوں سے تدریسی اور بلند ادبی صورتوں، سب سے ادب اور ادیب کا جائزہ لیتی ہیں۔ احتشام حسین کے سامنے یقیناً وہ تنقیدی صورتیں عام نہیں ہوئی تھیں جو جدید تنقیدی رویوں تک جاتی ہیں جنھیں آج تمام مشرقی اور یوروپی تنقیدی اور ادبی رویوں کو ملا کر نے کے لیے علم علامات (semiotices) ساختیات (Structuralism) اور انہدام (Deconstruction) کا نام دیا جاتا ہے، جسے جدید امریکی تنقید نے بطور خاص اپنایا ہے۔ غرض کہ احتشام حسین کی تنقیدوں میں تقریباً ہر طرح کے تنقیدی نمونے موجود ہیں جنھیں انھوں نے ادب، زندگی اور تاریخ کے مطالعے سے حاصل کیا تھا۔

احتشام حسین نے اپنا ادبی سفر، افسانہ نگاری سے شروع کیا کہ اس وقت ہر طرف مجنوں اور نیاز کے افسانوں کی دھوم تھی۔ افسانے پریم چند بھی لکھ رہے تھے مگر پریم چند کو مسلم مڈل کلاس اور مسلم Elite (چیدہ) کلاس میں درخور نہ تھا۔ اس لیے احتشام حسین کے ماحول میں فطری طور پر نیاز اور مجنوں ہی کی ہر طرف ہوا بندھی تھی۔ چونکہ ہر ابھرتے ہوئے نوجوان میں کچھ رومانیت اور کچھ کر دکھانے کا شوق فطری ہوتا ہے اس لیے احتشام حسین نے بھی نیاز کے رومانی افسانوں سے متاثر ہو کر متعدد افسانے لکھے جیسا کہ انھوں نے نیاز پر لکھتے ہوئے اپنے ایک مضمون میں اس کا اعتراف بھی کیا ہے کہ "اسی زمانے میں نگار اور نیاز صاحب کا جادو، دل و دماغ پر چل گیا--- اس زمانے میں جو افسانے لکھے، ان میں نہ صرف ان کے (نیاز صاحب کے) انداز بیان کے نقل کرنے کی کوشش کی بلکہ خیالات اور واقعات کی ترتیب میں بھی انھی کی پیروی کی (اعتبار نظر- نیاز صاحب ایک تاثر) اور ایک افسانہ ایثار لکھ کر نگار کو بھیج دیا- اور پھر اتنے افسانے لکھے کہ ایک مجموعہ "ویرانے" کے نام سے مرتب ہو گیا- خیر یہ الگ داستان ہے-" احتشام حسین پھر اچانک تنقید نگاری کی طرف کیوں اور کیسے متوجہ ہوئے اس کی بھی وضاحت انھوں نے اعتبار نظر میں ایک استفسار کے جواب میں اس طرح کی ہے۔

"تنقید کو خاص طور پر اپنانے کا سبب غالباً یہ ہوا کہ ۱۹۳۸ء میں ---- ملازمت ملی یونیورسٹی میں پڑھانے کی- نتیجہ یہ ہوا کہ پڑھانے کے لیے کچھ زیادہ باقاعدگی سے پڑھنا پڑا- طالب علموں پر محض اپنی رائے مسلط کرنے کے بجائے انھیں دوسروں کے خیالات سے واقف کرانے کی ضرورت محسوس ہوئی بہت سی الٹی سیدھی رایوں کو پڑھنا پڑا- اس لیے کچھ اصولوں کی تلاش شروع ہوئی- کسی طرح دماغ میں یہ بات بیٹھ

گئی کہ ادب کا مطالعہ، مذہب، فلسفہ، نفسیات، تاریخ، سماجی علوم اور دوسرے فنون لطیفہ کا مطالعہ کیے بغیر مکمل نہیں ہو سکتا۔ اس طرح الجھنوں کا دائرہ وسیع ہوتا گیا۔"

(اعتبار نظر۔ پہلا ایڈیشن۔ ص۔ (۱۴)

گویا احتشام حسین نے تنقید کا راستہ اس لیے اپنایا کہ صحیح ادبی آرا کی تلاش ہو سکے، ادب کے متعلق جو الجھنیں ان کے ذہن میں یا ادبی دنیا میں تھیں ان کو سمجھنے اور ان صورتوں کے لیے اصول و ضوابط کیا ہو سکتے ہیں، ان کی پرکھ اور کھوج ہو سکے اور یہ باتیں ان کی تنقیدی تحریروں اور ان کے طریق تنقید سے بھی عیاں ہیں۔ ایک عامیانہ خیال کہ تنقید کا راستہ وہی اختیار کرتا ہے جو تخلیق کے راستوں میں کامیاب نہیں ہوتا، کم از کم احتشام حسین کے لیے نہیں پیدا ہو سکتا کہ وہ ایک کامیاب افسانہ نگار تھے اور اگر وہی راستہ اختیار کیے رہتے تو ان کا شمار، اردو کے منفرد افسانہ نگاروں میں یقیناً ہوتا ۔ ایک اور خیال کہ تنقید ایک طرح کا High Brow فن ہے اور یہ کہ ناقد، اہل ادب کی محفل میں، تخلیق کار سے زیادہ وقیع سمجھا جاتا ہے اس لیے لوگ تنقید کا راستہ اختیار کرتے ہیں۔ علاوہ بریں کہ یہ خیال بھی بے حد عامیانہ ہے، احتشام حسین پر اس کا اطلاق نہیں ہو سکتا کہ وہ نہ اس طرح کا مزاج رکھتے تھے اور نہ کسی نے کبھی ان میں اس طرح کا جذبہ پایا۔ پھر تنقید کبھی بھی تخلیق کا مقابلہ نہیں کر سکتی کہ تنقید کی حیثیت ایک طرح سے طفیلی (Parasite) کی سی ہے کیونکہ کوئی تنقید خواہ وہ نظریاتی ہو یا عملی، بغیر تخلیق کے وجود میں آ ہی نہیں سکتی۔ واقعہ یہی ہے کہ جس نے بھی احتشام حسین کی تنقیدوں کا مطالعہ کیا ہے، وہ سمجھ سکتا ہے کہ احتشام حسین نے تنقید کی طرف آنے کا جو سبب بیان کیا ہے، وہی ہمیشہ ان کے پیش نظر رہا ہے اور انہی صورتوں کی تلاش اور جستجو ان کی تنقیدوں میں ملتی ہے۔

شاید یہ اتفاق ہی ہو سکتا ہے کہ تنقید کا مطالعہ، احتشام حسین نے اسی وقت شروع کیا جب ترقی پسند ادب کی شروعات تھی اور جو تخلیقات، ترقی پسند ادب کے تحت وجود میں آئیں، وہی احتشام حسین کی تنقیدی تحریروں کا بطور خاص محور بنیں۔ نتیجے کے طور پر انھیں ان اصولوں کی بھی تلاش ہوئی جو ترقی پسند ادب کو ادبی ضابطوں کے ساتھ پیش کر سکیں۔ اسی لیے انھوں نے سب سے پہلے ادب کے نظریاتی مباحث اور خصوصاً ترقی پسند ادب کے نظریات اور اصولوں کو منضبط کرنے کی فکر کی۔ ان کی پہلی کتاب تنقیدی جائزے، کے بہت سے مضامین، انہی اصولوں کی تلاش میں ہیں۔ " اردو میں ترقی پسندی کی روایت "۔ " نئی شاعری کے نقاد " " ادب اور اخلاق " " نئے ادبی رجحانات " ۔ " قدیم ادب اور ترقی پسند نقاد " اور " پھر مواد اور ہیئت کا مسئلہ " یہ تمام مضامین انہی اصولوں کی

تلاش میں ہیں جن کا ذکر کیا گیا۔ ان میں ہر طرح کے مباحث اٹھائے گئے ہیں اور اصولی طور پر ان کے جوابات بھی دیے گئے ہیں اور اس طرح ترقی پسند ادبی نظریات کی تلاش اور وضاحتیں، دونوں ان مضامین میں دیکھی جاسکتی ہیں اور یہیں سے ان کا شعوری طور پر بالمقصد تنقیدی سفر شروع ہوتا ہے۔ ان میں سے کچھ باتیں ایسی ہیں جو بنیادی ہیں اور آج تک ترقی پسند ادب کی کیا، تمام دنیا کے ترقی پذیر اور ناسیاتی ادب کی ان پر اساس ہے اور عام ادیبوں کے لیے بھی یہ باتیں قابل غور ہیں مثلاً:

۱۔ "ادب مقصد نہیں ذریعہ ہے، ساکن نہیں متحرک ہے، جامد نہیں تغیر پذیر ہے۔ اسے تنقید کے چند مقررہ فرسودہ اصولوں اور نظریوں کی مدد سے نہیں سمجھا جاسکتا بلکہ ایک فلسفیانہ تجزیہ ہی کام آسکتا ہے جس کی بنیاد تاریخ کی مادی ترجمانی اور ارتقائے بالضد کے اصولوں پر رکھی گئی ہو" (دیباچہ۔ تنقیدی جائزے)

۲۔ "ترقی پسندی ایک تاریخی حقیقت ہے، اسے معاشی یا معاشرتی تبدیلیوں کی روشنی ہی میں سمجھا جاسکتا ہے۔ ان تغیرات کے باہر اس کا صرف ایک مابعد الطبیعاتی مفہوم رہ جائے گا اور یہ مفہوم تغیرات کے سمجھنے میں مدد نہیں دیتا۔ ہر ملک اور ہر زمانے کا ادب، اس عہد کے رجحانات کا شعوری یا غیر شعوری پتہ دیتا ہے، اس کے تجزیے میں معاشی اور معاشرتی حالات کا اثر ضرور دکھائی دے گا" (تنقیدی جائزے صفحہ۔ ۲۲ پہلا ایڈیشن)

۳۔ "ہر لمحہ بدلتی ہوئی اور متحرک دنیا میں حقائق کی اصل نوعیت کا گرفت میں لانا آسان نہیں۔ وہی فن کار یا ادیب اس سے اچھی طرح عہدہ برآ ہوسکتا ہے جو جدلیاتی نقطۂ نظر رکھتا ہے اور حقائق کو سمجھنے میں اس سے کام لیتا ہے۔ ظاہر ہے کہ یہ چیز حقیقت نگاری کے معمولی تصور سے بالکل مختلف ہے، اس میں تاریخی حقیقت، احساس فن اور تصور زندگی سب مل کر ایک ہوجاتے ہیں ---- یہی ادب کو جاندار، خوبصورت، انسان دوست بنانے کا تصور ہے" (ذوق ادب اور شعور صفحہ۔ ۱۱۲)

احتشام حسین کے ادبی نظریات میں ان کے یہ خیالات اصل مرکز ہیں جن پر ان کی تنقیدوں کی دیواریں کھڑی ہیں۔ اس میں انھوں نے حرکی سماجی صورتوں کو خاص طور پر اپنایا ہے جس میں تاریخیت کی ہر جگہ رنگ آمیزی ملتی ہے کیونکہ تاریخ کے پیچ و خم کا اندازہ کیے بغیر، سماجی اور کسی حد تک معاشی تغیر کے اسباب بھی تلاش نہیں کیے جاسکتے۔ خاص طور پر وہ پیچ و خم جو عملی طور پر

انسانوں کے سماجی تعلقات، سماجی، فکری اور معاشی دباؤ سے تبدیلیوں کو تلاش کرتے ہیں، صرف گزرنے والے واقعات اور تاریخوں (Dates) سے نہیں۔ اس لیے احتشام حسین جب بھی کسی شاعر، ادیب یا کسی دوسری ادبی شخصیت کی تخلیقات کو آنکتے ہیں، تو سب سے پہلے وہ تاریخ کی پرتیں ہٹا کر بدلتی ہوئی صورتوں کو دیکھ لیتے ہیں اور انہی اسباب کی روشنی میں تخلیق کو پرکھتے ہیں۔ انہی طریقوں اور صورتوں کو آج کی تنقیدی زبان میں احتشام حسین کی مہارت یعنی (Expertise) سمجھنا چاہیے۔ ایسے مطالعے میں انھوں نے مغرب کے مختلف نئے عمرانی اور فکری نظریات کو بھی ساتھ لیا ہے۔ مطالعہ کسی ایک شاعر کا ہو یا کسی تحریک کا تجزیہ ہو یا کسی تہذیب کی تفہیم کا مسئلہ ہو، مصوری یا ادبی تاریخ کا محاسبہ ہو، ان کی تنقید انہی اصولوں اور راستوں کی مدد سے چلتی ہے۔ نظیر اکبر آبادی، اکبر الہ آبادی، جگر صاحب، غوثی ایک مطالعہ، اردو کی رومانوی کیفیات، اختر شیرانی، مجاز، سجاد ظہیر بہ حیثیت ادیب، سبھوں کے مطالعے میں ایسے بصیرت افروز جملے ملتے ہیں جن سے فکر و فن کی نئی راہیں پھوٹتی ہیں۔ ان کی ایسی تحریروں میں یہ جملے اور محاسبے قاری کو اکثر نظر آتے ہیں

۱۔ "محض جنسی تشنج اور ہیجان سے پیدا ہونے والی شاعری، منتشر لمحات کی شاعری ہوتی ہے لیکن جب اس میں شاعر کی شخصیت ابھر آئے اور تجربوں کا تسلسل نمایاں ہو جائے تو وہ سطحیت سے آگے نکل جاتی ہے۔ جگر کے یہاں اسی تسلسل نے صداقت پیدا کی ہے (نغمے کی موت۔ عکس اور آئینے)

۲۔ "آصف الدولہ کا لکھنؤ تقریباً ایک جزیرے کی طرح اس طوفانی دور حیات میں ابھرتا ہے اور اپنے دامن میں وہ رونق سمیٹ لیتا ہے جو کسی تہذیب کے نمایاں پہلوؤں کا آئینہ بن جاتی ہے سیاسی حیثیت سے اسے نہ تو ترقی کا زمانہ کہہ سکتے ہیں نہ سکون کا، لیکن بڑی زبردست مادی قیمت ادا کر کے آصف الدولہ نے ایک طرح کا فریب سکون خرید لیا تھا" (اعتبار نظر۔ اودھ کی ادبی فضا)

۳۔ نقاد کا کام تخریب نہیں، تنظیم، ترتیب، انتخاب (Choice) اور تعمیر ہے، اگر نقاد کام خلوص سے کرے تو وہ صالح ادب کی پیدائش میں معین بن جاتا ہے۔" (ادب اور سماج)

۴۔ "کیا سماج میں ادب کی کوئی جگہ ہے؟ کیا اس سے کوئی تہذیبی مقصد پورا ہوتا ہے؟ اگر ایسا ہے تو لکھنے والا زندگی کے مہتم بالشان سوالات کے متعلق کچھ

نہ کچھ نظریے ضرور رکھتا ہوگا ----- کوئی ادیب ان ساری ادبی روایات اور تمام افکار وخیالات سے بے نیاز نہیں ہو سکتا جو اس کا طبقہ، اس کا سماج، اس کا شعور اور اس کا علم سب ملا کر اس کے لیے مہیا کرتے ہیں۔ اس نقطۂ نظر سے ادب کی حیثیت سماجی اور طبقاتی ہو جاتی ہے" (تنقید اور عملی تنقید)

۵۔ ادب اور شعر کی دنیا، انسانی تجربے سے ماورا کوئی وجود نہیں رکھتی۔ اس لیے وہ نازک، لطیف، خوبصورت، پیچیدہ اور تخیلی ہونے کے باوجود، انسانی تخلیق ہی رہتی ہے (تنقید، نظریہ اور عمل)

سید احتشام حسین کا یہ تجزیاتی مطالعہ بہت وسیع تھا۔ انھیں تاریخ، تہذیب، سماجی وسیاسی تاریخ اور ادب پر اس کے رد عمل سے بطور خاص دلچسپی تھی۔ یہاں تک کہ وہ ہر فکر، ہر تحریک اور ادب و علم کی ارتقائی اور دوسری صورتوں کو اسی کسوٹی پر جانچتے اور پرکھتے تھے۔ تاریخ، سیاست اور سماج، ایک طرح کا جبر بھی ہیں جن سے کوئی الگ نہیں ہو پاتا۔ احتشام حسین کے اس شعور کا سب سے بہتر صرف "علی گڑھ تحریک کے اساسی پہلو" اور "خوجی ایک مطالعہ" میں ملتا ہے۔ ان مطالعوں میں جس طرح اٹھارویں صدی کے ہندوستان کے ذہنی خلفشار، علی الخصوص ہندوستانی مسلمانوں کی معاشرتی اور معاشی صورتوں کا جائزہ لے کر علی گڑھ تحریک، سرسید اور اس وقت کی نیشنل تحریکات، جن میں برٹش انڈیا سوسائٹی ۱۸۴۳ء بنگال نیشنل لیگ، انڈین اسوسی ایشن کلکتہ، سروجنک سبھا پونا (۱۸۷۵ء) وغیرہ کا تجزیہ پیش کیا گیا ہے۔ ساتھ ہی ساتھ، سرسید کی کوششوں کے مثبت اور منفی پہلوؤں پر جو بحث کی گئی ہے، لارڈ کیننگ کی ہندوستان کی صورت حال پر تنقید، لارڈ میکالے کی ہندوستانیوں پر انگریزی زبان کو مسلط کر کے ان کے مذہبی عقائد کو بدلنے کی سازش، علی گڑھ کے پرنسپل بک کا مسلمانوں اور ہندوؤں کو الگ کرنے کا منصوبہ، ۱۸۶۷ء میں بنارس کی کانفرس میں، ہندی، ہندو، ہندوستانی تحریک کا چلنا اور تمام سرکاری عدالتوں میں اردو زبان اور فارسی رسم الخط کو موقوف کرانے کی کوشش، سرسید کا مسلمانوں کو انگریزوں سے دوستی کے لیے تاریخی، سیاسی اور معاشی حالات کے تحت، مشورہ دینا اور پھر اس تحریک سے اردو ادب میں ایک کھلے ذہن اور ترقی پسند صورتوں کا داخل ہونا، ان سب کا تجزیہ جس مدلل اور یقینی (Convincing) ڈھنگ سے ان مقالوں میں پیش کیا گیا ہے، اس سے احتشام حسین کے تجزیاتی ذہن اور ماورائے ادب دلچسپیوں کا بھی اندازہ ہوتا ہے۔ یہ الگ بات ہے کہ بعض لوگوں کو ایسے تجزیاتی مطالعوں سے دلچسپی نہیں بلکہ اس کو

وہ ایک غیر ادبی اور غیر تنقیدی رویہ سمجھتے ہیں ۔ آج امریکی ادبی تحریکات کے تحت آئی ہوئی روحقیت (Textuality) کے مزاج سے بھی ایسے تنقیدی تجزیے پسند نہیں کیے جاتے ۔ اس طریق تنقید میں صرف سرسید کی تحریریں علی گڑھ تحریک کو سمجھنے کے لیے کافی ہیں ۔ اسی طرح خوجی اور فسانہ آزاد کے مطالعے میں صرف بیان واقعہ ، اور اس کا طریق اظہار اور فنی نکات کا سمجھ لینا ہی کافی ہے کہ مصنف کا یہی مقصد تھا ۔ سرشار نے فسانہ آزاد محض لطف لینے اور اپنی فنی صورتوں کو پیش کرنے کے لیے لکھا تھا اور یہ بھی کہ اگر ، دور کی سیاست اور سوسائٹی ہی کا جائزہ لینا ہے تو قاری کو معاشیات ، سوشیالوجی اور سیاست کی کتابیں پڑھنا چاہیے ادب کو صرف ، اس کی خوبصورتی اور زیادہ سے زیادہ زبان کی بناوٹ ، خوبیوں اور خرابیوں کی مدد سے ہی سمجھنا چاہیے ۔ بس یہی کافی ہے ۔ مگر ہر تحریک یا فکر اور تخلیق کے پیچھے جو محرکات اور تہذیبی ایجاد و افکار کام کرتے رہتے ہیں اور تبدیلیوں کی نشاندہی بھی کرتے جاتے ہیں ۔ کیا ان کو چھوڑ کر ، کوئی ٹیکسٹ مکمل طور پر سمجھا جاسکتا ہے ؟ جو لوگ " خالص ادب " اور خالص متنیت (Textuality) کی بات کرتے ہیں ، ان کی اس سوچ کے بھی اسباب ہیں جن پر ایک تنقید کے طالب علم کو غور کرنا چاہیے ۔

شاید ہمارے نئے تنقید نگاروں کو ساختیات اور اسلوبیات کی مختلف صورتوں کے ساتھ اس بات کی بھی خبر ہو کہ یورپ اور مغرب میں جدید تر رویہ ادب کی تفہیم کے لیے پھر اسی طرح کے تجزیاتی طریقے سے آرہا ہے جس میں تمام سماجی اور تاریخی علوم سے دلچسپی اور مدد لی جاری ہے ۔ رولاں بارتھ ، جاناتھن کلر ، گڈامر ، میکائیل ریان اور کرسٹوفر نورس کے اسلوبیاتی اور لسانیاتی تنقیدی رویوں کے ساتھ ٹیری ایگلٹن ، ریمنڈ ولیم ، ایڈورڈ سعید ، وہاب حسن اور فوکو (Foucault) کی تمام تحریروں میں بھی طریقہ کار اپنایا جا رہا ہے ۔ ان میں سے کچھ (فوکو اور وہاب حسن) خالص ساختیات کے مسائل میں بھی سماجی علوم کو شامل کر رہے ہیں ۔ یہاں تک کہ ڈریڈا کی فکر " قواعد سے متعلق " اور فری پلے (Freeplay) نظریے میں بھی ، سماجی علوم کام کرتے رہتے ہیں کبھی انکار کی صورت میں اور کبھی اقرار کی شکل میں ۔ (ڈریڈا کا اقرار کہ تمام سماجی علوم ، انسانی علم (Humansciences) ہیں ، خود ہی سماجی علوم کی اہمیت کا اقرار ہے ) ایڈورڈ سعید کی حالیہ کتاب " دی ورلڈ ، دی ٹیکسٹ اینڈ دی کریٹک " (The World , The Text and the critic - Published by Harward University ) کے مختلف مضامین میں ایسی بحثیں اٹھائی گئی ہیں اور اس کی بھی بحث اٹھائی گئی ہے کہ انگریزوں نے اپنی نو آبادیات (Colonies) میں انگریزی ادب کے اس خاص رخ کو نصاب (Text)

میں ہمیشہ شامل کیا جس میں عیسائیت کی تبلیغ تھی یا اس کے امکانات تاکہ لوگ زیادہ سے زیادہ عیسائیت کی طرف مائل ہوں۔

فوکو نے جو تاریخ کی نئی تعبیر اور اس کے مختلف منازل (Stages) کی بحث اٹھائی ہے اور جس طرح اس کے عملی رشتوں سے سماج، وقت اور انسانوں کا تجزیہ کیا ہے، وہ ادب کی تفہیم کے لیے نئے راستے کھولتا ہے۔ اگرچہ یہ راستے لسانیات اور متنیت (Textuality) کی صورتوں سے گزرتے ہیں۔ یہی نہیں فوکو نے تاریخ میں خیالات کے سلسلوں اور سلسلوں کی تاریخ (History of system of thought) کو جس طرح سے تمدنی صورتوں کے ساتھ ترتیب دیا ہے، یہ طریق کار تنقید میں بالکل ایک نئی ہوا ہے۔

احتشام حسین نے اپنے مقالے علی گڑھ تحریک کے اساسی پہلو میں نہ صرف یہ بات ۵۵-۱۹۵۴ء میں کہی تھی بلکہ میکالے کے ایک خط کا اقتباس بھی پیش کیا ہے جو اس نے اپنے باپ کو لکھا تھا جس سے ایڈورڈ سعید کے اوپر پیش کیے ہوئے نقطۂ نظر کی تائید ہوتی ہے۔ اقتباس حسب ذیل ہے۔

> "اس تعلیم کا اثر ہندوؤں پر سب سے زیادہ ہے۔ کوئی ہندو، جو انگریزی داں ہے، کبھی اپنے مذہب پر صداقت کے ساتھ قائم نہیں رہتا۔ بعض لوگ مصلحت کے طور پر ہندو رہتے ہیں مگر بہت جلد موحد ہو جاتے ہیں یا مذہب عیسوی اختیار کر لیتے ہیں۔ میرا پختہ عقیدہ ہے کہ اگر تعلیم کے متعلق ہماری تجاویز پر عمل درآمد ہوا تو تیس سال بعد بنگال میں ایک بت پرست بھی باقی نہ رہے گا" (ذوق ادب اور شعور ص-۱۸۸ پہلا ایڈیشن)

مگر بعد میں یہ طریق کار، انگریزوں نے خود بدلا کیونکہ انھیں یہ خوف لاحق ہوا کہ کہیں تمام ہندوستان اگر عیسائی ہو گیا تو اس ملک کا بھی وہی حشر نہ ہو جو امریکہ کا ہوا یعنی آزادی۔ اس طرح احتشام حسین اپنی تنقید نگاری میں ایسے تمام مطالعوں کو شامل کرتے ہیں جن سے ادب کی مکمل تفہیم ہو سکے۔ اگر ادب اور کلچر، قدروں اور تاریخی پیچ و خم کو سمولینے کا ایک نظام اور ریکارڈ ہے تو اس کی تفہیم کے لیے اس طرح کا مطالعہ ناگزیر ہے۔ اسے خاص میڈیا کے لیے پیش کی ہوئی تخلیقات کے ضابطے، دلچسپیوں اور پیمانوں سے آنکنا مناسب نہیں۔ احتشام حسین نے اپنے تمام مطالعوں میں توازن برقرار رکھا ہے۔ ان میں اختلافی اور ایجابی دونوں صورتوں کا مطالعہ شامل ہے اور اس کے اسباب بھی تلاش کیے گئے ہیں۔ تاریخ، تمدن اور ادب میں جو ایک ہم آہنگی اور سلسلے انھوں نے تلاش کیے ہیں ان

میں سے بہت سی صورتیں، مغرب کی آج کی نئی تنقیدی صورتوں سے قریب ہیں اگرچہ احتشام حسین کے سامنے یہ حالیہ تنقیدی صورتیں نہ تو عام ہوئی تھیں اور نہ وہ ان سے واقف تھے۔ یہ بات محل نظر ہے کہ تمام بالغ نظر نقاد یہی طریق مطالعہ اختیار کرتے رہے ہیں۔ وکٹوریائی عہد کی ادبی تاریخ اور کلچر کے مطالعے میں اس دور کے سب سے بڑے نقاد میتھو آرنلڈ نے جب اپنی کتاب کلچر اینڈ انارکی، (Culture And Anarchy) پیش کی تو اس نے اگرچہ حاکموں کے نظام اور اپر کلاس کی تہذیب اور رکھ رکھاؤ ہی سے کلچر کو ناپا ہے جس کا سب سے قیمتی اثاثہ اخلاقیات اور ذہنی دراکی میں تلاش کیا ہے اس نے Sweetness And Light سے تعبیر کیا ہے، لیکن وکٹوریائی عہد میں جو کان کنوں اور مزدوروں کے احتجاج کی آوازیں وقتاً فوقتاً اٹھتی تھیں، انھیں، اپر کلاس کا دشمن سمجھا جاتا تھا کہ کوئی کلچر، انارکی برداشت نہیں کر سکتا۔ آرنلڈ کا خیال تھا کہ انتظامیہ کا خارجی دباؤ، کلچر کی اندرونی نزاکتوں کا محافظ ہوتا ہے۔ دراصل، آرنلڈ، وکٹوریائی عہد کے کلچر اور ادب کا بیباک ناقد نہیں بلکہ ایک طرح سے ان کا موید ہے۔ ایسے آدمی کو وکٹوریائی عہد کی مخالف تحریکات کیونکر پسند آتیں اور اسی لیے اس نے کلچر کی بحث میں احتجاج کی آوازوں کو انارکی (Anarchy) سے تعبیر کیا ہے۔ یہاں ہمارے کام کی بات یہ نکلی کہ ہر بڑے نقاد نے، کسی دور کی تہذیب اور ادب کو جب صحیح طور پر سمجھنا چاہا ہے اور تہذیب کا مطالعہ اس کے لیے ناگزیر ہو گیا ہے، جس میں وہ ادب اور تہذیب پروان چڑھی ہے۔ خود ناقد کس کا طرفدار ہے، یہ ایک الگ بحث ہے۔ احتشام حسین نے اپنے اوپر کے مطالعے میں، سرسید اور ان کے رفقائے کار کی اچھی صورتوں کو بھی سراہا ہے لیکن جو احتجاج کی آوازیں اٹھ کر انگریزی عہد حکومت تہذیب اور عقل سرکاری، کی مخالفت کر رہی تھیں، ان کے کیف و کم کو بھی پیش کر دیا ہے کہ اس دور کا یہی صحیح مطالعہ ہے جسے صرف متنیت (Textuality) سے نہیں سمجھا جا سکتا۔

ہندوستان پر حکومت کرنے والوں کے ماہر تعلیمات لارڈ میکالے کا کہنا تھا کہ ہندوستان میں نہ کوئی علم ہے نہ تعلیم کی روشنی یہاں کبھی پہنچی ہے۔ تمام عربی اور سنسکرت کا میں نے مطالعہ کیا ہے اور اس نتیجے پر پہنچا ہوں کہ تمام مشرقی ادب، کسی بھی یوروپی لائبریری کے ایک شلف پر رکھی ہوئی کتابوں کا مقابلہ نہیں کر سکتا۔ "یہ مبالغہ نہیں ہے بلکہ میرا عقیدہ ہے کہ جتنی بھی اطلاعات، سنسکرت زبان میں تاریخ کے متعلق ہیں، اس سے کہیں زیادہ اطلاعات، انگلینڈ کے اسکولوں کے ابتدائی درجوں کی کتابوں میں ہیں"۔ ایڈورڈ سعید نے اپنی کتاب "دی ورلڈ ٹیکسٹ اینڈ کریٹک" میں لکھا ہے کہ جب جان اسٹورٹ مل نے، اون لیبرٹی (On Liberty) لکھا تو اس کے ساتھ یہ بھی واضح کیا کہ یہ

باتیں صرف انہی ممالک کے لوگوں کے لیے ہیں جو کافی مہذب ہیں اور اس کی صلاحیت رکھتے ہیں کہ اپنے معاملات کو عقلی اور منطقی دلائل سے سمجھ سکتے ہیں اور یہ کہ ہندوستان اس لائق نہیں - وہاں (ہندوستان میں) صرف مطلق العنان بادشاہ ہی حکومت کر سکتے ہیں - " تو کیا جب انیسویں صدی کے ہندوستان کی تعلیمی صورت تہذیب، کلچر اور ادب کا جائزہ لیا جائے گا تو میکالے اور مل (Mill) کے اس سیاسی رخ اور خود غرضانہ اصولوں اور تحریروں کو چھوڑ دیا جائے گا اور اس وقت کے ہندوستان کے سیاسی، سماجی، اور تعلیمی ارتقا میں، ان خیالات کے اثرات کا تجزیہ اور ان کے اثرات کو معرض بحث میں نہ لایا جائے گا؟ اور تمام ادبی، تنقیدی اور ادبی تجزیے کے فیصلے صرف حروف کی آوازیں گن کر اور صرف ٹیکسٹ کو پڑھ کر ان کے حسن و قبح پر بحث کر کے ہی کیے جائیں گے؟۔ احتشام حسین کے تمام ادبی مطالعوں میں، تمام پس منظر، تاریخ کے اتار چڑھاؤ اور تہذیبی صورتوں سے آنے والی باتیں اور ان باتوں کو کسی خاص مقصد میں استعمال کرنے والی عیاریاں، دباؤ (Repression) استحصال اور معاشی اجارہ داریوں اور تجارتی مصنوعات، سب سے ترتیب پائی ہوئی فکری اور سیاسی صورتوں کی تلاش و جستجو اور تجزیے شامل ہوتے ہیں - علی گڑھ تحریک کے مطالعے میں بھی سرسید کی مجبوریاں، ان کی حدود (Limitation)، تعلیمی پروگرام میں مفاہمت اور سرسید کے رفقائے کار کی کوششوں کا جائزہ پیش کیا گیا ہے لیکن جو احتجاجی آوازیں اٹھ کر انگریزی حکومت کی مخالفت کر رہی تھی، ان کے کیف و کم کو بھی پیش کیا گیا ہے کہ ان تمام باتوں کو صرف متن (Text) کے ادبی محاسن سے نہیں سمجھا جا سکتا۔ مطالعے کا یہی طریقہ " اودھ کی ادبی فضا " " داغ کا رام پور " آتش کی صوفیانہ شاعری، اردو ادب انقلاب ۱۸۵۷ء کے پس منظر میں، حالی اور پیروی مغرب، اکبر کا ذہن، یہاں تک کہ ان کے سفرنامے، ساحل و سمندر، میں بھی یہی تاریخی، سماجی نقطۂ نظر کار فرما ہے۔ ان مضامین اور تحریروں میں کہیں " ہمارے لیے یہ بہتر اور ان کے لیے وہ مناسب " والی جانب داری نہیں ہے جو مغربی ادب کے تقریباً ہر دور کے ادبی ارتقا میں دیکھی جا سکتی ہے۔

ادبی مطالعے کے معاملے میں احتشام حسین ایک طرح کے آزاد مفکر (Free Thinker) تھے - آزاد مفکر سے میرا مطلب یہ ہے کہ وہ ادب کے تمام کیف و کم کو، اس کے وسیع انداز میں سمجھنا اور پیش کرنا چاہتے تھے اگرچہ، ادب کے متعلق ان کا ایک اپنا نظریہ تھا اور یہ اس لیے کہ بغیر، نظریے کے نہ تو کوئی ادب تخلیق ہو سکتا ہے اور نہ اس کی تفہیم کا کوئی مدار قائم کیا جا سکتا ہے۔ ان کے مطالعے کی مناہج پر اسی لیے عام طور سے تمام علوم متعارفہ کی پرچھائیاں نظر آتی ہیں - کہیں

بھی اور کہیں گہری۔ وہ انسانی فکر کی تمام کروٹوں کا بھی حساب رکھنا چاہتے ہیں جس میں فرائیڈ کی فکر، شلر اور ہیگل کی حسیات اور جمالیات اور حکیم معاش مارکس کے ذہن کی جولانیاں، اور فکروں کے ساتھ معاشی وسائل، ناداریوں اور ان کے اسباب کا بھی حساب ہے تو دوسری طرف، تاریخ اور سیاست کے وہ پیچ و خم بھی ہیں جو قوموں اور ملکوں کی زندگیاں بدلا کرتے ہیں۔ پھر ادب اور فکر پر ان کے اثرات کی تقسیم بھی۔ احتشام حسین کی تقریباً تمام تحریروں میں یہ تمام صورتیں ملتی ہیں۔ ان کی فکر کا محور، ابتدائی ہی سے، انسانوں کی زندگیاں اور ان کی کیف سامانیاں رہی ہیں مگر یہ الگ سے ٹیکنکل انداز میں نہیں لکھی گئی ہیں۔ ان صورتوں کو انھوں نے شعرا اور ادیبوں کی تخلیقات کے پیچ و خم سے تلاش کر کے اکٹھا کیا ہے۔ اگر یہ مزاج ان کے پاس نہ ہوتا تو ادب اور اخلاق، چکبست بہ حیثیت پیامبر عصر جدید، نظیر اکبر آبادی اور عوام، افسانے میں نفسیات کا عنصر، اقبال کی رجائیت کا تجزیہ، حسرت کی غزلوں میں نشاطیہ عنصر اوب میں جنسی جذبہ، سردار جعفری، رومان سے انقلاب تک، غالب کی بت شکنی قدیم ہندوستانی مصوری، پریم چند کی ترقی پسندی اور اسی طرح کے بہت سے مضامین اور مقالے وجود میں نہ آتے۔ ان مقالوں میں جس طرح کی بحثیں ہیں، ان سے احتشام حسین کے انداز تنقید اور طرز فکر کا اندازہ لگایا جاسکتا ہے۔ ان کے مضامین میں اس طرح کے چھوٹے چھوٹے ٹکڑے بار بار آتے ہیں۔

"ادب، ہوائی قلعہ بنانے کا نام نہیں۔ اس لیے ادیب اور شاعر کا کام یہیں ختم نہیں ہوتا کہ وہ ---- جو کچھ دیکھتا ہے، وہی لکھ دے بلکہ وہ جس طرح محسوس کرتا ہے کہ ایسا ہونا چاہیے، اس کا بھی اظہار کرے، تنقید کو تاریخ کی روشنی میں سمجھنے کی کوشش کی جائے اور اس کے اصولوں کو اس طرح مرتب کیا جائے جس کی مدد سے زیادہ سے زیادہ انسان، ادب سے لطف اندوز بھی ہو سکیں، اسے انسانی مفاد کے کام میں لا سکیں، انفرادی پسندیدگی اور ناپسندیدگی پر تنقید کی بنیاد رکھ کر اصول بنا لینا غیر حکیمانہ فعل ہے۔ ادیب بھی عام انسانوں کی طرح ایک سماج میں پیدا ہوتا ہے ---- اپنی ساری انفرادیت پسندی بے تعلقی اور مجذوبیت کے باوجود وہ سماج سے تعلق رکھنے پر مجبور ہے، کعبہ اور بت خانہ کی حد بندیوں نے نگاہوں کی وسعت چھین لی ہے۔ ایسے میں ---- روح کائنات کی جستجو ---- نہیں کی جاسکتی۔ ادیبوں کا فرض ہے کہ وہ ایسے عالمگیر انسانی نظام کی تشکیل کی خواہش کریں جس میں کوئی ملک کسی دوسرے کا دشمن نہ

رہ جائے۔ انسان درندے نہیں، انسان ہیں جو اپنے شعور اور اپنی کوششوں سے زندگی کو بہتر بنا سکتے ہیں۔ فن کے جمالیاتی عنصر کا احساس فطری نہیں کہا جا سکتا۔ انسان نے اپنے تہذیبی ارتقا میں یہ ذوق آہستہ آہستہ حاصل کیا ہے۔ احساس جمال، نفسیاتی کیفیات کا تابع ہے ۔۔۔ ظاہری جمالیاتی خوبی دیکھنے والے کی داخلی کیفیات جس طرح احساس جمال کریں گی، وہی حقیقی حسن ہوگا۔ ہر دور اپنا ذوق اپنے ساتھ لاتا ہے۔ اسی وجہ سے ادب کے ہر طالب علم کو اس عہد کے تاریخی، سماجی اور نفسیاتی میلانات کی واقفیت حاصل کرنا ضروری ہے۔" (یہ ٹکڑے سید احتشام حسین کی مختلف کتابوں سے لیے گئے ہیں)

احتشام حسین نے کبھی نصابی اور مکتبی ضرورتوں کے تحت مضامین نہیں لکھے کہ یہ کام جعلی (Pseudo) نقادوں کا رہا ہے جو طلبا کو کلاس نوٹ نصابی اور مکتبی ضرورتوں کے تحت لکھاتے ہیں اور بعد کو انھیں کتابی شکل میں پیش کر کے دنیائے نقد میں اپنا اعتبار قائم کرنے کی کوشش کرتے ہیں۔ احتشام حسین، مدرس ضرور تھے مگر ان کی تنقیدیں، مدرسانہ اور مکتبی نہیں۔ اسی لیے ان کے یہاں اصناف سخن پر الگ الگ مضامین بھی نہیں ملتے جو اکثر یونیورسٹی کے اساتذہ کا شیوہ ہے جو مختلف یونیورسٹیوں کے نصابات کو نظر میں رکھ کر مضامین اس لیے لکھتے ہیں کہ طلبا امتحانات میں اپنی مدد کے لیے ان کی کتابیں خریدیں۔ لیکن کوئی چاہے تو احتشام حسین کو ترقی پسند اور بائیں بازو کی فکروں کا حامی (Defender) کہہ کر، ان کے تنقیدی نظریے کو محدود کر سکتا ہے، لیکن احتشام حسین کی مارکسی نظر اور سائنٹفک تنقید، انھیں دوسرے فکری مدرسوں کی طرف متوجہ ہونے سے روکتی نہیں ہے اور اس طرح وہ کمیٹیڈ ناقد ہو کر بھی محدود نہیں رہتے۔ انھوں نے کبھی کسی پارٹی لائن کو حد نظر نہیں مانا بلکہ تمام عمرانی صورتوں، سے اس کی بہترین اور صالح صورتوں کو لے کر اپنی تنقید کے طاق وا یوان سجائے ہیں۔ تاہم اگر سختی کے ساتھ حد بندی کی جائے تو احتشام حسین صالح مارکسی طرز فکر کے خانے میں رکھے جائیں گے۔ اور اس طرح ان کا آزاد مفکر ہونا مشتبہ نظر آسکتا ہے۔ مگر اس طرح تو دنیا کا کوئی مفکر اور ادیب غیر جانب دار نہ رہے گا۔ اور یہ ہونا بھی چاہیے کیونکہ آج تک جو مختلف ادبی اسکول اور نظریات وجود میں آئے ہیں، وہ جانب داری اور کسی خاص فکر کی حمایت ہی سے وجود میں آئے ہیں۔ پھر بھی احتشام حسین کی تنقیدوں میں دوسرے افکار سے بے خبری یا کسی ضد کی بنا پر، ان کا انکار یا مخالفت برائے مخالفت کی صورت کہیں نظر نہیں آتی اور یہی ان کا توازن اور یہی ان کی آزادہ روی ہے جس کا ذکر اوپر کیا گیا ہے اور اسی سبب سے ان کی تنقیدیں، اردو تنقید کا اعتبار بنتی ہیں۔ احتشام حسین

ہر کبھیۂ فکر کو ہمدردی سے دیکھتے ہیں اور اگر ان میں کچھ بھی صورتیں، عام انسانوں یا ادب کے ارتقا کی ہیں تو وہ انھیں اپنی تنقیدوں میں سمونے کی کوشش کرتے ہیں۔ ایک زمانے میں احتشام حسین پر یہ اعتراض شروع ہوا تھا کہ ان کے پاس، جمالیات کا کوئی تصور نہیں ہے۔ اس سلسلے میں راقم الحروف کا ایک پورا مقالہ 'احتشام حسین نظریہ جمالیات کی روشنی میں' شاہکار کے احتشام حسین نمبر میں موجود ہے جس پر مزید بحث یہاں قلم انداز کی جاتی ہے۔

احتشام حسین زندگی کو ٹکڑوں میں دیکھنے کے عادی نہ تھے اور اسی طرح ادب کو بھی وہ مسلسل اور سیال سمجھتے تھے جو اپنے رخ تو بدلتا ہے مگر زندگی اور ادب کے اصل دھارے سے الگ نہیں ہوتا اور یہ دھارے انسانی زندگی اور سماج کے بیچ سے پھوٹتے ہیں اور یہی زندگی اور انسان ان کا محور رہتے ہیں۔ وہ ادب کو محض لطف لینے کی چیز نہیں سمجھتے، بلکہ ادب زندگی کی دوڑ میں انسانوں کا آلۂ کار بھی بنتا ہے اور ان کی جدوجہد کا گراف بھی۔ ان کی تحریروں میں، تہدید، چیلنج یا دباؤ کہیں نہیں ہے۔ کوئی اگر ان کے نظریات سے اتفاق نہیں کرتا تو، ان کی تنقیدیں کسی پر اپنی فکر اور پرکھ کو مسلط نہیں کرتیں کہ بس یہی اور صرف یہی طریقہ ادب کو آنکنے کا ہے، بلکہ اس کے برخلاف یہ تنقیدیں دعوتِ فکر دیتی ہیں کہ یہ بھی ایک طریقہ ہے، اس طریقے سے بھی ادب کو جانچا اور پرکھا جاسکتا ہے۔ احتشام حسین کے اسٹائیل کی یہ خوبی ان کی ہر تحریر میں دیکھی جاسکتی ہے۔

احتشام حسین کی تنقیدوں پر باتیں کرتے ہوئے، ان کے اس دور کو بھی فراموش نہیں کرنا چاہیے جس میں طرح طرح کی پیچیدگیاں تھیں۔ سیاسی، لسانی کردار سازی اور شکست کردار، ماضی دانی پر ضد اور حال سے انکار، دوسری طرف حال میں داخل ہوتی نئی ادبی لہریں جن میں نظم اور آزاد نظم کے مناقشے چل رہے تھے۔ نظم معریٰ کا عروج ہو رہا تھا اور پرانی نظم نگاری بھی جوش اور ان کے روایتی (Traditional) اسکول کے ساتھ نصف النہار پر چمک رہی تھی۔ ڈرائنگ روم ناول اور بدلتی ہوئی زندگی کو پیش کرنے والے افسانے، عالمی ادب سے اردو کا رابطہ اور اس کے ذریعے داخل ہوتی ہوئی مثبت اور منفی قدریں اور، پھر خود احتشام حسین کی اپنی مڈل کلاس زندگی اور اس کے مسائل، یہی ساری پیچیدگیاں اور صورتیں، ان کی تحریروں میں ہر جگہ اپنے چہرے دکھاتی رہتی ہیں۔ فکری اور تہذیبی اعتبار سے بھی ان کے یہاں ماضی اور مستقبل میں ایک رسہ کشی جاری رہتی تھی مگر یہ احتشام حسین کا جینئیس ہے کہ انھوں نے ہمیشہ مستقبل ہی کو نظر میں رکھا، اگرچہ سماجی روابط اور برتاؤ میں وہ کسی حد تک قدامت پرست تھے۔ یہ بات بہت کم لوگ جانتے ہوں گے کہ اپنی تمام ترقی پسندی کے باوجود،

احتشام حسین اپنی مذہبی پاسداریوں میں ، محرم ، مجلس اور فاتحہ درود کے روایتی حد تک قائل تھے ، مگر مذہب اور اس کی رسموں کو وہ صرف اپنی ذات تک محدود رکھتے تھے ۔ اس کا اظہار نہ کبھی انھوں نے کیا ہے اور نہ اس جذبے کو کبھی اپنی ادبی زندگی میں دخیل ہونے دیا ۔ وہ اپنے سماجی روابط میں بھی انھیں دور ہی رکھتے تھے ۔ انھیں انسانی ہمدردی اور عالمی مساوات کی جو روشنی اپنے مطالعے سے ملی تھی ، وہ اس پر سختی سے قائم تھے ۔ ایک مشکل ان کی یہ بھی تھی کہ وہ مسافر بھی تھے اور رہنما بھی اور انھوں نے کبھی ایک طرف ہو جانا پسند نہیں کیا کہ ادبی سفر میں سچا مزہ اسی حالت میں ملتا ہے اگر انسان اجتماعیت میں گم ہو کر بھی اپنی انفرادیت برقرار رکھ سکے ۔ احتشام حسین کی تحریریں جتاتی ہیں کہ یہ صورت آخر تک ان کی فکر ، برتاؤ اور مطالعے میں موجود تھی ۔

احتشام حسین کے مزاج کی طرح ، ان کے طرز تنقید میں بھی خاصی لچک اور ہمدردی رہتی ہے ۔ وہ ہٹ دھرمی اور چڑھانے والے انداز کو فن نقد کے لیے خطرناک سمجھتے تھے ۔ انھوں نے بارہا یہ بات کہی ہے کہ " مجھے آبگینوں کو ٹھیس پہنچانے میں کبھی مزہ نہیں آیا ۔ " لیکن سماجی روابط میں ، اپنے اس مزاج سے انھوں نے کافی نقصان اٹھایا ۔ ہمدردی کی یہ لہر جب ادبی معاملات میں دخیل ہوئی تو اس کے بعض دور رس نقصان دہ نتائج برآمد ہوئے ۔ یقیناً وہ ادب کی نبض ایک طبیب کی طرح پہچانتے تھے مگر انسانوں کی ان کی پرکھ ، ماہرانہ نہیں تھی ۔ اکثر مروت میں انھوں نے جعلی ادیبوں سے دھوکا کھایا ، ان کی بے رس کتابوں پر مقدمے اور ریویو لکھ کر انھیں سند فراہم کر دی جس کو سر بنا کر یہ جعلی ادیب آج تک ، اردو ادب میں جعل سازی کی روایت چلا رہے ہیں ۔ ایسے افراد جو غالب کے اشعار صحیح طور پر پڑھ بھی نہیں سکتے ، وہ ادب کے کوہ گراں کو اٹھا لینے کے مدعی بنے پھرتے ہیں ۔ ان میں سے کچھ احتشام حسین کے شاگرد تھے اور کچھ ان سے صرف تمسک حاصل کر کے ان کی شاگردی کا بہانہ کر کے ایوان اردو میں داخل ہو گئے ہیں اور ہر سفید پوش کے کپڑے خراب کرتے پھر رہے ہیں ۔ اس طرح بہت گھوم پھر کر یہ ذمہ داری بھی احتشام حسین ہی کے کھاتے میں لکھی جائے گی ۔ اس مزاج سے ایک نقص اور پیدا ہوا کہ ان کی تنقیدوں میں کبھی کبھی وہ منزلیں بھی آئیں جہاں وہ نقاد سے زیادہ محض شارح اور وکیل رہ جاتے ہیں ۔ راقم الحروف نے بہت سی ایسی کتابوں پر ان کے مقدمے لکھے دیکھے ، جن کی عبارت اور اشعار تک درست نہ تھے یہ الگ بات ہے کہ احتشام حسین کے یہ مقدمے اور وکالتیں ، جب مقصد کو چھوڑ کر ، زندگی ، ادب ، تاریخ اور سماج کے اتار چڑھاؤ کے ساتھ مقدمہ زیر بحث میں ، مغربی صورتوں اور ادب کی مختلف الالوانی کا ذکر چھیڑ دیتے ہیں تو ادب کے پرکھنے کی نئی

کسوٹیاں اور معیار بھی ہاتھ آجاتے ہیں۔ کبھی یہ بھی ہوتا ہے کہ احتشام حسین بہت سے لمحاتی سوال وجواب اور اعتراضات میں بھی الجھ جاتے ہیں۔ ہوسکتا ہے کہ اس وقت جب یہ جوابات دیے گئے ہوں، اس وقت ان کی اہمیت رہی ہو مگر آج ان کو پڑھ کر یہ احساس ہوتا ہے کہ یہ سوالات ہی کیا تھے جن پر اتنا وقت اور تنقیدی صلاحیت ضایع کی گئی۔ ان سوالات میں سے کچھ ایسے تھے جو محض الجھانے کے لیے تھے، کچھ محض بحث چلانے کے لیے اور کچھ کی حیثیت محض Stunt کی تھی۔ کچھ کا انجام معلوم تھا کہ لاکھ ان کا اطمینان بخش جواب دیا جائے مگر چونکہ نامسائل کو مسائل بنانے والوں کی نیت صاف نہ تھی اس لیے احتشام حسین صاحب کے مسکت جواب بھی ان کی تشفی نہ کرسکے۔ ایسے مضامین میں ادب اور جمود، ادیب حب الوطنی اور وفاداری "اردو شاعری میں قومیت" "مسلمان اور ہندی" "ادب کا تنہا آدمی معاشرے کے ویرانے میں" ہیں۔ احتشام حسین نے خاصی جانفشانی اور اثبات کے ساتھ ان کے جوابات تلاش کر کے اپنا نقطہ نظر واضح کیا مگر چونکہ نتائج پہلے سے طے تھے اس لیے احتشام حسین کی وکالت اور دلائل معترضین کی نیتوں کو بدل نہ سکے۔ ان مضامین میں سے کچھ کی نوعیت تو بہت کچھ دفع الوقتی کی سی ہے اس لیے ان میں بلند تنقیدی صورت، فضا اور آہنگ بھی پیدا نہ ہوسکے اور تحریر بہت کچھ عذر ومعذرت بن کر رہ گئی۔ ایک زمانے میں محمد حسن عسکری جب ترقی پسندوں پر اعتراضات کرتے تھے اور اپنے نزدیک انھیں سبق سکھاتے تھے تو کچھ ادبی شگوفے بھی چھوڑتے رہتے تھے۔ انھوں نے ایک مرتبہ یہ کہا کہ

"فن کاروں کو اپنے اعصاب کی پکار پر کان لگائے رکھنا چاہیے"

ظاہر ہے کہ یہ بات عسکری صاحب نے ایک ادبی نظریے سے متاثر ہو کر کہی تھی جو فرائیڈ اسکول کا نظریہ تھا اور جس سے مطلب یہی نکلتا ہے کہ ادب کچھ نہیں ہے، صرف اعصاب کی پکار ہے۔ یہ اس لیے کہا گیا تھا کہ ترقی پسند، خارجی حالات کا اثر، ذہن اور فکر کی داخلی کیفیات پر دیکھنے پر یقین رکھتے تھے۔ ترقی پسندوں کا کہنا تھا کہ "وہ ادب کبھی اعلیٰ ہو ہی نہیں سکتا جس سے انسانی علم، انسانی مسرت اور انسانی امنگوں میں اضافہ نہ ہو۔ انسانی تمدن میں تاریخی قوتوں کا ہاتھ ہوتا ہے اور انھی سے قدروں کا تعین بھی ہوتا ہے اور ادب، ان سب صورتوں کا عکس ہے" (احتشام حسین)

چنانچہ احتشام حسین نے جواباً یہ بات کہی کہ

"اعصاب --- اعصاب کی پکار پر آواز دینے کے معنی یہ ہوئے کہ ہمارا

شعور کام نہیں کر رہا ہے۔ اس کے برخلاف اعصاب کو بس میں رکھنے والا، اپنے شعور سے اس کو (اعصاب کو) اس راستے پر ڈالے گا جس کی طرف وہ لے جانا چاہتا ہے" (اعتبار نظر ص ۱۶۴)

عسکری صاحب اور ان کے موئیدین اس کا صریحاً انکار کرتے رہے اور کہتے رہے کہ یہ ادیب کی فکر اور انفرادیت پر ایک طرح کا قدغن لگا ہوا اور اس سے انفرادیت مجروح ہوتی ہے، اور اگر ادیب اعصاب کی آواز پر کان لگا کر سب کچھ کہہ دیتا ہے تو وہ آزاد ہے اور منفرد بھی۔ اس طرح کے بہت سے شگوفے محمد حسن عسکری کی تحریروں میں موجود ہیں جنھیں "جھلکیاں" کے نام سے ان کے پرستاروں نے شائع کر دیا ہے۔ ان میں فرانسیسی شعرا اور ادب کے متعلق نہ صرف بہت سے انکشافات اس طرح ہیں گویا یہ بات صرف محمد حسن عسکری صاحب ہی جانتے ہیں اور ان باتوں کی ابھی تک اردو والوں کو خبر نہیں ہے۔ محمد حسن عسکری کو اس طرح کے مغالطے دینے میں مزہ آتا تھا۔

احتشام حسین کی تنقیدوں میں اس طرح کے جوابات بہت دیے گئے ہیں اور اسی ضمن میں سوالات بھی اٹھائے گئے ہیں۔ یہ صورتیں نظریاتی مضامین میں بھی ہیں۔ عملی تنقیدی صورتوں میں بھی اور اکثر تنقیدی تجزیات میں بھی سوال جواب کی یہ صورتیں، شاید دنیا کے ہر ادب میں ملتی ہیں جن میں ادب کے بے حد اہم مسئلے ہوتے ہیں ان کا دائرہ نسبتاً وسیع ہوتا ہے اور جنھیں صرف مقامی جوابی کارروائیاں نہیں کہہ سکتے۔ لیکن احتشام حسین کے یہاں کبھی کبھی ایسی جوابی کارروائیاں ملتی ہیں جن کا گھیرا بہت وسیع نہیں ہوتا اور ان سے کوئی اہم ادبی مسئلہ بھی حل نہیں ہوتا مثلاً مقدمہ کے طور پر (اعتبار نظر) موازنۂ انیس و دبیر، (عکس اور آئینے) والے مضمون میں کلیم الدین احمد اور احسن فاروقی کے گھسے پٹے اعتراضات کا تفصیلی جواب۔ حالی اور پیروی مغرب، میں اختر علی تلہری کا جواب۔ ان جوابی کارروائیوں میں کہیں کہیں ان کے یہاں مدرس والا ذہن بولنے لگتا ہے۔ راقم الحروف کا خیال ہے کہ اپنے ادبی نقطۂ نظر کی وضاحت اور اس کی علمی اور ادبی نہج ہی بہترین جوابی کارروائی ہے جس کی مثالیں احتشام حسین کے یہاں کم نہیں لیکن مدرسانہ تنقیدی صورتیں بھی خاصی ہیں مثال کے طور پر ایسی مدرسانہ تنقید کے کچھ نمونے حسب ذیل ہیں

(۱) "نقاد کو تو یہ سمجھ کر لکھنا چاہیے کہ وہ کسی کو کچھ سکھا رہا ہے، کسی کی رہنمائی کر رہا ہے، کسی کو ادبی رموز و نکات کے سمجھنے میں مدد دے رہا ہے"

(۲) "شبلی نے اسے (مرثیہ کو) ایک یا المیہ نہیں قرار دیا۔ اس بات کی

طرف ضرور متوجہ کر دیا کہ مرثیہ رونے رلانے کے لیے نہیں لکھا جاتا اور انیس صرف
بین کے شاعر نہیں ہیں بلکہ ان کے کلام میں اعلیٰ پائے کی شاعری کی ساری خصوصیات
پائی جاتی ہیں " (عکس اور آئینے)

یہ بات صحیح نہیں ہے۔ مرثیہ کہنے اور پڑھنے والوں کا اصل مقصد ہمیشہ گریہ و بکا بر شہادت
حسین ہی رہا ہے باقی باتیں فروعی ہیں۔ اس میں ... داری کی ضرورت نہیں خود میر انیس نے بھی
مرثیوں میں اس طرح کے اشارے کیے ہیں

*مختصر پڑھ کے رلانے کے ساماں ہیں جدا
*شیعو، بکا کرو کہ محرم تمام ہے
*جو سال بھر جیے گا وہ پھر شہ کو روئے گا
*رونے والے شہ والا کے رہیں خلق میں شاد
*بس ماتم امام اسی شعر پر ہے ختم
*عشرہ ماہ عزا، نالہ کشی میں گزرے
*خاموش انیس اب کہ تڑپتا ہے دل زار
*کافی ہے رلانے کو تری درد کی گفتار

اور اسی طرح کے بہت سے اشعار مرثیوں سے پیش کیے جاسکتے ہیں۔ احتشام حسین اچھی
طرح جانتے تھے کہ مرثیوں کا اصل مقصد کیا تھا۔ مرثیے کی باقی باتیں فروعی اور تزئین کاری کے لیے
تھیں۔ کچھ محض Interlude کی حیثیت رکھتی تھیں۔ یہ اور بات ہے کہ یہ فروعی اور ضمنی باتیں ہی
مرثیے کو ایوان ادب میں لے آئیں۔ پھر مرثیہ اگر ایک یا المیہ (مغربی طرز پر) نہیں بن سکا تو لوگ
کیوں مرثیے کو ایک ثابت کرنے پر تلے ہوئے ہیں؟ یہ کیا ضرور ہے کہ مشرق کا ہر ادبی نمونہ، مغربی
ادب کے مقابل ہو یا اس کی کسوٹی پر پورا اترے۔ یہ وہی نو آبادیاتی (Colonial) ذہنیت ہے، جو
انگریزی حکومت کے ساتھ، ہندوستانی نقادوں میں داخل ہے اور آج بھی اس کی صورتیں موجود ہیں،
جب ہم اپنی تنقیدوں کو انگریزی نقادوں کے اقوال سے مزین کرتے رہتے ہیں۔ غالباً یہ ہوا، حالی کے
ساتھ اردو تنقید میں داخل ہوئی ہے۔ اگر اردو ادب میں ایک یا المیہ، مغربی ڈھنگ کا نہیں تو کیا جائے
غم ہے۔ انگریزی ادب میں بھی یونانی ادب کی طرح کے ایک اور المیے کہاں ہیں؟ مغربی ادب اور
شاعری میں غزل، رباعی اور مثنوی مولانا روم جیسی چیزیں کہاں ہیں؟ احتشام حسین جیسا بالغ نظر نقاد،

اگر ایسی بحثیں چھیڑتا ہے تو اسے ان کے کلچی اور نو آبادیاتی ذہن ہی کی کرید سمجھنا چاہئے - آج کا ایک درالمیہ ، انسانوں کا سماجی سنگھرش ہے ، فتوحات اور شمشیرزنی نہیں اور انہی صورتوں سے آج کے ایک اور المیے بن گئے - اسی طرح گھووان ، مہدی افادی ، انشائیہ پر کچھ خیالات ، آغا حشر کی ڈرامہ نگاری ، ہلکے پھلکے - تعارفی مضامین ہیں جن میں ریڈیو ٹاک جیسی صورتیں نظر آتی ہیں - ان میں کہیں کہیں کچھ تنقیدی جملے ضرور مل جاتے ہیں مگر یہ مضامین احتشام حسین جیسے قد آور پر نہیں پھبتے - کبھی کبھی ادیب پر یہ کیفیت طاری ہوتی ہے کہ وہ اپنی تمام تحریروں کو یک جا کر دے - ایسے جذبے کے تحت تمام رطب و یابس ، ان تحریروں میں داخل ہو جاتا ہے کہ ہر وقت ہر ادیب قدر اول کی تخلیقات پیش نہیں کیا کرتا - ٹی - ایس - ایلیٹ نے ملٹن پر دو مضامین لکھے ہیں جن میں سے ایک ایسا جدیدانہ ہے کہ خاصہ پھکانہ معلوم ہوتا ہے - تاہم ، احتشام حسین کے لیے یہ باتیں محض ضمنی ہیں -

احتشام حسین کی تمام تر کوشش یہ رہی ہے کہ اردو تنقید کو اس منزل پر پہنچنا چاہیے ، جہاں مغرب کے سربر آوردہ نقادوں نے تنقید کو پہنچایا ہے اور اس کے لیے وہ ہمیشہ مغرب کے اہم نقادوں اور مغربی ادب کا مطالعہ کر کے ان کے طریق کار کو اردو ادب کے محاسبے میں استعمال کرنا چاہتے تھے - مشرقی نقادوں میں اسی لیے ، اپنی نظریاتی صورتوں میں وہ حالی سے متاثر تھے مگر تجزیہ اور استدلال سے پیش کرنے کا طریقہ انھوں نے شبلی سے سیکھا تھا - ادب کے محاسبے میں اختلاف اور اتفاق ، کبھی کچھ ہوتا رہتا ہے کہیں دلائل و براہین غلو کے ساتھ ہوتے ہیں اور کہیں جذباتیت بھی - احتشام حسین ، اگرچہ شاعر بھی تھے مگر تنقیدی مباحث میں کبھی جذباتیت کو سہارا نہیں بناتے کہ جذباتیت کا وفور ان تحریروں میں ہوتا ہے ، جہاں دلیلیں اور مسکت باتیں ساتھ چھوڑنے لگتی ہیں یا نقاد کو اپنے اثبات اور نظریات کمزور نظر آتے ہیں - احتشام حسین کے یہاں ، دلائل ، عقلی اور منطقی راستوں سے چلتے ہیں - ان کے اختلافات میں بھی ہم آہنگی اور نرم روی ایسی ہے کہ قاری یا ادیب کو یہ اختلاف ، مشورہ یا تخلیقات کو آنکنے کا ایک نیا شعور (Vision) معلوم ہوتا ہے - ان کے اختلافات کبھی بھی پرسنل نہیں ہوتے اور نہ اتفاقات میں والہانہ طور پر بہ جانے کی صورت ہوتی ہے - وہ دونوں طرح کی انتہاؤں سے بچ کر صحیح صورت تلاش کرتے ہیں - جن کا انحصار کبھی بھی شخصی پسند و ناپسند پر نہیں ہوتا - جہاں انفرادی طور پر کسی شاعر یا ادیب کا جائزہ لیا ہے ، وہاں انھوں نے شاعر یا ادیب کی فکر و فن کے تمام گوشوں پر بحث کر کے اپنی رائے پیش کی ہے - ان کے اختلاف اور اتفاق ، دونوں میں ایک ادبی اور تنقیدی وقار حاوی رہتا ہے - کبھی کبھی وہ فراق صاحب کے لیے اسائیڈ (Asides) میں کہا کرتے تھے

کہ آخر انھوں نے (فراق صاحب نے) غزل میں کون سی ایسی نئی باتیں کہی ہیں جو اردو کے شعرا پہلے نہیں کہ چکے سوا اس کے کہ فراق صاحب کے پاس اپنا ایک انداز بیان ہے، کچھ انگریز رومانوی شعرا کے Catchwords ہیں اور کچھ نئے الفاظ اور وہی سب کچھ ہے۔ مگر جب احتشام حسین نے شاہکار کے فراق نمبر کے لیے ایک مقالہ "کافر غزل" کے عنوان سے لکھا تو اس میں یہ بات کہیں نہیں لکھی اور نہ اس کا کوئی اشارہ کیا۔ شاید اس لیے کہ فراق صاحب ان کے استاد بھی تھے اور احتشام حسین مشرقی تہذیب کی پاسداری میں اپنے ایسے فیصلوں کو قربان کر دیا کرتے تھے۔ لیکن احتشام حسین صاحب کی وفات پر ان کے تعزیتی جلسے میں فراق صاحب نے چند جملوں میں جو کچھ احتشام حسین صاحب کے لیے کہا تھا اس کا آخری جملہ یہ تھا کہ "احتشام کی تنقیدیں مجھے لینن کی یاد دلاتی ہیں" یہ ایک عذرانہ عقیدت (Tribute) بھی ہے اور احتشام حسین کی تنقیدوں کا محاسبہ بھی۔ فراق صاحب کی یہ تقریر ہفت روزہ حیات دلی میں دسمبر ۱۹۷۲ء یا جنوری ۱۹۷۳ء میں شایع ہوئی تھی۔

آخری بات، احتشام حسین کی لسانیاتی دلچسپیوں سے متعلق ہے۔ لسانیات سے ان کی اتنی دلچسپی شاید نہ ہوتی اگر ہندوستان میں آزادی کے بعد مجاہدین آزادی کا لسانی نقطۂ نظر نہ بدل گیا ہوتا۔ تقسیم سے پہلے انھوں نے ہندوستان کے لسانی مسئلے پر کوئی فکری مقالہ تحریر نہیں کیا۔ صرف ایک مقالہ، ان کے پہلے مجموعے 'تنقیدی جائزے'، مطبوعہ ۱۹۴۴ء میں ملتا ہے۔ جو انجمن ترقی اردو ہند کی تیسری کانفرنس منعقدہ ناگپور جنوری ۱۹۴۴ء کے کسی جلسے میں پڑھا گیا تھا جس کا عنوان ہے تحفظ زبان کا مسئلہ۔ اس وقت تک لسانی مسئلے پر باقاعدہ اس طرح کی کوئی بحث نہیں اٹھائی گئی تھی۔ کم از کم راقم الحروف اس سے باخبر نہیں۔ پھر یہ بھی ہے کہ لسانی مسایل خصوصاً اردو کا مسئلہ اور زبانوں کے مسئلے اس وقت تیزی سے اٹھے جب ہندوستان میں صوبوں کی تقسیم لسانی نہج پر کی گئی۔ احتشام حسین کے اس مضمون میں جو اہم سوالات اٹھائے گئے تھے وہ یہ تھے کہ اردو کے مسئلے پر بحث کرتے ہوئے ماہرین نے اس کی ابتدا اور قواعد کی تو باتیں اٹھائی ہیں لیکن "عام طور پر لوگوں نے اس کے ارتقایا لسانی تغیرات پر غور کرتے ہوئے معاشی معاشرتی حالات کی جگہ قداعد کو زیادہ اہم سمجھ لیا ہے"۔ زبان کسی نے ایجاد نہیں کی ہے بلکہ معاشرتی زندگی بسر کرنے کی کوشش میں پیدا ہو گئی ہے۔ زبان کی ضرورت سوا اس کے کچھ نہیں کہ انسان ایک دوسرے کو سمجھ سکیں۔ زبان کا مسئلہ ادب کے مسئلے سے الگ نہیں ہے۔ زبان لغات میں معنی لکھ دینے اور قواعد مرتب کر دینے سے نہیں بنتی ہے اس لیے وہ تغیر کا ساتھ دینے کے لیے مجبور ہے جو انسان کی مادی زندگی میں رونما ہو رہا ہے۔ اگر وہ پیچھے رہ گئی تو

اس کی زندگی خطرے میں پڑ جائے گی۔ اگر زبان کو ایک جاندار ادب میں منتقل کر دیا جائے تو یہ خطرہ بہت کم ہو جاتا ہے کہ زبان مٹ رہی ہے یا زوال پذیر ہے۔ زبان کے تحفظ کے بارے میں غور کرتے ہوئے جذباتیت سے بچنا ضروری ہے۔ صرف نعروں کا دہرانا کافی نہیں ہے۔ دوسروں کو برا بھلا کہنا کام نہیں آسکتا۔

۱۹۴۲ء تک لسانیات کے مسئلے پر اردو میں جو کتابیں تھیں ان میں سے کسی میں اردو زبان کے مسئلے پر اس طرح نہیں سوچا گیا تھا۔ پھر جب ۱۹۴۸ء میں احتشام حسین نے جان بیمز کی کتاب کا ترجمہ کیا اور اس پر ایک طویل مقدمہ لکھ کر "ہندوستانی لسانیات کا خاکہ" کے نام سے شائع کیا تو اردو کے نئے مسائل کی طرف ایک خاص ڈھنگ سے توجہ ہوئی۔ اس کتاب میں اردو زبان کی تاریخ، اس زبان کی، ہندوستان کے مختلف سماجی رویوں سے ہم آہنگی اور مختلف زبانوں سے اس کے رشتے اور اختلاط، اس کی تہذیبی صورتوں سے ان رشتوں پر ایک منطقی بحث اور پھر ہندوستان کے لسانی مسائل کا حل، کچھ تجاویز، زبانوں کی یک جہتی میں ملک کا مفاد سب پر مدلل اور Convincing بحثیں اس مقدمے میں پیش کی گئی ہیں۔ اگر چہ یہ ایک جذباتی مسئلہ بھی ہے مگر اس میں بھی احتشام حسین کا متوازن، غیر جذباتی اور افہام و تفہیم والا تنقیدی ذہن، اپنی خیال انگیز اور فلسفیانہ گلاسری کے ساتھ موجود ہے جس سے لسانی مسئلے ٹیکنکل ہونے کے بجائے تنقید ادب کے مسئلے بن جاتے ہیں۔

اتنا سب کچھ کہنے کے بعد، جب مجموعی محاسبے کی نظر احتشام حسین کی تنقید پر ڈالی جائے گی تو اندازہ ہوگا کہ جس تحریر نے اردو تنقید کو اعتبار بخشا، جس نے ہر طرح کے اچھے ادب کی تفہیم کے لیے ہمدردی اور احترام کا جذبہ پیدا کیا، جس نے تنقید کو مغرب کے شانہ بہ شانہ لاکر کھڑا کر دیا، جس نے ادب کو پرکھنے میں تاریخ، خارجی حالات علم النفس کی پیچیدگیوں اور معروضی صورتوں کو شامل کر کے، اردو تنقید کی تاریخ میں فکر اور سوچ کی نئی مناہج قائم کی، وہ احتشام حسین کی تنقید ہے جس کی گونج بہت دنوں تک اردو ادب کی تاریخ میں باقی رہے گی۔ ان کا تغیر پر یقین، شعور اور فکر کی تخلیق پر گرفت کا عقیدہ اور سنجیدہ استدلال، ہمیشہ تنقید کی اہم میزان بنے رہیں گے۔

# جہاں تک ہو سکتا ہے

(پروفیسر احتشام حسین اور عہد حاضر کا گہری ادبی تناظر)

سید عاشور کاظمی

معزز اراکین مسند صدارت!

میں اپنی گفتگو کا آغاز پروفیسر احتشام حسین رضوی کے ایک جملے سے کرتا ہوں جو یہ ہے:

"جہاں تک ہو سکتا ہے، میں دیانت دار ہونے کی کوشش کرتا ہوں"

صاحبو! مجھ پر بہت سے الزامات ہیں جن میں سے ایک یہ بھی ہے کہ میں کسی موضوع پر بات کروں، ترقی پسند تحریک کا اس میں ذکر ضرور آئے گا۔ مجھے یہ الزام بھی پیارا ہے اور اس کے جلے میں ہونیوالی سنگ باری بھی مگر حسن اتفاق دیکھئے کہ آج بھی میں وہی حرکت کرنے جا رہا ہوں لیکن آج کوئی نہ کہہ سکے گا کہ میں خواہ مخواہ ترقی پسند تحریک کو درمیان میں لے آیا ہوں اس لیے کہ:

حکایتِ غم دوراں، فسانۂ غم دل
کہیں سے بات چلے، تیرے ذکر تک پہنچے

پروفیسر احتشام حسین کا کوئی مطالعہ ترقی پسند یا اردو ادب میں ترقی پسند تحریک کے

مطالعے کے بغیر نامکمل ہی نہیں ناممکن ہے۔ احتشام حسین کی تحریر و تخلیق کی وہی عمر ہے جو اردو ادب میں ترقی پسند تحریک کی۔ جب تحریک کی ابتدا ہوئی تو وہ جوان تھے۔ انھوں نے قلم اٹھایا تو تحریک کے ساتھ اٹھایا۔ وہ زمانہ جو ترقی پسند تحریک کے عروج یا ابتلاء کا زمانہ تھا، انھوں نے یونیورسٹی کے ایک بیدار مغز استاد کی طرح گزارا۔ وہ دن جب ترقی پسندی جرم تھی وہ میکار تھی کے امریکہ میں امریکیوں کے سینوں پر مونگ دل رہے تھے اور جب تھکن اتنی بڑھی کہ خود قائدین نے حیدر آباد کے ایک اجلاس میں یہ فیصلہ کیا کہ سفر مکمل ہو گیا اور وہی بات کہی جو آج ہمارے "فی سبیل زر" مخالفین کرتے ہیں تو ہم اس کا دفاع کرتے ہیں یعنی "ترقی پسند تحریک اپنا کام کر چکی ہے لہذا اب انجمن ترقی پسند مصنفین کی ضرورت نہیں رہی۔" علی عباس حسینی کے علاوہ مولانا اختر تلہری جیسے ادیبوں نے موقعے سے فائدہ اٹھایا اور اعتراضات شروع ہو گئے، اس وقت دانش محل لکھنؤ سے پروفیسر احتشام حسین کی پر اثر اور فکر انگیز صدائے اختلاف بلند ہوئی تو اس دور کے نوجوان ادیب ان کے ہمنوا ہو گئے۔ احتشام حسین اور ان کے ہمنوا ادیبوں کی فکر کی وضاحت ہفت روزہ "آثار" کلکتہ۔ اشاعت ۲۶، فروری ۱۹۶۰ء میں چھپنے والے قیصر تمکین کے ایک مضمون "ادیبوں کی تنظیم کا مسئلہ" سے ہوتی ہے۔ تحریک و تنظیم کی یہ بحث اس حد تک چلی کی بچوں کو آخر کار بہت سی وضاحتیں کرنی پڑیں ---- ماضی کے اس حوالے کی تفصیلات پر نظر ڈالئے تو پروفیسر احتشام حسین اور ان کی طرح سوچنے والے ادیب جو سوال اٹھا رہے تھے، ربع صدی سے زیادہ وقت گزرنے کے بعد اس کی افادیت و ضرورت کا اندازہ ہوا اور ۱۹۹۰ء کی دہلی کانفرنس میں جب احتشام حسین کی بتائی اور بنائی ہوئی نہج پر گفت و شنید کی عمارت تعمیر کی گئی تو خوشگوار نتائج بھی سامنے آئے۔ اس کانفرنس میں شاید پہلی بار ہر فکر و خیال کے ادیبوں نے ترقی پسند مصنفین کے منچ سے آزادانہ ماحول میں کھلے دل سے بات کی۔ افسوس کہ اس کانفرنس کی کاروائی تفصیلی طور پر ابھی تک شائع نہیں کی جا سکی حالانکہ اس میں شریک اکثر ادیبوں کی رائے تھی کہ یہ کانفرنس ترقی پسند تحریک کی منفرد اور مفید ترین کانفرنس تھی۔

صاحبو! کوئی تحریک سیاسی و سماجی ہو یا مذہبی و علمی، کوئی اچانک وقوعہ، حادثہ یا زلزلہ نہیں ہوتی۔ اس کی ابتدا، رفتار، ترقی اور عروج تک پہنچنے کی داستان قطرے سے گہر اور تخم سے ثمر تک کا ایک درجہ بدرجہ عمل ہوتی ہے۔ جس طرح مناسب تخم ریزی اور کاشت کے لیے زمین، آب و ہوا اور موسم کے اثرات ملحوظ رکھے جاتے ہیں اسی طرح تحریکوں اور تاریخ کے اہم موڑوں کے بارے میں بھی قدم قدم آگے بڑھنے اور جائزہ لینے کی ضرورت پڑتی ہے۔ یہاں ماضی کے حوالوں کا مقصد قصہء

پارینہ کو دھرانا نہیں بلکہ ان حالات کا جائزہ لینا ہے جن میں ترقی پسند تحریک کی ابتدا ہوئی اور یہ دیکھنا ہے کہ وہ آج کے حالات سے کس حد تک مماثلت یا مطابقت رکھتے تھے نیز ایسے سوالات قائم کرنا مقصود ہیں جن پر ماضی کی روشنی میں آج غور کیا جا سکے۔

پہلی جنگ عظیم کے بعد مغربی دانش کدوں میں عصری تقاضوں سے ایک عام بیزاری سی شروع ہو گئی تھی۔ ایک طبقہ تو اورینٹ ایکسپریس Orient Express اور پیرس کی بین الاقوامی نمائش سے دل بہلا رہا تھا اور دوسری وہ گم کردہ شریعت نسل تھی جس کے نمائندے Wasteland کے آرتھر کی طرح ابتلائے روح، فکری ضعیفی اور تہذیب کی بے مقصدیت جیسے نعروں کا استقبال کر رہے تھے۔ ان میں سے کسی کو بھی تیسری دنیا کے مسائل تو کیا، اس کے وجود کا بھی احساس نہیں تھا۔ اور تھا تو اس حد تک کہ آج جن ملکوں کو تیسری دنیا کا نام دیا جاتا ہے وہ استحصال کرنے والوں کے لیے شکارگاہ کا درجہ رکھتے تھے۔

مغربی ارباب دانش کی اس کم نگاہی، مایوسی، بیزاری اور روح و کلیسا کی زخم خوردگی کے اس دور میں، اسی ناقابل توجہ تیسری دنیا کے کچھ اہل نظر سوویت یونین کے انقلاب سے متاثر ہوئے۔ (خود مغربی ممالک کے کئی اہل دانش نے اس انقلاب کو تھکی ہوئی انسانیت کے لیے لمحۂ غنیمت تصور کیا)۔ گویا جس وقت یورپ معاشی بحران کا شکار تھا۔ سٹہ بازاروں میں مردنی چھائی ہوئی تھی۔ ہسپانیہ کی خانہ جنگی سے دل برداشتہ ہونے والے ائمۂ تہذیب و انسانیت، روح اضطراب کے اسیر مسیحیت کے نہاں خانوں میں پناہ گیر بن رہے تھے اس وقت ایشیائی نوجوانوں کے دلوں میں یاسیت کی بجائے ایک جذبہ تعمیر جنم لے رہا تھا۔ محافل ادب و شعر میں نئی سمتیں مقرر کی جا رہی تھیں۔ دلچسپ بات یہ ہے کہ ترقی پسند تحریک کے آغاز میں ہی یورپ ایک اور خوفناک جنگ کی لپیٹ میں آ گیا اور مدبرانِ آفاقیت کی نیندیں نازی جوتوں کی چاپ اور جرمن فضائیہ کی بمباری سے اچاٹ ہو گئیں اور وہ خرابہ وجود میں آ گیا جس کے ہولناک سائے، ٹی۔ ایس۔ ایلیٹ اور آڈن (Wysten Hugh Auden) کے تفکرات کو مریضانہ مسیحیت میں پناہ لینے پر مجبور کر رہے تھے۔

خوش قسمتی سے برصغیر کے ادیبوں نے تاریخ کے اس اہم موڑ پر ابہام، قنوطیت اور شکست خوردگی سے دامن بچا کر ایک صالح جنونِ تعمیر سے کام لیا۔ میری مراد انجمن ترقی پسند مصنفین کے قیام سے ہے۔

صاحبو، زندہ قومیں اپنا محاسبہ خود کرتی ہیں۔ ماضی کی غلطیوں اور فروگذاشتوں کا حساب

مستقبل کی تعمیر میں مدد دیتا ہے۔ اسی جذبے کے تحت یہ سوچنا بھی غیر مناسب نہیں کہ تحریک کے بانیوں اور خاص طور پر بعد کے آنے والوں نے بہت کچھ لکھنے کے باوجود اس نکتے پر کبھی توجہ نہ دی کہ یہ تحریک برصغیر کے تناظر میں نہیں بلکہ عالمی نفسانفسی، نراجیت، اذیت اور پریشاں خیالی کے تناظر میں ایک عہد آفریں تحریک تھی اور وہ لوگ جو "اٹھو ورنہ حشر نہیں ہوگا پھر کبھی" کہنے کے قائل یا قابل تھے اگر لکھنو کے ساتھ ساتھ کسی مغربی شہر کو بھی اپناتے اور مغربی مصنفین کو بھی ابتدا ہی سے ساتھ لے کر چلتے تو کون جانے یہ تحریک اردو مصنفین یا برصغیر کے مصنفین کی الگ بانی کی بجائے ایک عالمی تحریک ہوتی اور تحریک کے متقدمین اور بعد کے آنے والوں کا لہجہ جو کبھی ناقابل برداشت حد تک تند و تیز اور کبھی معذرت خواہانہ رہا ہے، نہ ہوتا اور ملائیت، احیا پرستی، اور فسادی قوم پرستی کے مقابلے میں پسپائی یا مصلحت پسندی کے جو مظاہرے آج ہو رہے ہیں وہ شاید نہ ہوتے اس دور میں مغرب کے ایوانوں میں تو اتنا سناٹا تھا کہ وہاں کے مصنفین یا تو نسل آدم کی تاریخ مرتب کرنے میں لگے ہوئے تھے یا پھر ایسے زمانوں کے آرزومند تھے جب کالوں، کمزوروں، یہودیوں اور عورتوں کا وجود کچل دیا جائے گا۔ (یہاں پر میکس بیربام (Max Beerbum) ایچ۔ جی۔ ویلز اور خود ٹی۔ ایس۔ ایلیٹ کے نام لیے جا سکتے ہیں) اور وہ خلا جسے ہم پر کر سکتے تھے آخر کار دس سال کے سناٹے کے بعد ۱۹۵۰ء کے زمانے میں، Angry Youngmen (قرۃ العین حیدر کی زبان میں) برافروختہ نوجوانوں کی انجمن نے پر کیا۔

ہو سکتا ہے آپ اسے میرا خواب قرار دیں۔ ایک ایسے مسافر کا خواب جو سر راہ امید جلتے ہوئے آخری چراغ کے بجھنے کے بعد بھی رستوں پر آس لگائے بیٹھا ہے کہ اجالا ضرور ہوگا۔ راستہ ضرور نظر آئے گا۔

صاحبو، میں خود اس سے منکر نہیں ہوں کہ ایسے خوابوں کی تعبیر تو دور کی بات یہ خواب دیکھنا بھی کیسا قابل تعزیر معاملہ ہے کہ ۱۹۸۵ء کی لندن کانفرنس کے بعد میں نے خود کوشش کی تھی کہ مغربی دانشوروں کو انجمن میں لاؤں۔ چنانچہ ملک راج آنند کے توسل سے Jack Lindsay جیسے شہرہ آفاق ادیب کی آشیرباد اور وکٹر کیرنن اور کارلو جیسے ادیبوں کی شرکت کے سوال پر میں اپنے فاضل ساتھیوں کو قائل نہ کر سکا۔ لیکن میں اس صورت حال سے مایوس نہیں ہوں۔ ماضی کی فروگذاشتوں سے میں نے یہ سیکھا ہے کہ بات انجمن ترقی پسند مصنفین کے جلسوں کی نہیں۔ بات انجمن کی رکنیت کی بھی نہیں بلکہ بات اس ترقی پسند شعور کی ہے جو اس تحریک نے ادیبوں کو دیا۔ یہ شعور جو یہاں وہاں

بکھرا ہوا تھا، انجمن نے اسے دھار ا بنا دیا- اب ضرورت اس بات کی ہے کہ اس شعور کی آبیاری کی جائے -برصغیر کی تحریک آزادی اور مغربی ممالک کے تہذیبی انتشار نے نصف صدی قبل جس انقلاب کا راستہ ہموار کیا تھا اسی ترقی پسند شعور نے اسے فکر سے عمل کی منزلوں تک پہنچایا- اس صورت حال کی جھلکیاں احتشام حسین نے "ادب و سماج" میں پیش کی ہیں- بات عہد حاضر کے فکری اور ادبی تناظر کی ہو رہی ہے تو اب یہ سوچنا ہے کہ مغرب ایک بار پھر معاشی بدحالی کا شکار ہے - نیو کلائی ہتھیاروں کے استعمال پر پابندی کے معاہدوں نے مغربی معیشت کو تباہ کر دیا ہے اور مشرقی بلاک کی شکست و ریخت پر شادیانے بجانے والے اپنی معاشی بدحالی پر پریشان نظر آرہے ہیں - آج پھر مغرب کے ایوانوں میں اجالا کرنے کے لیے مشرق کا لہو درکار ہے- یہ لہو عراق کے نہتے عوام کا ہو یا ہندوستان کے مسلمانوں کا، بہر حال تیسری دنیا کی رگوں کو نچوڑ کر ہی حاصل کیا جا سکتا ہے- ہٹلر کے گیس چیمبرز (Gas Chambers) بابری مسجد کا انہدام، ہندوستان اور بوسنیا کے مسلمانوں کے خون سے ہولی کھیلنا، یہ سب اور ایسے سارے واقعات بظاہر تو بنیاد پرستی کے شاخسانے نظر آتے ہیں لیکن در حقیقت فاشزم کے مظاہرے ہیں - چھوٹی قوموں کے سروں پر عالمی فرمان کی شمشیر خوں آشام لٹک رہی ہے- اقوام متحدہ کی حیثیت ایک ربر سٹیمپ سے زیادہ نہیں رہی- اب درندگی کے برہنہ رقص پر اعتراض کرنے والی کوئی طاقت کرۂ ارض پر باقی نہیں رہی- بڑی قوموں کو ٹکڑیوں میں بانٹ دیا گیا ہے- جو باقی ہیں وہ جلد ان حالات سے دوچار کرا دی جائیں گی- چنانچہ اب ترقی پسند شعور کے حوالے سے ادیبوں کی ذمہ داریاں بڑھ گئی ہیں- اب انہیں ایک بار پھر اپنی تخلیقات کی سمت متعین کرنی ہوگی اور ان تبدیلیوں پر کڑی نظر رکھنی ہوگی-

یہاں پر احتشام حسین رضوی کے ایک مضمون کا حوالہ بے جا نہ ہوگا جو انہوں نے ایک انگریز کے سوال کے جواب میں لکھا تھا:

> "میں اپنی انا کی تسکین یا خود پسندی کے جذبے سے سرشار ہو کر نہیں بلکہ سماجی حالات اور اس بارے میں اپنی شخصی اور ذاتی ذمہ داریوں سے عہدہ برا ہونے کے لیے لکھتا ہوں"

بس یہی "ذاتی ذمہ داریوں سے عہدہ برا ہونے کا جذبہ" ہر ادیب کو از سر نو اجاگر کرنا ہوگا اور اپنی فکر کی سمت متعین کرنی ہوگی--- تخلیقات کی سمت متعین کرنے سے میری مراد یہ بالکل نہیں کہ ادیب محض نظریات و تصورات کی تلقین کا اس حد تک پابند ہو جائے کہ اس کی اپنی فکر کے شہپر

جل جائیں - ماضی سے ہمیں یہی سبق ملا ہے کہ اپنی واردات وکیفیات اور اپنے مشاہدات پر اعتماد کر کے فنکار کا آزادانہ تخلیقی عمل سے گزرنا ہی اچھا ادب تخلیق کرتا ہے - البتہ سمت کا تعین ہو تو بے مصرف ادب تخلیق کرنے میں جو وقت کا زیاں ہو سکتا ہے ادیب اس سے بچ سکتا ہے ----- فکر کی سمت متعین کرنے کے سلسلے میں ماضی کی شدت پسندی کا حامی نہیں ہوں اور خلیل الرحمن اعظمی کی رائے سے متفق ہوں - جہاں تک یاد پڑتا ہے غالباً ۱۹۶۰ کے لگ بھگ انہوں نے اپنے کسی مضمون میں لکھا تھا:-

"اگر ترقی پسندی کسی بندھے ٹکے اصول کے تحت ہر مسئلے کا دو ٹوک فیصلہ کرتی ہے اور ایک ہی لاٹھی سے سب کو ہانکتی ہے تو وہ ترقی پسندی نہیں - "

خود پروفیسر احتشام حسین تنقید و عملی تنقید میں لکھتے ہیں -

"ہر ادیب اپنے سماجی شعور کی بنا پر ، اپنے طبقاتی رشتے میں اور اپنے معاشرتی اعتقادات کی روشنی میں ایک نیا مسئلہ پیش کرتا ہے - "

پھر لکھتے ہیں

"ہر ادب کے انتخاب اور احتساب کے اپنے اصول ہوتے ہیں "

اس اعتبار سے پروفیسر احتشام حسین خوشگوار انداز میں ، دورِ انتہا پسندی سے دامن کشاں نظر آتے ہیں :- ان کا یہی اسلوب ، یہی سلیقہ انہیں الگ مقام دلاتا ہے - اب رہا کلیم الدین احمد کا ان پر یہ اعتراض کہ " احتشام حسین نے جو کچھ لکھا مارکس کا عطیہ ہے ، ان کے پاس خود کچھ نہیں " اسی طرح غلط یا صحیح ہے جیسے انجمن کی پوری تحریک کے متعلق یہ کہنا کہ وہ کمیونسٹ پارٹی کے ممبران کی جماعت تھی - میں ذاتی طور پر پروفیسر احتشام حسین کے اس بیان صفائی کا قائل ہوں کہ :

" جہاں تک ہو سکتا ہے ، میں دیانت دار ہونے کی کوشش کرتا ہوں "

اس بیان میں قابل توجہ الفاظ ہیں " جہاں تک ہو سکتا ہے " کاش ہمارے آج کے گرامی قدر ناقدین بھی اسی عجز اور سچائی کے ساتھ اپنی تحریروں کی وضاحت کرتے ..... احتشام حسین رضوی پر کلیم الدین احمد نے اگر دس اعتراض بھی کئے اور بفرض محال ان میں سے ایک آدھ صحیح بھی ہو تو بھی ان پر مصلحت اندیشی ، یا نفع و ضرر کا حساب رکھنے کا الزام نہیں لگایا جا سکتا - وہ فن کی عظمت اور حرمت کے قائل تھے اور انہوں نے اس عظمت و حرمت کو ہمیشہ قائم رکھا اور " جہاں تک ہو سکتا ہے " کی عاجزانہ صداقت ہمیشہ ان کے ساتھ رہی - یہاں تک کہ وہ میکار تھی کے امریکہ سے بھی

دامن تر مکن ہشیار باش گزر آئے (مراد جوانی کی لغزشوں سے بھی ہے اور فکری لغزشوں سے بھی) روئے سخن کسی کی طرف ہو تو روسیاہ لیکن ذرا سوچئے آج کتنے نقادوں کے متعلق یہ بات کہی جا سکتی ہے۔ یقین نہ آئے تو ہمہ وقت مائل بہ پرواز نقاد حضرات کی جیب میں ہوائی ٹکٹ ڈال کر دیکھئے کتنے ادبی نابالغوں میں ادب کے روشن امکانات سامنے نظر آتے ہیں)۔اس رسم ہوائی کی مقبولیت سے اور Genuine Writers کو نقصان پہنچ رہا ہے۔ وقت کے تقاضوں پر سوچنے والے ادیبوں اور قلم کی حرمت کے پاسدار نقادوں کو پیچھے دھکیلا جا رہا ہے۔

صاحبو! سوویت یونین کی شکست و ریخت کے بعد سے زیادہ تر ادب اس تجزیے میں لگے ہوئے ہیں کہ موجودہ صورت حال مارکسزم کی شکست ہے یا انتظامیہ کی ناکامی--- میں اس تجزیے کے خلاف نہیں ہوں لیکن اس کے ساتھ ساتھ اس نشان دہی کی جسارت کرنا چاہتا ہوں کہ اس محاذ پر پسپائی خواہ حکمت عملی کے ناقص ہونے کی وجہ سے ہوئی ہو یا گولہ بارود کے ناقص ہونے کے سبب۔ اس پسپائی کے نتیجے میں ظاہری فتح حاصل کرنے والوں کو جو مطلق العنانی مل گئی ہے اس کے مقابل ہمارا صرف تجزیے کے عمل میں مصروف رہنا---اور--- مسلسل مصروف رہنا کوئی دانشمندانہ بات نہیں۔ ہمیں اپنی صفوں کو از سر نو ترتیب دینا ہوگا۔ نئی جنگی حکمت عملی وضع کرنی ہوگی اور جبر کے خلاف دفاعی انداز اختیار کرنے کی بجائے پیش قدمی کرنی ہوگی۔ آج کے یورپ میں خود یورپ والوں کی توقع اور Planning سے کہیں زیادہ عجلت میں رونما ہونے والی تبدیلیوں نے خود صیاد کو دام حیرت کا اسیر کر دیا ہے۔ اب ہماری حکمت عملی یہ ہونی چاہئے کہ اس بار ہم اپنی فکر کو اپنی صفوں تک محدود نہ رکھیں بلکہ مغرب کے ان روشن دماغ اہل قلم کو بھی ساتھ لے کر چلیں جو آنے والے خطرات کا اندازہ کر رہے ہیں۔

اس سلسلے میں گزشتہ سال لندن نے ایک بار پھر پہل کی تھی اور مغربی دنیا، افریقہ اور برصغیر کے ادیبوں کی خدمت میں ایک اپیل ارسال کی گئی تھی کہ وقت الٹے پاؤں چل پڑا ہے اور وہاں لے آیا ہے۔ جہاں چنگیز اور ہلاکو خاں جنم لیتے ہیں۔ تیسرے عالمی فرمان کے تحت وہ صورت حال پیدا ہو گئی ہے کہ تیسری دنیا میں مستقبل میں پیدا ہونے والے بچے طوق غلامی گلے میں ڈالے پیدا ہوں گے۔ دنیا سے Check and Balance کا نظام ختم ہو گیا ہے۔ اب لے دے کے صرف ادیبوں کا ہی ایک طبقہ رہ گیا ہے جو اس تاریک دور میں سچائی کی آواز بلند کر سکتا ہے۔

ہم نے التماس کی تھی کہ اہل قلم صورت حال کا تجزیہ کرتے ہوئے اپنی آراء اور تجاویز

ارسال فرمائیں تاکہ لندن کی آزاد فضاؤں میں ایک اجتماع کرنے کے لیے ان تجاویز کی روشنی میں ایک لائحہ عمل ترتیب دیا جاسکے۔ ہماری ان گزارشات کو برصغیر کے اہم جرائد نے شایع بھی کیا تھا۔ ہم نے مغرب کے ادیبوں سے بھی بات کی تھی اور افریقہ کے ادیبوں سے بھی۔ ہمارا مراسلہ بڑے کھلے دل اور ذہن کے ساتھ ہر اس ادیب کو ارسال کیا گیا تھا جس کا پتہ ہمیں مل سکا۔ ہم واقعی یہ چاہتے تھے کہ ہر ادیب ازم کے دائیرے سے نکل کر وقت کی پکار پر لبیک کہے اور شانہ بشانہ چلے۔ لیکن ہوا یوں کہ میرے اپنے قبیلے کے اکابرین میں سے بہت کم نے جواب دینے کی زحمت گوارا کی۔ البتہ یہ ضرور سنا گیا کہ ہم سے رابطہ کئے بغیر ہی ہوائی ٹکٹوں کا انتظار شروع ہوگیا۔ اس کے برعکس وہ ادیب جو ایک عرصہ باوجود ہمارے قبیلے سے اجتناب کرتے رہے، ہماری فکر سے اختلاف کرتے رہے انہوں نے نئے تناظر میں ہماری اپیل پر لبیک کہا۔ اور اپنی آرا سے بھی نوازا اور تجاویز سے بھی جن میں زیادہ تر تجاویز ہماری ہی فکر کی تجاویز نظر آتی ہیں۔

دلچسپ بات یہ ہے کہ جن دوستوں اور اکابرین نے ہماری اپیل کو وقت کی آواز قرار دیا تھا انہی نے اس حقیر کے خلاف جو چارج شیٹ تیار کی اس میں ایک سنگین الزام یہ ہے کہ میں نے ہر مکتبہ فکر کے ادیب کو دعوت کیوں دی؟ اور دوسرا یہ کہ شاید میں اپنی امیج (Image) بنانے کے لیے کانفرنس کرنا چاہتا ہوں۔

جی ہاں۔ برطانیہ کے سارے ادیب مثلاً ڈاکٹر دھرم پال، ڈاکٹر مصطفیٰ کریم، قیصر تمکین، حسین مشیر علوی، سید معین الدین شاہ، مقصود الٰہی شیخ، حیدر مہدی رضوی، پروفیسر امین مغل، اکبر حیدر آبادی، باقر نقوی، ڈاکٹر حسن صفی، خالد یوسف، اختر ضیائی، ڈاکٹر فیروز مکرجی، فیروزہ، جعفر، شاہدہ احمد وغیرہ ہم سب کے سب اپنی امیج بنانے کی فکر میں ہیں اور وہ صرف برصغیر کے ادیبوں کو ہوائی ٹکٹ دے کر بلانے سے ہی بن سکتی ہے۔ رہا سوال میری ذات کا، تو ۱۹۸۵ء کے اجتماع کے بعد جس میں باوجودیکہ مندرجہ بالا اور بہت سے دیگر دوستوں کی سرپرستی حاصل تھی، دل کا مریض لگا بیٹھا ہوں اب دوسرا اجتماع کر کے انتقال پر ملال کی تیاری کر رہا تھا یا امیج بنانے کی، یہ تو میرا دل جانتا ہے۔ بہرحال اس بحث سے قطع نظر، میں اپنی طرف سے اور ان تمام رفقاء کی طرف سے جو اس دکھ کو سمجھ سکتے ہیں، اس بین الاقوامی ارتقاء سیمینار میں شریک اکابرین کی خدمت میں اور ان کے توسط سے پوری ادبی دنیا کی خدمت میں ایک اپیل کرنا چاہتا ہوں کہ اگر آپ ۱۹۹۲ء میں لندن سے اٹھنے والی اس آواز کو وقت کے تقاضوں کے مطابق خیال کرتے ہیں تو خدارا کہیں بھی ایک ایسا اجتماع ضرور کریں جس میں

محدود نظری سے ہٹ کر، کھلے دل کے ساتھ غور و فکر کی ابتدائی منزلوں سے گزر کر عمل کی طرف قدم بڑھایا جا سکے۔ میں خود بھی اس اجتماع میں حاضر ہوں گا اور اس بزم میں موجود کینیڈا سے تشریف لائے ہوئے ہمارے بزرگ قلمکار خورشید عالم صاحب اس کی تصدیق فرمائیں گے کہ کینیڈا، امریکہ، یورپ اور افریقہ سے مندوبین اس اجتماع میں آئیں گے اور ہم لوگ آپ سے ہوائی ٹکٹوں کا مطالبہ کریں گے نہ قیام و طعام کا۔ اس لیے کہ ہم سب تو بے چینی سے اس انتظار میں ہیں کہ کوئی احتشام حسین آزادیٔ فکر و نظر والوں کے راستوں میں جبر اور مطلق العنانی کی بنائی ہوئی دیواروں کو گرا دے۔

ہم مغرب میں آباد ادیب تو یہ سوچ رہے ہیں کہ فاشزم کا سیلاب ایک بار پھر ہمارے گھروں تک پہنچ گیا ہے۔ کیا اب بھی ادیب ٹکڑیوں میں بٹے رہیں گے اور اسے روکنے کے لیے بھی مل کر نہیں چلیں گے؟

صاحبو، ہمارا موقف تو بڑا واضح ہے:

اب، زمینوں سے اگائیں گے نئے شمس و قمر
ہم نے ڈوبے ہوئے تاروں کی قسم کھائی ہے

(ارتقا سیمینار - کراچی ۱۱ فروری ۱۹۹۳ء)

# زمانہ حال کا ادبی تناظر اور احتشام حسین

ڈاکٹر محمد علی صدیقی

زمانہ حال کی حدود کا تعین کبھی بھی بہت زیادہ آسان نہیں رہا۔ آیا ہمارا زمانہ حال آٹھویں دہائی سے شروع ہوتا ہے جو مائیکرو الیکٹرانکس اور خورد حیاتیات کے میدانوں میں بے مثال ترقیوں سے عبارت ہے یا مابعد صنعتی دور Post industrial کی ابتدا سے یعنی ساٹھ کی دہائی سے۔ کرہ ارض کی سب سے زیادہ طاقتور تہذیب، مغربی تہذیب، جس کی اساس سائنس اور ٹیکنالوجی پر استوار ہے ایک طرف انسانوں کے درمیان ذہنی استعداد کے موروثی نظریہ کا خاتمہ کر رہی ہے۔ اور دوسری طرف وہ مغربی بلاک کی معاشی طاقت کو بالکل اپنی اجارہ داری کے زیر اثر لانے پر کمربستہ ہے۔ تیسری دنیا کے غریب ممالک نہ صرف نوآبادیاتی دور کے خاتمہ کے بعد "نوآبادیاتی" زمانہ کے دماغ کے اثرات سے گھتا ہیں بلکہ خود اپنی میراث اور اس کی بقا کے سلسلہ میں بھی معرض شک میں مبتلا ہیں ۸۹-۱۹۹۰ء میں مشرقی یورپ میں جو کچھ ہوا اس نے دنیا کو بڑی حد تک یک قطبی (Unipolar) دنیا بنا کر رکھ دیا ہے اور سرد جنگ کے زمانہ کی مناقشتیں، جو اکثر و بیشتر، چھوٹے ممالک کی عزت نفس کی حفاظت کا اتفاق سبب بن جایا کرتی تھیں اب یک قطبی دنیا کے یک سمتی بل ڈوزر (Bull Dozer) کے سامنے ہیچ ہیں۔

مندرجہ بالا صورتِ حال کا ایک مطلب یہ بھی لیا جاسکتا ہے کہ اب دنیا امریکی یا سوویت

بالادستی کے بجائے اقوام متحدہ کے بینر پر دنیا کی سب سے بڑی طاقت کے سامراج کی علامت بن چکی ہے اور ہمارے اخبارات اور جرائد کی بڑی تعداد اقوام متحدہ کی مقامی خبروں کے بین الاقوامی ایڈیشنز بن چکے ہیں۔

اگر پروفیسر احتشام حسین کے انتقال کے ۲۱ سال بعد کی انسانی زندگی کا جائزہ لیا جائے تو یوں لگتا ہے کہ ان کی زندگی کے آخری برسوں میں پہلی مرتبہ ٹیلی وژن کی اسکرین پر دیکھی جانے والی جنگ جاری تھی اور ستر کی دہائی کے ابتدائی سال امریکہ کے خلاف بڑے بڑے مظاہروں کے سال تھے۔ ۲۳ جنوری ۱۹۷۳ء کو ہند چینی میں "سیز فائر" عمل میں آئی اور اپریل ۱۹۷۵ء میں ہند چینی متحد اور کمیونسٹ ہو گیا۔

کہا جاسکتا ہے کہ سید احتشام حسین کا انتقال ان کے ملک کے ادب کے دورِ شباب میں ہوا۔ امریکی ادب اور فعال گروپ جنگ ویت نام کے بعد انسانی حقوق کیلئے شور مچا رہے تھے، صدر کارٹر نے جنوری ۱۹۷۷ء کے بعد روس کے اشتمالی سسٹم کے منحرفین سے براہ راست تعلق قائم کیا اور ان کی مدد کا اعلان کیا جو افغانستان میں انقلاب ثور (اپریل ۱۹۷۸ء) پر منتج ہوا اور دنیا دوسری سرد جنگ کے بالواسطہ جنگوں (Proxywars) کے ایک ایسے گرداب میں پھنسی جو ایرانی انقلاب (۱۹۷۹ء) کے بعد مزید پیچ در پیچ ہوتا گیا اور اس صورتِ حال میں جس ادبی رجحان نے سب سے زیادہ مقبولیت حاصل کی وہ ادبی تخلیق کے متن (Text) کے خلاف ادبی مباحثوں سے ظاہر ہوئی اور فرانس، چیکوسلواکیہ اور آسٹریا کی مخصوص فکری فضا میں پروان چڑھتے ہوئے ایسے نظریات سامنے آئے جنہیں متن کے بطلان (The Textundermining) کی کوششوں سے موسوم کیا جاسکتا ہے۔ برطانوی اور امریکی ادباء اور خود مشرقی ادباء کی اکثریت نے اس رجحان کے خلاف تاریخیت اور انسان دوستی پر زور دیا اور ۱۹۷۳ء سے ۱۹۹۳ء تک کے نوبل انعامات کی فہرست میں ایک بھی ایسا نوبل للاریٹ نہیں ہے جس نے پریچیٹ (Pritchelt) کے اس قول پر عمل کیا ہو کہ وہ صرف اپنے لیے۔ محض اپنی خوشنودی کے لیے۔ لکھتا ہے۔ ہم دیکھتے ہیں کہ دنیا انسانی حقوق کی مہم میں بتدریج اضافہ کے ساتھ جنگ عظیم اول اور جنگ عظیم دوئم کے درمیانی برسوں کی "اعلیٰ فکری سنجیدگی" کی طرف راجع ہوئی۔ مشرقی یورپ کے منحرفین کی تعداد میں بتدریج اضافہ نے بھی ایک ایسی ادبی زبان، اور ایک ایسے بین الاقوامی ادبی سماج، اور انسانی زندگی کے گمبھیر مسائل کی طرف توجہ دلائی جو اس سے پیشتر بھی موجود تھی لیکن اب اس کے لیے وہ بین الاقوامی سیاست بھی موجود تھی جو انسانی اقدار کے فرق کو کبھی سماج کے مہذب یا غیر



ڈاکٹر محمد علی صدیقی مقالہ پیش کر رہے ہیں - ڈاکٹر ایم - ایچ جعفری اور فاطمہ حسن ڈائس پر نظر آرہے ہیں

مہذب گرداننے پر آمادہ تھی - ممکن ہے کہ دس پندرہ برس کے اندر اندر Multiplier Effect پیدا کرنے والی تہذیب کے انقلاب ٹیکنالوجی نے جس نے فلسفہ کو بھی ٹیکنک بنا دیا تھا - انسانی فکر اور ادب کو بہر حال وہ اہمیت ضرور دی جو اس سے پہلے "وجودیت" اور تراجی انفرادیت پسندی کی بدولت انسانی تہذیب اور تاریخ کے اجتماعی خیر کی نفی کر رہی تھی -

اگر ہم ویت نام کی جنگ کے خاتمہ (۱۹۷۵ء) کے سال سے "آج" کا تجزیہ شروع کرنے پر تیار ہوں تو یہ دیکھیں گے کہ اس عرصہ میں جو تقریباً ۲۵ سال پر محیط ہے کیا کچھ نہ ہوا - نہ جانے کتنی ہی بار افغانستان، امریکہ، چین اور روس کے سرحدی تنازعے اور افریقہ اور لاطینی امریکہ کی Proxy Wars سے یوں لگا کہ انسانی تہذیب اپنے خاتمہ پر تلی بیٹھی ہے - اسٹریٹجک آپشن (Strategic option) کے نظریہ نے دو بڑی طاقتوں کے لیے قرم خوں کی اپنے سروں پر سے گزرنے دینے کا جواز پیدا کر دیا تھا اور علمی ادب نے، خواہ وہ مشرق میں ہو یا مغرب میں، اپنے بہترین منتخب دماغوں کے ذریعہ طاقت کے ذریعہ تہذیب انسانی کی سرافرازی کے نظریہ کا تمسخر اڑانا شروع کیا اور وجودیت کی وہ لہر جو جنگ عظیم دوئم کی ہولناکیوں سے زور پکڑ گئی تھی "آخری جنگ" کے خطرہ کے باعث تہذیب

انسانی کی بقا کے لیے جدوجہد کا باعث ہیں۔ اب (Ecological Balance) کے خاتمہ کے خدشات پیدا ہونے لگے اور (The Greens) منظر عام پر آئے۔ انسانی بقا کی جنگ نے وجودیت کو خاصہ کمزور کیا۔ ہمارے برصغیر کے اردو اور دیگر زبانوں کے ادب میں بھی "مقامی" مسائل پر رد عمل کی زیادتی نے یہ بار بار محسوس کروایا کہ اپنے علاقہ کی تاریخی قوتوں کی تفہیم اور متحارب رووں (Currents) میں سے کسی ایک رو کا انتخاب۔ جو بہتر اور ارفع ہو۔ بڑا ضروری ہے۔ اور اس طرح پروفیسر احتشام حسین کی فکر آج بھی اسی قدر اہم ہے جس قدر کہ ان کی زندگی میں تھی۔

اردو تنقید میں سید احتشام حسین کے بعد کا دور زبان، گریمر، منطق۔ یعنی لسانیات اور ثقافت لسانیات اور انسانی تاریخ اور لسانیات اور مذہب کے تعلق سے بہت اہمیت کا حامل ہے۔ سید احتشام حسین مواد اور ہیئت کے مثالی امتزاج کے خواہ مخواہ قائل نہیں تھے بلکہ وہ اسے تاریخ کے (Canvas) پر نظریہ (Theory) اور عمل Practice کے سنجوگ کا مسئلہ سمجھتے تھے۔ یہی وجہ ہے کہ انھوں نے مولانا حالی کے مسدس کے آخری چند بندوں کو جو بلک کے بے حد اصرار پر غیر قدرتی رجائیت کے رنگ میں ڈوبے ہوئے تھے، مواد اور ہیئت کی ترازو پر کسا تو فیصلہ حالی کے خلاف دیدیا۔ انھیں غالب کے یہاں بھی آزادی کے لیے خارجی محرک مفقود نظر نہ آتا تھا اور شاید اس لیے کہ غالب نے سیاسی غلامی کے خلاف اپنی تڑپ کو جس زبان میں رقم کیا تھا وہ روایتی شعری زبان ہوتے ہوئے بھی اجتماعی احساس کی نمائندہ تھی اگر ہم (Theory) اور (Practice) کے درمیان عدم مطابقت کے رجحان کو اپنے دور تک لے آئیں تو پھر اس دور کے بیشتر ادبی اور فکری مباحث اور سیاسی انقلابات جن میں سب سے زیادہ اہم مشرقی یورپ کا انقلاب ہے، بہتر طور پر سمجھ میں آجاتے ہیں۔

سید احتشام حسین کے بعد ہمارے تنقیدی سفر میں ہیئت پرستی اور اسطور پرستی کا عمل دخل بڑھا۔ ہماری تنقید سے ہماری اپنی مخصوص ادبی اور فکری روایات کا عنصر قدرے کم ہوا۔ ترقی پسند تنقید تو بہر طور اپنی روایت پر گامزن رہی لیکن ہیئت پرستی کے غیر معمولی زور کی وجہ سے فرینک فرٹ اسکول ویانا سرکل، پیرس کے لیفٹ بینک اور امریکی جامعات کے انتہائی اضطراری نوعیت کے مسائل بھی ہماری تنقید میں اس طرح در آنے لگے جیسے ہمارا ملک بھی صنعتی ممالک کے کلب میں شامل ہو چکا ہو اور ہمارے یہاں فکر و ادب ٹیکنک (Technique) اور ادب تشخیصی رپورٹس (Diagnostic Reports) بن کر رہ گیا ہو۔ اس بنا پر ہم کہہ سکتے ہیں کہ سید احتشام حسین کے بعد بعض ممتاز ترقی پسند نقادوں کی نئے ادبی مباحث کے باب میں سہل انگاری کی وجہ سے ستر کی دہائی میں

لسانیاتی مباحث نے وہ اہمیت اختیار کر لی جو اس سے پہلے ناپید تھی اور یہ بات بذات خود اس بات کا ثبوت ہے کہ ہمارا ادب اس گلوبل ویلیج (Globel Village) میں مغربی تہذیب کی فکری نو آبادی بن کر رہ گیا۔ بیشتر نو آزاد ممالک کے ادبوں کا یہی حال ہوا۔ خود یورپی قوم پرست امریکن ازم کے سامنے سربسجود ہو گئے ۔ جب ادب اور زندگی یکساں طور پر ناقابل تقسیم بنانا مقصود ہو تو پھر لسانیات اور معنویت کا سوال اہم ہو جاتا ہے ۔ دور احتشامی کی اصطلاح مولانا عبدالماجد دریا آبادی نے خواہ مخواہ نہیں وضع کی تھی۔ انھوں نے کہا تھا کہ اس دور میں سید احتشام حسین سے بڑھ کر تو خیر اور کیا ہوتا کوئی ان کے برابر کا۔ ان کی ٹکر کا نکل آئے یہی بڑی بات ہے۔ میں اپنے جملہ کو دہراتا ہوں کہ ہمارے یہاں تنقید بہ حیثیت فن کے " دور احتشامی سے " قبل اردو میں کہاں سے آئی تھی۔ اردو کا مورخ ادب اس موضوع پر جب قلم اٹھائے گا اور اس فن کے بانیوں کے نام گنائے گا اردو والوں میں نام عالی شان والا احتشام حسین کا ضرور آئے گا۔ فراق گورکھ پوری نے کہا تھا کہ عالمانہ تنقید کی تاریخ احتشام حسین کے بغیر مکمل نہ ہو سکے گی۔ صباح الدین عبدالرحمن نے انھیں دارالمصنفین اور مغربی تعلیمی مراکز سے یکساں استفادہ کرنے والا نقاد قرار دیا تھا لیکن ہم آج دیکھ رہے ہیں کہ سید احتشام حسین کا فکری پس منظر ہمارے نئی نسل کے لیے عنقا ہوتا چلا جارہا ہے۔ دارالمصنفین کا ورثہ تو ایک طرف رہا اب فارسی و عربی زبانوں کو ہمارے اسکولوں سے نکالا جا چکا ہے اور غالباً وہ وقت آچکا ہے جب غالب اقبال اور فیض کی شعری زبان ہمارے لیے لاطینی اور یونانی زبانوں کی طرح ہو جائے گی۔ اگر ماحول یہ ہو تو پھر مغربی لسانیات اور معنویات کے مباحث ہی اہمیت اختیار کریں گے۔ سید احتشام حسین کے پہلے تنقیدی مجموعے " تنقیدی جائزے " (اشاعت ۱۹۴۵ء) سے " اعتبار نظر " (۱۹۶۲ء) تک سات تنقیدی مجموعے شائع ہوئے اور افسانوں کے مجموعے " ویرانے " ، امریکہ کا سفرنامہ " ساحل اور سمندر " اور کچھ ترجموں کے علاوہ بعد از مرگ تصنیف " اردو ادب کی تنقیدی تاریخ " (۱۹۸۳ء) تک کے مضامین میں ایک مضمون بھی لسانی تجزیے کے کتب فکر پر نہیں ہے ۔ سید احتشام حسین نے رچرڈ ایلیٹ اور پاؤنڈ کا نوٹس لیا ہے جن کی تحریروں میں خود احتشام حسین کی طرح لسانی تجزیے کے اثرات نہیں ملتے لیکن ستر کی دہائی سے نوے کی دہائی تک مغربی تنقید کے مباحث مشرقی ادب کے رواتی اور ترقی پسندانہ مباحث سے یکسر مختلف ہو گئے۔

احتشام حسین کے زمانہ ہی میں جدیدیت نے جس نوع کی داخلیت (Subjectivism) کی حمایت شروع کر دی تھی اس کا ایک اپنا مطمع نظر بلکہ اس مطمع نظر کے متعدد رنگ (Shades)

موجود تھے۔ احتشام حسین کے حصہ میں اردو تنقید میں ایک اور اولیت آتی ہے اور وہ ہے ان کا یہ خیال کہ "ادبی روایتیں تاریخی اور سماجی اسباب اور پیداوار کی معاشی صورتوں سے بنتی بگڑتی ہیں۔" سماجی تبدیلیوں کے اندر جھانکنے ہی سے فن کاروں کی وہ ذہنی کیفیات سمجھ میں آسکیں گی جن سے ادب جنم لیتا ہے۔ سید احتشام حسین نے معاصر ادب کے بارے میں فرمایا تھا۔

> "معاصر اردو ادب میں شاعری، تجربہ پرستی، ابہام پرستی، علامت پرستی اور لامقصدیت سے بہت متاثر ہوئی ہے۔ یہاں تک کہ "نئی شاعری" لکھنے والے اپنے کو سب سے الگ کرنے کے لیے شاعری کی سبھی روایات سے اپنا ناتہ توڑ رہے ہیں۔ ان کا نقطہ نظر یورپ اور امریکہ کے کچھ فلسفیوں مصنفوں اور شاعروں سے جاملتا ہے اور جو کچھ وہاں ہو چکا ہے اس کو دہرانے کی کوشش کی جاتی ہے۔ بدلتی ہوئی صورت حال میں جدید شاعری کی جنم قدرتی ہے مگر محض روپی یعنی ہیتی (Formalist) شاعری کو "نئی" کہنے کا اصرار سمجھ میں آنے والی بات نہیں ہے جو زندگی کی قدروں کا مطالعہ کرتی ہو اور سماجی شعور کی راہ میں روڑا سمجھتی ہو۔ ان شعرا میں جو جدید شاعری کی تحریک میں شامل ہیں کچھ وہ ہیں جو پہلے یا تو ترقی پسند کہے جاتے تھے یا عصر حاضر کے عمومی تغیرات سے متاثر تھے۔ کچھ ایسے ہیں جو سماجی شعور کی مخالفت نہیں کرتے ہیں مگر شاعری کے لیے نئے تجربوں اور نئے مسائل اظہار پر زور دیتے ہیں اور کچھ ایسے ہیں جو زبان، خیال، فن کے سبھی ضابطوں کو توڑنا اپنے تشخص کے ثبوت کے لیے ضروری سمجھتے ہیں۔ وہ اس بات کو نہیں مانتے کہ کوئی شاعر اپنے احساسات کو اس زبان میں کس طرح ظاہر کر سکتا ہے، اس لیے ابلاغ ہمیشہ نامکمل ہی رہے گا......"

اگر احتشام حسین کی مندرجہ بالا رائے میں معاصر مباحث کا لب لباب بھی شامل کیا جائے تو غالباً یہ رائے قائم کی جائیگی کہ گذشتہ بیس اکیس سال میں لسانی تشکیلات، نئی شاعری نثری نظم بطور واحد وسیلہ شعری اظہار، ساختیات ساخت شکن طریقہ انتقاد اور پس ساختیات کے تمام مباحث بنیادی طور پر ہیئت (Form) کی مختلف النوع شکلوں ہی سے عبارت ہیں۔ لسانی تشکیلات کی اصطلاح Linguistic Reconstruction کا براہ راست ترجمہ ہے اور وٹ گن اسٹائن سے مستعار ہے وٹ گن اسٹائن نے (Tractartus) میں روایتی زبان کے بارے میں جو موقف اختیار کیا تھا اسے دوسری تصنیف (Philosoprical Investigation) میں واپس لے لیا گیا تھا اور اس طرح قابل

تصدیق ریاضیاتی زبان پر اصرار ختم کردیا گیا تھا۔ ستر کے دہائی کے آخر تک اس نظریہ نے دم توڑ دیا اور ہم نے دیکھا کہ اس نظریہ کے بیشتر شعراء نے نثری نظم میں شاعری کرنے کی سہولت ہی پر اکتفا کیا۔ رہا سوال ساختیات کا تو اس بارے میں میں نے ۱۹۷۹ء میں سہ ماہی اوراق لاہور میں شائع شدہ اپنے سلسلہ مضامین میں اسے غیر اقداری اور غیر تاریخی کتب فکر قرار دیا تھا اور مجھے خوشی ہے کہ بالآخر شمس الرحمٰن فاروقی نے اسے کراچی کے ایک جریدہ کی حالیہ اشاعت (صریر، دسمبر ۱۹۹۲ء) میں نئی تاریخیت اور نئی انسان دوستی (New Historicism and New Humanism) کا جس طرح اثبات کیا ہے وہ غالباً ستر کی دہائی میں بعض ماہرین پس ساختیات (Post - Structuralists) کی اقدار، تاریخ، اور انسانی تہذیب کے ارتقاء کی وکالت ہی کے پیش نظر ہے جو ۱۹۹۰ء تک ایک زبردست عالمی رجحان بن چکا ہے۔ مجھے نقادوں کی بین الاقوامی انجمن کے جلسوں میں متعدد ماہرین ساختیات سے جن میں Robert-Andre اور Brussard بھی شامل تھے ملاقات کا موقع ملا ہے اور ان ملاقاتوں میں بیشتر ساختیاتی نقادوں نے برصغیر میں ساختیات کے بارے میں جوش و خروش پر تعجب کا اظہار کیا۔ خاص طور سے تعلیم کی اوسط شرح اور معاشی زبوں حالی کے پیش نظر۔ ان کا خیال تھا کہ یہ رجحان مغرب کے ترقی یافتہ سماجوں کی Intellectual Acrobatics ہے اگر ہمارے یہاں Derrida کی تقلید میں "لفظ" کے متعین "معنی" کا تصور ختم ہو گیا تو ہمارا عظیم علمی اور فکری اور تہذیبی ورثہ ہماری زبانوں میں منتقل ہونے سے پہلے ہی اپنی اہمیت کھو دے گا اور وہ نشاۃ الثانیہ ممکن نہ ہو سکے گا جس کے بغیر علم، سائنس اور ٹیکنالوجی کی ترقی ممکن نہیں ہے۔ ڈریڈا نے لفظ کے متعین معنی یا زبان کے بطلان یا Undermining کے نظریہ سے روایتی سماجوں کی بنیاد پر بہت کاری حملہ کیا ہے اور اسے محض ترقی پسندی یا تاریخیت کا مخالف نہ سمجھا جائے بلکہ وہ تخلیق کار کے Text کی اس زبان کی بازیافت کا حامی ہے جو تخلیق کار کے بجائے نقاد تخلیق کرتا ہے۔

اس طرح آج کے فکری و ادبی پس منظر کے مطالعہ کے دوران پانچ واضح رویے نظر آتے ہیں۔ ایک حلقہ بڑی شدومد سے اس نظریہ کو درست خیال کرتا ہے کہ سائنٹفک نقطہ نظر کی وہی اہمیت ہے جو کسی بھی میدان میں غیر سائنسی مفروضہ کے مقابلہ میں سائنسی صداقت کی ہے۔ احتشام حسین نے کہا تھا کہ "سائنٹفک نقطہ نظر وہ ہے جو ادب کو زندگی کے معاشی، معاشرتی اور طبقاتی روابط کے ساتھ متحرک اور تغیر پذیر دیکھتا ہے۔ یہ ایک ہمہ گیر نقطہ نظر اور ادبی پہلو کے کسی اہم پہلو کو نظر انداز نہیں کرتا۔"

احتشام حسین نے ایک موقع پر کہا تھا "وقت کے ساتھ میرا خیال پختہ ہوتا جارہا ہے کہ اعلیٰ ادب و اعلیٰ تنقید کی پہچان یہی ہے کہ اس سے زندگی کے حسن اور توانائی کو سمجھنے اور اسے ابھارنے میں مدد ملتی ہے۔ اس طرح عوام کا رشتہ عوامی جدوجہد کرنے والی طاقتوں کے ساتھ مضبوط ہوتا ہے۔ زندگی ادب کو سنبھالتی ہے اور ادب زندگی کو سہارا دے کر آگے بڑھاتا ہے۔ اچھے ادب کے مطالعہ سے انسان کا سماجی شعور بڑھتا ہے اور وہ سماج کو بہتر بنانے اور فطرت کو اپنے قابو میں لانے کا اہل بن جاتا ہے۔ اگر کوئی ادبی کارنامہ یہ کام پورا نہیں کرتا، اس میں مدد نہیں دیتا، تو صرف ان لوگوں کی نگاہ میں ادب ہوگا جو زندگی کو بہتر بنانے کے متمنی نہیں ہیں ---- کسی عہد کے تمام ادیب شعور کی ایک ہی سطح پر نہیں ہو سکتے۔ ذہنوں پر خاندانی، طبقاتی اور سماجی ورثوں کا بوجھ ہوتا ہے جسے زندگی کی کشمکش کو سمجھے بغیر اتار پھینکنا تقریباً مشکل ہے ----"

دوسرا رویہ جدید ادب کے وجودی مکتبِ فکر سے تعلق رکھتا ہے، تیسرا محض ہیئت پرستانہ جدیدیت کا رویہ ہے جو بہ اعتبارِ فکر خاصہ قدامت پسند ہے (ساختیات کا مکتبِ فکر تخلیقی کاموں کو علم و دانش کے اجتماعی تقاضوں سے ماورا قرار دے کر قدامت پسند ہی ہو سکتا ہے) اور چوتھا رویہ اس (Modernistic Movement) کی شکل میں ظاہر ہو رہا ہے جو صنعتی معاشروں کے (Automation) سے بیزاری کے نتیجے میں قبل از تہذیب سادہ روحانیت کے منبع کی طرف واپس لوٹنے کی دعوت دے رہا ہے۔ اس مکتبِ فکر کے مطابق جدیدیت ۱۹۳۹ء میں اپنے انجام کو پہنچ گئی۔ نیا دور صنعتی عہد کی صعوبتوں سے نجات (Nirvana) حاصل کرنے کا دور ہے۔ اس سلسلہ میں اردو کے ایک امریکی شاعر اختر احسن نے خاصہ کام کیا ہے۔ ان کی تازہ ترین تصنیف بنیادی طور پر مغربی تہذیب کے فریم ورک میں لکھی گئی ہے لیکن جدیدیت کے برصغیری وکلاء کو نوید ہو کہ ایک جدید اردو شاعر نے نئی جدیدیت کا مطمح نظر زوان، مکتی اور نجات ٹھہرایا ہے اور ان کے لیے یہ واحد قابلِ قبول Modernistic رویہ ہے۔

جدید ادیبوں میں اس وقت زبردست انتشار ہے۔ ایک طرف وجودی نراجی نقطہ نظر ہے جو بلاشک و شبہ شوخمار کے وقت سے جدیدیت کا مضبوط قلعہ ہے۔ نظریہ بیزاری، اجتماع بیزاری، مقصدیت بیزاری اور خود بیزاری سے بیزاری۔ زندگی کے مقابلہ میں موت اس نظریہ کے لیے نجات بلکہ مسرت اندوزی کا ذریعہ ہے۔ ان دنوں "واحد متکلم" کے محور پر گھومنے والی (Experientialreality) نے بڑی حد تک ادیبوں کو متاثر کر رکھا ہے جو اولاً میراجی اور راشد کے زیر اثر تھے، بعد میں، نئی

شاعری کی تحریک کی طرف آئے اور لسانی تشکیلات کے نظریے سے متاثر ہوئے اور ادب دوبارہ وجودی یعنی ایک نوع کے جدید ادباء کی فہرست میں شامل ہیں ۔ انیس ناگی نے حال ہی میں ، کافکا کے (Metamorphosis) کا ترجمہ " کایا کلپ " کے نام عنوان سے کیا ہے اور اس سے پیشتر وہ جریدہ دانشور کی ایک اشاعت کامیو (CAMUS) کے لیے مختص کر چکے ہیں ان کے ساتھ ایک گروپ ہے جو نئی شاعری کے گروہ سے کچھ شاعرات کو (Feminists) اور کچھ شعراء کو " ترقی پسند " یا مقصدی ادیب قرار دیکر " بھٹکے ہوئے لوگ " قرار دے چکا ہے ۔ ایک گروہ ہیئت پسندانہ (Formalistic) قسم کے ادباء کا ہے جو جدیدیت کے نام پر وجودی فلسفہ کے حوالہ سے جدیدیت دشمن رویہ اختیار کیے ہوئے ہے یعنی وہ " واحد متکلم " کے نقطہ نظر کی صراحت کے بجائے الفاظ کے مابین لسانی رشتوں اور ان رشتوں کی انسانی کلچر کے لیے اہمیت تلاش کرنے میں مصروف ہے ۔ یعنی یہ گروہ حقیقت کے ایک رخ کو حقیقت کلی گردانتے کی ویسی ہی غلطی کر رہا ہے جو اسے ترقی پسندوں کے یہاں معاشیات کو بنیادی اہمیت کے اصول میں نظر آئی تھی ۔

اب صورت حال ایک بار پھر تیزی کے ساتھ تبدیل ہو رہی ہے جس طرح مشرقی یورپ میں سوشلسٹ ریاست کے انہدام سے نظریہ اور عمل کے فرق کا سوال اہم ہو چکا ہے بعینہ تاریخیت اور انسان دوستی کا سفر لسانی حرمتوں کے تحفظ کے بغیر ممکن نہیں ہے ۔ اگر ڈریڈا کے فلسفہ لسان وتنقید کا مقابلہ نہ کیا جاتا تو ۷۰ کی دہائی کا غالب رجحان ۸۰ کی دہائی کے آخر اور ۹۰ کی دہائی کے شروع دو برسوں میں محض ایک ضروری موڑ یا کتاب فکر کا ایک باب بن کر نہ رہ جاتا ۔ کیا ہمارے سماج میں قرآن کا (Deconstruction) منظور کیا جاسکتا ہے ؟ کیا حالی کے مسدس ، اقبال کی نظم " مسجد قرطبہ " اور فیض کی نظم " رقیب سے " کے نئے متون کی تخلیق سے تخلیقی جذبہ کی نفی نہیں ہوئی ؟ یہی وجہ ہے کہ اب ساختیات کے فرانسیسی نقادوں کے خلاف ایک واضح اور فیصلہ کن رد عمل آچکا ہے ( New historicism اور New Humanism ) کی دیگر تحریکوں نے (Post Structulists) کی صفوں میں Merleau Ponty, Blanchot, levines اور Paul Ricoeur جیسے اہم نام پیدا کیے ہیں ۔ جنھوں نے ڈریڈا کے ہاتھوں سے قیادت چھین لی ہے اور اس طرح ٹوکویلین Tocgevillian روایت کا احیاء ہو رہا ہے اور (New left) کی تحریک کے فلسفیوں نے جہاں ساختیات کے مکتب فکر کی یہ بات تسلیم کی ہے کہ ساختیاتی مطالعہ بھی مطالعہ کا ایک طریقہ ہے وہاں یہ حقیقت بھی ثابت کر دی ہے کہ یہ ایک ایسا طریقہ ہے جو میراث انسانی کے جمع شدہ علمی خزانہ کے

لیے ایک بہت بڑا خطرہ ہے اور روایت و درایت اور علوم نقلی و عقلی دونوں کے لیے ایک رجعت قہقری ہے - ڈریڈا کے یہاں زبان کی Undermining کا نظریہ اس قدر واضح ہے کہ یہ انسانی فکر کے ارتقاء کے لیے ترقی معکوس کے ذیل میں آتا ہے -

ان مذکردہ بالا بائیں بازو کے نقادوں کے بارے میں یہ حکم لگانا کہ یہ سب ساختیات پسند ہیں یا ساختیات کی توسیع پر یقین رکھتے ہیں مناسب نہ ہوگا Levinas Blanchot paul Ricoeur اور Merleau ponty ڈریڈا کی ذہانت اور اس کی طباعی کے قائل ہیں لیکن وہ نقطہ نظر کی واپسی ، ادب اور دیگر علوم کے مابین اشتراک اور متن کی تفہیم کے لیے ادب کے علاوہ دیگر علوم سے استفادہ پر یقین رکھتے ہیں اور سب سے زیادہ اس نکتہ پر کہ ادب انسانی زندگی کے بارے میں غیر جانبدار نہیں ہوسکتا اور یہ اسی وقت ممکن ہے جب "لفظ" "کے معنی" میں کسی نہ کسی نوعیت کی پائیداری موجود رہے تاکہ انسانی آدرشوں کے بارے میں معنی کی "اضافیت" کی آڑ میں مضحک تعبیرات سے محفوظ رہا جاسکے - ویسے بھی انسانی علم کا محفوظ سرمایہ لفظ و معنی کے ایک متعین نظام ہی کی وجہ سے محفوظ رہ پایا ہے - اگر لفظ اور متن کے بارے میں چیستانی طرز کے مباحث فکر انسانی کو تیز تر کرنے کے لیے ضروری بھی تسلیم کرلیے جائیں تب بھی ان سے تاریخی نقطہ نظر کی بقا ممکن نہ ہو پائے گی -

ساختیات کے خلاف شدید رد عمل کو ساختیات کی توسیع کے بجائے ساختیات کی شکست گردانا چاہئے - مجھے تعجب ہے کہ بعض ترقی پسند نقاد بھی اس واضح فرق کی تہ میں نہ جاسکے جس کی وجہ سے فکری انتشار میں اضافہ ہوسکتا ہے -

جدیدیت کے ذیل ہی میں ایک گروہ New surrealism سے متاثر ادباء سے تعلق رکھتا ہے - اس گروہ کے روح رواں اختر احسن نے جنگ عظیم دوئم کے آغاز کو "جدیدیت" کے خاتمہ سے مشابہ قرار دیا ہے - وہ کہتے ہیں کہ جنگ عظیم دوئم کی ہولناکیوں نے انسانی سائیکی کو اس درجہ مجروح کیا ہے کہ انسان اس صدی کے آغاز سے تیسری دہائی کے اختتام تک اپنی نجات - نیچریت اور اجتماعیت کے نظریات میں تلاش کر رہا تھا وہ اجتماعیت اور اس کے بعد سیاسی مظاہر کے رد عمل میں وجودیت کے گرداب میں پھنس کر رہ گیا - انسانی زندگی کی بے معنویت نے فنون لطیفہ کے ساتھ اس طرح تعلق جوڑا کہ بقول احتشام حسین مواد اور معنی کے امتزاج کی دلیل مضبوط ہوئی اور پھر یہ خیال مزید جاگزیں ہوا کہ زندگی کی بے معنویت کو معنویت پر شعوری اصرار اور انسانی تاریخ کو تبدیل کیا

جاسکتا ہے۔

وجودیت (Existentialism) بہر حال جدیدیت - جس کا اظہار بقول اسٹیفن اسپینڈر ادب میں سب سے زیادہ 'واحد متکلم' پر اصرار کے ذریعہ ہوا۔ ان معنوں میں جدید ہے کہ وہ ہر قسم کی Authority کے خلاف ہے ہیئت کے اصولوں کے خلاف ہے۔ اس کا بنیادی خیال یہ ہے کہ انسانی زندگی کو مواد اور ہیئت کی جکڑبندیوں میں بند نہیں کیا جاسکتا۔ اس نظریہ میں بھی ایک طرف سارتر Sartre ہے جو فرانس پر نازیوں کے قبضہ کے خلاف مقاومت Resistance کا ادب لکھتا ہے فلائیز Flies جیسا ڈرامہ لکھتا ہے اور دوسری طرف کامیو Camus ہے - ہمارے یہاں بد قسمتی سے سارتر کے مثبت Positve اور اشتراکیت کو بہتر نظریہ تسلیم کرنے کی مجبوری کے جواب میں کامیو کا زندگی بیزاری اور "موت" یا سیت کا خوگر فلسفہ بڑی شد و مد سے پھیلایا گیا اور متعدد لکھنے والے موت اور تنہائی کے سیلز مین Salesmen بن کر رہ گئے انھوں نے کافکا Kafka تک کے افکار کی غلط تعبیر و تشریح کی۔ ایک ایسا کافکا جو نا امیدی کے یکسر خلاف تھا وہ نا امیدی کا خوگر بنا رہا اور کچھ حضرات نے ساٹھ کی دہائی میں وٹ گن اسٹاین کا فلسفۂ لسان اس شد و مد سے پیش کیا کہ یوں لگ رہا تھا کہ ہم صلیبی جنگوں کے دور میں داخل ہو چکے ہیں۔ سید احتشام حسین کی وفات کے بعد ان منفی رجحانات میں مزید اضافہ ہوا۔ بعض ترقی پسند ادباء تک نے پروز پوئم Prose Poem کی آزادی کو سماجی بندھنوں سے آزادی کی علامت بنانے کی کوشش کی لیکن ان حضرات میں سے بعض سے یہ چوک ہوئی کہ وہ صرف "پروز پوئم" ہی کو واحد وسیلہ اظہار بنانے پر زور دیتے رہے اور یہ بھول گئے کہ اس نوع کی ہیئت پرستی ادبی فضا میں ہیئت پرستی کی دھند کو صاف نہیں کر سکتی۔ اس موقع پر۔ لگ بھگ ۱۹۷۰ء کی دہائی میں لسانی تشکیلات کے خلاف ، پاکستان کی حد تک ایک ایسی تحریک چلی جس نے وٹ گن اسٹائن کے پیرو کاروں کو مجبور کیا کہ وہ وٹ گن اسٹائن کے نظریہ کے بطلان کے لیے آخری دور کے وٹ گن اسٹائن ہی کے افکار سے رجوع کریں۔

تو جدیدیت کی وہ شکل جو کبھی سارتر کبھی کامیو ، کبھی کافکا اور کبھی نروان کی تلاش میں سرگرداں رہی اور کبھی جوزف کیمپل ہوتی ہوئی ہمیں "موت" یا تنہائی کے مہیب غاروں کی طرف لیجا رہی تھی اور محض اس لیے کہ یہ سابق نو آبادیاتی آزادی کے ژولیدہ دانشوروں کا وہ حال تھا جسے مغرب زدہ نسل زیادہ آسانی سے سمجھ سکتی تھی ، اپنے سماج کو تعمیر نو اور تشکیل نو کی صدیوں پرانی چھپی خواہشات Aspirations کا اندازہ نہ لگا سکی۔ سید احتشام حسین ان نقادوں میں سے تھے جو تنقید کو

سائنس سمجھتے تھے ، اور ادب کا فلسفہ بھی اور ان کے یہاں چوکھے علم کا وفور اس بات کا ثبوت تھا کہ تخلیق کار اور تنقید نگار میں فرق ہی یہ ہے کہ تخلیق کار غیر منطقی اور غیر سائنسی ہو سکتا ہے۔ ممکن ہے کہ یہ ئے حسن کی تخلیق کا سبب بھی ہو۔ لیکن تنقید نگار ایک سائنس داں کی طرح زیر تبصرہ ادب پارہ کو اس کے اپنے عہد اور قدما کے ادب اور پھر ایک روایت کے ادب کے بجائے مختلف النوع ادبی دھاروں کے تناظر میں دیکھتا ہے اور ایک دور کی حسیت Sensibility کو دوسرے دور کے لیے موزوں یا ناموزوں قرار دیتا ہے اور وہ اس عمل میں متعلقہ علوم کی مدد سے ہم عصری جمالیات کا ایک ایسا میزان تیار کرتا ہے جو اپنی اعلیٰ شکل میں سائنس ہونے کے ساتھ ساتھ تخلیق کا درجہ پاسکتا ہے جبکہ تخلیق کے لیے اس عمل سے گزرنے کے لیے منطقی ہونا بھی ضروری نہیں ہے۔

سید احتشام حسین نے اپنی بعد از مرگ شائع ہونے والی تصنیف " اردو ادب کی تنقیدی تاریخ " میں اپنی زندگی کے آخری دور میں امپریشنزم ، سرریلزم ، کوب ازم ، دادا ازم ، فیوچر ازم اور تجریدیت وغیرہ وغیرہ کو محض ہیئت پرستی کے ذیل میں رکھا ہے۔ اور اگر وہ مزید زندہ رہتے تو ساختیات اور Deconsruction کو بھی ہیئت پرستی ہی کے زمرہ میں شمار کرتے کہ بہر حال " لسانیات " کے اصول بھی Semantics اور Morphology کی بھول بھلیوں ہی میں گھومتے رہتے ہیں اور وہ جس کلچر یا سوسائٹی کے فنون کے " ان کہے " یا مروجہ انداز میں غیر اظہار یافتہ معنوں کو زبان دینا چاہتے ہیں وہ بذات خود رواتی " زبان " کے بطلان کا ایک ایسا تہہ دار نظام ہے جس کے بعد تخلیق کار کی تخلیقیت Creativity سلب ہو جاتی ہے ، تاریخی اور سماجی شعور غیر ضروری ہو جاتا ہے ، نقطہ نظر کی بات ادبی طور پر مشکوک ہو جاتی ہے۔ آخر روایتی زبان کے پیرایہ سے جس کے اخلاقی اور نظریاتی اوامر و نواہی تاریخ فکر انسانی کو زبردست طریقہ سے متاثر کرتے چلے آرہے ہیں اس درجہ کو کیوں ہے کہ ساختیات کی ہیئت پرستانہ ، غیر تاریخی اور غیر نظریاتی تعبیرات کا اس طرح چرچا کیا جائے کہ جیسے اب تک جو کام اصل متن کی تشریحات و تفسیرات سے لیا جاتا رہا ہے۔ اس کی جگہ ساخت شکن مکتب فکر میں اصل متن کی جگہ دوسرا متن تیار کرنے پر زور ہوا۔ ظاہر ہے کہ سید احتشام حسین کے دور کے بعد لسانی تشکیلات کے اور اسٹرکچرل ازم۔ اور اس کے اثرات مابعد۔ ہمارے تاریخی تہذیبی اور علمی ورثہ پر سب سے بڑا حملہ ہیں اور یہ بات باعث مسرت ہے کہ سید احتشام حسین کے سلسلۂ خیال سے مربوط ادیب ہی اس بھیانک حقیقت کی تہ تک جا پائے ہیں اور وہ اس نئی رو کا بھی اسی طرح مقابلہ کر رہے ہیں جس طرح ۶۰ء کی دہائی میں ، لسانی تشکیلات کے نظریہ کا بطلان کیا گیا تھا۔ ساختیات اور ساخت شکن

مکاتب فکر کے بعد خود ئے فرانس میں ترقی پسند نقادوں کا ایک مہتم بالشان گروہ سامنے آچکا ہے جس نے Post - structuralism کا ایک نیا باب رقم کیا ہے۔ یہ گروہ نظریہ وابستگی، کومٹ منٹ تاریخیت اور انسان دوستی پر اصرار کرتا ہے اور اس طرح دائرہ ایک نقطہ سے آخری نقطہ تک سفر پورا کرتا ہوا دکھائی دے رہا ہے اور متن کی زبان کی Undermining کے جس نظریہ نے دس پندرہ سال پہلے تک ندرت جو اور سماج بیزار ادیبوں کو اپنی طرف متوجہ کیا تھا وہ اب ایک دفعہ پھر سوچ رہے ہیں کہ اب اپنے تھیلے سے کونسی بلی نکالی جائے۔ اس وقت صورت حال یہ ہے کہ شمس الرحمن فاروقی نے بھی ماہنامہ صریر (۱۹۹۳ء) میں شائع شدہ ایک خط میں اس حقیقت کو تسلیم کیا ہے کہ اب New Humanisim اور New Historicism کی تحریکیں زور پکڑ رہی ہیں۔

کیا آپ دیکھ رہے ہیں کہ سید احتشام حسین کی پورٹریٹ مسکرا رہی ہے۔ شاید اس لیے کہ وہ اس کلیدی نکتہ پر اصرار کرنا چاہتے ہیں کہ زندگی ہمہ دم تغیر میں ہے اور سماج کے مادی حالات کے ساتھ ادب کا رشتہ محض خوش فہمیوں اور نت نئے ادبی فیشنوں کے ذریعہ ختم نہیں کیا جاسکتا۔ موجودہ ادب کی تفہیم کا تیسرا راستہ روایتی قرار دیا جاسکتا ہے۔ لیکن اب روایتی اسلوب تنقید میں غیر روایتی عناصر اس شدت سے داخل ہوتے جارہے ہیں کہ ایک نسل پہلے کا روایتی طریقہ بھی خاصہ بدلا بدلا سا نظر آتا ہے۔ روایتی مکتب تنقید بھی جدیدیت کے تابع ہے۔ ایک اور مکتب فکر لسانی Feminist تحریک سے تعلق رکھتا ہے۔ یہ ادب اور فنون کو "عورت" کی آنکھ اور "زبان" سے دیکھنے اور بیان کرنے پر زور دیتا ہے۔ یہ مکتب فکر Conception سے لیکر Birth تک کے تخلیقی عمل میں بعض ایسی مشابہات پر زور دیتا ہے جس کے بغیر تخلیق کی ماہیت کا امکان نہیں ہے۔ ہمارے یہاں بعض خواتین شعراء نے Feminism کا خاصہ پرچار کیا ہے لیکن وہ غالباً اس حقیقت کو فراموش کئے ہوئے ہیں کہ Lilian Mohin, Annestevenson, Judith Kazantzis, Carol Rumens, Catherine Reilly, Adrienne Rich, Olga Broumas کے یہاں زبان اور حسن کی مطابقت پر اصرار ہے اور یہی Radical feminism کا وہ نظریہ ہے جو ابھی تک ہماری خواتین شعراء میں نظر نہیں آپارہا۔ ابھی تک خواتین شعراء زندگی کو مرد کی آنکھ سے دیکھنے کی عادی ہیں اور جہاں ایسا نہیں ہے وہاں بھی زبان اور حسن کے مابین ایک گہری خلیج ہے ہماری زبان ابھی تک مردوں کے حق میں جانبدار ہے۔ ابھی وہ زبان پیدا نہیں ہوئی جو کبھی خاتون شاعر سے اس نوع کی سطریں

کھلوا سکے۔

Adrienne Rich کی وہ نظمیں جو اس کے مجموعہ The Dream of a Common Language شامل ہیں Feminist Poetry کی بوطیقا اور مخصوص زبان کی نمائندہ مثالیں ہیں۔

پر۔بچٹ Pritchit نے ادب میں مقصد کے خلاف نعرہ لگایا تھا۔ اور اس سے پہلے یہ نعرہ انیسویں صدی کے ہیئت پرست شعراء مثلاً بادلیر اور ملارمے کے یہاں بھی ملتا ہے۔ مقصد کے خلاف نعرہ کی بنیادی وجہ یہ تھی کہ اس طرح ادیب خواہ مخواہ اپنی تحریر کے لیے جواب دہ ہو جاتا ہے سید احتشام حسین، کم از کم، اسی خیال کے حامی تھے میرا خیال ہے کہ اگر ترقی پسند ادیب اپنی تحریروں کے لیے جواب دہ ہونا چاہتے ہیں تو یہ اخلاق جرأت کے فقدان کی موجودہ صورت حال میں بقول فیض

چشمِ نم جانِ شوریدہ کافی نہیں
تہمتِ جرم پوشیدہ کافی نہیں
آج بازار میں پابہ جولاں چلو
رختِ دل باندھ لو دل فگارو چلو
پھر ہمیں قتل ہو آئیں یارو چلو

جس سماج میں سماج کی اصل شکل نظروں کے سامنے نہ آپاتی ہو اور ظلم و استحصال ہو سماجی، معاشی اور سیاسی تجرید پر مسلط ہو وہاں سماجی مکتب ادب ہی انسانی امیدوں، آرزوں، وسوسوں اور امیدوں کی تفہیم میں مددگار ہو سکتا ہے۔ غالباً یہ طریقہ سائنس سے زیادہ انسان دوست بھی ہے۔ آخر بھوکوں کی تواضع ہنسانے والی گیس سے کس طرح کی جاسکتی ہے۔

میرا خیال ہے کہ لامعنیت اور انتہائی انفرادیت کے خلاف پروفیسر سید احتشام حسین نے جو جواب آج سے ۴۰ سال پہلے شائع شدہ کتاب "ذوق ادب اور شعور" میں دیا تھا وہ آج کے ادبی اور فکری منظرنامہ میں آج بھی موثر ہے۔ سید احتشام حسین کی فکر کا قافلہ آج بھی رواں دواں ہے۔ اس قافلہ میں ڈاکٹر عبادت بریلوی، ڈاکٹر فرمان فتح پوری، ڈاکٹر محمد حسن، ڈاکٹر محمد عقیل رضوی، ڈاکٹر قمر رئیس، ڈاکٹر شارب ردولوی، ڈاکٹر آغا سہیل، سجاد حارث، عتیق احمد کے علاوہ متعدد کے نام شامل ہیں۔ پروفیسر سید احتشام حسین کی یاد آوری اس لیے بھی ضروری ہے کہ وہ ادب کے اس مکتب فکر سے تعلق رکھتے ہیں جو تہذیب کی بقا اور ارتقا میں شریک ہونا چاہتا ہے۔

انسانی تہذیب کی بقاء اور ارتقا کا ضامن ادب ہی ایک ادیب کا وہ انفرادی عطیہ ہے جو قومی

اور بین الاقوامی آدرشوں کی شناخت بن جاتا ہے اور سید احتشام حسین جیسے نقاد کے سلسلہ فکر کے لیے باعث طمانیت پہلو ہے کہ اس عہد ناسپاس میں نئے ادیبوں کا ایک پورا قافلہ ہے جو انسان دوست اور حقیقت آشنا ادب کا رسیا ہے۔ پاکستان کے اردو ادب اور دیگر زبانوں کے ادب کے بیشتر ادیبوں کے بارے میں یہ بات بلاخوف تردید کہی جا سکتی ہے کہ وہ سید احتشام حسین اور ان کے مکتب فکر کو انسانی تہذیب کی بقا اور ارتقا کے لیے اہم خیال کرتے ہیں۔

# پاکستان نیویارک

## ہفتہ میں سات پروازیں
## طیارہ تبدیل کئے بغیر براہِ راست سفر

پی آئی اے نیویارک کے لئے اپنی ساتویں پرواز پی کے ۷۲۳ یکم جولائی ۱۹۹۰ء سے دوبارہ شروع کر رہی ہے جو آپ کو ہر جمعہ کے روز کراچی سے نیویارک براستہ اسلام آباد، دبئی اور فرینکفرٹ لے جائے گی۔

پی آئی اے کے آرام دہ بوئنگ ۷۴۷ کی سات ہفتہ وار پروازوں سے آپ کو نیویارک کے سفر کے لئے پروازوں کا وسیع تر انتخاب حاصل ہوگا۔

دورانِ سفر پی آئی اے کا عملہ آپ کو روایتی مہمان نوازی اور انفرادی خدمت کے ساتھ گھر جیسا ماحول پیش کرے گا۔

یکم جولائی ۱۹۹۰ء سے نافذ العمل

| [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | دن | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] |
|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|---|
| [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] |
| [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] |
| [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] |
| [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | کراچی | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] |
| [illegible] | | [illegible] | | | [illegible] | [illegible] | لاہور | [illegible] | | | | | [illegible] | |
| | [illegible] | | | | [illegible] | | اسلام آباد | | | | | | | [illegible] |
| | | | [illegible] | | | | دمشق | | | | [illegible] | | | |
| | | | | | | | دبئی | | | | | | | [illegible] |
| | | | | [illegible] | | | قاہرہ | | | [illegible] | | | | |
| | [illegible] | [illegible] | | | [illegible] | [illegible] | فرینکفرٹ | [illegible] | [illegible] | | [illegible] | [illegible] | | [illegible] |
| [illegible] | | | [illegible] | | [illegible] | | ایمسٹرڈیم | | [illegible] | | | | [illegible] | |
| | [illegible] | | | [illegible] | | | پیرس | | | [illegible] | | [illegible] | | |
| [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | نیویارک | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] | [illegible] |
| | | | | | | [illegible] | ٹورنٹو | [illegible] | | | | | | |

* [illegible] PK713 [illegible] PK723 [illegible] B737 طیارہ کے ساتھ پرواز

PIA پی آئی اے

پاکستان انٹرنیشنل

باکمال لوگ۔ لاجواب پرواز

# عہد حاضر کا ادبی و فکری تناظر

خلیق ابراہیم خلیق

عہد حاضر کے ادبی و فکری تناظر پر گفتگو کرنے سے قبل دو باتوں کی وضاحت ضروری ہے۔ ایک تو یہ کہ ہر زمانے کے ادبی رجحانات یا ادبی تحریکیں اپنا فکری پس منظر رکھتی ہیں اور ہر فکری رجحان کی تحریک اپنے زمانے کے ادب میں نمود اور نشو و نما پاتی ہے۔ چنانچہ کسی بھی عہد کے ادبی اور فکری رجحانات یا تحریکوں کو الگ الگ خانوں میں بانٹ کر دیکھا اور پرکھا نہیں جاسکتا۔ دوسرے یہ کہ عہد حاضر یا ہمارا زمانہ اسی عہد جدید کا حصہ ہے جو برصغیر میں مغل اقتدار کے خاتمے اور برطانوی استعمار کے قدم جمانے کے ساتھ ساتھ شروع ہوتا ہے۔ اس عہد جدید کی ایک خصوصیت یہ تھی کہ ہندوؤں نے عمومی طور پر انگریزوں سے تعاون کی راہ اپنائی تھی اور مغربی علوم کی تعلیم ذوق و شوق سے حاصل کرنے لگے تھے، جب کہ مسلمانوں نے شروع میں انگریزوں سے عدم تعاون کا راستہ اختیار کیا اور جدید علوم کی تعلیم کو بہ منزلہ کفر سمجھا تھا۔ ادبی اور فکری تناظر کے حوالے سے یہ جدید عہد چند ادوار پر مشتمل ہے۔ پہلا دور مسلمانوں کے لیے سرسید احمد خان کی علی گڑھ تحریک کے آغاز اور روشن خیالی، خرد افروزی اور جدید مغربی علوم کے فروغ کی صورت میں اس تحریک کے برگ و بار لانے کا دور ہے جو کم و بیش انیسویں صدی کی آخری تین دہائیوں اور بیسویں صدی کی پہلی چار دہائیوں پر محیط ہے۔ دوسرا ترقی پسند ادب کی تحریک اور انجمن ترقی پسند مصنفین کی صورت میں اس تحریک کی تنظیم کے آغاز اور فروغ کا دور

ہے جو ۱۹۳۵ء سے شروع ہو کر ہندوستان میں برصغیر کی آزادی اور تقسیم کے نو سال بعد ۱۹۵۶ء میں ختم ہوتا ہے جب ہندوستان کی انجمن ترقی پسند مصنفین یہ کہہ کر ختم کر دی گئی کہ اس کا مشن پورا ہو چکا ہے - پاکستان کی انجمن پر ۱۹۵۴ء ہی میں حکومت نے پابندی لگا دی تھی - ہندوستان اور پاکستان دونوں ممالک میں انجمن ترقی پسند مصنفین کے خاتمے کے بعد شروع ہونے والا تیسرا دور تیزی سے بدلتے ہوئے علاقائی اور عالمی تناظر میں ایک طرح سے دوسرے دور ہی کی توسیع ہے - اس تیسرے دور میں ترقی پسند ادیبوں اور دانشوروں نے اپنی صفوں میں انتشار اور بد نظمی کے باوجود نت نئے چیلنجوں کا مقابلہ کیا اور ترقی پسند ادب کی تحریک نے گر گر کر اٹھ کھڑے ہونے کی زبردست صلاحیت کا مظاہرہ کر کے اپنے زندہ اور جاندار ہونے کا ثبوت فراہم کیا - تیسرا دور میرے نزدیک ۱۹۹۱ء میں ختم ہو جاتا ہے جب سوویٹ یونین کے انہدام اور وہاں سرمایہ دارانہ نظام کے تسلط نے جس کے اسباب کے تحلیل و تجزیے کی یہاں گنجائش نہیں ، سرمایہ دار طاقتوں کے سال ہا سال کے ہتھکنڈوں اور سازشوں کو کامیابی سے ہمکنار کیا - میرے اور میری نسل کے لوگوں کے لیے عہد حاضر یا ہمارے زمانے میں دوسرا تیسرا اور سوویٹ یونین کے خاتمے کے بعد شروع ہونے والا چوتھا دور شامل ہیں کیونکہ ہم نے اپنے شعور کی آنکھیں کھولی ہیں تو دوسرے دور کا آغاز ہو چکا تھا اور جب سے ایک قدیم و جدید اور رجعت پسندی و ترقی پسندی کی دائمی کشمکش اور آویزش و پیکار کے تناظر میں ہم لوگ ترقی پسند ادب کی تحریک کو پھلتے ، پھولتے اور نشیب و فراز سے گزرتے ہوئے دیکھتے آئے ہیں - ہم میں سے بہتوں کا ان احوال و کوائف میں مثبت یا منفی زاویہ نظر سے عملی حصہ بھی رہا ہے - اور اب چوتھے دور کے آغاز میں ہمیں اس صدی کے سب سے بڑے عالمی بحران کا سامنا ہے - سوویٹ یونین کے ٹکڑے ٹکڑے کر کے اسے دوبارہ سرمایہ داری کے شکنجے میں جکڑنے کے ساتھ ساتھ انسان کش اور انسانیت سوز استحصالی طاقتیں اور ان کے حاشیہ بردار دنیا بھر میں نسلی ، قومی ، لسانی اور مذہبی عصبیتوں کو ہوا دے کر نئی فسطائیت کے فروغ کے لیے راہ ہموار کر رہے ہیں - بیسویں صدی کے انتہائی برسوں میں یہ تشویش ناک صورتحال تیسری دنیا کے جس میں اب سابق سوویٹ یونین کی نام نہاد نو آزاد ریاستوں کو بھی شامل سمجھیے اور سرمایہ دارانہ ممالک کے محنت کشوں اور زیر دستوں کی عظیم اکثریت سے ایک طویل اور عظیم جدوجہد کا مطالبہ کر رہی ہے - اور اس جدوجہد میں بھرپور حصہ لینے کے لیے ترقی پسند دانشوروں سائنسدانوں اور فنکاروں کو بھی اپنا لائحہ عمل مرتب کرنا ہے -

اور اب آئیے عہد حاضر کے ادبی و فکری تناظر کو سمجھنے کے لیے عہد جدید کے پہلے دور پر نظر

ڈالتے چلیں کہ بہ قول پروفیسر احتشام حسین ادب تہذیب کی طرح ایک ناقابل شکست تسلسل ہے۔
جیسا کہ ابھی عرض کیا گیا عہد جدید برصغیر میں مغلوں کے اقتدار کے خاتمے اور برطانوی استعمار کے قدم جمانے کے ساتھ شروع ہوتا ہے۔ تاریخ کے اس اہم موڑ پر اردو زبان اور اردو کلچر کے حوالے سے دیکھا جائے تو جس دیدہ ور نے صدیوں پرانے جاگیردارانہ نظام حیات کی پسپائی کو دیکھ کر اور نئے صنعتی عہد کی آہٹ کو سن کر عہد جدید کے ہراول کا کردار انجام دیا اسے ہم آپ غالب کے نام سے جانتے ہیں۔ غالب کو اس تہذیب کے زوال اور تباہی کا صدمہ تھا جس کے وہ پروردہ اور شعر و ادب کے میدان میں سب سے بڑے نمائندے تھے لیکن خود ان کے بقول

غم نہیں ہوتا ہے آزادوں کو بیش از یک نفس
برق سے کرتے ہیں روشن شمع ماتم خانہ ہم

ان کی ژرف نگاہی نے صنعتی عہد کی ابتدائی نشانیوں میں ایک شفر آور مستقبل کی جھلک دیکھ لی تھی۔ حقیقت پسندی کے ساتھ ساتھ صاف گوئی غالب کا طرۂ امتیاز تھی۔ سرسید احمد خان نے ابوالفضل کی "آئین اکبری" کا تصحیح شدہ ایڈیشن تیار کیا تو غالب نے اس کی تقریظ کے طور پر جو فارسی مثنوی لکھی اس میں مغلوں کے پرانے نظام سلطنت کو تقویم پارینہ قرار دیتے ہوئے انگریزوں کے آئین جہاں بانی اور ان کے نظم و نسق کی دل کھول کر تعریف کی اور ان کی ایجادات و انکشافات کو بے حد سراہا۔ انھوں نے سرسید کے علم و فضل کی تعریف کے ساتھ ساتھ "آئین اکبری" کی تصحیح کو سرسید کی ہمت والا کے لیے ننگ و عار کا سبب بتایا اور کہا کہ مردہ پروری کوئی اچھا کام نہیں ہے۔ سرسید کو، ظاہر ہے یہ تقریظ پسند نہیں آئی اور ایک عرصے تک غالب کی طرف سے ان کے دل میں رنجش رہی، لیکن غالب کا خلوص اور ان کی باتوں کی سچائی اپنا اثر کیے بغیر نہیں رہی۔ ۱۸۵۷ء کی ناکام جنگ آزادی کے بعد سرسید نے مسلمانوں کو جو انگریزوں کے عتاب کا خاص نشانہ بنے تھے، توہم پرستی اور سیاسی سماجی اور معاشی پسماندگی کے اندھے غار میں گرتے دیکھا تو وہ بھی غالب کی طرح اسی نتیجے پر پہنچے کہ جدید مغربی علوم کی روشنی ہی میں مسلمان اس غار سے باہر نکل کر پھلتی پھولتی زندگی سے ہمکنار اور ایک بار آور مستقبل کی طرف گامزن ہو سکتے ہیں۔ چنانچہ انھوں نے مسلمانوں کو جدید مغربی علوم کی تحصیل پر دل و جان سے آمادہ کرنے کے لیے اس تحریک کا آغاز کیا جو تحریک علی گڑھ کے نام سے مشہور ہے۔ بنیادی طور پر یہ ایک فکری (اور اصلاحی) تحریک تھی جس کا مقصد روشن خیالی اور خرد پروری کو فروغ دینا تھا۔ قدامت پرستوں کی شدید مخالفت کے باوجود سرسید اور ان کے رفقاء کی ان تھک

جدوجہد کے باعث یہ تحریک زور پکڑتی رہی اور بالآخر اپنے مقاصد میں کامیاب رہی۔ ۱۸۷۵ء میں سرسید نے تحریک کے مرکزی دارالعلوم کی حیثیت سے علی گڑھ میں جس محمڈن اینگلو اورینٹل ہائی اسکول کی بنیاد رکھی تھی وہ ۱۸۷۷ء میں کالج اور نصف صدی کے اندر اندر ۱۹۲۱ء میں مسلم یونیورسٹی بن گیا۔

عہد جدید کے پہلے دور میں جو انیسویں صدی کی آخری تین اور بیسویں صدی کی پہلی چار دہائیوں پر محیط ہے، برصغیر میں برطانوی اقتدار کے زیر سایہ صنعتی عہد نے قدم جما لیے تھے مگر صنعتی ترقی کی رفتار بہت سست تھی۔ برطانوی حکمرانوں نے اپنے مفاد کے پیش نظر یہاں کے جاگیردارانہ سماجی ڈھانچے کو برقرار رکھا تھا اور جدید صنعت کاری کو اسی حد تک پہنچنے دیا تھا جہاں تک اس سے ان کے استعماری مقاصد پورے ہوتے تھے۔ تاہم اس نئے نیم جاگیردارانہ نیم صنعتی نظام کے تحت پیداواری طریقوں میں جو تبدیلیاں آرہی تھیں اور جاگیردارانہ معیشت اور سماجی رشتوں میں جو ٹوٹ پھوٹ ہو رہی تھی، ان کے باعث زندگی کو نئے چیلنجوں کا سامنا تھا۔ جدید مغربی علوم سے لیس ہو کر ہی ان نئے چیلنجوں سے نمٹا اور زندگی کے نئے تقاضوں سے عہدہ برآ ہوا جا سکتا تھا۔ ہندو تو، جیسا کہ پہلے عرض کیا جا چکا ہے، جدید تعلیم سے فیض یاب ہو ہی رہے تھے۔ سرسید کی تحریک کے نتیجے میں مسلمان بھی نئے مغربی علوم سے بہرہ ور ہونے لگے تھے۔ چنانچہ عہد جدید کے پہلے دور یعنی انیسویں صدی کی آخری اور بیسویں صدی کی پہلی چار دہائیوں کے دوران اردو شعر و ادب کی رفتار کا جائزہ لیجیے تو آپ دیکھیں گے کہ یہ پورا دور سرسید کی فکری تحریک کے برگ و بار لانے کا دور ہے۔ اس دور میں اردو کلچر سے تعلق رکھنے والے بیشتر مسلمان اور ہندو ادیبوں اور شاعروں کی تخلیقات سرسید کی فکری تحریک کے دوررس اثرات کی آئینہ دار ہیں۔

عہد جدید کے شروع ہوتے ہی شعر و ادب کی دنیا میں نئے چیلنجوں سے نمٹنے اور نئے تقاضوں سے عہدہ برآ ہونے کے لیے نئی اصناف سخن اور نئے اسالیب کی ضرورت پیش آئی تو مولانا محمد حسین آزاد اور مولانا حالی کے ہاتھوں جدید شاعری کی داغ بیل پڑی اور نئی نظم وجود میں آئی۔ مناظر و مظاہر قدرت پر اور زندگی کے مختلف پہلوؤں سے تعلق رکھنے والے موضوعات پر نظمیں لکھی جانے لگیں۔ غزل کی روایتی شاعری پر سر دھننے والے قدامت پرستوں نے نظم جدید کو مغرب کی نقالی اور اردو کی شاندار شعری روایت کو تباہ و برباد کرنے کی کوشش قرار دیا۔ حالانکہ یہ جدید نظم اردو کی صحت مند شعری روایات ہی سے پھوٹی تھی۔ اس نے مثنویوں، مرثیوں، قصیدوں اور نظیر اکبر آبادی کی نظموں کی کوکھ سے جنم لیا تھا۔ صرف ہیئت اور مواد کے اعتبار سے مغربی شاعری کے وہ صحت مند اثرات قبول کیے تھے جو

نئے بدلتے ہوئے ماحول میں اردو شعر و ادب کی ترقی کے لیے ضروری تھے اور اردو کے لسانی اور ادبی مزاج کے متناقض نہیں تھے۔ واقعہ یہ ہے کہ نئے زمانے کے مسائل اور تقاضوں کے پیش نظر مغربی اثرات کے تحت اردو کے شعری و نثری ادب میں جو نئی اصناف و اسالیب نمودار ہوئے اور ہیئت و مواد کے لحاظ سے جو تبدیلیاں رونما ہوئیں، ان میں ماضی کی روایات کے صحت مند عناصر اپنی ترقی یافتہ شکل میں برقرار تھے۔ کسی بھی ادبی روایت کے صحت مند ترقی پذیر عناصر ہی ادب کو وہ تسلسل فراہم کرتے ہیں جسے احتشام حسین نے ناقابل شکست قرار دیا ہے۔ لکیر کے فقیر قدامت پرستوں اور رجعت پسندوں نے جو حالات کی تغیر پذیری سے بے نیاز زندگی کے نئے تقاضوں کی طرف سے آنکھیں بند کیے ہوئے تھے نئے ادبی رجحانات کی ہر مرحلے پر مخالفت کی، لیکن کوئی لاکھ جتن کرے گردش ایام پیچھے کی طرف کب لوٹتی ہے؟

بہرکیف، انیسویں صدی کے اواخر سے بیسویں صدی کی چوتھی دہائی تک موضوعات اور ہیئت دونوں میں تنوع اور بالیدگی کے لحاظ سے نظم جدید کی آبیاری کرنے والے شعراء میں حالی، شبلی، اقبال، نظم طباطبائی، مہاور کاکوروی، سفیر کاکوروی، سرور جہاں آبادی، شوق قدوائی، چکبست، اکبر، برق، رواں، جوش، سیماب، حفیظ جالندھری، عظمت اللہ خان، اختر شیرانی، ساغر نظامی، ذوقی، مقبول حسین احمد پوری، شاد عارفی، احسان دانش وغیرہ سرفہرست ہیں۔ اس زمانے میں لکھی جانے والی نظموں میں محاکاتی، رومانی، خیالی، بیانیہ، تاریخی، فلسفیانہ، اخلاقی، مذہبی، قومی و ملی اور سیاسی ہر طرح کی نظمیں شامل ہیں۔

غزل اس زمانے میں، خصوصاً بیسویں صدی کی پہلی چار دہائیوں کے دوران نئے مضامین اسالیب اور نئی جہتوں سے آشنا ہوئی۔ حالی، شاد، حسرت، اصغر، فانی، جگر نئی غزل کی بھرپور نمائندگی کرتے ہیں۔ ان کے علاوہ مضامین اور اسالیب کے تنوع کے لحاظ سے غزل کے نئے مزاج کو فروغ دینے والے اہم شعراء میں صفی، ثاقب، عزیز، چکبست، مضطر، ریاض، ناطق، وحشت، آرزو، محشر، اثر، ملا، آزاد انصاری، آسی، جمیل مظہری وغیرہ شامل ہیں۔ یگانہ اور فراق نے لہجے اور معانی کی تہہ داری کے لحاظ سے غزل کو انوکھی جہتوں سے آشنا کرایا اور اقبال نے معانی اور بیان دونوں کے اعتبار سے غزل کو ہمہ رنگ اور ہمہ جہت بنا دیا۔

مرثیے نے بھی بدلتے ہوئے سیاسی و سماجی حالات کا اثر قبول کیا اور اپنے زمانے کے تناظر میں واقعۂ کربلا کی معنویت کی ترجمانی کر کے جوش نے جدید مرثیے کی بنیاد رکھی۔

اردو زبان کی ابتدائی شکل میں گیت لکھ کر خسرو نے جس روایت کی بنیاد ڈالی تھی اس کا احیاء بھی اس زمانے میں ہوا۔ اس دور کے گیت نگاروں میں عظمت اللہ خان، مقبول حسین احمد پوری، اندرجیت شرما، حفیظ جالندھری اور ساغر نظامی نمایاں ہیں۔ لیکن جس شاعر کے گیت شاعری اور موسیقی دونوں کے اعلیٰ معیار پر پورے اترنے کے ساتھ فلموں میں گائے جانے کے باعث بہت مقبول ہوئے وہ آرزو لکھنوی ہیں۔ گیت نگاری میں آرزو کا اجتہادی کارنامہ یہ ہے کہ وہ گیت کی بنیادی طور پر داخلی شاعری کو معروضیت کے وسیع و عریض میدان میں لے آئے اور اس پر حقائق افروز امکانات کی راہیں کھول دیں۔

اردو کی مزاحیہ شاعری میں "ہجو" اور "ہزل" کی روایات موجود تھیں۔ "ہجو" ذاتیات کے دائرے میں محدود تھی اور "ہزل" ایک طرح سے غزل کی پیروڈی تھی۔ ان دونوں اصناف کے مزاج اور طنز میں پھکڑپن کو بہت دخل تھا۔ اس دور میں ظریفانہ شاعری میں بھی خوشگوار تبدیلیاں آئیں۔ نفسی کیفیات اور سیاسی و سماجی موضوعات پر جدید طرز کی مزاحیہ نظمیں اور ہزلیں لکھی جانے لگیں جن میں طنز کا عنصر نمایاں ہوتا اور شائستگی کو ملحوظ خاطر رکھا جاتا ہے۔ اس دور کے سب سے بڑے مزاحیہ شاعر اکبر الہ آبادی تھے جن کے طنز و مزاح کا ہدف "مغرب زدگی" تھا۔ اکبر کے بعد اس دور کے سب سے زیادہ اہم مزاحیہ شاعر ظریف لکھنوی ہیں جو نظم نگاری کے علاوہ غزلوں کی پیروڈی لکھنے میں بھی امتیازی شان رکھتے تھے۔

شاعری کے ساتھ ساتھ نثری ادب میں بھی نئی اصناف اور نئے اسالیب وجود میں آنے لگے۔ لوگوں نے حقائق حیات پر مبنی مغربی ناول پڑھے تو اپنے پرانے دیومالائی قصے اور جادو ٹونے سے بھری ہوئی خیالی داستانیں ہیچ اور بے مزہ لگنے لگیں۔ قصہ نویسی کا ڈھنگ بدلنے لگا اور حقیقی زندگی کے واقعات پر مبنی جدید طرز کے ناول اور افسانے لکھے جانے لگے۔ نذیر احمد، سرشار، شرر اور رسوا نے مغربی طرز کا ناول لکھنے کی داغ بیل ڈالی۔ رسوا کا "امراؤ جان ادا" اردو کا پہلا ناول ہے جو مغربی ناول کے فنی تقاضوں پر ہر جہت سے پورا اترتا ہے۔ ناول نگاری کے ان ہراولوں کے علاوہ اس دور کے ممتاز ناول نگاروں اور افسانہ نویسوں میں پریم چند، سجاد حیدر یلدرم، نیاز فتحپوری، مجنوں گورکھپوری، مرزا محمد سعید، ل۔ احمد، حجاب امتیاز علی، راشد الخیری، سدرشن، سلطان حیدر جوش، قاضی عبدالغفار، چوہدری محمد علی ردولوی، حکیم عبدالوالی، فیاض محمود، عاشق بٹالوی، اعظم کریوی، علی عباس حسینی وغیرہ شامل ہیں۔ ان میں بعض وہ ادیب ہیں جنہوں نے صرف ناول یا صرف افسانے لکھے اور بعض وہ جنہوں نے

ناول بھی لکھے اور افسانے بھی۔ ان سب میں ناول نگار اور افسانہ نویس دونوں حیثیتوں سے، سب سے بڑا نام پریم چند کا ہے۔

اس دور کے صاحب طرز انشا پردازوں میں، جن کے ہاں روشن خیالی اور تازہ کاری کا وفور ہے، مہدی افادی، سجاد حسین انصاری، اور عبدالعزیز فلک پیما کو امتیازی حیثیت حاصل ہے۔

مغربی اثرات کے تحت اس دور میں ڈرامے کو بھی فروغ حاصل ہوا۔ اردو میں رومانی، سماجی، تاریخی، اصلاحی اور دھارمک یا مذہبی ڈرامے لکھے جانے لگے۔ ان میں انگریزی سے ترجمے بھی تھے۔ ایسے طبع زاد ڈرامے بھی تھے جو صرف پڑھنے کے لیے لکھے گئے تھے اور ایسے بھی جو اسٹیج کیے جا سکتے تھے۔ بمبئی، کلکتہ اور دہلی میں گشتی تھیٹریکل کمپنیاں قائم ہوئیں جو برصغیر کے مختلف شہروں کے دورے کرتی رہتی تھیں۔ اردو ڈرامے اور تھیٹر کا سب سے بڑا نام آغا حشر کاشمیری کا تھا جو اپنے ڈراموں میں عوام کے لیے تفریح کا سامان مہیا کرنے کے ساتھ ساتھ انہیں سماجی اصلاح کی ترغیب بھی دیتے تھے۔ تھیٹر کے لیے ڈرامے چونکہ عوام کی تفریح کے پست معیار اور کاروباری تقاضوں کو پیش نظر رکھ کر لکھے جاتے تھے اس لیے ان میں ادبی معیار پر پورے اترنے والے ڈرامے بہت کم ملیں گے۔ ان ادیبوں میں جن کا تھیٹر سے کاروباری تعلق نہیں تھا اور جنھوں نے ادبی و فنی لحاظ سے معیاری ڈرامے لکھے امتیاز علی تاج، پروفیسر محمد مجیب اور ڈاکٹر عابد حسین ممتاز حیثیت کے حامل ہیں۔

اردو میں لطائف و ظرائف کی کمی نہیں تھی اور بعض نثری تحریروں خصوصاً غالب کے خطوط میں شوخی اور ظرافت کی چاشنی بھی ملتی تھی، لیکن نثری ادب میں الگ سے مزاحیہ ادب کا فقدان تھا۔ اردو نثر میں ایک قائم بالذات اسلوب کے طور پر مزاح نویسی کا آغاز منشی سجاد حسین کے ہفتہ وار اخبار "اودھ پنچ" سے ہوا جو ۱۸۷۷ء سے ۱۹۱۲ء تک شائع ہوتا رہا۔ چنانچہ منشی سجاد حسین اور "اودھ پنچ" کے دوسرے خصوصی مضمون نگار مثلاً پنڈت رتن ناتھ سرشار، مرزا مچھو بیگ ستم ظریف، پنڈت تربھون ناتھ ہجر، منشی احمد علی کسمنڈوی، نواب سید محمد آزاد، جوالا پرشاد برق وغیرہ مزاحیہ ادب کے بانیوں میں سے ہیں۔ دلچسپ بات یہ ہے کہ جب حالی مبلغانہ جوش کے ساتھ جدید شاعری کا پرچم بلند کیے ہوئے تھے۔ تو "اودھ پنچ" ان کے خلاف محاذ کھولے ہوئے تھا اور بہ زعم خود یہ دعویٰ کر رہا تھا کہ

ابتر ہمارے حملوں سے حالی کا حال ہے
میدان پانی پت کی طرح پائمال ہے

لیکن یہ نری شیخی تھی۔ خود "اودھ پنچ" کے گھر میں قدامت پرستوں کی پسپائی کے لیے

زمین تیار ہو رہی تھی۔ "اودھ پنچ" کے بیشتر لکھنے والوں نے جدید تعلیم حاصل کی تھی اور جدید مغرب کے عمرانی تصورات کا اثر قبول کیا تھا۔ منشی سجاد حسین نے بھی کیننگ کالج لکھنؤ میں تعلیم حاصل کی تھی اور میلانات سے ان کی دل بستگی کا ثبوت ان کے اخبار کا نام تھا جو لندن کے مزاحیہ پرچے "پنچ" کے نام پر رکھا گیا تھا اور غالباً اسی کے انداز پر مرتب کیا جاتا تھا۔ "اودھ پنچ" ایک طرف اس زمانے کے تقاضوں کے مطابق قوم کے بڑھتے ہوئے سیاسی و سماجی شعور کا ہم رکاب تھا، جمہوریت کا قائل اور لبرل سیاست کا حامی تھا، سماجی بہبود اور ہندو مسلم اتحاد کے لیے کوشاں تھا، مگر دوسری جانب پردے کی حمایت، تعلیم نسواں کی مخالفت اور جدید شعری رجحانات کی مزاحمت میں قدامت پرستوں کا ہم نوا تھا۔ اسی قسم کی دورنگی بیشتر قدامت پرستوں میں تھی، اور جو کٹر قدامت پرست تھے، وقت کے ساتھ ساتھ ان کی تعداد بھی کم ہوتی گئی اور مزاحمت بھی کمزور پڑتی گئی۔

بہرکیف "اودھ پنچ" نے ادب میں جس ظریفانہ اسلوب کا ڈول ڈالا تھا، وہ ۱۹۳۰ء کی دہائی تک پہنچتے پہنچتے خاصی ترقی کر چکا تھا۔ مزاحیہ اسلوب میں مضامین، انشائیے، اخباری کالم، افسانے، ناول لکھے جا رہے تھے۔ اور مرزا فرحت اللہ بیگ، رشید احمد صدیقی، احمد شاہ بخاری (پطرس)، عظیم بیگ چغتائی، شوکت تھانوی، ابوالعلاء چشتی (حاجی لق لق) مولانا چراغ حسن حسرت۔ (سندباد جہازی) جیسے جید ادیبوں نے مزاح نگاری کی مختلف جہتیں روشن کر دی تھیں۔

عہد جدید کے پہلے دور یعنی انیسویں صدی کی آخری تین اور بیسویں صدی کی پہلی چار دہائیوں کے دوران مغرب کے بیشتر ادبی نظریات اور تنقیدی اصول اردو کے جدید ادب میں قدم جما چکے تھے۔ اس عہد کے شروع میں حالی کے مقدمہ "شعر و شاعری" سے جدید تنقید کا آغاز ہوا۔ پھر مختلف زاویہ ہائے نظر سے مثلاً تاریخی، عمرانی رومانی، جمالیاتی، نفسیاتی، تقابلی تاثراتی زاویے سے تنقید لکھی جاتی رہی۔ مگر اس شعبے میں اس پائے کا کام نہیں ہوا جو ادب کے دوسرے شعبوں میں ہوا۔ حالی کے بعد جدید تنقید کے میدان میں جن ادیبوں کو اہمیت حاصل ہے ان میں نیاز فتحپوری، امیر احمد علوی، عبدالرحمن بجنوری، جعفر علی خاں اثر، مسعود حسن رضوی ادیب، مجنوں گورکھپوری، فراق گورکھپوری اور ڈاکٹر اعجاز حسین شامل ہیں۔

عمومی طور پر اس دور میں تصنیف و تالیف کی سرگرمیاں بہت بڑھ گئیں۔ حقائق حیات و کائنات، فلسفہ و مذہب، تاریخ و سیر، بشریات و عمرانیات، جنسیات و جمالیات، سیاسیات و معاشیات، غرض علم و ادب کے ہر شعبے میں ان گنت موضوعات پر بے شمار کتابیں لکھی گئیں اور مشرق و مغرب

کی بڑی زبانوں کے تراجم سے اردو کا دامن بھر گیا۔ طباعت کی سہولتوں رسائل و جرائد کی اشاعت اور نشر واشاعت کے اداروں کے قیام نے علم و ادب کے بیش از بیش فروغ کی راہیں ہموار کر دی تھیں۔

جہاں تک تخلیقی ادب کا تعلق ہے اردو کے ادیبوں اور شاعروں نے مغربی ادب کی کلاسیکی، رومانی، جمالیاتی اور عقلیت پسندی کی روایات اور کچھ کچھ علامت پسندوں اور زوال پسندوں کا اثر قبول کیا تھا، لیکن بنیادی طور پر یہ اردو ادب کا رومانی اور جمالیاتی دور تھا۔ رومان پروری ابھی حقیقت نگاری پر حاوی تھی اور اصلاح پسندی انقلاب پروری تک نہیں پہنچی تھی۔ آزادی اور جمہوریت کی للک عام تھی اور اس زمانے کا بہترین ادب قومی و ملی تحریکوں کی آبیاری کر رہا تھا۔ لیکن عالمی صورت حال اور خود برصغیر کے حالات کے باعث، جن کا ذکر آگے آئے گا، اکثر ادیبوں اور شاعروں کی تخلیقات حال سے بیزاری اور مایوسی اور مستقبل کے بارے میں تذبذب اور کشمکش کی آئینہ دار تھیں۔ بہتوں نے جمال پرستی کا حصار قائم کر کے اپنی خیالی دنیا بنالی اور یوں حقائق سے راہ فرار اختیار کی۔

بیسویں صدی کی دوسری دہائی سے ان ادیبوں اور شاعروں میں جن کا سیاسی و سماجی شعور خاصا ترقی یافتہ تھا، ایک نیا رجحان پروان چڑھنا شروع ہوا اس رجحان کا رخ رومان سے حقیقت کی جانب تھا اور اس کے پس پشت جو عوامل کارفرما تھے ان میں سے ایک تو یہ تھا کہ برصغیر میں صنعتی کارخانوں کی تعداد میں بتدریج اضافے اور سرمایہ دارانہ نظام کی نیو پڑنے کے ساتھ ساتھ محنت کشوں میں اپنے حقوق کا شعور پیدا ہو چلا تھا اور ٹریڈ یونین تحریک وجود میں آچکی تھی۔ دوسرے روس میں ۱۹۱۷ء کے اشتراکی انقلاب نے ساری دنیا کے مظلوم و محنت کش عوام کے حوصلے بلند کر دیے تھے اور انسانیت دوست دانشوروں کو شدت سے متاثر کیا تھا۔ اقبال نے اس انقلاب کا خیر مقدم کرتے ہوئے کہا تھا

آفتاب تازہ پیدا بطن گیتی سے ہوا
آسماں ڈوبے ہوئے تاروں کا ماتم کب تک

اور بہ قول عزیز احمد ان کی نظم "طلوع اسلام" دراصل اشتراکی اسلام کی طلوع ہے۔ ۲۰-۱۹۱۹ء سے اقبال کی شاعری نے انقلابی رنگ اختیار کر لیا اور اس میں طبقاتی کشمکش، معاشی آزادی اور اسلام اور اشتراکیت کے مابین مشترک اقدار کے موضوعات کی بہتات ہو گئی۔ یہ موضوعات ۱۹۱۹ء سے قبل کے کلام میں تقریباً ناپید ہیں۔ حسرت بھی اسی زمانے سے اسلامی اشتراکیت کے سرگرم مبلغ تھے ان دونوں کے علاوہ ترقی یافتہ سماجی شعور رکھنے والے دوسرے فنکار بھی رومان کی پگڈنڈی سے حقیقت کی شاہراہ کی جانب گامزن ہونے لگے۔ اس سفر میں رومان کو حقیقت اور اصلاح کو انقلاب تک



علی، ڈاکٹر محمد حسن (صدر اجلاس) اور ڈاکٹر فرمان فتحپوری نظر آرہے ہیں۔

---

تھا، مذہبی عقیدتوں اور اوہام پرستی کو رد کیا گیا تھا اور اعلیٰ طبقوں کے مفادات پر کاری ضرب لگائی گئی تھی۔ قدامت پرستوں نے اس کتاب کو ضبط کرا دیا مگر عرصے تک یہ چوری چھپے دست بہ دست گردش کرتی رہی۔ اگرچہ خود سجاد ظہیر کے الفاظ میں "انگارے کی بیشتر کہانیوں میں سنجیدگی اور ٹھہراؤ کم اور رجعت پسندی اور دقیانوسیت کے خلاف غصہ اور ہیجان زیادہ تھا اور بعض جگہوں پر جنسی معاملات کے ذکر میں لارنس اور جوائس کا اثر بھی نمایاں تھا" تاہم افسانوں کا یہ مجموعہ نئے اور ترقی پسند ادب کے پیش رو کی حیثیت سے تاریخی اہمیت کا حامل ہے۔

ادھر عالمی صورت حال یہ تھی کہ پہلی جنگ عظیم کے خاتمے کے بعد اقتصادی بدحالی اور کساد بازاری کا جو دور دورہ شروع ہوا ۱۹۳۰ء تک پہنچتے پہنچتے اس نے ساری دنیا کو اپنی لپیٹ میں لے لیا۔ سرمایہ دارانہ نظام کے اس شدید بحران نے فسطائیت کو جنم دیا جس نے ہٹلر اور مسولینی کی سرکردگی میں جرمنی اور اٹلی میں قدم جمالیے اور اپنے بہیمانہ مقاصد کے حصول کے لیے دنیا کو ایک اور عظیم جنگ کی بھٹی میں جھونکنے کی تیاریاں کرنے لگی۔ فسطائیت آریائی نسل کی برتری کے نظریے پر قائم تھی اور ساری دنیا کو اپنا غلام بنانے اور غیر آریائی اقوام کے ہزاروں سال کی علمی اور تہذیبی کارناموں کو مٹا دینے پر تلی ہوئی تھی۔ علوم و فنون کی بیش بہا کتابوں کے الاؤ جلائے گئے اور غیر آریائی اور فسطائیت کے مخالف

پہنچانے والوں میں شعراء کی حد تک اقبال، حسرت اور جوش اور نثرنگاروں میں پریم چند، نیاز، چوہدری محمد علی ردولوی اور حکیم عبد الوالی کو ہراول کی حیثیت حاصل ہے۔

اس زمانے میں برصغیر اپنی تاریخ کے ایک اہم اور فیصلہ کن موڑ سے گزر رہا تھا۔ گاندھی جی کی سربراہی میں خلافت اور سوراج کی تحریک کے دوران (نومبر ۱۹۱۹ء تا فروری ۱۹۲۲ء) جو مثالی ہندو مسلم اتحاد دیکھنے میں آیا تھا اس نے انگریز حکمرانوں اور متعصب فرقہ پرستوں کے ہوش اڑا دیے تھے۔ ترک موالات کی اس تحریک میں "اہنسا" یعنی عدم تشدد پر کاربند رہتے ہوئے برطانوی حکومت سے عدم تعاون کا راستہ اختیار کیا گیا تھا۔ تحریک اپنے شباب پر تھی اور حکومت ڈانوا ڈول ہو رہی تھی کہ فروری ۱۹۲۲ء میں مشرقی یوپی کے ایک قصبے چوری چورا میں کسانوں نے پولیس کے مظالم سے تنگ آکر ایک تھانے کو آگ لگا دی اور گاندھی جی نے عدم تشدد کی خلاف ورزی کو جواز بنا کر تحریک ختم کر دی۔ تحریک کی وسعت اور گیرائی کو دیکھتے ہوئے چوری چورا کا واقعہ بہت چھوٹا اور غیر اہم تھا، مگر اس نے گاندھی جی کو اس اندیشے میں مبتلا کر دیا کہ اگر تحریک کو چلنے دیا گیا تو کہیں یہ صحیح معنوں میں عوامی انقلاب کی شکل نہ اختیار کر لے۔ ادھر یہ تحریک ختم ہوئی اور ادھر کمال اتاترک نے ۱۹۲۴ء میں خلافت کے ادارے کا خاتمہ کر دیا جس کے لیے برصغیر کے مسلمانوں نے سردھڑ کی بازی لگا دی تھی۔ ان دونوں واقعات نے بہت سے سیاسی رہنماؤں، کارکنوں اور عوام میں شکست خوردگی اور جھنجلاہٹ پیدا کر دی۔ عام بددلی کی اس فضا سے فائدہ اٹھاتے ہوئے ہندو شاونیت کے علمبرداروں نے شدھی اور سنگھٹن کی جارحانہ تحریک شروع کر دی جس کے جواب میں مسلمانوں کو اپنے دفاع کے لیے تبلیغ و تنظیم کی تحریک شروع کرنی پڑی۔ نتیجتاً پورا برصغیر ہندو مسلم فسادات کی لپیٹ میں آ گیا اور فرقہ پرست جماعتوں کی بن آئی۔ اب ایک طرف قومی سیاست میں فرقہ پرستی کا بول بالا ہونے لگا اور اصلاح پسندی نری کٹر رجعت پرستی کی شکل اختیار کرنے لگی اور دوسری طرف گہرا سیاسی و سماجی شعور رکھنے والے دانشور اور بائیں بازو کے سیاسی رہنما اور کارکن فرقہ پرستی اور رجعت پسندی کے چیلنج سے نمٹنے کی راہیں تلاش کرنے لگے۔

۱۹۳۲ء میں شائع ہونے والا افسانوں کا مجموعہ "انگارے" اردو ادب کے میدان میں رجعت پرستی کی نئی طوفانی لہر کا ردعمل تھا۔ اس مجموعے میں سجاد ظہیر کے پانچ، پروفیسر احمد علی اور ڈاکٹر رشید جہاں کے دو دو اور صاحبزادہ محمود الظفر کا ایک افسانہ شامل تھا۔ ان افسانوں میں عورتوں پر مردوں کے مظالم اور ان کے جنسی استحصال کو معاشرے کی طبقاتی نوعیت کے حوالے سے پیش کیا گیا

دانشوروں، سائنسدانوں، ادیبوں اور شاعروں کو، جن میں آئن سٹائن، فرائیڈ، ٹامس مان اور ارنسٹ ٹولر سر فہرست تھے، موت کے گھاٹ اتارنے کا منصوبہ بنایا گیا۔ بائیں بازو کے سیاستدانوں، مزدور رہنماؤں اور سوجھ بوجھ رکھنے والے دانشوروں نے پہلی جنگ عظیم کے ختم ہوتے ہی انسانیت کو درپیش اس عظیم خطرے کو بھانپ لیا تھا۔ چنانچہ جس زمانے میں فسطائیت پر پرزے نکال رہی تھی، ان عناصر کی طرف سے اس کی مزاحمت کی کوششیں بھی جاری تھیں۔ ۱۹۳۰ء کے بعد منچوریا پر فسطائیت کے ایشیائی حلیف جاپان کے قبضے، حبش پر مسولینی کے قبضے اور یورپ میں ہٹلر کے توسیع پسندانہ اقدامات کے باعث حالات بہت سنگین ہوگئے اور دوسری عالمی جنگ کے مہیب سائے منڈلانے لگے تو جون ۱۹۳۵ء میں مختلف مکاتب فکر سے تعلق رکھنے والے انسان دوست ادیبوں کی ایک بین الاقوامی کانفرنس پیرس میں منعقد ہوئی۔ جو بہت کامیابی سے کئی دن تک جاری رہی۔ اس کانفرنس کے انعقاد میں جن اکابر ادب نے نمایاں حصہ لیا ان میں میکسم گورکی، روماں رولاں، آندرے ژید، ہنری باربوس، ٹامس مان، آندرے مالرو، ای۔ ایم فارسٹر، ایلیا اہرن برگ، پال ایلوا، لوئی اراگاں وغیرہ شامل تھے۔ اعلیٰ انسانی اقدار پر یقین رکھنے والے دنیا بھر کے ادیبوں اور شاعروں کا یہ پہلا سب سے بڑا اجتماع تھا۔ فسطائیت کے خطرے نے انھیں پہلی بار شدت سے یہ احساس دلایا تھا کہ وہ ان ادیبوں اور شاعروں کی طرح اپنے گردوپیش کے حالات سے آنکھیں نہیں بند کرسکتے جو اپنی فن کارانہ انا اور انفرادیت کے فریب میں مبتلا ہوکر اپنی ذات کے خول میں بند ہو جاتے ہیں۔ یہ حقیقت بھی ان پر واضح ہو چکی تھی کہ افلاس، امراض اور جہالت کے خاتمے اور امن عالم کے قیام و دوام کے لیے کچلے اور ٹھکرائے ہوئے عوام کی جو جدوجہد جاری ہے وہی تہذیب و تمدن کے تحفظ اور سلامتی کی بھی ضامن ہے، اور معاشرے کے ذمہ دار افراد کی حیثیت سے انھیں اپنے دائرہ کار میں یعنی ادب و فن کے محاذ پر اس جدوجہد میں بھرپور اور موثر حصہ لینے کے لیے اپنے آپ کو متحد اور منظم کرنا ضروری ہے۔ چنانچہ پیرس کانفرنس میں فسطائیت کی مزاحمت، تہذیب و ثقافت کے دفاع اور امن عالم کے تحفظ کے لیے ادیبوں کی بین الاقوامی انجمن کا قیام عمل میں آیا۔ اس کانفرنس کے سامعین میں سجاد ظہیر اور ملک راج آنند بھی تھے جو بہ غرض تعلیم لندن میں مقیم تھے اور خاص طور پر اس کانفرنس کی کارروائی دیکھنے کے لیے پیرس آئے تھے۔ پیرس سے لندن واپسی پر ان دونوں نے برطانیہ میں مقیم برصغیر کے چند طلباء پر مشتمل وہ حلقہ قائم کیا جو ادیبوں کی بین الاقوامی انجمن کے مقاصد کے حصول کے لیے برصغیر میں ترقی پسند ادب کی تحریک کی بنیاد بنا۔ نومبر ۱۹۳۵ء میں اس حلقے کے پانچ ارکان ڈاکٹر جیوتی گھوش، پرمود سین گپتا، ڈاکٹر

محمد دین تاثیر، ڈاکٹر ملک راج آنند اور سید سجاد ظہیر نے کل ہند انجمن ترقی پسند مصنفین کا منشور تیار کیا۔

دسمبر ۱۹۳۵ء میں سجاد ظہیر ہندوستان واپس آ گئے اور پروفیسر احمد علی اور دوسرے ہم خیال دوستوں کے ساتھ کل ہند انجمن ترقی پسند مصنفین کے قیام کی کوششوں میں لگ گئے۔ عالمی صورت حال اور برصغیر کے اپنے سیاسی و سماجی حالات کے باعث فضا ترقی پسند ادب کی تحریک کے لیے سازگار تھی۔ ۱۹۳۲ء میں "انگارے" کی اشاعت کے بعد ایسی ادبی تخلیقات وجود میں آنے لگی تھیں جو گہرے سماجی شعور کی آئینہ دار تھیں۔ ترقی پسند ادب کی ضرورت اور اہمیت پر ڈاکٹر اختر حسین رائے پوری کا تنقیدی مقالہ "ادب اور زندگی" انجمن ترقی اردو (ہند) کے موقر سہ ماہی جریدے "اردو" کے جولائی ۱۹۳۵ء کے شمارے میں شائع ہو چکا تھا۔ پرانے اور ہمعصر ادب کی تنقید کے سلسلے میں انتہا پسندی اور کہیں کہیں کج روی کے باوجود، نفس مضمون کے اعتبار سے یہ مبسوط، مدلل اور گراں قدر مقالہ تاریخی اہمیت رکھتا ہے۔ سجاد ظہیر کی رائے میں اسی مقالے کی بنا پر اختر حسین رائے پوری کو اردو کے ترقی پسند ادب کی تحریک کے بانیوں میں اولیت حاصل ہے۔ برصغیر کی دوسری زبانوں کے ادیب و شاعر بھی رومان پروری کے بجائے حقیقت نگاری کی طرف مائل ہو رہے تھے اور زندگی کے بنیادی مسائل پر توجہ دینے لگے تھے۔ چنانچہ سجاد ظہیر اور ان کے دوستوں نے ترقی پسند ادب کی تحریک کے بارے میں برصغیر کی مختلف زبانوں کے ادیبوں، شاعروں اور دانشوروں سے، جو مختلف مکاتب فکر سے تعلق رکھتے تھے، رابطہ قائم کیا تو ان کی خاصی پذیرائی ہوئی۔ جو لوگ پہلے سے ان کے ہم خیال تھے اور جو ان سے گفتگو کے بعد تحریک کے حامی ہو گئے، سب نے انجمن ترقی پسند مصنفین کے منشور پر دستخط کر دیے۔ ان میں اور زبانوں کے اکابر کے علاوہ بابائے اردو مولوی عبدالحق، منشی پریم چند، علامہ نیاز فتحپوری، مولانا حسرت موہانی، قاضی عبدالغفار، جوش ملیح آبادی، اختر شیرانی، ساغر نظامی، فراق گورکھپوری، مجنوں گورکھپوری، صوفی تبسم، ڈاکٹر محمد اشرف، ڈاکٹر عابد حسین، ڈاکٹر اعجاز حسین اور بہت سے دوسرے ادیب و شاعر شامل تھے۔ تحریک کے مقاصد سے اتفاق کرنے والے دانشوروں میں ڈاکٹر ذاکر حسین، پنڈت امرناتھ جی، ڈاکٹر تاراچند، پنڈت سندر لال، اچاریہ نریندر دیو سرفہرست تھے۔ علامہ اقبال نے بھی تحریک کی سرپرستی قبول کر لی تھی۔

اپریل ۱۹۳۶ء میں کل ہند انجمن ترقی پسند مصنفین کی دو روزہ تاسیسی کانفرنس لکھنؤ میں منعقد ہوئی۔ اس میں شرکت کے لیے برصغیر کی تمام بڑی زبانوں سے تعلق رکھنے والے مندوبین برصغیر

کے تقریباً ہر علاقے سے آئے تھے۔ ادیبوں شاعروں اور ادب سے ذوق رکھنے والوں کے علاوہ عوام کی خاصی بڑی تعداد نے بھی اس کانفرنس میں شرکت کی۔ کانفرنس کے صدر منشی پریم چند، منتظم اعلیٰ سجاد ظہیر اور مجلس استقبالیہ کے صدر چودھری محمد علی ردولوی تھے۔ کانفرنس کی ساری کاروائی اردو اور انگریزی میں ہوئی۔ چودھری محمد علی ردولوی کا خطبہ استقبالیہ اور منشی پریم چند کا خطبہ صدارت دونوں اردو میں تھے۔ اپنے خطبہ صدارت میں منشی پریم چند نے ادب کو تہذیب نفس کا وسیلہ بتاتے ہوئے دردمندی اور حسن بینی کو ادب کی بنیادی خصوصیات قرار دیا۔ حسن بینی کی وضاحت کرتے ہوئے انھوں نے کہا کہ "حسن صرف رنگے ہونٹوں والی معطر عورتوں کے رخساروں اور ابروؤں ہی میں نہیں ہے۔ اگر تمھیں اس غریب عورت میں حسن نظر نہیں آتا جو بچے کو کھیت کی مینڈھ پر سلائے پسینہ بہارہی ہے تو یہ تمھاری تنگ نظری کا قصور ہے۔ اس لیے کہ ان مرجھائے ہوئے ہونٹوں اور کملائے ہوئے رخساروں کی آڑ میں ایثار، عقیدت اور مشکل پسندی ہے" انھوں نے کہا کہ حسن بینی کی یہ اہلیت جب ہم میں پیدا ہو جائے گی "تب ہماری خودار انسانیت سرمایہ داری، عسکریت اور ملوکیت کے خلاف علم بغاوت بلند کرے گی اور ہم صفحہ کاغذ پر تخلیق کر کے خاموش نہیں ہو جائیں گے بلکہ اس نظام کی تخلیق کریں گے جو حسن اور مذاق اور خودداری اور انسانیت کے منافی نہیں ہے" ادب سیاست کے تعلق پر روشنی ڈالتے ہوئے انھوں نے کہا کہ "ادب سیاست کے پیچھے پیچھے چلنے والی حقیقت نہیں بلکہ وہ مشعل ہے جو سیاست کو راہ دکھاتی ہے" اپنے صدارتی خطبے کا اختتام منشی پریم چند نے ان الفاظ پر کیا "ہماری کسوٹی پر وہ ادب کھرا اترے گا جس میں تفکر ہو، آزادی کا جذبہ ہو، حسن کا جوہر ہو، تعمیر کی روح ہو، زندگی کی حقیقتوں کی روشنی ہو جو ہم میں حرکت، ہنگامہ اور بے چینی پیدا کرے۔ سلائے نہیں، کیونکہ اب اور زیادہ سونا موت کی علامت ہے"

کانفرنس کے آخری اجلاس میں مولانا حسرت موہانی کی تقریر بے حد پر جوش تھی۔ انھوں نے کہا "ہمارے ادب کو قومی آزادی کی تحریک کی ترجمانی کرنا چاہیے۔ اسے سامراجیوں اور ظلم کرنے والے امیروں کی مخالفت کرنا چاہیے۔ مزدوروں، کسانوں اور تمام مظلوم انسانوں کی طرف داری اور حمایت کرنا چاہیے۔ اسے عوام کے دکھ سکھ، ان کی بہترین خواہشوں اور تمناؤں کا اس طرح اظہار کرنا چاہیے جس سے ان کی انقلابی قوت میں اضافہ ہو اور وہ متحد اور منظم ہو کر اپنی انقلابی جدوجہد کو کامیاب کر سکیں"۔ مولانا نے کہا "محض ترقی پسندی کافی نہیں ہے۔ جدید ادب کو سوشلزم اور کمیونزم کی بھی تلقین کرنا چاہیے۔ اسے انقلابی ہونا چاہیے" مولانا علامہ اقبال کی طرح اس عقیدے کے حامل تھے

کہ کمیونزم کا معاشی نظام اسلامی اصولوں کے عین مطابق ہے اور کمیونزم میں اگر خدا کے تصور کو شامل کر لیا جائے تو دونوں میں کوئی جوہری فرق باقی نہیں رہتا۔ چنانچہ مولانا نے اپنی تقریر میں اپنے اس عقیدے کا اعادہ کرتے ہوئے کہا "اسلام اور کمیونزم میں کوئی تضاد نہیں ہے اور اسلام کا جمہوری نصب العین اس کا متقاضی ہے کہ ساری دنیا میں مسلمان اشتراکی نظام قائم کرنے کی کوشش کریں" سجاد ظہیر نے اپنی کتاب "روشنائی" میں انجمن کے تاسیسی اجلاس کی یادوں کو تازہ کرتے ہوئے مولانا کی تقریر پر یہ تبصرہ کیا: "مولانا حسرت موہانی کی تقریر سے ہمارا دل بہت بڑھا۔۔۔۔ لیکن مولانا سیاست کی طرح ادب میں بھی متحدہ محاذ کے تصور سے سخت متنفر تھے۔ ہمارے خیال میں ترقی پسند ادبی تحریک میں محض سوشلسٹ یا کمیونسٹ نہیں بلکہ مختلف عقائد کے لوگوں کے لیے جگہ تھی۔ انجمن ان سے وطنی آزادی اور جمہوریت پر یقین رکھنے کا مطالبہ کرتی تھی، اشتراکیت کا نہیں۔ مولانا اس سلسلے میں انتہا پسند تھے۔ ان کے نزدیک ترقی پسند کے لیے اشتراکی ہونا ضروری تھا۔ ہمارے لیے یہ ضروری نہیں تھا۔"

اس تاسیسی کانفرنس میں کل ہند انجمن ترقی پسند مصنفین کا منشور بھی اتفاق رائے سے باضابطہ طور پر منظور کیا گیا۔ منشور یہ تھا: "اس وقت ہندوستانی سماج میں انقلابی تبدیلیاں رونما ہو رہی ہیں اور جاں بہ لب رجعت پرستی، جس کی موت یقینی ہے اپنی زندگی کی مدت بڑھانے کے لیے دیوانہ وار ہاتھ پاؤں مار رہی ہے۔ پرانے تہذیبی ڈھانچوں کی شکست و ریخت کے بعد سے اب تک ہمارا ادب ایک گونہ فراریت کا شکار رہا ہے اور زندگی کے حقائق سے گریز کر کے کھوکھلی روحانیت اور بے بنیاد تصور پرستی میں پناہ ڈھونڈتا رہا ہے، جس کے باعث اس کی رگوں میں نیا خون آنا بند ہو گیا ہے اور یہ شدید قسم کی ہیئت پرستی اور گمراہ کن منفی رجحانات کا شکار ہو گیا ہے۔ ہندوستانی ادیبوں کا فرض ہے کہ وہ ہندوستانی زندگی میں رونما ہونے والی تبدیلیوں کا بھرپور اظہار کریں اور ادب میں سائنسی عقلیت پسندی کو فروغ دیتے ہوئے ترقی پسند تحریک کی حمایت کریں۔ ان کا فرض ہے کہ اس قسم کے انداز تنقید کو رواج دیں جس سے خاندان، مذہب، جنس، جنگ اور سماج کے بارے میں رجعت پسندی اور ماضی پرستی کے خیالات کی روک تھام کی جا سکے۔ ان کا فرض ہے کہ وہ ایسے ادبی رجحانات کو نشوونما پانے سے روکے جو فرقہ پرستی، نسلی تعصب اور انسانی استحصال کی حمایت کرتے ہیں۔ ہماری انجمن کا مقصد ادب اور آرٹ کو ان رجعت پرست طبقوں کے چنگل سے نجات دلانا ہے جو اپنے ساتھ ادب اور فن کو بھی انحطاط کے گڑھوں میں دھکیل دینا چاہتے ہیں۔ ہم ادب کو عوام کے قریب لانا چاہتے ہیں۔ اور اسے

زندگی کی تعمیر اور مستقبل کی عکاسی کا موثر ذریعہ بنانا چاہتے ہیں ۔ ہم اپنے آپ کو ہندوستانی تہذیب کے بہترین عناصر کا وارث سمجھتے ہیں اور ان روایات کو اپنائے ہوئے اپنے ملک میں ہر طرح کی رجعت پسندی کے خلاف جدوجہد کریں گے اور ہر ایسے جذبے کی ترجمانی کریں گے جو ہمارے وطن کو ایک نئی اور بہتر زندگی کی راہ دکھائے ۔ اس کام میں ہم اپنے اور غیر ملکوں کی تہذیب و تمدن سے فائدہ اٹھائیں گے ۔ ہم چاہتے ہیں کہ ہندوستان کا نیا ادب ہماری زندگی کے بنیادی مسائل کو اپنا موضوع بنائے ۔ یہ بھوک ، افلاس ، سماجی پستی اور غلامی کے مسائل ہیں ۔ ہم ان تمام آثار کی مخالفت کریں گے جو ہمیں لاچاری ، سستی اور توہم پرستی کی طرف لے جاتے ہیں ۔ ہم ان تمام باتوں کو جو ہماری قوت تنقید کو ابھارتی اور نکھارتی ہیں اور اداروں اور رسوم و رواج کو عقل کی کسوٹی پر پرکھتی ہیں ، تغیر اور ترقی کا ذریعہ سمجھ کر قبول کرتے ہیں "

ترقی پسند ادب کی تحریک ، جیسا کہ اس کے نام سے ظاہر ہے ، خالص ادبی تحریک تھی ( اور ہے ) جس کی فکری اساس ان اعلیٰ ترین انسانی اقدار پر قائم ہے جن کا بنیادی مقصد انسان پر انسان کے ہر نوع کے استحصال کا خاتمہ ہے ۔ اس مقصد کے حصول کے لیے کارل مارکس کا نظام فکر سائنسی عقلیت پسندی کی روشنی میں موثر انقلابی لائحہ عمل مہیا کرتا ہے ، اس لیے ترقی پسند ادب کے نظریے کی تشکیل میں مارکسی افکار کا بھی اہم حصہ ہے ۔ کل ہند انجمن ترقی پسند مصنفین کے قیام نے ترقی پسند تحریک کو ایک مضبوط اور موثر تنظیم فراہم کر دی تھی ۔ برصغیر کی مختلف زبانوں کے سماجی شعور رکھنے والے انسانیت دوست ادیب و شاعر انجمن میں شامل ہونے لگے اور اس کی شاخیں برصغیر کے ہر علاقے میں قائم ہو گئیں ۔

۱۹۳۶ء میں انجمن ترقی پسند مصنفین کے قیام کے بعد کا دس گیارہ سالہ دور عالمی سطح پر بھی اور برصغیر میں بھی انتہائی ہنگامہ خیز اور فیصلہ کن تبدیلیوں کا دور تھا ۔ یہ زمانہ عالمی سطح پر ہٹلر اور مسولینی کے عروج و زوال ، اسپین میں فسطائی جنرل فرانکو کی بغاوت کے نتیجے میں جمہوریت کے خاتمے ، دوسری جنگ عظیم کی تباہ کاریوں اور ایٹم بم سے ہیروشیما اور ناگا ساکی میں قیامت صغرا برپا ہونے کے بعد جنگ کے خاتمے پر اور برصغیر میں جدوجہد آزادی کے آخری مراحل ، کانگریس اور مسلم لیگ کی کشاکش ، بنگال کے قحط اور بالآخر حصول آزادی اور برصغیر کی تقسیم پر محیط ہے ۔ ان حالات کے تناظر میں سماجی اور ثقافتی سطح پر قدیم و جدید کی کشمکش اپنے عروج پر تھی اور قدامت پرست جدت پسندوں کے مقابلے میں پسپا ہوتے جا رہے تھے ، شعر و ادب ، رقص و موسیقی ، تھیٹر اور فلم ، مصوری ، عوامی فنون یعنی

لوک شاعری، لوک سنگیت، ناٹک، نوٹنکی، نظمیں، سوانگ وغیرہ سب وقت کے تقاضوں کے مطابق نئے سانچوں میں ڈھلتے جارہے تھے۔ ہر فن اور ہر کلا میں ہیئت اور مواد دونوں کے اعتبار سے دوررس اور معنی خیز تبدیلیاں عمل میں آرہی تھیں۔ اس زمانے میں جدید مغربی ادب کا ایک سیلاب امڈ آیا تھا جو انیسویں صدی کے اواخر اور بیسویں صدی کی پہلی چوتھائی کے شدید بحرانوں اور انقلابی تبدیلیوں کا آئینہ دار تھا۔ اس میں وہ ادب بھی تھا جس نے رجعت پرستی کو جدیدیت کا پر فریب لبادہ اڑھادیا تھا اور زندگی سے بیزاری اور مایوسی پیدا کرتا تھا، اور وہ ادب بھی جو زندگی کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر، اسے للکار کر حوصلہ پروری اور امید پروری کے جذبات ابھار رہا تھا اور ایک خوش آئین مستقبل کی بشارت دے رہا تھا۔ یہ نیا مغربی ادب برصغیر میں نئے ادب کی نشوونما پر خاصا اثر انداز ہوا فنی تخلیق کے مثبت و منفی سوتے ابل پڑے۔ اردو کے بہت سے ان لکھنے والوں کے علاوہ جن کا ادبی مقام ۱۹۳۶ء سے قبل متعین ہوچکا تھا اور اب بھی زمانے کے ہم رکاب اور فعال تھے، بے شمار نئے لکھنے والے ابھرے اور ان سب نے ادبی فضاء کو بر قادیا۔ نئے لکھنے والوں میں وہ شاعر اور ادیب بھی تھے جو فرد کو جماعت پر ترجیح دیتے تھے اور ادب برائے ادب کے قائل تھے۔ انہوں نے مغرب کے اس نئے ادب کی پیروی کی جو رجعت شعار جدیدیت کا حامل تھا۔ اور جن ادیبوں اور شاعروں کا سماجی شعور پختہ اور ترقی یافتہ تھا اور جو ادب برائے زندگی کے قائل تھے، انہوں نے اس جدید مغربی ادب کا اثر قبول کیا جو بامقصد سماجی حقیقت نگاری کا آئینہ دار تھا۔ چنانچہ برصغیر کے نئے ادب میں دو رجحانات ساتھ ساتھ چلے اور ایک دوسرے سے متصادم رہے۔ ایک رجعت شعار جدیدیت کا رجحان جس میں فنکار کے لیے اس کی ذات سب سے زیادہ اہم تھی اور دوسرا سماجی ترقی اور خوشحالی کے لیے حقیقت نگاری کا رجحان۔ پہلا رجحان سماجی حقائق سے روگردانی کے باعث کسی منظم تحریک کی شکل اختیار نہیں کرسکا، جب کہ دوسرے رجحان کو ترقی پسند ادب کی عظیم انسانیت نواز تحریک نے پروان چڑھایا اور اس نے برصغیر کی دنیائے ادب میں زندگی کی نئی روح پھونک دی۔

شروع شروع میں ان دونوں رجحانات یا یوں کہیے کہ جدید رجعت پسند ادب اور ترقی پسند ادب میں ازکار رفتہ تصورات و روایات کی بیخ کنی کے حوالے سے بعض سطحی مماثلتوں نے جو گھپلا پیدا کردیا تھا اس پر گفتگو سے قبل مناسب معلوم ہوتا ہے کہ ترقی پسند ادب کی تحریک کے فروغ کے سلسلے میں انجمن ترقی پسند مصنفین کی پہلی دس سالہ کارکردگی کو دیکھتے چلیں۔ ۱۹۳۶ء میں کل ہند انجمن ترقی پسند مصنفین کی تاسیسی کانفرنس کے بعد دوسری کانفرنس دسمبر ۱۹۳۸ء میں کلکتے میں،

تیسری مئی ۱۹۳۲ء میں دہلی میں اور چوتھی ۱۹۳۳ء میں بمبئی میں منعقد ہوئی۔ ان کل ہند کانفرنسوں کے علاوہ اس زمانے میں انجمن کے زیر اہتمام برصغیر کے مختلف مقامات پر اردو ہندی اور علاقائی زبانوں کے ادیبوں کی متعدد کانفرنسیں اور جلسے منعقد ہوئے جن میں حسب معمول عوام کی بھی خاصی بڑی تعداد شریک ہوتی تھی۔ ان اجتماعات اور ان میں پیش کیے جانے والے پروگراموں نے ادیبوں اور قارئین کے رشتوں کو مستحکم کرنے اور ادیبوں اور عوام کو ایک دوسرے کے قریب لانے میں ٹھوس خدمات انجام دیں۔ ان کانفرنسوں میں سے بعض کو خصوصی اہمیت حاصل ہے۔ مثلاً جون ۱۹۳۸ء میں دہلی کے ایک مضافاتی قصبے فرید آباد میں منعقد ہونے والی ہریانہ کے لوک شاعروں اور فنکاروں کی کانفرنس جو بہ قول سجاد ظہیر "عوامی ادب کی ہمہ گیر تحریک کی جانب پہلا قدم تھی"۔ مارچ ۱۹۳۸ء میں صرف اردو اور ہندی کے ادیبوں کی جو کل ہند کانفرنس الہ آباد میں منعقد ہوئی تھی اس میں ٹیگور کا پیغام خصوصی اہمیت کا حامل تھا۔ اپنے پیغام میں ٹیگور نے لکھا تھا: "عزلت پسندی میری طبیعت ثانیہ بن گئی ہے، لیکن یہ بھی ایک حقیقت ہے کہ سماج سے الگ تھلک رہنے والا ادیب بنی نوع انسان سے آشنا نہیں ہو سکتا۔ بہت سے لوگوں سے مل کر جو تجربہ حاصل ہوتا ہے الگ رہ کر ادیب اس سے محروم ہو جاتا ہے۔ سماج کو جاننے پہچاننے کے لیے اور اس کی ترقی کی راہ کا پتا دینے کے لیے یہ ناگزیر ہے کہ ہم سماج کی نبض پر ہاتھ رکھیں اور اس کے دل کی دھڑکنیں سنیں۔ یہ اسی وقت ممکن ہے جب ہم انسانیت کے غم گسار اور ہمدرد ہو جائیں۔ ظاہر ہے کہ عوام سے الگ رہ کر ہم بیگانہ محض رہ جائیں گے۔ نئے ادیبوں کو انسانوں سے مل جل کر انہیں پہچاننا ہے۔ میری طرح گوشہ نشین رہ کر ان کا کام نہیں چل سکتا۔ زمانہ دراز تک سماج سے الگ رہ کر اپنی ریاضت میں میں نے جو بڑی غلطی کی ہے اب میں اسے سمجھ گیا ہوں، اور یہی وجہ ہے کہ یہ نصیحت کر رہا ہوں۔ میرے شعور کا تقاضا ہے کہ انسانیت اور سماج سے محبت کرنا چاہیے۔ اگر ادب انسانیت سے ہم آہنگ نہیں ہوگا تو وہ ناکام اور نامراد رہے گا۔ یہ حقیقت میرے دل میں چراغ کی طرح روشن ہے اور کوئی استدلال اسے بجھا نہیں سکتا۔ آج ہمارا ملک ایک لق و دق صحرا ہے جس میں شادابی اور زندگی کا نام و نشان تک نہیں ہے۔ ملک کا ذرہ ذرہ دکھ کی تصویر بنا ہوا ہے۔ ہمیں اس غم و اندوہ کو مٹانا ہے اور از سر نو زندگی کے چمن میں آبیاری کرنا ہے۔ ادیب کا فرض ہونا چاہیے کہ ملک میں نئی زندگی کی روح پھونکے، بیداری اور جوش کے گیت گائے، ہر انسان کو امید اور مسرت کا پیغام سنائے، اور کسی کو ناامید اور ناکارہ نہ ہونے دے۔ ملک اور قوم کی بہی خواہی کو ذاتی اغراض پر ترجیح دینے کا جذبہ ہر چھوٹے بڑے میں پیدا کرنا ادیب کا فرض عین ہونا چاہیے۔

قوم، سماج اور ادب کی بہبودی کی سوگند جب تک ہر انسان نہیں کھائے گا، اس وقت تک دنیا کا مستقبل روشن نہیں ہو سکتا۔۔۔ یاد رکھو، تخلیق ادب بڑے جوکھوں کا کام ہے۔ سچائی اور حسن کی تلاش کرنا ہے تو پہلے "انا" کی کینچلی کو اتار دو۔ کلی کی طرح حبس ذات کی منزل سے باہر نکلنے کی منزل طے کرو۔ پھر دیکھو کہ ہوا کتنی صاف ہے، روشنی کتنی سہانی ہے اور پانی کتنا لطیف ہے" اکتوبر ۱۹۴۵ء میں صرف اردو کے ترقی پسند ادیبوں کی جو کل ہند کانفرنس حیدر آباد دکن میں منعقد ہوئی تھی وہ اس وجہ سے بہت اہم تھی کہ اردو کے ترقی پسند ادب کے لیے اتنا وسیع کام پہلے کسی کانفرنس میں نہیں ہوا تھا۔ اس کانفرنس میں جو پانچ روز تک جاری رہی جدید اردو شاعری، اردو کے جدید افسانوی ادب، جدید اردو تنقید، جدید اردو صحافت اور اردو ہندی مسئلے پر ترقی پسندانہ نقطۂ نظر سے مبسوط مقالے پڑھے گئے اور ادیبوں کے مسائل پر سیر حاصل بحث ہوئی۔ اس کانفرنس میں رجعت پسندوں کے اعتراضات کے مدلل اور مسکت جوابات بھی دیے گئے۔

شروع شروع میں رجعت شعار جدیدیت اور سماجی حقیقت نگاری کے رجحانات میں بعض سطحی مماثلتوں کے باعث جو گھپلا پیدا ہو گیا تھا وہ ۱۹۴۵ء تک پہنچتے پہنچتے ختم ہو چکا تھا اور نئے رجعت پسند ادب اور ترقی پسند ادب کے درمیان حد فاصل قائم ہو چکی تھی۔ قصہ یہ تھا کہ ترقی پسندوں کی مخالفت کرنے والوں میں قدامت پرست تو تھے ہی جو سرے سے نئے ادب کے مخالف تھے اور ہر نئے لکھنے والے کو ترقی پسند سمجھتے تھے۔ ان کے علاوہ بعض وہ لوگ بھی تھے جو ترقی پسندوں کی طرح ادب برائے زندگی کے قائل تھے اور نئے زمانے کے تقاضوں سے بھی ایک حد تک واقف تھے مگر نئے رجعت پسند ادب اور ترقی پسند ادب میں امتیاز نہیں کر پائے تھے۔ خود بعض ترقی پسند بھی کچھ عرصے تک اسی وہم میں مبتلا رہے کہ سارا نیا ادب ترقی پسند ادب ہے۔ اور جب یہ بات واضح ہو گئی کہ نئے ادب کے دو روپ ہیں، ایک نیا رجعت پسند ادب اور دوسرا ترقی پسند ادب تو وہ نئے لکھنے والے جو فن برائے فن کے قائل اور رجعت شعار جدیدیت کا شکار تھے ترقی پسندوں کی مخالفت میں آگے آگئے۔ واقعہ یہ ہے کہ فن برائے فن کے قائل نئے لکھنے والوں کو اپنی ذات اور اپنی انا کے آگے کوئی حقیقت نظر نہیں آتی تھی۔ ان میں سے اکثر مواد اور ہیئت دونوں میں مغرب کے زوال پسندوں اور جدید رجعت پسندوں کی پیروی کر رہے تھے۔ ترقی پسند ادب فن برائے زندگی کے علم بردار تھے اور ادبی تخلیق کو ایک بامقصد سماجی عمل سمجھتے تھے۔ دونوں کے ہاں فرسودہ عقائد و افکار، لاطائل اوہام و نظریات، ازکار رفتہ رسوم و روایات کے خلاف کڑی تنقید اور جنسی معاملات پر کھل کر لکھنے کا رجحان چونکہ

عام تھا اس لیے اس سطحی مماثلت کے باعث نئے ادب کے ہر لکھنے والے پر ترقی پسندی کی چھاپ لگا دی جاتی تھی۔ ورنہ ایک طرف زندگی سے فرار اور نری رندی، بیادہ مستی اور لذت کوشی سے بھی اغماض نہیں تھا اور دوسری جانب سارا زور زندگی کو بہتر اور خوشگوار بنانے کے لیے حوصلہ مندانہ سماجی حقیقت نگاری پر تھا۔ حقیقت نگاری کا دعوی دونوں کو تھا مگر نئے رجعت پسند ادب کے علمبردار حقیقت کی تلاش سماجی عوامل کو الگ کر کے نفسیاتی الجھنوں کی ڈوری پکڑ کر اپنی ذات کی بھول بھلیوں میں کرتے تھے، اور ترقی پسند ادیب اجتماعی تناظر میں اپنی ذات کی شناخت کے بعد سماجی عوامل کی تہ تک پہنچ کر حقیقت کو کھوج نکالتے تھے۔ ایک کا تخلیقی عمل منفی اور مریضانہ اور دوسرے کا مثبت اور صحت مندانہ تھا۔

قدامت پرست تمام نئے ادب کی، بلا تخصیص اس کے کہ وہ نیا رجعت پسند ادب ہو یا ترقی پسند ادب، اس وجہ سے مخالفت کرتے تھے کہ وہ تقلید محض کے قائل تھے اور فرسودہ عقائد و افکار، لاطائل اوہام و نظریات، ازکار رفتہ رسوم و روایات کی تنقید یا جنسی معاملات پر زبان کھولنے ہی کو گردن زدنی سمجھتے تھے، خواہ اس میں فن برائے فن والوں کے مریضانہ نقطۂ نظر کی کارفرمائی ہو یا ترقی پسندوں کے صحت مندانہ زاویہ نظر کی کارگزاری۔ ان کے نزدیک اس نئے ادب کے ذریعے جس پر وہ ترقی پسندی کا لیبل چپکاتے تھے، فحاشی پھیلائی جا رہی تھی، دہریت اور کمیونزم کا پرچار کیا جا رہا تھا اور اپنے تہذیبی ورثے کی بیخ کنی کی جا رہی تھی۔ جیسا کہ اوپر عرض کیا گیا شروع شروع میں قدامت پرستوں کے اس بے سروپا پروپیگنڈے کو خود بعض ترقی پسندوں کے رویے نے بھی سہارا دیا جو فکری انتشار میں مبتلا تھے۔ شکر کا قوام تیار کیجیے تو ابال کے ساتھ میل کچیل اور ملاوٹ اوپر آجاتی ہے اور اسے کفگیر سے چھانٹ دیا جاتا ہے۔ یہی صورت کسی رجحان یا تحریک کا قوام تیار ہوتے وقت بھی پیش آتی ہے۔ بعض ترقی پسندوں کے سماجی شعور کی پختگی میں چند آنچوں کی کسر رہ گئی تھی۔ ان کے ذہن میں سماجی ترقی اور خوشحالی کے لیے اس انقلاب کا تصور واضح نہیں تھا جسے وجود میں لانے کے لیے معروضی حالات کا سائنسی عقلیت کی روشنی میں تجزیہ کرنا ضروری ہے۔ یہ لوگ ابھی تک رومانی تصورات کی پروردہ بغاوت کو اپنا مطمح نظر بنائے ہوئے تھے۔ چنانچہ یہ اکثر ایسی چیزیں لکھ جاتے تھے جن کی وہی حیثیت تھی جو قوام کے ابال کے دوران اوپر آجانے والے میل کچیل اور کثافت کی ہوتی ہے۔ پھر ترقی پسندوں میں کچھ اس قسم کے انتہا پسند بھی تھے جو دنیا کے بیشتر ادب عالیہ کو استحصالی طبقوں کا رجعت پسندانہ ادب سمجھ کر اسے مسترد کرنے پر تلے ہوئے تھے۔ مریضانہ جدت پسندی کے جوش میں وہ دبلا

امتیاز اپنی تمام روایات کے تسلسل کو یک دم ختم کر دینے اور اپنے تہذیبی ورثے سے یکسر ناتا توڑ لینے کے حق میں تھے۔ ترقی پسند ادب کی تحریک کو اس فکری انتشار اور انتہا پسندی سے بچانے اور قدامت پرستوں کو لاجواب کرنے میں سجاد ظہیر نے کلیدی کردار انجام دیا۔ وہ تحریک کے روح رواں اور ترقی پسندوں کے حقیقی معنوں میں دوست، فلسفی اور رہنما تھے۔ انھوں نے اپنے مضامین اور ادبی اجتماعات میں کی جانے والی تقاریر میں ترقی پسندانہ نظریہ فن کی مختلف پہلوؤں سے ایسی جامع تشریح کی کہ بہت سے خام کار ترقی پسند گمراہی سے بچ گئے اور عام قارئین میں قدامت پرستوں کی پھیلائی ہوئی بہت سی غلط فہمیاں دور ہو گئیں۔ اس سلسلے میں سجاد ظہیر کے علاوہ مجنوں گورکھپوری اور ابھرتے ہوئے ترقی پسند نقادوں احتشام حسین اور ممتاز حسین وغیرہ نے بھی تحریک کی گراں قدر خدمات انجام دیں۔ احتشام حسین نے خصوصیت کے ساتھ اپنے مضامین میں ترقی پسند ادب کی تحریک کے فکری اور عملی پہلوؤں کی اس خوبی اور وضاحت کے ساتھ تشریح کی کہ سجاد ظہیر نے تحریک کے معماروں میں انھیں ممتاز مقام کا حامل قرار دیا۔ قبل اس کے کہ ہم ترقی پسندی کے بارے میں سجاد ظہیر کی تشریحات و توضیحات کا لب لباب خود ان کی زبان میں پیش کریں، احتشام حسین کی تحریروں سے دو اقتباسات دیکھتے چلیے۔ ترقی پسند ادب کی وضاحت کرتے ہوئے وہ لکھتے ہیں:

> "ترقی پسند ادب نہ تو بدیسی ہے، نہ فحاشی اور عریانی کی حمایت کرتا ہے نہ مذہب سے بیزاری یا خدا کی توہین اس کے مسلک میں شامل ہے، نہ قتل و غارت گری، فسق و دہشت پسندی کو زندگی کے کسی شعبے میں جگہ دینا چاہتا ہے، بلکہ زندگی کی کشمکش میں انسانیت کے لیے جو ترقی پذیر عناصر ہیں انھیں تقویت پہنچاتا ہے۔ دنیا کو ہر قسم کے ظلم و جور، ناانصافی، نفع خوری، مایوسی اور شکست خوردگی سے بچانے کا متمنی ہے۔ چاہے اس پر پروپیگنڈے کا الزام لگایا جائے لیکن وہ انسانیت کی اعلیٰ قدروں کو چند برگزیدہ لوگوں کی نہیں بلکہ عام انسانوں کی ملک بنا دینا چاہتا ہے"

ادب میں جنسی معاملات کے اظہار کے سلسلے میں احتشام حسین نے لکھا: "جنس کا ذکر ادب میں آیا ہے اور آتا رہے گا۔ یہ ذکر زیادہ تر اپنے جنسی میلان کا مظہر ہوگا۔ بعض حالتوں میں انفرادی گھٹن، ناآسودگی، کج روی یا بیماری کا نتیجہ بھی ہو سکتا ہے۔ تاہم اسے سمجھنے کے لیے اس جذبے کی بدلتی ہوئی تاریخ، اس کی ترتیب و تہذیب، اخلاق سے اس کے تعلق، اس کے معاشی پس منظر کا جاننا ضروری ہوگا۔ اگر اس میں توازن قائم کرنے کی کوشش نہ کی جائے تو یہ محض ایک حیوانی حیاتیاتی

جذبہ ہے جو اسی طرح ظاہر ہوگا۔ اگر سماج کو متوازن بنالیا جائے تو اس کے اظہار کے ذرائع بھی متوازن ہوجائیں گے۔ اس لیے موجودہ دور کے ادیبوں پر اس جذبے کے اظہار میں بڑی ذمہ داری عاید ہوتی ہے یعنی انھیں غور کرنا ہوگا کہ اس کا اظہار کن کن شکلوں میں سماجی اہمیت رکھتا ہے اور کن کن شکلوں میں محض فحش نگاری بن جاتا ہے۔ جب تک ان کا فنی اور سماجی شعور ان کی رہنمائی نہیں کرے گا، یہ دشوار گزار منزل آسانی سے طے نہیں ہوسکے گی۔ ذرا سی غفلت ایک اچھے سماجی مسئلے کو فحش بنا سکتی ہے "۔ اور اب ترقی پسندی کے بارے میں سجاد ظہیر کی تشریح۔ اپنی گراں قدر کتاب " روشنائی " میں وہ لکھتے ہیں " کوئی فرد یا جماعت یا قوم اس تہذیب اور تمدن سے، ان علوم و فنون یا نظام اخلاق و معاشرت سے، جو اسے اپنے اسلاف سے ترکے میں ملتے ہیں، دست بردار تو نہیں ہوسکتی۔ لیکن اس کے ساتھ ساتھ یہ بھی مسلم ہے کہ انسانوں کی معاشرت، ان کے عقائد، تصورات اور علوم و فنون، ان کے اخلاقی اصول، ان کے رہن سہن کے طریقوں میں تبدیلیاں بھی ہوتی ہیں۔ کبھی ان تبدیلیوں کی رفتار تیز ہوتی ہے اور کبھی سست، لیکن ارتقاء کا عمل بہر حال جاری رہتا ہے۔ نوع انسانی کی تاریخ اس حقیقت کی شاہد ہے، صرف انجان اور جاہل لوگ اس سے انکار کرسکتے ہیں۔ ترقی پسندی کے معنی یہ ہیں کہ ایک خاص زمانے یا دور میں ہم ارتقاء کی ان قوتوں کا ساتھ دیں جو انسانی معاشرے کو ترقی کے ممکن الحصول اگلے زینے یا اگلی منزل کی طرف لے جائیں۔ لیکن انسان ترقی کی یہ راہ آسانی سے اور سیدھے راستے پر چل کر طے نہیں کرتے۔ ترقی پرانے اور نئے خیالات، پرانے اور نئے معاشرتی ادوار اور نظام کے مابین پیکار اور جدوجہد کے ذریعے سے ہوسکتی ہے۔ تاریخی تصادم کے ان انقلابی موقعوں پر، جب پرانا نظام بدلتا ہے اور نیا اس کی جگہ لینے کی جدوجہد کرتا ہے، معاشی اور سیاسی میدان میں تصادم کے ساتھ ساتھ فلسفے، نظریے، اخلاق، ادب اور فنون لطیفہ، غرضیکہ زندگی کے تقریباً تمام شعبوں میں متضاد مخالف تصورات ایک دوسرے سے ٹکراتے ہیں اور اپنی برتری اور فضیلت ثابت کرنے کی کوشش کرتے ہیں۔ ارتقاء کا تاریخی قانون یہی ہے۔ متضاد قوتوں کے اس ٹکراؤ کے بغیر ارتقاء ممکن ہی نہیں ہے۔ ترقی پسندی کا تقاضا اور منصب یہ ہے کہ اس تصادم کی ماہیت کو سمجھے، اس کا شعور حاصل کرے اور اپنی پوری مادی اور روحانی قوت کو ان طبقوں، گروہوں اور ان نظریوں اور اخلاقی اصولوں کو ابھارنے اور پھیلانے میں صرف کرے جن میں عامۃ الناس کی فلاح اور بھلائی ہے، جو انسانی معاشرت کی اس تنظیم کے لیے مفید اور مددگار ہیں۔ جس کے قائم ہوئے بغیر نوع انسان شاہراہ حیات پر آگے نہیں بڑھ سکتی "۔ قدیم و جدید کی کشمکش کے سلسلے میں ترقی پسند ادیبوں کے رویے کی مزید

وضاحت کرتے ہوئے سجاد ظہیر نے لکھا

"اپنی قدیم تہذیب کا ہر جواہر پارہ ہم کو رجعت پرستوں سے زیادہ عزیز ہے۔ اس لیے کہ اس میں نوع انسانی کے بہترین دماغوں اور شریف ترین نفوس نے اپنی غیر معمولی ذہانت، ذکاوت اور فنی صلاحیت سے کام لے کر اپنے عہد کی سماجی حقیقت، انسانوں کے تجربوں اور باہمی رشتوں، ان کی نفسیاتی کیفیتوں، ان کے سب سے زیادہ حسین خوابوں اور فکر کی بلندیوں کو ہمیشہ کے لیے مسخر کر لیا ہے۔ وہ مسلسل ہمیں زندگی کو بہتر بنانے، برائی سے لڑنے، نفس کا تزکیہ کرنے اور لطیف سے لطیف تر بنانے کا پیام دیتے ہیں۔ یقیناً ہمیں ان جواہر پاروں کے ارد گرد کھوٹ اور میل بھی نظر آتا ہے۔ ہماری ترقی پسندی اس کی متقاضی ہے کہ ہم کھوٹے اور کھرے کی پرکھ کریں۔ اس کے معنی یہ ہوئے کہ ترقی پسند لوگ کلچر یا تہذیب کے معاملے میں اگر ایک طرف نئی اور پہلے سے مختلف کلچر کی تعمیر کی کوشش کرتے ہیں، اگر وہ پہلے کی بہت سی ایسی روایات کو جو نئے حالات زندگی کے ارتقاء کی راہ میں رکاوٹ بنتی ہیں مسترد کرتے ہیں تو اسی کے ساتھ وہ اپنی قوم کی ایسی تہذیبی اور روحانی روایات کو برقرار بھی رکھتے ہیں جن سے آج بھی زندگی کا شعور اور حسن بڑھتا ہے، جن سے تزکیۂ نفس ہوتا ہے، جن سے انسانوں کی مادی، اخلاقی یا روحانی بہتری ہوتی ہے"

سجاد ظہیر نے ترقی پسندی کی جو تشریح کی ہے اور اپنے تہذیبی ورثے کے بارے میں ترقی پسندوں کے رویے کے جو وضاحت کی ہے اس سے آپ اسی نتیجے پر پہنچیں گے کہ ہر زمانے کا اچھا ادب ترقی پسند ادب ہوتا ہے۔ اور یہی بات انھوں نے انجمن ترقی پسند مصنفین کی چوتھی کل ہند کانفرنس سے خطاب کرتے ہوئے کہی تھی جو ۱۹۴۳ء میں بمبئی میں منعقد ہوئی تھی۔ انھوں نے کہا تھا "یہ کہنا غلط نہ ہوگا کہ تمام تر اچھا ادب ترقی پسند ادب ہی ہے اور اس طرح ہر ایک دور میں ترقی پسند ادب کی تخلیق ہوتی رہی ہے۔ ترقی پسندی کے تقاضے ہر زمانے اور ہر عہد میں مختلف ہوتے ہیں۔ سچا ترقی پسند وہ ہے جو حالات کی تبدیلی کو محسوس کرے، ان قوتوں کی ماہیت کو سمجھے جو جماعت اور فرد پر اثر انداز ہو رہی ہیں اور پھر اپنے عمل سے انسانوں کو اس انداز سے متحرک کرے جس کا تقاضا تاریخی حالات خود کر رہے ہوں"۔ واقعہ یہ ہے کہ ہر زمانے میں ایسے ادیب و شاعر پیدا ہوتے ہیں جن کے تاریخی اور عمرانی شعور نے روح عصر کو گرفت میں لے کر ایسے فن پارے تخلیق کیے جنھوں نے زندگی

اور انسانی معاشرے کو آگے بڑھایا ہے۔ سماجی حقائق پر مبنی جو ادب زمانے کے ہر بڑھتے ہوئے قدم کا ساتھ دے اور ماضی کے تجربات کی روشنی میں ایک بہتر مستقبل کی تشکیل و تعمیر کے لیے کوشاں ہو، وہ ترقی پسند ادب کے کہلائے جانے کا مستحق ہے۔ اسی کے ساتھ یہ بھی حقیقت ہے کہ رجعت پسندی اور ترقی پسندی کی کشاکش و پیکار بھی ہر دور اور ہر زمانے میں رہی ہے اور رہے گی کیونکہ متضاد قوتوں کے ٹکراؤ کے بغیر زندگی آگے نہیں بڑھتی۔

ترقی پسند ادیبوں اور نقادوں خصوصاً سجاد ظہیر کی مبسوط و مدلل تحریروں کے بعد قدامت پرستوں کی مخالفت میں وہ جوش و جذبہ نہیں رہا جو شروع شروع میں تھا۔ قدامت پرست، بہر حال، ادب کو سماجی فرائض سے بری الذمہ نہیں سمجھتے تھے جبکہ فن برائے فن کے قائل رجعت شعار جدیدیت کے علمبرداروں کی نظر میں فرد کے جذباتی مسائل اور نفسیاتی الجھنوں کے آگے سماجی معاملات و مسائل کی کوئی حیثیت نہیں تھی۔ چنانچہ قدامت پرستوں کی جانب سے ترقی پسندوں کی مخالفت میں جب کوئی دم نہیں رہا اور وہ تقریباً ختم ہو گئی تب بھی یہ رجعت شعار ادیب و شاعر ترقی پسندوں کے خلاف شدومد سے صف آرا رہے۔ برصغیر کے سیاسی و سماجی حالات اور ان کے پس پشت کار فرما تاریخی عوامل کے تقاضوں سے قطعاً بے نیاز یہ لوگ آنکھیں بند کر کے بے ربط اور بے ڈھنگے انداز میں مغرب کی ان فنی و ادبی تحریکوں کے اثرات قبول کرتے رہے جن کی فکری اساس زوال پسندی اور رجعت پروری پر قائم تھی۔ ان تحریکوں نے (جن میں سرئلزم (ورائے حقیقت) امیجزم (پیکر تراشی) سمبلزم (علامت، اشارت، رمزیت) ایکسپریشنزم (اظہاریت) امپریشنزم (تاثراتی اظہاریت) سائیکو انالیسس (تحلیل نفسی) شعور کی رو، وجودیت وغیرہ شامل تھیں) مریضانہ داخلیت اور خود پرستانہ انفرادیت کو فروغ دیا تھا۔ شاعری کی حد تک مغرب کے علامت پسندوں اور ہیئت پرستوں کی پیروی کا زور تھا جبکہ افسانوی ادب اور دیگر نثری اصناف میں ان میلانات کی یورش تھی جو زندگی سے بیزاری اور مایوسی پیدا کرتے تھے۔ جیسا کہ پہلے عرض کیا جا چکا ہے سماج کو کوئی اہمیت نہ دینے اور زندگی سے آنکھیں چار نہ کرسکنے کے باعث رجعت پسند ادیبوں کی کوئی ہمہ گیر تنظیم قائم نہیں ہو سکی۔ حلقہ ارباب ذوق کی سرگرمیاں لاہور کے صرف اس طبقے تک محدود تھیں جو شعر و ادب کو سنجیدہ اور بامقصد سماجی عمل کے بجائے تفنن طبع کا ذریعہ سمجھتا تھا۔ تاہم حلقے کے شاعروں اور ادیبوں نے ہیئت اور اسلوب کے بعض خوشگوار اور کار آمد تجربے کیے اور وقت گزرنے کے ساتھ ساتھ لاشعوری طور پر ترقی پسند تحریک کے بھی بعض اڑتے اڑتے اثرات قبول کیے۔ میراجی اور راشد،

جنھیں رجعت شعار جدیدیت کے سرخیل کہنا چاہیے، دونوں زندگی کے معاملات اور سماجی حقیقتوں سے مطلقاً لاتعلق نہیں رہ سکے۔ میراجی، جن کے کلام میں جنسی کج روی، علامت واشاریت اور ابہام کا وفور ہے، اپنی آخری دور کی تخلیقات میں حیات وکائنات کے بنیادی مسائل پر سنجیدگی سے غور و فکر کرتے نظر آتے ہیں۔ اور ن۔ م۔ راشد، جن کی ابتدائی شاعری زندگی سے فرار کی غماز ہے، رفتہ رفتہ زندگی سے آنکھیں چار کرنے کی ہمت اور حوصلہ پیدا کرنے کی کوشش کرتے نظر آتے ہیں۔ اگرچہ سماجی حقائق کی اذیت ناک، مصائب پرور صورت حال ترقی پسندوں کی طرح انھیں سماج کو یکسر تبدیل کرنے کے لیے مزاحمت اور انقلابی جدوجہد کی راہ پر نہیں لے جاتی اور وہ بیگانگی کے کرب میں مبتلا ہو کر خوابوں کی دنیا میں پناہ لیتے ہیں، تاہم پتے کی بات یہ ہے کہ انھوں نے یہ خواب خود پرستانہ انفرادیت کے تحت اپنے ذاتی مسائل کے حل اور اپنی جذباتی آسودگی کی خاطر نہیں دیکھے بلکہ سماج کی بہتری اور ترقی اور انسان کی سربلندی کی خواہش نے انھیں یہ خواب دکھائے تھے۔ بہرکیف ترقی پسند ادب کو جو ہر دلعزیزی اور قبولیت عامہ ملی اس کا عشر عشیر بھی رجعت شعار جدید شاعروں اور ادیبوں کے حصے میں نہیں آیا۔

ترقی پسندوں کے خلاف قدامت پرستوں اور رجعت شعار جدیدیت کے علمبرداروں کی محاذ آرائی سے اردو ادب کی توانائی میں زبردست اضافہ ہوا اور ترقی پسند ادب کی تحریک کو خصوصیت کے ساتھ بہت فائدہ پہنچا۔ ترقی پسندوں کے بارے میں بہت سی غلط فہمیاں دور ہوئیں اور انھوں نے اپنی بعض خامیوں پر قابو پالیا۔ ان کے اس احساس نے کہ عام لوگوں خصوصاً محنت کشوں کی زندگی ہی ان کے فن کا اصل سرچشمہ ہے اور اچھا ادب اور فن وہی ہے جو عوام کی زندگی کو بہتر سے بہتر بنانے کی خواہش کے تحت تخلیق کیا گیا ہو، ان سے ایسا ادب تخلیق کرایا جو نہ صرف حال کی حقیقتوں کا عکاس اور ترجمان تھا بلکہ ایک بہتر اور روشن مستقبل کا راستہ بھی دکھاتا تھا۔ برصغیر کی سبھی بڑی زبانوں کے ترقی پسند لکھنے والے اسی ڈگر پر چل پڑے تھے۔ اردو بین العلاقائی زبان ہونے کے باعث برصغیر کی مشترک اور سب سے بڑی زبان تھی۔ (اور ہے) لہذا اردو کا ترقی پسند ادب کمیت اور کیفیت دونوں کے اعتبار سے خصوصی اور امتیازی حیثیت رکھتا تھا۔

اردو میں ترقی پسند تحریک کے زیر اثر جو ادب پیدا ہوا اس میں آفاقی اور عصری صداقتوں کا بے لاگ اظہار تھا اور وہ اعلیٰ پائے کے عالمی ادب سے آنکھیں ملانے لگا تھا۔ اردو شاعری میں زندگی کا نیا شعور اور نیا آہنگ پیدا ہو رہا تھا۔ موضوعات کا تنوع بڑھ گیا تھا۔ ہیئت کے ضمن میں اہم ترین تجربہ

نظم آزاد کا تھا جس کی اولیت کا سہرا تصدق حسین خالد کے سر تھا۔ خالد کے بعد میراجی اور راشد نے چند تخلیقات کو چھوڑ کر اپنی تمام تر شاعری کے لیے صرف اسی ایک ہیئت کا انتخاب کیا۔ ترقی پسندوں نے پابند نظم کی مختلف ہیئتوں کے علاوہ نظم آزاد کی لچکدار ہیئت کو بھی برتا اور اس کے وسیع امکانات سے فائدہ اٹھایا مگر ان فنی تقاضوں کو پیش نظر رکھ کر جو موضوعات کی مناسبت سے متعین ہوتے ہیں۔
نظم اور غزل دونوں میں رومان پروری سے حقیقت نگاری اور غم جاناں سے غم دوراں تک کے سفر کا آغاز گزشتہ ادبی دور ہی میں ہو چکا تھا۔ اب ترقی پسند شعراء کی بعض تخلیقات میں رومان اور حقیقت یا غم جاناں اور غم دوراں کا امتزاج ہوتا تھا اور بعض میں حقیقت نگاری کے تقاضے رومان پروری پر غالب ہوتے تھے۔ بعض شاعروں کے ہاں غنائیت کے وفور اور صحتمند رومانی رجحانات کے ساتھ انقلاب کی زمزمہ سنجی تھی اور بعض کے ہاں سماجی ناہمواریاں اور طبقاتی استحصال سے نبرد آزما ہونے کے لیے مجاہدانہ للکار اور انقلابی گھن گرج۔ سماجی شعور رکھنے والے شعراء کا بلند پایہ ادبی مقام ترقی پسند ادب کی تحریک کے آغاز سے قبل پچھلے ادبی دور ہی میں متعین ہو چکا تھا ان کی شاعری میں بھی ترقی پسند تحریک کے زیر اثر نئی جہتیں پیدا ہوئیں۔ مثلاً جوش کے یہاں آزادی وطن کی تڑپ نیز فرسودہ عقائد و افکار اور از کار رفتہ رسوم و روایات سے بغاوت تو پہلے ہی سے موجود تھی، انقلاب کی گھن گرج ترقی پسند تحریک کی دین تھی۔ فراق کے لہجے میں نکہتوں کی نرم روی تھی اور وہ واردات حسن و عشق اور جذبات انسانی کی مختلف کیفیات کے اظہار میں حیران کن جہتوں کی نشاندہی تو کرتے ہی تھے، اب ان کی شاعری میں انقلاب کی آہٹ بھی سنائی دینے لگی۔ آنند نرائن ملا کی غزل میں بھی سماجی موضوعات اور انقلابی رویے در آئے۔ نئے ترقی پسند شعراء نے جدید نظم کی روایت کو آگے بڑھایا۔ اور اگرچہ جذبی، مجروح اور اختر الایمان کے علاوہ تقریباً تمام ترقی پسند شعراء نے نظم و غزل دونوں میں قادر الکلامی کا مظاہرہ کیا مگر ان میں سے اکثر نے اپنے تخلیقی اظہار کے لیے نظم کو غزل پر ترجیح دی۔ جذبی اور مجروح خالصتاً غزل کے شاعر ہیں اور اختر الایمان نے غالباً کبھی کوئی غزل نہیں کہی۔ صف اول کے نمایاں ترقی پسند شاعروں میں علی سردار جعفری، مخدوم محی الدین، اختر الایمان، احمد ندیم قاسمی، کیفی اعظمی، ساحر لدھیانوی وغیرہ کے جوہر غزل سے زیادہ نظم میں کھلتے ہیں اور تاثیر، مجاز، فیض، جاں نثار اختر، وامق جونپوری اور ظہیر کاشمیری نے جس پائے کی نظمیں لکھی ہیں اسی پائے کی ان کی غزلیں بھی ہیں۔
ترقی پسند ادب کی تحریک کے آغاز اور فروغ کے زمانے میں یعنی ۱۹۳۶ء میں انجمن ترقی پسند مصنفین کے قیام سے لے کر پاکستان کے حوالے سے ۱۹۵۴ء میں اور ہندوستان کے حوالے سے ۱۹۵۶ء میں

انجمن کے خاتمے تک ، جسے ہم نے عہد جدید کا دوسرا دور قرار دے کر عہد حاضر یا اپنے زمانے میں شامل کیا ہے ، ان سرکردہ شاعروں کے علاوہ جن کا ابھی ذکر ہو چکا ہے جو دوسرے شعراء تحریک سے وابستہ رہے ان میں سے کچھ اہم نام یہ ہیں ۔ اختر انصاری دہلوی ، علی جواد زیدی ، پرویز شاہدی ، قتیل شفائی ، غلام ربانی تاباں ، عارف عبدالمتین ، سلام مچھلی شہری ، مسعود اختر جمال ، تیغ الہ آبادی (جو آگے چل کر مصطفیٰ زیدی کے نام سے مشہور ہوئے) نیاز حیدر ، فارغ بخاری ، رضا ہمدانی ، خاطر غزنوی ، جمیل ملک ، نظر حیدر آبادی ، ابن انشاء ، منیب الرحمن ، ظہور نظر ، احمد فراز ، حمایت علی شاعر ، احمد ظفر ، رفیق جابر ۔ بعض شعراء اگرچہ باضابطہ تحریک سے وابستہ نہیں تھے لیکن ان کا کلام ترقی پسندی کے معیار پر پورا اترتا تھا ۔ ایسے شعراء میں شان الحق حقی کو امتیازی مقام حاصل ہے ۔

شاعری کی طرح افسانوی ادب میں بھی رومان پروری سے حقیقت نگاری تک کے سفر کا آغاز پچھلے ادبی دور ہی میں ہو چکا تھا ۔ پچھلا دور جیسا کہ آپ کے علم میں ہے ، اردو ادب کا رومانی اور جمالیاتی دور تھا ۔ اس دور میں عام طور پر جو افسانے اور ناول لکھے گئے ان کے لکھنے والے قصے کی بنت کے دوران حقیقی زندگی میں پیش آنے والے واقعات کو تو ضرور سامنے رکھتے تھے مگر ان کا داخلی انداز نظر اور تخیل کی ضرورت سے زیادہ رنگ آمیزی قصے کو امکانی طور پر حقیقی کے بجائے خیالی بنا دیتی تھی ۔ جن افسانوں اور ناولوں میں سماجی اصلاح کو پیش نظر رکھا جاتا تھا خلاف قیاس واقعات اور غیر فطری کرداروں کی صورت میں ان میں بھی لکھنے والا بجائے اس کے کہ زندگی کے معروضی حقائق کو پیش نظر رکھ کر سائنسی عقلیت پسندی کی روشنی میں مسائل کا حل تلاش کرے ، اپنی ذاتی اور انفرادی خواہش کے مطابق جذباتی حل پیش کرنے یا ان کی نشاندہی کرنے کا رومانی رویہ اختیار کرتا تھا ۔ قصے کو دلکش بنانے اور انداز بیان میں رنگینی اور شگفتگی پیدا کرنے پر خاصا زور دیا جاتا تھا ۔ یہ رومانی اور جمالیاتی افسانے اور ناول قاری کی دلچسپی اور تفریح طبع کا سامان تو ضرور بہم پہنچاتے تھے مگر اس کی سماجی بصیرت میں کوئی اضافہ نہیں کرتے تھے ۔ اس دور میں پریم چند وہ پہلے ادیب تھے جن کے افسانوں اور ناولوں میں عوام کے مسائل کو سمجھنے کی کوشش کی گئی تھی ۔ اپنے رومان پسند ہم عصروں کی طرح (جن میں سجاد حیدر یلدرم ، نیاز فتحپوری ، مجنوں گورکھپوری ، سلطان حیدر جوش ، ل ۔ احمد ، حجاب امتیاز علی کو خصوصی حیثیت حاصل ہے) پریم چند خیالی کرداروں کے پیکر نہیں تراشتے بلکہ محنت کش عوام کو اپنے افسانوں اور ناولوں کے مرکزی کردار بنا کر حقیقی اور عملی زندگی کی جیتی جاگتی تصویریں پیش کرتے ہیں ۔ اپنی عمر کے بیشتر حصے میں پریم چند عینیت پسند رہے اور سماجی مسائل کے حل کے سلسلے میں ان کا نقطۂ نظر اصلاح

پسندانہ رہا۔ صرف اپنی زندگی کے آخری چند سالوں میں، جب ترقی پسند ادب کی تحریک کی داغ بیل پڑ رہی تھی وہ اصلاح پسندی کے بجائے انقلاب پروری کی جانب راغب ہوئے اور ایسا ادب پیدا کرنے پر زور دینے لگے جس میں زندگی کی حقیقتوں کی روشنی بھی ہو اور جو سماج میں انقلاب لانے کے لیے حرکت، ہنگامہ اور بے چینی بھی پیدا کرے۔ تاہم اصلاح پسندی کے دور میں بھی پریم چند نے اپنے افسانوں اور ناولوں میں حقائق حیات کی ایسی بالغ نظری اور فنی رکھ رکھاؤ کے ساتھ عکاسی کی کہ ان دونوں اصناف ادب میں ان کا کوئی اور ہمسر نظر نہیں آتا۔۔ بہر کیف، پریم چند تو سماجی حقیقت نگاری کے نقیب تھے ہی، انہی کے قبیل کے چند اور افسانہ نگار مثلاً سدرشن، علی عباس حسینی، اعظم کریوی، حامد اللہ افسر میرٹھی وغیرہ بھی ترقی پسند ادب کی تحریک سے قبل گزشتہ ادبی دور ہی میں رومان پروری سے حقیقت نگاری کی جانب چل پڑے تھے۔ ترقی پسند تحریک کے زیر اثر افسانوں اور ناولوں سمیت جو افسانوی ادب وجود میں آیا، وہ سماجی حقیقت نگاری کی اسی روایت کی توسیع و تکمیل کا آئینہ دار تھا جو پریم چند نے ڈالی تھی۔ شاعری ہی کی طرح ترقی پسند افسانوی ادب میں بھی حقیقت نگاری کے ساتھ کہیں کہیں رومانیت کے صحتمند عناصر بھی اپنی جھلک دکھاجاتے تھے۔ اس افسانوی ادب کا میدان اتنا ہی وسیع اور اس کے موضوعات اور اسالیب میں وہی تنوع اور بوقلمونی ہے جو بڑھتی، پھیلتی ہوئی زندگی کا خاصہ ہے۔ استعماریت، آمریت، غلامی، آزادی، جمہوریت، اشتراکیت، طبقاتی استحصال، نسلی، لسانی اور قومی عصبیتیں، مذہبی تعصب اور اختلاف عقائد کی بنا پر منافرت اور فرقہ پروری، سماجی مظالم، رسوم و رواج کا جبر، نفسیاتی پیچیدگیاں، جنسی الجھنیں غرض عہد حاضر کا کوئی مسئلہ ایسا نہیں ہے جس نے ترقی پسند افسانہ نگاروں اور ناول نویسوں کے گہرے تاریخی اور سماجی شعور کو مہمیز نہ کیا ہو۔ ترقی پسند تحریک کے آغاز اور فروغ کے زمانے یعنی عہد جدید کے دوسرے دور میں تحریک سے وابستہ اہم افسانہ نگاروں میں ڈاکٹر اختر حسین رائے پوری، پروفیسر احمد علی، سجاد ظہیر، حیات اللہ انصاری، کرشن چندر، راجیندر سنگھ بیدی، سعادت حسن منٹو، عصمت چغتائی، خواجہ احمد عباس، احمد ندیم قاسمی، میرزا ادیب، عزیز احمد، اوپیندر ناتھ اشک، مہندر ناتھ، سید انور، رام لال، ہاجرہ مسرور، خدیجہ مستور، شوکت صدیقی، سہیل عظیم آبادی، علی عباس حسینی، اختر اورینوی، دیویندر ستیارتھی، بلونت سنگھ وغیرہ اور ناول نگاروں میں سجاد ظہیر، پروفیسر احمد علی، کرشن چندر، عصمت چغتائی، عزیز احمد، رامانند ساگر، خواجہ احمد عباس شامل ہیں۔

اس دور کے ممتاز ترقی پسند مزاح نگاروں میں کنہیا لال کپور، ابراہیم جلیس، فکر تونسوی

شامل ہیں - اور جو ترقی پسند ادب اردو میں ترجمے کے فن کو اوج کمال تک پہنچانے میں سرفہرست ہیں، ان میں ڈاکٹر اختر حسین رائے پوری، عزیز احمد، ڈاکٹر عابد حسین، پروفیسر احتشام حسین، ظ- انصاری، یونس احمر، مطلبی فرید آبادی اور مخمور جالندھری شامل ہیں-

عہد جدید کے اس دوسرے دور میں عوام کے بڑھتے ہوئے سیاسی و سماجی شعور کو جِلا دینے اور اسے صحیح معنوں میں انقلابی شعور میں ڈھالنے کی غرض سے بعض ترقی پسند فن کاروں نے (جن میں رقاص موسیقار، اسٹیج اور فلم کے اداکار، ادیب اور شاعر شامل تھے) انڈین پیپلز تھیٹرز ایسوسی ایشن یعنی ہندستانی عوامی تھیٹر کی انجمن قائم کی جسے عام طور پر "اپٹا" (IPTA) کہا جاتا تھا- یہ اس انجمن کے انگریزی نام کا مخفف تھا- اپٹا کا صدر دفتر بمبئی میں تھا اور اس کی شاخیں برصغیر کے مختلف علاقوں میں قائم ہو گئی تھیں- اپٹا کے زیر اہتمام اردو، ہندی اور مختلف علاقائی زبانوں میں رقص و موسیقی، کھیل تماشوں اور ڈراموں کے پروگرام پیش کیے جاتے تھے- یہ پروگرام عوامی زندگی کے حقائق پر مبنی ہوتے تھے اور ان میں عوام کے مسائل کو سمجھنے اور ان سے نمٹنے کے انقلابی راستوں کو روشن کرنے کی کوشش کی جاتی تھی- بمبئی میں خواجہ احمد عباس اپٹا کی سرگرمیوں میں بہت فعال تھے- انھوں نے اپٹا کے لیے مصنف اور ہدایت کار دونوں حیثیتوں سے کام کیا اور اپٹا کے زیر اہتمام ایک فلم بھی بنائی- (بعد میں انھوں نے جو اور فلمیں بنائیں ان کا اپٹا سے کوئی تعلق نہیں تھا-) اردو اور برصغیر کی دوسری زبانوں کے کئی ترقی پسند ادیبوں اور شاعروں نے اپٹا کے لیے قلمی خدمات انجام دیں، اور اردو کے ادیبوں میں حبیب تنویر نے تو مصنف، ہدایت کار اور پیش کار کی حیثیت سے اپنے کو عوامی تھیٹر کے لیے وقف کر دیا- اپٹا کی سرگرمیوں سے قطع نظر، اس دور کے جن ترقی پسند ادیبوں نے اسٹیج کے فنی تقاضوں کے ساتھ ساتھ ادبی معیار پر پورے اترنے والے ڈرامے لکھے ان میں خواجہ احمد عباس، میرزا ادیب، ریوتی سرن شرما اور حبیب تنویر سرفہرست ہیں-

جس طرح گذشتہ ادبی دور میں جدید تنقید کی داغ بیل حالی کے "مقدمہ شعر و شاعری" سے پڑی تھی، اسی طرح ترقی پسند تنقید کا آغاز ڈاکٹر اختر حسین رائے پوری کے تاریخی مقالے "ادب اور زندگی" سے ہوا- یہ مقالہ نقد و نظر کے جو معیار فراہم کرتا ہے ان کے مرکز و محور کی حیثیت مارکسی تنقید کو حاصل ہے- مارکسی تنقید دیگر تنقیدی مکاتب کی طرح انسانی معاشرے کے صرف جائزے پر اکتفا نہیں کرتی بلکہ معروضی حقائق کی گہرائیوں میں اتر کر معاشرے کی ارتقاء کے جدلیاتی محرکات کی جستجو کرتی ہے- ڈاکٹر اختر حسین رائے پوری کے بعد ترقی پسند تنقید کی نشوونما کے لیے جن

نقادوں نے گراں قدر خدمات انجام دی ہیں انہیں اگر ہم دو گروہوں میں تقسیم کریں تو سینیئر گروپ میں پروفیسر احمد علی، سجاد ظہیر، مجنوں گورکھ پوری، ڈاکٹر عبدالعلیم، سبط حسن، ڈاکٹر اعجاز حسین، پروفیسر احتشام حسین، عزیز احمد، اختر انصاری دہلوی، آل احمد سرور، وقار عظیم اور جونیئر گروپ میں ممتاز حسین، ظ۔ انصاری، ڈاکٹر عبادت بریلوی، مجتبیٰ حسین، ڈاکٹر محمد حسن، ڈاکٹر حنیف فوق اور کئی دوسرے نقاد شامل ہوں گے۔ پروفیسر احتشام حسین، ہماری رائے میں، ان دونوں گروہوں کی درمیانی کڑی ہیں۔ خاص طور پر اس وجہ سے بھی کہ وہ ایک مثالی استاد تھے اور جونیر گروپ کے بہت سے نقادوں نے، جنہیں ان کی شاگردی کا شرف حاصل تھا، ان سے بہت کچھ سیکھا ہے۔ یوں تو صف اول کے متعدد ترقی پسند ادیبوں کی طرح احتشام حسین نے بھی مختلف اصناف ادب (شاعری، افسانہ نگاری، مضمون نویسی، وغیرہ) میں اپنی صلاحیتوں کا مظاہرہ کیا ہے لیکن ان کے جوہر تنقید نگاری ہی میں کھلتے ہیں۔ وہ ایک دیدہ ور نقاد تھے جن کا سادہ اور دلنشین پیرایہ اظہار دقیق سے دقیق تنقیدی مباحث کو ادب کے عام قاری کے ذہن پر بوجھ نہیں بننے دیتا تھا۔ وہ ادب میں توازن اور سنجیدگی کے قائل تھے اور ادبی بے راہ روی کو ترقی پسندی کے دائرے سے خارج سمجھتے تھے۔ پروفیسر احتشام حسین کی جو خصوصیات انہیں دوسرے ترقی پسند نقادوں سے ممتاز کرتی ہیں (اور جن کے ترقی پسند اور ان کے مخالفین دونوں معترف ہیں) ان میں سے ایک تو یہ ہے کہ ترقی پسند ادب کی تحریک نے تنقید کے جو نئے معیار قائم کیے تھے ان کا شاید ہی کوئی ایسا پہلو ہو جس کی انہوں نے شرح و بسط کے ساتھ وضاحت نہ کی ہو۔ دوسرے یہ کہ قدیم و جدید ادب کا شاید ہی کوئی ایسا گوشہ ہو جس پر انہوں نے ترقی پسندانہ زاویہ نظر سے سیر حاصل بحث نہ کی ہو۔ اردو تنقید کو پروفیسر احتشام حسین کی جو دین ہے اس کا اندازہ مولانا عبدالماجد دریا بادی کی اس رائے سے لگایئے جس کا اظہار انہوں نے ۱۹۷۲ء میں پروفیسر احتشام حسین کی وفات پر اپنے تعزیتی مضمون میں کیا تھا۔ مولانا جو ترقی پسندی کے کٹر مخالف تھے اپنے مخصوص انداز میں لکھتے ہیں:

> "تنقید بہ حیثیت فن دور احتشامی سے قبل اردو میں کہاں آئی تھی؟ تنقید کے اصول و مباحث مغرب سے لالا کر مشرق کے مدرسوں میں کس نے پھیلائے تھے؟ یہ نئے نئے رنگوں اور وضع وضع کے گل بوٹے کس نے کھلائے تھے؟ یہ نت نئے سبق اپنے ہم وطنوں کو کس نے پڑھائے تھے؟ اردو کا مورخ ادب کے اس موضوع پر جب قلم اٹھائے گا اور اس فن کے بانیوں کے نام گنوائے گا تو نام عالی شان والا مقام احتشام

حسین کا ضرور آئے گا"۔

مولانا امتیاز علی عرشی نے لکھا:

"میں اگر یہ کہوں کہ احتشام صاحب جیسا ذہین اور صاحب فکر نقاد اردو کو مدتوں تک نہیں ملے گا تو اسے میری قنوطیت نہ سمجھا جائے"۔

ترقی پسندوں نے اردو کے قدیم و جدید ادب کا نئے سرے سے جائزہ لیا۔ ہر زمانے کے سماجی حقائق کے تناظر میں ترقی پسندی کے تقاضوں کا تعین کر کے اس زمانے کی ادبی تخلیقات کو پرکھا گیا۔ کئی ایسے گوشے روشن ہوئے جو اب تک تاریکی میں تھے۔ اردو ادب کی اشرافیہ نے نظیر اکبر آبادی کے ساتھ بڑی زیادتی کی تھی۔ اس کے نزدیک نظیر کی شاعری معیار سے گری ہوئی، عامیانہ اور بازاری تھی۔ انیسویں صدی کے آخر یا بیسویں صدی کی ابتدا میں پروفیسر عبدالغفور شہباز نے "حیات بے نظیر" لکھ کر نظیر اکبر آبادی کے لیے وہی کام کرنا چاہا تھا جو ان کے بہت بعد عبدالرحمٰن بجنوری نے "محاسن کلام غالب" لکھ کر غالب کے لیے انجام دیا تھا۔ رام بابو سکسینہ نے بھی نظیر کو اپنی ذات میں ایک مکتب قرار دے کر باعزت مقام دیا تھا۔ مگر رومان پسند اور بورژوا جمالیات کے پرستاروں نے نظیر پر کوئی خاص توجہ نہیں دی۔ نظیر کی شاعری کی اصل قدر و قیمت اور ان کے ادبی مقام و مرتبے کا صحیح اندازہ ترقی پسندوں ہی نے کرایا۔ اس سلسلے میں پہلا مضمون غالباً پروفیسر احتشام حسین نے لکھا تھا۔ قدیم ادب کی چھان پھٹک کے معاملے میں تو ذاتیات کا سوال ہی نہیں پیدا ہوتا تھا، اپنے زمانے کے ادبی فن پاروں کو بھی ترقی پسند ذاتیات سے بلند ہو کر پرکھتے تھے۔ یگانہ کی غزل ٹھوس اور تلخ حقائق کی آنکھوں میں آنکھیں ڈال کر زندگی سے نبرد آزما ہوتی ہے اور اسی مناسبت سے ان کا لہجہ سچائی کا کھردرا پن، دو ٹوک بات کہنے کی کھنک اور رجز کا آہنگ لیے ہوئے ہے۔ یہ غزل ترقی پسندوں کے نظریۂ فن پر پوری اترتی ہے، چنانچہ باوجود اس کے کہ یگانہ ترقی پسندوں کے شدید مخالف تھے اور غالب (اور کبھی کبھی اقبال) کی طرح ترقی پسند بھی ان کے مخصوص شیوۂ دشنام طرازی کا ہدف رہتے تھے مگر ترقی پسندوں کے اشاعت گھر نے ان کے منتخب کلام کا مجموعہ "گنجینہ" شائع کیا۔

مجموعی طور پر اردو ادب کی جو بیش بہا خدمات ترقی پسندوں نے انجام دیں ان کا اقرار و اعتراف کرنے والوں میں اگر ایک طرف بابائے اردو ڈاکٹر مولوی عبدالحق تھے جو ترقی پسند ادب کی تحریک کے مقاصد سے اتفاق رکھتے تھے تو دوسری طرف پروفیسر رشید احمد صدیقی بھی تھے جو ترقی پسندوں کے سخت مخالف تھے اور اس مخالفت میں آخر تک ثابت قدم رہے۔ بابائے اردو نے ۱۹۵۲ء

میں اپنے ایک صدارتی خطبے میں لکھا:

"میں کہتا ہوں اور ان کے مخالفین بھی اس کو مانتے ہیں کہ انجمن ترقی پسند مصنفین نے ہمارے ادب کی خدمت کی اور اس کا درجہ بلند کیا۔ وقار کو بڑھایا اور ادب میں وسعت پیدا کی اور خاص کر تنقید میں ان کا کام نہایت قابل قدر ہے"۔

اور رشید احمد صدیقی نے مئی ۱۹۵۳ء میں پٹنہ میں بہار اردو کانفرنس کی صدارت کرتے ہوئے کہا:

"بذات خود میرا خیال ہے کہ ترقی پسندوں کا مقصد کچھ بھی رہا ہو، گذشتہ پندرہ سولہ سال میں اردو میں موضوع اور اسالیب کے اعتبار سے جتنے نئے اور کامیاب اور مفید تجربے ہوئے ہیں اتنے اردو ادب کی تاریخ میں کبھی نہیں ہوئے۔ اور باوجود اس کے کہ ترقی پسند مصنفین میرے کچھ ایسے عاشق زار بھی نہیں، میں اس کا قائل ہوں کہ انھوں نے اردو کی بہت قابل قدر خدمات انجام دی ہیں۔"

اسی خطبے میں آگے چل کر پروفیسر رشید احمد صدیقی نے کہا:

"تقسیم ملک کے بعد جو قیامت مچی اس کو فرو کرنے اور رجعت پرست طاقتوں سے ٹکر لینے میں ترقی پسند مصنفین کا قلمی جہاد صرف اردو ادب میں نہیں بلکہ اس دیس کی تاریخ میں شکر گذاری کے ساتھ یاد رکھا جائے۔ اس قلمی جہاد میں بعض ایسی تصانیف وجود میں آئیں جن کا اردو ادب میں کلاسیکی درجہ ہے۔"

ترقی پسند تحریک کو اپنے پہلے بحران کا سامنا ۱۹۴۹ء میں کرنا پڑا۔ آئیے، اس بحران کے اسباب اور اس کی نوعیت معلوم کرتے چلیں۔ ۱۹۴۵ء میں دوسری جنگ عظیم کے خاتمے کے بعد عالمی صورت حال یہ تھی کہ دوران جنگ بے پناہ قربانیاں دے کر اور غیر معمولی جنگی صلاحیتوں کا مظاہرہ کر کے سوویٹ یونین نے فسطائیت کو شکست دینے میں جو کلیدی کردار ادا کیا تھا، وہ سامراجی طاقتوں کے لیے سخت تشویش کا باعث تھا۔ وہ سوویٹ یونین کو پنپتے نہیں دیکھنا چاہتی تھیں اور بالآخر اسے ختم کرنے کے درپے تھیں۔ چنانچہ انھوں نے سوویٹ یونین کے خلاف سرد جنگ کا آغاز کر دیا۔ دوسری طرف، جنگ میں سوویٹ یونین کے کردار نے دنیا بھر کے انسان دوست دانشوروں اور مظلوم عوام کی نظروں میں س کے وقار کو بڑھایا تھا۔ چین اور مشرقی یورپ میں کمیونسٹوں کی کامیابیوں، محکوم اقوام میں آزادی کی تحریکوں کے قوت پکڑنے اور دنیا بھر میں بائیں بازو کی تحریکوں کی بڑھتی ہوئی مقبولیت سے ایسا محسوس ہونے لگا تھا کہ انقلاب کی منزل بہت قریب آگئی ہے۔ ادھر برصغیر میں جدوجہد آزادی کی

کامیابی کے بعد اگست ۱۹۴۷ء میں دو مملکتیں ہندستان اور پاکستان وجود میں آگئیں اور ان دونوں مملکتوں کی حکومتوں نے سامراج نوازی کی پالیسی اختیار کی۔ انجمن ترقی پسند مصنفین کے اراکین میں کمیونسٹوں کی تعداد اگرچہ بہت کم تھی مگر آزادی اور جمہوریت پر یقین رکھنے والے غیر اشتراکی انسانیت دوست ادیب، شاعر اور دانشور بھی سرمایہ دارانہ نظام کے سخت مخالف اور کسی نہ کسی قسم کی اشتراکیت یا فلاحی نظام کے حامی تھے۔ یہ لوگ بھی ایک طرف عالمی صورت حال کے پیش نظر یہ سمجھ رہے تھے کہ انقلاب دستک دے رہا ہے، بس ایک آخری فیصلہ کن جدوجہد کی ضرورت ہے اور دوسری جانب اپنی قومی حکومتوں کی سامراج نواز پالیسی اور عوامی تحریکوں کو کچلنے کے لیے ان کے ظلم و ستم اور جابرانہ اقدامات پر انھیں سخت غم و غصہ تھا۔ چنانچہ انجمن ترقی پسند مصنفین کی پانچویں کل ہند کانفرنس میں، جو بمبئی میں حکومت کی اجازت نہ ملنے کے باعث مئی ۱۹۴۹ء میں بمبئی کے قریب ایک چھوٹے سے قصبے بھمڑی میں منعقد ہوئی، نظریاتی انتہاپسندی سے کام لیا گیا اور ایک نیا منشور منظور کیا گیا جس کے بین السطور یہ مفہوم چھپا ہوا تھا کہ ترقی پسند ادیب کے لیے کمیونسٹ یا مارکسسٹ ہونا ضروری ہے۔

اس انتہاپسندی نے بہ قول علی سردار جعفری "اس قوس قزح کو بکھیر دیا جس کے ایک سرے پر کمیونسٹ سجاد ظہیر اور دوسرے سرے پر گاندھی وادی منشی پریم چند اور درمیان میں اور بہت سے رنگ تھے"۔ پاکستان کی انجمن ترقی پسند مصنفین نے بھی یہی انتہاپسندانہ رویہ اختیار کیا۔ ہندستان اور پاکستان دونوں جگہ بہت سے ترقی پسندوں کو جو انتہاپسندی کے حق میں نہیں تھے انجمن کی رکنیت سے خارج کر دیا گیا۔ لہٰذا ایک طرف تو دونوں ممالک میں ترقی پسند تحریک انتشار کا شکار ہوئی اور دوسری طرف دونوں ممالک کی حکومتوں نے، جو اپنی سامراج نواز پالیسیوں کی بنا پر شروع ہی سے ترقی پسندوں پر مظالم ڈھا رہی تھی، اب ان کے خلاف اپنی جابرانہ پالیسی میں مزید سختی اور شدت پیدا کر دی۔ ان انتہائی نامساعد حالات میں بھی ترقی پسند ادیبوں نے اپنی سرگرمیاں جاری رکھیں اور وہ ترقی پسند ادیب بھی جنھیں انجمن سے الگ کر دیا گیا تھا، اپنے انسانیت دوست ترقی پسندانہ مسلک پر پورے خلوص کے ساتھ جمے رہے اور اعلیٰ پائے کا ادب تخلیق کرتے رہے۔ ترقی پسند ادب کے بعض شاہکار تحریک میں پیدا ہونے والے خلفشار کے بعد وجود میں آئے۔ رفتہ رفتہ بعض انتہاپسند ترقی پسندوں کو یہ احساس ہونے لگا کہ عالمی حالات کا اندازہ لگانے میں وہ دھوکہ کھا گئے اور انتہاپسندی کی جو روش انھوں نے اختیار کی وہ غلط طریق کار تھا۔ چنانچہ انجمن ترقی پسند مصنفین کی بمبئی شاخ نے اگست ۱۹۵۱ء میں بھمڑی کانفرنس کے منشور کو مسترد کر کے انجمن کا وہی منشور اپنا لیا جو ۱۹۳۶ء میں

انجمن کی تاسیسی کانفرنس منعقدہ لکھنؤ میں منظور کیا گیا تھا۔ اور مارچ ۱۹۵۳ء میں انجمن ترقی پسند مصنفین کی جو چھٹی کل ہند کانفرنس دہلی میں منعقد ہوئی اس میں بھی بھیمڑی کانفرنس کا منشور مسترد کر دیا گیا۔ ان اقدامات سے انتہا پسندی کے پیدا کردہ اس بحران کو ختم کرنا مقصود تھا جس نے ترقی پسند تحریک کو تنظیم کے حوالے سے نقصان پہنچایا تھا ورنہ ترقی پسند ادیب و شاعر، خواہ وہ انجمن کے رکن ہوں یا نہ ہوں، اعلیٰ پائے کا حقیقت پسندانہ ادب تو تخلیق کر ہی رہے تھے۔ بہر کیف، یہ تنظیمی بحران بالآخریوں بھی ختم ہو گیا کہ ۱۹۵۴ء میں پاکستان کی انجمن ترقی پسند مصنفین کو یہاں کی حکومت نے سیاسی جماعت قرار دے کر اس پر پابندی لگا دی اور ہندوستان کی ایک کل ہند اردو کانفرنس میں، جو مئی ۱۹۵۶ء میں حیدر آباد دکن میں منعقد ہوئی، ڈاکٹر عبدالعلیم نے یہ کہہ کر انجمن ترقی پسند مصنفین کا مشن پورا ہو چکا اس کے خاتمے کا اعلان کر دیا۔

اس طرح پاکستان میں ۱۹۵۴ء سے اور ہندوستان میں ۱۹۵۶ء سے وہ دور شروع ہو جاتا ہے جسے ہم نے عہد جدید کا تیسرا دور قرار دیا ہے اور جو دوسرے دور کے ساتھ عہد حاضر یعنی ہمارے اپنے زمانے میں شامل ہے۔ اس دور نے عالمی اور برصغیر کی علاقائی سطحوں پر دور رس تبدیلیاں، رونما ہوتے دیکھی ہیں۔ سوویٹ یونین میں خروشچیف کے دور حکومت میں اسٹالن کی کردار کشی اور نظریاتی اختلافات پیدا ہو جانے کے باعث سوویٹ یونین اور عوامی جمہوریہ چین کے درمیان کشیدگی سے ایک طرف سامراجیوں نے فائدہ اٹھایا اور دوسری جانب دنیا بھر کے بہت سے کمیونسٹ اور بائیں بازو کی سوچ رکھنے والے انسانیت دوست دانشور فکری انتشار میں مبتلا ہو گئے۔ کیفی اعظمی کے بہ قول کمیونسٹ اکائی ٹوٹنے سے ان کے سجدے آوارہ ہو گئے اور جاں نثار اختر نے کہا:

ہر آن ٹوٹتے یہ عقیدوں کے سلسلے
لگتا ہے جیسے آج بکھرنے لگا ہوں میں

غور کیجیے تو عالمی سطح پر کمیونزم کا یہ پہلا بحران تھا جو سوویٹ یونین میں دنیا کی پہلی کمیونسٹ ریاست کے عملی تجربے کے دوران ہونے والی غلطیوں اور کوتاہیوں کی وجہ سے پیدا ہوا۔ یہ غلطیاں اور کوتاہیاں کچھ تو اجتہادی تھیں، کچھ ناتجربہ کاری پر مبنی تھیں اور کچھ ان حالات کے جبر کا نتیجہ تھیں جو سوویٹ یونین کے خلاف اول دن سے سرمایہ دار طاقتوں کی مسلسل اور متواتر سازشوں اور ریشہ دوانیوں نے پیدا کر دیے تھے۔ ایک بہت بڑی اجتہادی غلطی کی نشاندہی تو "سجدے" اور "عقیدوں" کے الفاظ کر رہے ہیں جو اس بحران کے سلسلے میں کیفی اور جاں نثار اختر نے استعمال کیے۔

بہر کیف، اس بحران پر بحث و تمحیص کا یہ موقع نہیں - تاہم ، اس امر کا اظہار ضروری ہے کہ ہماری رائے میں اس بحران اور اس کے ساتھ خروشچیف کی وضع کردہ پرامن بقائے باہمی کی پالیسی نے موجودہ صدی کے اس سب سے بڑے عالمی بحران کی داغ بیل ڈال دی جو ۳۵/۲ سال بعد ۱۹۹۱ء میں سوویٹ یونین کے خاتمے کی صورت میں ظہور پذیر ہوا- پرامن بقائے باہمی کی پالیسی درحقیقت انقلاب پروری کی روش چھوڑ کر اصلاح پسندوں کے راستے پر لوٹ جانے کی پالیسی تھی- یہ ان دو متضاد قوتوں میں صلح کرانے کی پالیسی تھی جن کے درمیان پیکار اور تصادم زندگی کو آگے بڑھانے کے لیے ضروری تھا- یہ ظاہرہ پالیسی دنیا میں امن کے قیام اور اسے دائمی بنانے کے لیے وضع کی گئی تھی- مگر یہ محض خود فریبی تھی- یہ پالیسی نہ تو دنیا کی محکوم و مظلوم اقوام کو پرامن طریقوں سے آزادی دلا سکی ، نہ دنیا کے مختلف حصوں میں ہونے والی جنگوں کو ختم کرا سکی اور نہ اس کے باعث سوویٹ یونین کے خلاف سامراجی طاقتوں کی سرد جنگ میں کوئی کمی آئی- اس پالیسی نے سوویٹ یونین کے انقلابی عزائم کو کمزور کیا اور سامراجیوں کے جارحانہ استحصالی عزائم کو تقویت بخشی- یہ تو آپ کو معلوم ہے کہ روس کا اشتراکی انقلاب دنیا کے محکوم و مظلوم محنت کش عوام اور انسانیت دوست دانشوروں کے لیے مینارۂ نور ثابت ہوا تھا اور وہ ہر نوع کے استحصال کے خلاف جدوجہد میں سوویٹ یونین کی قیادت اور رہنمائی پر بہت بھروسہ کرتے تھے - بے شمار کمیونسٹ اور بائیں بازو کے انسان دوست دانشور ایسے بھی تھے جو آنکھیں بند کر کے سوویٹ یونین کی پالیسیوں کی حمایت کرتے تھے - چنانچہ پرامن بقائے باہمی کی پالیسی کے تحت ایسے لوگ انقلاب کے نام پر اصلاح پسندی کی طرف مائل ہو گئے اور سرمایہ دارانہ جمہوریت اور اس نام نہاد جمہوریت کے تحت پارلیمانی نظام حکومت کی باتیں اس طرح ہونے لگیں گویا یہی منتہائے مقصود ہے- ہندستان اور پاکستان کے ترقی پسند ادیبوں ، شاعروں اور دانشوروں میں بھی دو گروہ ہو گئے -ایک وہ جو عملی زندگی میں بھی حسب معمول اپنی انقلاب پرور روش پر قائم رہا اور دوسرا وہ جس نے پرامن بقائے باہمی کی پالیسی کی حمایت کر کے روزمرہ کی زندگی میں اپنے انقلابی طور طریقے ترک کر دیے- ہندستان میں اس دوسرے گروہ کے ترقی پسندوں کی قوم پرستی میں بھی اضافہ ہوا اور انھیں نہرو کی شخصیت میں ایک عظیم ترقی پسند سیاسی رہنما کے اوصاف نظر آنے لگے ، جب کہ نومبر ۱۹۵۰ء میں بمبئی کے ایک عوامی مشاعرے میں مجروح نے جو گیت سنایا تھا اس کا ایک بول یہ بھی تھا:

"کامن ویلتھ کا داس ہے نہرو اور تباہی لانے نہ پائے"

اور مجروح کا یہ گیت اس زمانے میں ہندوستان کے تمام ترقی پسندوں کے دل کی آواز تھا-

انجمن ترقی پسند مصنفین (ہند) کے خاتمے کا اعلان کرنے کے ساتھ ڈاکٹر عبدالعلیم نے اردو کے ادیبوں کی ایک کل ہند جماعت بنانے کی جو تجویز پیش کی تھی اور کہا تھا کہ اس میں شامل ہو کر ترقی پسند اپنے نظریات کو فروغ دیتے رہیں، معلوم نہیں اس پر عمل ہوا یا نہیں۔ لیکن اس کی ہم سب کو خبر ہے کہ اس وقت سے آج تک ہندوستان کے بعض ترقی پسندوں نے حکومت ہند سے بلاواسطہ یا بالواسطہ مراعات حاصل کی ہیں۔ روزی روزگار کے سلسلے میں اپنی قومی حکومتوں سے "بے ضرر" شعبوں میں محدود تعاون کو تو انتہاپسندی کے زمانے میں بھی جائز قرار دیا گیا تھا۔ بھیمڑی کانفرنس میں جوش کے "آج کل" کی ادارت قبول کرنے پر اس وجہ سے اعتراض ہوا کہ ترقی پسند ادب کی تحریک میں ان کا مقام اور مرتبہ بہت بلند تھا، مگر انہیں اور حکومت کے تعلیمی اور تکنیکی اداروں میں ملازمت کرنے والے بعض ترقی پسند ادیبوں کو انجمن یا تحریک سے خارج نہیں کیا گیا۔ مگر یہاں معاملہ روزی روزگار کی مجبوری کا نہیں بلکہ حکومت سے مراعات حاصل کرنے کا تھا۔ ترقی پسندوں کے مخالفین نے تو یہ الزام بھی لگایا کہ حکومت کی مراعات حاصل کرنے کے لیے ترقی پسند آپس میں ایک دوسرے پر سبقت لے جانے کی غرض سے بعض اوقات گھٹیا حرکتوں پر بھی اتر آتے تھے۔ ہمیں یہ الزام اس کد اور حسد پر مبنی نظر آتا ہے جو ترقی پسندوں سے عموماً ان کے مخالفین کو ہمیشہ رہا ہے، مگر جب جاں نثار اختر دل برداشتہ ہو کر کہتے ہیں:

وطن سے عشق، غریبی سے بیر، امن سے پیار
سبھی نے اوڑھ رکھے ہیں نقاب جتنے ہیں

یا

جائیے، بیٹھیے، حکمرانوں کے بیچ
آپ کیوں آ گئے ہم دوانوں کے بیچ

تو ہمیں انقلاب پروری کی روش ترک نہ کرنے والے ترقی پسندوں کے اس کرب کا اندازہ ہوتا ہے جس میں وہ اپنے ساتھیوں کے راستہ بدل دینے کے باعث مبتلا ہوئے۔ جنرل محمد ایوب خاں کے آمرانہ دور حکومت میں پاکستان کے بھی متعدد ترقی پسند درپردہ حکومت کی قائم کردہ ادیبوں کی جماعت پاکستان رائٹرز گلڈ میں شامل ہو گئے تھے اور ان میں سے بعض کو ایوب خاں کی شخصیت میں ایک "سادگی پسند اور دردمند عوامی آمر" کے اوصاف نظر آئے تھے۔ ہم ہندوستان اور پاکستان دونوں ممالک کے ایسے تمام ترقی پسندوں کو، جنہوں نے پرامن بقائے باہمی کی پالیسی کے تحت

اپنے اپنے ملک کی قومی حکومتوں کے تعلق سے بائیں بازو کے اعتدال پسندوں کی روش کو اپنایا، بدنیت اور بد عنوانیوں کا مرتکب نہیں سمجھتے۔ (ان میں تو علی سردار جعفری بھی ہیں جنھوں نے نہرو کو عظیم ترقی پسند قومی رہنما کے طور پر سراہا اور فیض احمد فیض بھی تھے جنھوں نے بھٹو کی حکومت میں فن اور ثقافت کا شعبہ سنبھالا۔ اور ان دونوں کی نیتوں پر کوئی پاگل ہی شبہ کر سکتا ہے۔ کسی دور میں بھی ان کا طریق کار کچھ بھی رہا ہو، محنت کش عوام اور مظلوم و محکوم اقوام کی جدوجہد میں یہ ہمیشہ شامل رہے اور قربانیاں دیتے رہے۔) ایسے تمام ترقی پسندوں کے بارے میں بھی کہا جاسکتا ہے کہ انھوں نے جس زمانے میں جو روش اختیار کی، اس زمانے کے حالات میں وہ اسی کو عوامی مسائل کے حل کے لیے کارگر اور کار آمد سمجھتے تھے۔ آپ کو ان سے اتفاق نہیں تو اسے ان کی اجتہادی غلطی پر محمول کر سکتے ہیں، بدنیتی اور بے ایمانی پر نہیں۔ ان میں بعض بے ضمیر اور ابن الوقت افراد بھی ہو گئے، مگر ان کی بھاری اکثریت انسانیت نوازی اور عوام دوستی کے مسلک پر پورے خلوص کے ساتھ قائم رہی۔ سیاسی نقطۂ نظر سے ان کے عمل میں لاکھ اصلاح پسندوں والا اعتدال آگیا ہو، اپنی ادبی تخلیقات میں ان کا رویہ انقلاب پروری ہی کا تھا۔

آپس کے اختلافات اور شکوے شکایات سے قطع نظر بیشتر ترقی پسند ادیبوں اور شاعروں کی تخلیقی سرگرمیاں عہد جدید کے تیسرے دور میں بھی اسی نہج پر جاری ہیں جو انھوں نے دوسرے دور یعنی انجمن ترقی پسند مصنفین کے عروج کے زمانے میں اختیار کی تھی۔ عالمی اور علاقائی سطحوں پر سیاسی اور سماجی حالات میں آئے دن کی تبدیلیوں کے باوجود محنت کش عوام اور مظلوم و محکوم اقوام کے مسائل وہی تھے۔ جن کا گذشتہ دور میں سامنا تھا بلکہ اب یہ کچھ اور گمبھیر ہو گئے تھے۔ انجمن ترقی پسند مصنفین کی تنظیم کو ہمارے خیال میں ابھی باقی رہنا چاہیے تھا، مگر سماجی حقیقت نگاری پر مبنی ادب برائے زندگی کا وہ نظریہ ادیبوں اور شاعروں کی بہت بڑی اکثریت میں مقبول ہو چکا تھا جس کا پرچار ترقی پسند ادب کی تحریک نے کیا تھا۔ انجمن ترقی پسند مصنفین کے ختم کیے جانے کے دو چار سال بعد ڈاکٹر محی الدین قادری زور نے اپنے ایک مضمون میں ترقی پسند ادب کی تحریک کا جائزہ لیتے ہوئے لکھا تھا: "اس تحریک نے آزادی خیال اور تازگی بیان کے جو چشمے بہائے ہیں ان سے پوری اردو دنیا سیراب ہو چکی ہے۔ بڑے بڑے رجعت پسند اس سے متاثر ہوئے بغیر نہ رہ سکے اور غیر ارادی طور پر وہ انداز فکر اور طرز بیان اختیار کر چکے ہیں جس کی طرف ترقی پسند تحریک انھیں لانا چاہتی تھی۔" صورت حال یہ ہو تو تنظیم کے نہ ہونے کے باوجود تحریک مر نہیں سکتی۔ چنانچہ ہندستان اور پاکستان دونوں ملکوں میں ان

ترقی پسندوں کی طرح جو پچھلے دور سے لکھتے چلے آ رہے تھے، موجودہ دور میں ابھرنے والے نئے ترقی پسند ادیب اور شاعر بھی اپنی تخلیقات میں سماجی حقیقت نگاری کے تقاضے پورے کر رہے تھے۔ یہی سبب ہے کہ ہم نے ترقی پسند ادب کے حوالے سے تیسرے دور کو تیزی سے بدلتے ہوئے عالمی اور علاقائی تناظر میں دوسرے دور ہی کی توسیع قرار دیا ہے۔

دوسرے دور کے سربرآوردہ ادیبوں اور شاعروں میں سے بہت سے آج ہمارے درمیان نہیں ہیں، لیکن ان کی خاصی تعداد، جیسا کہ ابھی عرض کیا گیا، تیسرے دور میں بھی فعال رہی ہے۔ ان لوگوں اور ان کے بعد آنے والوں نے ترقی پسند ادبی روایات کو تیسرے دور کے بدلتے ہوئے حالات کے تقاضوں کے پیش نظر آگے بڑھایا ہے۔ اب چونکہ انجمن ترقی پسند مصنفین کی صورت ترقی پسند تحریک کی کوئی تنظیم باقی نہیں تھی، لہٰذا ان پرانے ادیبوں اور شاعروں کے ساتھ جن کی ترقی پسند تحریک سے وابستگی کا ہم سب کو علم ہے، اس دور میں یعنی کم و بیش ۱۹۷۰ء کے بعد ابھرنے والے ان تمام لکھنے والوں کو ہم تحریک کے رسیوں میں شامل سمجھتے ہیں جن کی تخلیقات ادب و فن کے ترقی پسند نظریے کے مطالبات پورے کرتی ہیں۔ تیسرے دور کا جائزہ لیتے ہوئے ان میں سے صرف انہی چند ادیبوں اور شاعروں کا ذکر کیا جا سکے گا جو فوری طور پر یاد آ جائیں گے۔ یہاں اس امر کی وضاحت مناسب معلوم ہوتی ہے کہ پچھلے دور میں اردو ادب کے مختلف شعبوں اور اصناف کا سرسری جائزہ لیتے ہوئے جن چند ادیبوں کے نام لیے گئے ہیں وہ ترقی پسند تحریک سے وابستہ تھے اور یہ نام بھی وہ ہیں جو مثال کے طور پر فوری یاد آ گئے۔ ورنہ دوسرے اور تیسرے دونوں ادوار میں بہت سے ایسے ادیب و شاعر ہیں جو باضابطہ یا بے ضابطہ تحریک سے وابستہ نہیں رہے مگر انہوں نے حقائق حیات پر مبنی اعلیٰ درجے کا ادب تخلیق کیا ہے۔ ممتاز مفتی یا غلام عباس جیسے اعلیٰ پائے کے فنکار نہ تو انجمن ترقی پسند مصنفین سے وابستہ رہے اور نہ انہوں نے کبھی ترقی پسندوں کی مخالفت کی۔ ان کی افسانوی تخلیقات، بہرحال، انسان دوستی کی اقدار اور ادب کے اعلیٰ معیار پر پوری طرح اترتی ہیں۔

بہرکیف، تیسرے دور میں ہم ترقی پسند ادب کی صورت حال پر نظر ڈالتے ہیں تو جو موٹی موٹی باتیں سامنے آتی ہیں وہ یہ ہیں۔ دوسرے دور کے ترقی پسند شعراء میں سے بیشتر تیسرے دور میں بھی تخلیقی سرگرمیوں میں منہمک رہے۔ جن شعراء کا شاعرانہ مقام دوسرے دور میں متعین ہو چکا تھا ان میں شور علیگ بھی تھے، لیکن ان کے کلام کی زیادہ پذیرائی تیسرے دور میں ہوئی۔ مصطفیٰ زیدی، عزیز حامد مدنی، ابن انشاء، منیب الرحمٰن، خالد علیگ، احمد فراز، حمایت علی شاعر، احمد ظفر، رفیق چاہر

وغیرہ دوسرے دور میں ابھرے تھے اور ان سب کی شاعری پر شباب تیسرے دور میں آیا۔ جو لوگ تیسرے دور ہی میں نمایاں ہو کر سامنے آئے اور صف اول کے ممتاز شعراء میں شمار ہونے لگے ان میں حسن عابد، سحر انصاری، محسن بھوپالی، حبیب جالب، احمد ہمدانی، محسن احسان، مسلم شمیم، حسن عابدی، احسن علی خاں، فہمیدہ ریاض، امجد اسلام امجد، رضی اختر شوق، شاہد نقوی، انور احسن صدیقی، واحد بشیر، عبدالقوی ضیاء، زہرا نگاہ، نسیم سید، عرفانہ عزیز، صبیحہ صبا، عشرت آفریں، حسین مشیر علوی وغیرہ شامل ہیں۔ گذشتہ دور کے متعدد افسانہ نگار اس دور میں بھی اعلیٰ درجے کے افسانے لکھ رہے تھے۔ ان افسانہ نگاروں میں جنھیں امتیازی حیثیت تیسرے دور ہی میں ملی جیلانی بانو، واجدہ تبسم، قیصر تمکین، ڈاکٹر آغا سہیل، ڈاکٹر مصطفیٰ کریم، اختر جمال، رضیہ فصیح احمد، نعیم آروی، ظہیر یار اور کئی دوسرے شامل ہیں۔ حیات اللہ انصاری، شوکت صدیقی اور خدیجہ مستور کا شمار دوسرے دور کے ممتاز افسانہ نگاروں میں ہوتا ہے۔ تیسرے دور میں ان تینوں نے افسانوں کے علاوہ اعلیٰ درجے کے ناول بھی لکھے۔ افسانوی ادب میں قرۃ العین حیدر نے دوسرے دور ہی میں ایک ممتاز مقام حاصل کر لیا تھا، مگر ترقی پسندی سے انھیں کوئی سروکار نہیں تھا۔ تیسرے دور میں ان کے افسانوں اور ناولوں میں ترقی پسند اثرات بہت واضح اور نمایاں ہیں۔ اس دور میں ان کا ادبی قدو قامت بہت بلند ہو گیا ہے۔ ان ادیبوں میں جو افسانہ نویس بھی ہیں اور ناول نگار بھی اور جن کا فن تیسرے دور ہی میں پھلا پھولا ہے ڈاکٹر آغا سہیل اور رضیہ فصیح احمد بہت نمایاں ہیں۔ مزاح نگار کی حیثیت سے ابراہیم جلیس دوسرے دور ہی میں مشہور ہو چکے تھے۔ تیسرے دور میں ان کے فن پر اور نکھار آیا۔ اس دور کے دوسرے ممتاز مزاح نگاروں میں احمد جمال پاشا، یوسف ناظم اور ابراہیم جلیس کے چھوٹے بھائی مجتبیٰ حسین شامل ہیں۔ مزاح نگار کی حیثیت سے ابن انشا کی صلاحیتوں کا اظہار بھی اسی دور میں ہوا۔ اس تیسرے دور کے سب سے بڑے مزاح نگار مشتاق احمد یوسفی ہیں جن کا شمار اردو کے عظیم ترین مزاح نگاروں میں ہوتا ہے۔ نقد و نظر کے شعبے میں گذشتہ دور کے جن نقادوں کو ہم نے جونیئر گروپ میں رکھا تھا ان کا اصل کام تیسرے دور میں سامنے آیا۔ ان کے اور سینیئر گروپ کے نقادوں میں سے مجنوں گورکھپوری، سبط حسن، آل احمد سرور اور وقار عظیم کے علاوہ، جو تیسرے دور میں بھی فعال رہے، اس دور کے ممتاز تنقید نگاروں میں ڈاکٹر قمر رئیس، ڈاکٹر شارب ردولوی، ڈاکٹر محمد عقیل، ڈاکٹر مسیح الزماں، پروفیسر سحر انصاری، ڈاکٹر علی احمد فاطمی، پروفیسر محمد رضا کاظمی، ڈاکٹر محمد علی صدیقی، پروفیسر عتیق احمد، ڈاکٹر اعزاز نقوی، ڈاکٹر عنوان چشتی، ڈاکٹر آغا سہیل، ریاض صدیقی، پروفیسر نظیر صدیقی، عزیز

حامد مدنی، احمد ہمدانی، مظہر جمیل، عاشور کاظمی وغیرہ شامل ہیں۔ اس دور میں سبط حسن کو یہ خصوصی امتیاز حاصل ہے کہ انہوں نے اپنی عمر کے آخری دس پندرہ سال صرف علمی اور فکری کاموں کے لیے وقف کر دیے تاکہ بدلتے ہوئے حالات میں ترقی پسند ادبی تحریک کی علمی و فکری اساس مزید مستحکم ہو، نئے ترقی پسندوں کے سماجی شعور میں گہرائی پیدا ہو اور وہ مسائل پر جذباتی انداز میں سوچنے کے بجائے مفکرانہ انداز میں سوچیں۔

عہد جدید کے تیسرے دور میں ترقی پسندوں کے آپس کے اختلافات کا ذکر کرنے کے بعد عرض کیا گیا تھا کہ آپس کے اختلافات اور شکوے شکایات سے قطع نظر "بیشتر" ترقی پسندوں کی تخلیقی سرگرمیاں اسی نہج پر جاری رہیں جو انہوں نے دوسرے دور میں اختیار کی تھی۔ "بیشتر" کا لفظ اس لیے استعمال کیا گیا تھا کہ آپس کی اس کشمکش کے نتیجے میں چند ترقی پسند ادیب اور شاعر ترقی پسند تحریک سے الگ ہو کر جدید رجعت پسندوں سے جا ملے تھے۔ پچھلے دور کی طرح اس دور میں بھی ترقی پسندی اور رجعت پسندی کی آویزش و پیکار معمول کے مطابق جاری تھی۔ قدامت پرستوں کی مخالفت تو پچھلے دور ہی میں بہت کمزور پڑ گئی تھی، اس دور میں بھی پچھلے دور سے تعلق رکھنے والے بہت سے جدیدیت کے رجعت شعار علمبرداروں کے ساتھ اسی دور میں نمایاں ہونے والے جدید رجعت پسند، ترقی پسندوں سے محاذ آرائی میں آگے آگے تھے۔ انسان کی تنہائی اور بیگانگی پچھلے دور میں بھی جدید رجعت پسندوں کا بڑا مسئلہ تھا، تیسرے دور میں یہ مسئلہ اور گمبھیر ہو گیا تھا۔ رجعت شعار جدیدیت پسندوں کا کہنا تھا کہ دنیا کے مختلف حصوں میں آئے دن کی جنگوں اور ان کی تباہ کاریوں، بھوک، افلاس، بے روزگاری، بے رحم مسابقت، فوجی اور آمرانہ قوتوں کی دراز دستی، محکومی، مظلومی، انفرادی جذبات اور خواہشات کی ناآسودگی کے باعث زندگی کی تمام اقدار پر سے انسان کا ایمان اٹھ چکا ہے اور اس خوف نے کہ خلا کو مسخر کرنے والی طاقت پلک جھپکنے میں ساری دنیا کو بھک سے اڑا سکتی ہے اسے دہشت زدہ کر دیا ہے۔ اس آسیب زدہ دنیا میں وہ اپنے کو بے یار و مددگار اور اکیلا پاتا ہے اور اس کے لیے اپنی ذات میں پناہ لینے کے سوا اور کوئی چارہ نہیں رہ جاتا کیونکہ اپنے علاوہ وہ کسی اور پر بھروسہ نہیں کر سکتا۔ اس سلسلے میں ترقی پسندوں کے موقف کا اظہار علی سردار جعفری نے اپنے سہ ماہی جریدے "گفتگو" بمبئی کے پہلے شمارے کی پیش گفتار میں اس طرح کیا تھا: "ادب اور ادیب اس وقت ایک بحرانی دور سے گذر رہے ہیں۔ عقیدے زخمی ہیں اور یقین و اعتماد کی سانسیں اکھڑی اکھڑی سی ہے۔ ہماری نظروں کے سامنے آدرشوں کے چہرے مسخ ہوئے ہیں۔ خوابوں کو قتل گاہوں سے

گذرنا پڑا ہے اور قدروں کو شکستگی کیفیت نے دلوں میں ہول بٹھا دیا ہے۔ ان جھلسے ہوئے ریگزاروں میں کہیں کہیں نئی اپج، نئے انداز تخلیق اور نئی فکر کے نخلستان ملتے ہیں لیکن ان کے سائے اتنے گھنے نہیں ہیں کہ اردو ادب "ہڈیوں کو پگھلا دینے والی تپتی ہوئی دھوپ سے بچ سکے اور نہ پانی کے چشمے اتنے وافر ہیں کہ پیاسے اپنی پیاس بجھا سکیں۔ اس لیے سب کرب میں مبتلا ہیں۔ ذات کے قلعے میں بند ہو جانے والے اور ذات کے قلعے سے باہر یلغار کرنے والے سب آگ میں جل رہے ہیں۔ لیکن اصل اختلاف وہاں پیدا ہوتا ہے جہاں یہ سوال آتا ہے کہ آگ کو کیسے بجھایا جائے اور اسے کس طرح نار سے نور میں تبدیل کیا جائے۔ صرف کرب، صرف تشنج، صرف جلتے رہنے میں نہ تو انسانیت کی نجات ہے، نہ ادب کی"۔

اس آگ کو بجھانے اور نار سے نور میں تبدیل کرنے کے سلسلے میں پروفیسر احتشام حسین اپنے ایک مضمون میں لکھتے ہیں:

"باہر اور اندر کی دنیاؤں میں ہم آہنگی کا فقدان موجودہ انسان کے لیے جان لیوا ثابت ہو رہا ہے۔ اس خلیج کو کم کرنے کی صرف یہ صورت ہے کہ دونوں کی حقیقت تسلیم کی جائے لیکن اس طرح کہ صحت اور بیماری، شعور اور لاشعور، زندگی اور موت، انسان دوستی اور انسان دشمنی، آزادی اور غلامی کا فرق واضح رہے۔ ہزاروں سال کی شعوری اور غیر شعوری تہذیب اور جدوجہد کے بعد بنی نوع انسان نے حسن اور بدصورتی، نیکی اور بدی، سچ اور جھوٹ میں امتیاز کرنا سیکھا ہے اور اس کی روشنی میں قدروں کا ایک ترجیحی نظام بنایا ہے۔ اس کا کھلا ہوا انکار اگر مادی ارتقاء کی طرف سے ہو، وہ بھی قابل مذمت ہے اور اگر محض جذبات کی طرف سے ہو تو وہ بھی ناقابل التفات ہے"۔

پروفیسر احتشام حسین کا مضمون "جدید ادب کا تنہا آدمی نئے معاشرے کے ویرانے میں" "رجعت شعار" جدیدیت کے نظریات پر خاصی سیر حاصل بحث کا حامل ہے۔ اس مضمون میں، جس کے عنوان ہی میں جدیدیت کے مفہوم کا لب لباب آگیا ہے، وہ لکھتے ہیں:

"معاشرے کو ویرانہ سمجھنے یا اس سے ناآسودہ رہنے کی بات نئی نہیں ہے۔ ہر عہد میں ایسا ہوتا رہتا ہے۔ ہر عہد میں ایسا ہوتا رہا ہے کہ حساس انسانوں نے ناآسودگی کا اظہار کیا ہے۔ صرف مفکر اور سیاستداں ہی نہیں، ادیب اور شاعر بھی اس حقیقت کو اپنے طور پر محسوس کرتے رہے ہیں۔ نئے مذاہب، نئے فلسفیانہ خیالات،

ے سماجی اور سیاسی افکار اس جذبے سے پیدا ہوتے ہیں۔ غلامی کا احساس اور آزادی کی طرف پہلا قدم اور ضرورت کا احساس اس کے پورا کرنے کی پہلی منزل ہے۔ جب لوگ اپنے معاشرے میں خامیاں دیکھتے ہیں تو اسے تبدیل کرنے کی خواہش پیدا ہوتی ہے۔ یہ فطری عمل ہے۔ اس لیے اگر آج کے شاعر اور ادیب اپنے معاشرے کو ویران پاتے ہیں تو اس کا اظہار انھیں ضرور کرنا چاہیے۔ لیکن محض اظہار ناکافی ہے۔ کچھ شاعر یا ادیب محض اظہار کے ناکافی ہونے کو نظر انداز کر کے بڑے بھونڈے طریقے پر یہ خیال دہراتے رہتے ہیں کہ ان سے کیا مطلب، دنیا جنت میں جائے یا جہنم میں۔ وہ فن کار ہیں۔ انھیں اپنے جذبات و احساسات سے کام ہے۔ یہیں اس موضوع کا بنیادی پہلو ہمارے سامنے آتا ہے اور اسی پر غور کرنے سے گریز کرنے کے لیے تنہائی، انفرادیت اور ذات کے انکشاف کی نئی نئی تاویلیں کی جا رہی ہیں۔ میری سمجھ میں نہیں آتا کہ کس زمانے میں ادیب اپنی ذات کے اظہار کے لیے آزاد نہیں رہا اور کب اسے اپنے معاشرے کے بعض حیثیتوں سے ویران ہونے کا احساس نہیں ہوا اور اس احساس کو اس نے اپنی تخلیق میں ظاہر نہیں کیا اور کب اس کو خوب سے خوب تر کی جستجو نہیں رہی۔ اگر ان باتوں کا جواب یہ ہے کہ اس احساس اور آج کے احساس میں فرق ہے تو میں کہوں گا کہ ایسا ہونا لازمی اور فطری ہے۔ اس سے کسے انکار ہو سکتا ہے۔ تبدیلی تو زندگی کا بنیادی قانون ہے۔ اس سے مفر نہیں ------ یقیناً ہمارا معاشرہ نہایت غیر آسودگی بخش ہے اور اس کا احساس نہ صرف ہر ادیب اور شاعر کو ہے بلکہ ہر اس شخص کو ہے جس کے پاس احساس کی دولت ہے۔ مگر اس بدیہی بات کا محض اظہار یا دہرایا جانا کافی نہیں ہے۔ اس کا بدل سوچنا اور اسے حاصل کرنے کی جدوجہد کرنا بھی ضروری ہے چاہے یہ عمل صرف ذہنی ہی کیوں نہ ہو۔ شاعر اور ادیب اپنی تنہائی کے مفروضہ خول سے باہر نکلیں تو انھیں معلوم ہوگا کہ یہ احساس سماجی ہے اور تاریخ کے بہت سے عناصر اس معاشرے کو بدلنے میں لگے ہوئے ہیں۔ انسان ہی تاریخ کے ہاتھ پیر ہیں اور ہمارے شاعر اور ادیب بھی انھی میں شامل ہیں ان کے طریق کار ضرور مختلف ہیں" ---

ایک اور جگہ پر وفیسر احتشام حسین لکھتے ہیں :

"انسان کی تنہائی کا احساس ادب کا موضوع رہا ہے۔ اور ہمیشہ رہ سکتا ہے،

لیکن تنہا انسان ایک عقیدے کی حیثیت سے کبھی اہمیت اختیار نہیں کر سکتا۔ فرد ڈرامے، ناول اور افسانے کا موضوع رہا ہے لیکن چند تخلیقات کے علاوہ تقریباً ہر جگہ وہ اپنی حالت کو بہتر بنانے کے لیے اپنے ذہنی یا واقعی ماحول پر فتح حاصل کرنے کے لیے جدوجہد کرتا ہوا پایا گیا ہے، چاہے اس میں اس کو شکست ہی کیوں نہ ہوئی ہو۔ آج ایک تنہا، بے حیثیت، بے حقیقت، بے عمل، سماج بیزار انسان پر زور دینے والے نادانستہ یا دانستہ ان عناصر کو تقویت پہنچا رہے ہیں جو غیر مطمئن افراد کو جدوجہد سے باز رکھنا چاہتے ہیں۔ اسے محض پروپیگنڈا کر دینے سے کام نہیں چل سکتا۔ جو لوگ دانستہ ایسا کر رہے ہیں انھیں چاہیے کہ شعر و ادب کے مبہم پردے میں چھپ کر اپنے خیالات کی دھند پھیلانے کے بجائے دلائل کے ساتھ مضامین لکھیں، جدید انسان کے ذہن میں جو گتھیاں پڑ گئی ہیں انھیں سمجھیں اور سمجھائیں۔ اس سے ادب اور انسانیت دونوں کا بھلا ہو گا۔"

مگر ادب اور انسانیت کا بھلا چاہنے کا مقصد تو (رجعت شعار) جدیدیت کے علمبرداروں کے پیش نظر کبھی رہا ہی نہیں۔ وہ تو بامعنی اور بامقصد ادب کی جگہ بے معنی اور بے مقصد ادب کو اور انسانیت پر اپنی ذات کو ہمیشہ فوقیت اور ترجیح دیتے آئے ہیں۔ ترقی پسند جب انسان پر انسان کے استحصال کو ختم کرنے کے لیے جدوجہد کی بات کرتے ہیں تو جدید رجعت پسند ان پر سیاست میں ملوث ہونے کا الزام لگاتے ہیں۔ جبکہ واقعہ یہ ہے کہ خود بہت سے جدیدیت پسندوں نے ان سیاسی طاقتوں کا آلۂ کار بننا دل و جان سے قبول کیا ہے جو انسانیت کی بھلائی نہیں چاہتیں، صرف چند مخصوص طبقوں کے مفادات کا تحفظ اس طرح چاہتی ہیں کہ دنیا کی ساری دولت پر ان کی اجارہ داری قائم و برقرار رہے۔ تیسرے دور میں ابھرنے والے ممتاز ترقی پسند نقاد ڈاکٹر محمد علی صدیقی اس ضمن میں لکھتے ہیں (جدیدیت کے دعوے) ادب اور زندگی کے خلاف ایک سوچی سمجھی بغاوت ہیں اور ایک وسیع ترین بین الاقوامی مہم کا حصہ ہیں جس کا صرف ایک ہی مقصد ہے کہ ترقی پذیر ممالک سے زندگی کا سارا رومانس نچوڑ دیا جائے۔ تکمیلیت پسندی کے سارے راستے غتربود کر دیے جائیں نمو اور نشوونما کی کونپلوں کو باد صرصر سے جھلسا دیا جائے اور فرد کو ایک ایسی ذہنی حالت میں چھوڑ دیا جائے جو زندگی کی معنویت سے دور لایعنیت کے بے کراں دشت تنہائی میں لفظ اور معنی کے رشتے درہم برہم کر رہی ہو۔

لایعنیت کے بے کراں دشت تنہائی میں لفظ اور معنی کے رشتے درہم برہم کرنے کا سلسلہ

یوں تو خاصے عرصے سے جاری تھا لیکن گذشتہ دور کے جدیدیت پسندوں کی تخلیقات معانی و مفاہیم سے بالکل عاری نہیں ہوتی تھیں، ہاں بعض فن کاروں کے یہاں دور از کار علامتوں کی بھرمار اور ابہام کی شدت تھی، جبکہ تیسرے دور میں جدیدیت کے بعض انتہا پسند علمبرداروں نے معانی و مفاہیم سے قطعاً عاری نظم و نثر کے نمونے پیش کر کے انھیں اپنی فنی تخلیقات قرار دیا۔ اگر یہ مہمل نگاری سوچ سمجھ کر کی گئی ہے تو اس بین الاقوامی مہم کا حصہ ہے جس کا ذکر ڈاکٹر محمد علی صدیقی نے کیا ہے ورنہ ان مہمل نگارشات کو ذہنی توازن کے شدید بگاڑ کی مثالیں کہا جاسکتا ہے جو تشخیص مرض میں نفسیاتی معالجوں کے تو شاید کام آسکیں (کیونکہ بہ قائمی ہوش و حواس مہمل نگاری خاصا دشوار کام ہے) عام قاری کے لیے لفظوں کے گورکھ دھندے سے زیادہ ان کی کوئی حیثیت نہیں ہے۔ یہ صورت حال اس وقت پیدا ہوئی جب رجعت پروری اور زوال پسندی پر مبنی ان ادبی و فنی تحریکوں کے علاوہ جن کا ذکر گذشتہ دور کے جائزے میں کیا جاچکا ہے (سمبالزم، امیجزم، وجودیت وغیرہ) تخلیق اور تنقید کے حوالوں سے مغرب کی ان ادبی و فنی تحریکوں سے بھی اردو کے جدیدیت رجعت پسند آشنا ہونے لگے جو مختلف لسانیاتی مکاتب فکر کے نقطہ ہائے نظر کے تحت وجود میں آئی تھیں۔ یعنی ساختیات، مابعد ساختیات، مظہریت، مقصودیت، رد تشکیل، مظہری ساختیت وجودی مظہریت وغیرہ۔ ان لسانی ادبی نظریات کے برگزیدہ رہنماؤں میں سے، جنھیں ہمارے رجعت شعار جدیدیت پسند اپنا پیر و مرشد تصور کرنے لگے ہیں، دو چار کے خیالات آپ کی دلچسپی کے لیے یہاں پیش کیے جاتے ہیں۔ ساختیاتی لسانیات کے اولین مفکر ساسیئر کے نزدیک زبان حقیقت کی ترجمانی نہیں کرتی بلکہ زبان کی ساخت حقیقت کو پیدا کرتی ہے۔ اس کا مطلب یہ ہوا کہ معنی کا سرچشمہ مصنف کا تجربہ نہیں بلکہ وہ اصول و ضوابط میں جن کے تحت زبان عمل پذیر ہوتی ہے۔ وجودی مظہریت کے علمبردار ہیڈیگر کا کہنا ہے کہ زبان حقیقت کا ادراک نہیں کرتی، بلکہ زبان خود حقیقت ہے جو اپنا ادراک آپ کر رہی ہے۔ لسانیات کا ایک سربر آوردہ مفکر رولاں بارت، ان لکھنے والوں کو جو بامقصد ادب تخلیق کرتے ہیں محرر کا نام دیتا ہے اور ان لوگوں کو مصنف اور تخلیق کار کہتا ہے جو ادب کو مقصود بالذات سمجھتے ہیں۔ اس کے خیال میں ادب کو اس لیے پسند کیا جاتا ہے کہ ادب خود زبان کے عمل پر روشنی ڈالتا ہے، اس لیے پسند نہیں کیا جاتا کہ ادب ہمیں معاشرے کے بارے میں کچھ بتاتا ہے۔ رولاں بارت کا جو قول بہت مشہور ہوا وہ یہ ہے کہ تحریر لکھتی ہے نہ کہ مصنف۔ یعنی مصنف خود نہیں لکھتا۔ تصنیف اپنے آپ کو اس سے لکھواتی ہے۔ مشہور امریکی شاعر و ادیب آکٹیو پاز جسے ۱۹۹۱ء میں ادب کا نوبل پرائز ملا تھا، کہتا ہے کہ نظم کا سچا مصنف نہ

شاعر ہوتا ہے اور نہ قاری بلکہ خود زبان ہوتی ہے۔ شاعر اور قاری دونوں زبان کے وجودی لمحے ہیں۔ زبان ان کے ذریعے کلام کرتی ہے۔ خیال کی بازی گری اور لفظی شعبدہ بازی کے ان چند نمونوں کے بعد خالص وجودی مفکرین کے دو اقوال بھی سنتے چلیے۔ سارتر کا کہنا ہے کہ سوائے انسانی داخلیت کی کائنات کے اور کوئی کائنات موجود نہیں ہے۔ اور کیر کے گارڈ نے کہا تھا کہ سچ کا دوسرا نام انسانی داخلیت ہے۔ آپ اندازہ لگا سکتے ہیں کہ ان افکار کے زیر اثر جو ادب تخلیق کیا جائے گا وہ کیسی کیسی مضحکہ خیزیوں اور بوالعجبیوں کا مظہر ہوگا۔ جدیدیت کے انتہا پسند علم بردار تو خیر اپنے فنی شاہکاروں میں معنی و مطالب کا جھنجھٹ پالتے ہی نہیں۔ ان جدیدیت پسندوں کی تخلیقات میں بھی، جنھیں ابھی ترسیل و ابلاغ کا تھوڑا سا پاس باقی رہ گیا ہے خیالات کے الجھاؤ، تصورات (Conceptions) کی ژولیدگی اور الفاظ کے گورکھ دھندے کے علاوہ کچھ نہیں ملتا۔ مریضانہ داخلیت، خود پرستانہ انفرادیت اور سماجی حقائق سے لاتعلقی جدیدیت پسند ادب کی خصوصیات خاصہ ہیں۔ شدید ابہام اور مہمل نگاری اس پر مستزاد ہیں۔ ایسا ادب ظاہر ہے، قبول عام کی سند حاصل نہیں کر سکتا۔ یہ قاری کے ذہن کو بصیرت عطا کرنے اور جمالیاتی آسودگی بخشنے کے بجائے ذہنی تناؤ پیدا کرتا ہے۔ لہٰذا عہد جدید کے تیسرے دور میں جو دوسرے دور کے ساتھ ہمارا اپنا زمانہ ہے، ترقی پسند تحریک کی اگرچہ کوئی تنظیم باقی نہیں رہی اور عالمی اور علاقائی سطحوں پر تیزی سے بدلتے ہوئے حالات کے تناظر میں تحریک کو بہت سے اندرونی اور بیرونی چیلنجوں کا سامنا کرنا پڑا، لیکن وہ تمام آزمائشوں پر پوری اترتی رہی جبکہ جدیدیت پسندی کا دائرہ محدود رہا اور اس کے تاریک مستقبل کی نشاندہی ہوتی رہی۔

ترقی پسند ادب کی تحریک دوسرے دور ہی میں اتنی وسعت اور استحکام حاصل کر چکی تھی کہ تیسرے دور میں انجمن ترقی پسند مصنفین کے خاتمے سے تحریک ختم نہیں ہوئی۔ اس کے مقاصد کی افادیت اور اہمیت ان تمام ادیبوں، شاعروں، دانشوروں اور عام قاریوں کے دلوں میں جاگزیں ہو گئی جو گہرا سماجی شعور رکھتے ہیں اور سماجی مسائل کو عقلیت پسندی کی روشنی میں دیکھتے، پرکھتے اور انھیں حل کرنے کی کوشش کرتے ہیں۔ پچھلے دور کی طرح اس دور میں بھی بعض جدیدیت پسندوں نے لاشعوری طور پر ترقی پسند ادب کی تحریک کے اثرات قبول کیے ہیں۔ تحریک کے زندہ رہنے کا سب سے بڑا ثبوت وہ جشن ہائے زریں ہیں جو ۸۶-۱۹۸۵ء میں تحریک کے پچاس سال پورے ہو جانے پر لندن، کراچی، لکھنؤ، دہلی اور لاہور میں منائے گئے۔ ان گولڈن جوبلی تقریبات نے ترقی پسندوں کے لیے ایک طرح سے ریفریشر کورس کا کام کیا۔ بعض ترقی پسند حلقوں میں انجمن ترقی پسند مصنفین کے

احیاء کا خیال بھی پیدا ہوا۔ چنانچہ ہندستان میں دہلی، اورنگ آباد اور چند اور مقامات پر انجمن ترقی پسند مصنفین قائم ہے۔ پاکستان میں کراچی کے ترقی پسندوں نے انجمن میں نئی روح پھونکی اور پچھلے چند سال سے کراچی کی انجمن وقتاً فوقتاً اپنے زندہ رہنے کا ثبوت دیتی رہتی ہے۔ ترقی پسندانہ افکار کی ترویج میں کراچی کے ترقی پسند ادیبوں، شاعروں اور دانشوروں کا ارتقاء گروپ خاصا سرگرم ہے۔ ارتقاء کے نام سے سہ ماہی کتابی سلسلہ اور سماجی، سیاسی، علمی و ادبی موضوعات اور مسائل پر باقاعدگی سے منعقد ہونے والے چند روزہ ارتقاء سمینار علمی و ادبی حلقوں میں بہت مقبول ہو رہے ہیں۔ ارتقاء سمینار میں پڑھے جانے والے اہم مقالات سہ ماہی کتابی سلسلے "ارتقاء" میں شائع ہوتے ہیں۔

تیسرے دور کے آخری چند سال تاریخ عالم کے ایک انتہائی اہم موڑ کی حیثیت رکھتے ہیں۔ اس زمانے میں سوویٹ یونین میں گورباچوف کے اقتدار کے دوران (۱۹۸۵ء تا ۱۹۹۱ء) تیزی سے تبدیل ہوتے ہوئے حالات نے ساری دنیا کو متاثر کیا۔ گورباچوف کی پالیسیوں نے برصغیر کے ترقی پسندوں سمیت دنیا بھر کے بائیں بازو کی سوچ رکھنے والے انسانیت دوست دانشوروں اور محکوم و مظلوم عوام کو ایک بار پھر (یعنی خروشچیف کے بعد دوسری) فکری انتشار اور نظریاتی خلفشار میں مبتلا کر دیا۔ نام نہاد تشکیل نو (Perestroika) اور کھلے پن (Glasnost) کی پالیسیاں سوویٹ یونین کے خلاف سامراجی طاقتوں کی سالہاسال کی سازشوں کو کامیابی سے ہمکنار کرنے میں بہت ممد و معاون ثابت ہوئیں۔ بالآخر ۱۹۹۱ء میں سوویٹ یونین کے خاتمے نے موجودہ صدی کے اس سب سے بڑے عالمی بحران کو جنم دیا جس کی داغ بیل ہمارے خیال میں جیسا کہ پہلے عرض کیا جا چکا ہے، خروشچیف نے اسٹالن کی کردار کشی، عوامی جمہوریہ چین کے ساتھ کشیدگی اور پر امن بقائے باہمی کی پالیسی کی صورت میں ڈال دی تھی۔ سوشلزم کے اس بحران کے اسباب پر بحث و تمحیص کا یہ موقع نہیں ہے۔ یہ بحران ارتقاء گروپ کے زیر اہتمام منعقد ہونے والے سمیناروں میں زیر بحث آ چکا ہے اور دنیا بھر کے دانشوروں اور سماجی علوم کے اداروں میں اس بحران پر غور و خوض اور بحث و تمحیص جاری ہے۔ ہمارے نزدیک ۱۹۹۱ء میں اس بحران کے آغاز کے ساتھ عہد جدید کا تیسرا دور ختم ہو جاتا ہے۔ آج بیسویں صدی کی آخری دہائی میں ہم چوتھے دور کی دہلیز پر کھڑے ہیں۔ یہ زمانہ، ہمارے نزدیک، اتنا ہی بلکہ اس سے کچھ زیادہ ہی پر آشوب اور تشویش ناک ہے جتنا ۱۹۳۰ء کی دہائی میں فسطائیت کے فروغ کا زمانہ تھا۔ سوویٹ یونین کے انہدام کے بعد سرد جنگ کے بہ ظاہر ختم ہو جانے اور جوہری اسلحہ میں کمی کے معاہدوں سے امن عالم کا استحکام محض فریب ہے۔ اب ساری دنیا امریکہ اور اس کے سامراجی حلیفوں کے رحم و کرم پر

ہے جو اپنے استحصالی مفادات کے تحفظ کی خاطر خصوصیت کے ساتھ تیسری دنیا اور سابق سوویٹ یونین کے ٹکڑے ٹکڑے ہو جانے کے بعد وہاں کی نام نہاد نو آزاد ریاستوں میں نسلی، قومی، لسانی اور مذہبی عصبیتوں کو ہوا دے کر نئی فسطایت کے فروغ کے لیے راہ ہموار کر رہے ہیں۔ یہ تشویش ناک صورت حال، جیسا کہ اس مضمون کے شروع میں عرض کیا گیا تھا تیسری دنیا سے جس میں اب سابق سوویٹ یونین کی نام نہاد نو آزاد ریاستیں بھی شامل ہیں اور سرمایہ دار ممالک کے محنت کشوں اور زیر دستوں کی عظیم اکثریت سے ایک طویل اور عظیم جدوجہد کا مطالبہ کر رہی ہے۔ اور اس جدوجہد میں بھرپور حصہ لینے اور اسے کامیاب کرنے کے لیے ترقی پسند دانشوروں، سائنس دانوں اور فن کاروں کو بھی لائحہ عمل مرتب کرنا ہے۔ انسانیت دوست اور انقلاب پرور ترقی پسندانہ افکار کی زیادہ سے زیادہ ترویج و اشاعت وقت کی اہم ترین ضرورت ہے۔ عاشور کاظمی نے اس سلسلے میں جو اپیل کی ہے اس پر ہم سب کو فوری توجہ دینی چاہیے۔

# بیاد آوری احتشام حسین

حسین انجم

جوش کا مداح ، ممدوح ادیبانِ جہاں
حرمتِ آئینہ و عکسِ سخن کا پاسبان
محرم اسرار ربط معنی و لفظ و بیاں
راقم نثر مدلل، شاعر شیریں زباں
عکس و آئینہ ہے جس نقاد من کی یادگار
ہے اسی کے نوک خامہ سے نظر کا اعتبار
نقد کی دنیا میں جس نے طرز نو ایجاد کی
کی نئی تعبیر فکر ورثہ اجداد کی
قصر فن کی اور محکم اس طرح بنیاد کی
تھی جو ویراں وہ ادب کی سر زمیں آباد کی
گنگ لفظوں کو نیا لہجہ عطا جس نے کیا
مہ رخانِ معبد فن کو خدا جس نے کیا
شاخ فن کو مالک برگ و ثمر جس نے کیا
نثر کی کونپل کو بارآور شجر جس نے کیا
خزف کو ہم رتبہ لعل و گہر جس نے کیا
ذرہ فن کو لائق شمس و قمر جس نے کیا
دے کے وسعت کوہ کے دروں کو دامن کر دیا
شعلہ ، تنقید طور فن پہ روشن کر دیا
فکر کے دریا میں ہے جس سے روانی آج بھی

جس کی تحریروں میں ہے رنگ جوانی آج بھی
جسکی ملک نقد پر ہے حکمرانی آج بھی
دوستوں سے جس کی سنتے ہیں کہانی آج بھی
منعقد یہ بزم دو روزہ ہے اس کی یاد میں
ایک مدت سے ہے جو ملک عدم آباد میں

ارتقاء والوں کے عزم بے محابا کو سلام
کینۂ زر کی تنگ ظرفی پہ اتنا اہتمام
دیکھیے ہے قدردان فن کا کتنا اژدہام
اس تگ ودو کا ہے مقصد صرف یاد احتشام
یہ فقط اس کی نہیں بزم سخن کی یاد ہے
فرد واحد کی نہیں اک انجمن کی یاد ہے

اسلام اے علم و حکمت کے منارے اسلام
اسلام اے عرش عظمت کے ستارے اسلام
اسلام اے قلزم جودت کے دھارے اسلام
اسلام اے ابر نقد فن کے پارے اسلام
اسلام اے فکر طرز نو کے بانی اسلام
اسلام اے عہد پیشیں کی کہانی

پر ہمائے فکر را، جبریل فن را شہپرے
کائنات تازہ کاری سخن را محورے
اشتباہے نیست گر گویم بمدح احتشام
نقد را پروردگارے نثر را پیغمبرے

# ماتم یک شہر آرزو

قمر ہاشمی

ٹھہر گئی ہیں لکیریں
قلم کے رکنے سے
بکھر گئی ہے سیاہی
ورق الٹنے سے
فغاں کہ ماتم شہر علوم برپا ہے
تمام نقد و نظر کی ہیں محفلیں سونی
وہ مدرسے کی عمارت
وہ اس کا سایہ بھی
خود ایک مدرسۂ فکر احتشام حسین
وہ مدرسے کی فراست
وہ مدرسے کا جلال
وہ اس کا ذوق نمو تھے
وہ اس کا حسن و جمال
ملول عون و محمد ہی بس نہیں ہیں آج
وہ مکتبے وہ مدارس
وہ درسگاہیں بھی
جہاں انہوں نے پڑھا تھا
جہاں پڑھایا تھا
جہاں جہاں بھی ذہانت کا ان کی سایہ تھا
کتابیں، لفظ معانی کے
جن میں دریا بند
رسالے، فکر جواں کا تھا جن میں شعلہ بند
سیاہ پوش ہیں حلقہ بگوش حسن بیاں

# احتشام صاحب

## محمد رئیس علوی

استاد ، عالم محترم فکر و خیال و آرزو
معجز بیاں ، جادو قلم تعبیر و شرح و جستجو
ذوق جمال و آگہی ہر معرکے میں سرخرو
شوق کمال و سرکشی اہل قلم کی آبرو

شعر و ادب کی چاہ میں کہنے لگے جاتے ہو کیوں ؟
تنقید نو کی راہ میں موسم سے گھبراتے ہو کیوں ؟
گہرائی ، رفعت فکر کی راتیں اندھیری آئیں گی
اسلوب ، روشن سادگی تم کو کہاں دکھلائیں گی
شفقت ، محبت، رہبری لیکن ذرا ٹھہرو ابھی
الفت ، عنایت ، دلبری
ہر شام ان کے گھر پہ تھی صبحیں نئی مسکائیں گی
محفل سوالوں کی سجی پت جھڑ کا موسم جائے گا
کیسا سمندر بیکراں سارا چمن لہرائے گا
دل کی طرح ان کے کہاں پھولوں سے گھر بھر جائے گا
ساحل کشادہ ، مہرباں استاد، عالم ، محترم
لیکن و پیشانی کہاں معجز بیاں ، جادو قلم

# احتشام صاحب کی یاد میں

شاہد علی نقوی

مجھ سے فرمائش کسی نے کی ہے ، تم بھی کچھ لکھو
تم سے بھی تھا کچھ تعلق اپنی ہی جیسی کہو
مشترک غم کے جلو میں ، چند ساعت ہی رہو
تم بھی اس سیل الم میں چند لمحے ہی بہو
یہ تقاضائے محبت بھی ہے اور فطرت بھی ہے
اقتضائے شرف انسانی کی یہ خصلت بھی ہے

اہل دانش لکھ رہے ہیں اس کے احوال و مقال
ارتقائے فکر کی زد میں تھے جس کے ماہ و سال
جس کا تخلیقی تفکّر ، فن کا اعجاز و کمال
جس کا تنقیدی تبحّر آپ تھا اپنی مثال
ارتقاء کی قوتوں پر فکر جس کی چھا گئی
صبح نو کی ہر علامت جس کے دل کو بھا گئی

جس کا اسلوب صداقت رفعتِ فن کا امین
جس کی ہر تحریر میں خود اعتمادی کا یقین
کائناتِ شعر میں جو عاشق گوشہ نشیں
جس کی ہر شام و سحر تھی روشنیوں کی زمیں
رزم آرا دھر میں ، جو خوش خرام ناز تھا
جو صحافت قلم کا ہم سفر ، ہم راز تھا

جاہ سلطانی ، شکوہ قیصری کی خلعتیں
تلخیاں ، ناکامیاں حرص و ہوس کی علتیں
آدمیت کی بدست آدمی ذلتیں
باہمی آویزشوں میں مبتلا علتیں
ہاں محرک تھی یہی تکرار اک رجحان کی
اک نئی دنیا کی خلقت کی نئے انسان کی

خشت حرف و صوت سے جس نے تراشے بام و در
طبعِ خوش اخلاق جس کی کعبۂ رحمت اثر
ذہن کی کشکول میں آہنگ ہستی کا شرر
سر میں سودائے جہاں ، دل میں امیدوں کا قمر
دجلہ و گنگا کی موجیں جس کی ہم آواز تھیں
پیرہن کی سلوٹیں جس کی قبائے ساز تھیں

میں کہ جو ناواقفِ آدابِ فن روئے سخن
میں کہ جو نا آشنائے سنبل و ریحان ختن
میں کہ جو اک اجنبی آوارگی جس کا چلن
میں کہ من آنم کہ من دانم درونِ ایں چمن
میرا منصب اور توصیفِ سخن کچھ اور ہے
اشک الفت اور فرقت کی چبھن کچھ اور ہے

# سفرنامہ نگار
# سید احتشام حسین

ثاقب رزمی

جب ہم سید احتشام حسین کا نام لیتے ہیں تو ایک گمبھیر شخصیت کا تصور آنکھوں کے سامنے ابھرتا ہے جس میں ادبی اور علمی ذہانت کے علاوہ ہمیں خلوص، انسان دوستی، جمہوری رجحان اور رواداری کی نمایاں جھلک بھی ملتی ہے۔ احتشام حسین صاحب برصغیر کے عظیم ترقی پسند نقاد اور دانشور تھے جن کی تنقیدی ژرف نگاہی نے ترقی پسند ادبی تحریک کی بھرپور رہنمائی کی۔ لیکن وہ صرف نقاد ہی نہ تھے بلکہ ان کی شخصیت کئی اہم جہتوں کی حامل ہے۔ یہاں ہم بحیثیت سفرنامہ نگار جناب احتشام حسین کے سفرنامہ "ساحل اور سمندر" کا مختصر جائزہ پیش کریں گے۔ کیونکہ صاحب فکر و تخیل سیاح ہی وسیع خطوں پر پھیلی ہوئی زندگی کے حقائق کے بیان سے قارئین کے ذہن میں نئی سوچوں کو جنم دے سکتا ہے۔

جناب احتشام حسین نے ۱۹۵۲ء کے اواخر میں امریکہ اور انگلستان کا سفر اختیار کیا۔ ان دنوں اردو ادب میں ابھی سفرنامہ لکھنے کا رجحان پیدا نہیں ہوا تھا۔ کیونکہ انگریزی ادب کی یہ صنف ابھی

اردو ادب میں ترویج نہ پا سکی تھی۔ اپنے سفرنامہ "ساحل اور سمندر" کے آغاز میں "گزارش" کے عنوان کے تحت انہوں نے جن خیالات کا اظہار کیا ہے ان سے معلوم ہوتا ہے کہ وہ سیاحت کے مشاہدات کو قلمبند کرنے کے مضمرات سے پوری طرح واقف تھے۔ چنانچہ وہ لکھتے ہیں۔

"ساحل اور سمندر میرا امریکہ اور انگلستان کے سفر سے متعلق چند بے ربط تاثرات اور خیالات کا مجموعہ ہے اور اس کو اسی نظر سے پڑھنا چاہئے۔ خود مجھے اس کی خامیوں کا احساس ہے۔ تاہم اسے پیش کرتے ہوئے اس بات کی خوشی بھی ہے کہ اس کا تعلق ادب کی اس صنف سے ہے جس کی اردو زبان میں کمی ہے۔ اس کا یہ مطلب نہیں ہے کہ اس کی اشاعت سے وہ کمی پوری ہو جائے گی۔ بلکہ خیال ہے شاید اسے دیکھ کر دوسرے ادیب اس مفید، لطیف اور دلچسپ صنف ادب کی جانب متوجہ ہوں اور اس سے بہتر کارنامے وجود میں آئیں"۔

اس کا مطلب یہ ٹھہرتا ہے کہ سید احتشام حسین اردو ادب میں سفرنامہ نگاری کے آغاز کار ہیں۔ کتاب کے پہلے باب "کشمکش اور سمجھوتہ" میں انہوں نے اس کشمکش کو بیان کیا ہے جو امریکہ کا سفر اختیار کرنے کے متعلق ان کے ذہن میں جاری تھی۔ انہیں کچھ دشواریاں اور خدشات نظر آتے تھے۔ کیونکہ وہ کبھی ہندوستان سے باہر نہ گئے تھے۔

بہت ردوکد کے بعد احتشام صاحب دوسرے دن کارلٹن ہوٹل میں مسٹر گل پیٹرک سے ملے۔ وہ اپنی اس ملاقات کا حال یوں لکھتے ہیں

کوئی دو گھنٹے کی گفتگو کے بعد انہوں نے کہا "آپ یورپ اور امریکہ کیوں نہیں ہو آتے" میں نے کہا دشواریاں ہیں۔ وہ اٹھ کھڑے ہوئے اور کمرے کے اندر سے ایک فارم لا کر میری طرف بڑھاتے ہوئے کہا۔ اس کے ساتھ اپنے ذہنی ارتقا کی مختصر تاریخ اور اپنے مطالعہ کی اسکیم بھی لکھ کر بھیج دیجیے گا۔ میں تو کل چلا جاؤں گا۔ چار پانچ دن دہلی میں رہوں گا اور پھر امریکہ۔

"میں نے دہلی کا پتہ پوچھا اور چلا آیا۔ میرے قدم بھاری اٹھ رہے تھے۔۔۔ مسئلہ پر زیادہ غور کیے بغیر میں ضرورت سے زیادہ سنجیدہ ہو گیا۔۔۔ پھر میں نے مسٹر گل پیٹرک کو ان کے دہلی کے پتے پر خط لکھا کہ میں اتنا اہم فیصلہ کرنے سے پہلے دو باتیں جاننا چاہتا ہوں۔ پہلی یہ کہ اس فیلوشپ کے ساتھ کچھ شرائط تو وابستہ نہیں ہیں؟ دوسرے یہ کہ میرے کام کی واقعی نوعیت کیا ہوگی؟

دراصل احتشام حسین صاحب کے اس سارے تذبذب کے پس منظر میں ان کا یہ اندیشہ کارفرما تھا کہ کہیں اس ساری ترغیب کی بنا پر انہیں اپنے ترقی پسند نقطہ نظر سے ہٹ کر بات نہ کرنا پڑے کیونکہ وہ اپنے آدرش کو بہت عزیز سمجھتے تھے اور اسے کسی حالت میں زندگی کی بڑی سے بڑی ترغیب پر بھی قربان نہیں کرنا چاہتے تھے۔ کتنی دیانت اور عظمت تھی سید احتشام حسین کی شخصیت میں!

پھر وہ لکھتے ہیں

"کچھ دنوں کے بعد راک فیلر فاؤنڈیشن کے بنگلور آفس سے ایک خط اور طبی معائنہ کا ایک فارم آیا کہ لکھنؤ میڈیکل کالج سے اس کی خانہ پری کرا کے معہ سینہ کے ایکس رے وغیرہ کے بنگلور بھجوا دیجئے۔ میں نے یہ فارم اور فیلوشپ کی درخواست کا فارم ایک طرف ڈال دیا اور اسے بھلانے کی کوشش کی کیونکہ میرے ضمیر میں ایک جنگ جاری تھی لیکن وہ ایسی نہ تھی کہ اس طرح آسانی سے بھلا دی جاتی۔ یہ جنگ کیا تھی؟"

"جو باریک اور نازک سوئیاں میرے ضمیر میں چبھ رہی تھیں۔ شاید میں ان کا واضح تذکرہ نہ کر سکوں۔ لیکن بعض موٹی موٹی باتیں ضرور بیان کر سکتا ہوں۔ اس کا تجزیہ کرنا بھی میرے لیے آسان نہیں ہے کہ میری الجھن کس قدر نفسیاتی تھی اور کس قدر واقعاتی یا حقیقی تھی۔ بہر حال وہ کچھ ایسی تھی کہ اب بھی جب میں سفر میں ہوں میرے سینے پر ایک بوجھ کی طرح رکھی ہوئی ہے اور مکڑی کی طرح نت نئے جال بنتی چلی جا رہی ہے۔"

"اور کئی سال سے میں جس قسم کی ادبی تہذیبی زندگی سے وابستہ رہا ہوں وہ میرے مضامین اور کتابوں کا مطالعہ کرنے والوں سے چھپی ہوئی نہیں ہے۔ اپنے طور پر میں نے مخلصانہ اور سوچ سمجھ کر اس راہ کو قبول کیا ہے۔ اپنے خیال میں اس منزل سے بھی گزر چکا ہوں جب محض جذباتی انداز یا تفریحاً کسی نکتہ نگاہ کو قبول کر لیا جاتا ہے۔ میں نے اس کی خوبیوں اور خامیوں دونوں کا وقتاً فوقتاً جائزہ لیا ہے۔ شاید اسی وجہ سے میں نقطہ نظر میں اس انتہا پسندی کا شکار نہیں ہوا ہوں جو کسی اصول یا راستے کو جذباتی یا میکانکی طور پر تسلیم کر لینے سے وجود میں آتی ہے۔ اس نقطہ نظر نے مجھے سکھایا ہے کہ اس وقت انسانیت کی سب سے بڑی دشمن وہ طاقتیں ہیں جو سامراج اور سرمایہ داری کے

اصولوں پر بنی ہیں - کیونکہ ان کی سیاسیات اور معاشیات دونوں انھیں دوسروں کو محکوم بنائے رکھنے پر مجبور کرتی ہیں - اس طرح جب کبھی امریکہ کا خیال آتا ہے تو سرمایہ دار اور اپنا معاشی حلقہ اثر بڑھانے والے جنگجو ملک کی حیثیت سے آتا ہے---امریکہ سے یہ بد ظنی بھی جذباتی نہیں ، میں ان لوگوں سے نہیں ہوں جو امریکہ کی ٹیکنیکل ، طبی اور سائنٹیفک ترقی کا انکار کریں یا اگر وہاں سے کوئی مفید کتاب شائع ہو تو اسے پڑھنے سے پہلے ہی مردود قرار دے دیں - تاہم مجموعی حیثیت سے امریکہ کے لیے دل میں کوئی جگہ نہیں - اس لیے جو امریکہ ہی سے وظیفہ لے کر وہیں جانے کا سوال پیدا ہوا تو فیصلہ آسان نہ رہا - "

" میں نے (روک فیلر فاؤنڈیشن) کے لیے اپنی سوانح عمری میں جو باتیں لکھیں ان میں سے چند یوں تھیں آخر کار میرا سارا وقت تنقید سے دلچسپی لینے اور تنقیدی مضامین لکھنے میں صرف ہونے لگا - ۱۹۳۶ء میں میرے خیالات ایک نئے سانچے میں ڈھلنے لگے - ملک میں جو ترقی پسند جمہوری لہریں اٹھ رہی تھیں اور یورپ میں جو فاشزم کی مخالفت کا زور بڑھ رہا تھا - میں خود کو ان سے ہم آہنگ کرنے لگا میرا ہمیشہ سے یہ عقیدہ رہا ہے کہ کسی ملک اور قوم کی ادبی اور تہذیبی زندگی کی جڑیں اس کے سماجی نظام میں پیوست ہوتی ہیں اور ان کو اس سے الگ کر کے دیکھنا کبھی نتائج تک نہیں پہنچا سکتا---
میں نے اپنی تمام تحریروں سے یہ بات ظاہر کی ہے کہ ادب زندگی کا آئینہ ہے - ایسا آئینہ نہیں جس میں صرف زندگی کے ٹھہرے ہوئے نقوش دیکھے جا سکیں - بلکہ ادب متحرک بن کر ہمیں زندگی کے اعلیٰ مقاصد تک پہنچانے اور انھیں حاصل کرنے کا ذریعہ بن سکتا ہے -
میرا خیال ہے کہ انسان کی فطرت میں بدی نہیں ہے بلکہ حالات اسے ایسا بناتے ہیں اور اگر ہم تمام قوموں کو مطمئن اور آسودہ حال زندگی بسر کرنے کا موقع دیں تو دنیا سے جنگوں کا خاتمہ ہو سکتا ہے - انسان دوستی پر مبنی بین الاقوامیت ، جو ہر ملک اور ہر قوم کو برابری کا درجہ دینا قبول کرتی ہے اور ہر قوم کی شخصیت کو برقرار رکھنا چاہتی ہے ہماری اصل منزل ہے - میرا عقیدہ ہے کہ دائمی امن قائم ہو سکتا ہے اور انسان ترقی کی جانب بڑھ سکتا ہے - دنیا کے اچھے انسان اور اچھے ادیب اسی جانب رہنمائی کرتے رہے ہیں - "

ہم احتشام حسین صاحب کو اپنی کتاب " ساحل اور سمندر " کے دوسرے باب بعنوان "

فکریں " میں مسلسل وطن سے باہر سفر کرنے کے خدشات میں گھرا ہوا پاتے ہیں۔ مختلف اندیشے انھیں پریشان کئے دے رہے ہیں۔ کبھی انھیں بیوی بچوں کا خیال ستاتا ہے اور کبھی وہ سوچتے ہیں۔

"میں امریکہ اور یورپ جا تو رہا ہوں مگر کس حیثیت سے؟ کیا میں بیرونی ممالک میں ہندوستان کی کسی جماعت کی، کسی گروہ کی نمائندگی کا حق رکھتا ہوں؟ نہیں۔ کیا میں اردو ادب کا سفیر ہوں؟ نہیں۔ کیا ہندوستان کی تہذیب کا ترجمان ہوں؟ نہیں"

"پھر میری حیثیت کیا ہے؟ ایک طالب علم کی جو اپنے علم اور تجربہ کو وسعت دینے، ایک خاموش تماشائی کی طرح دوسری تہذیبوں کا مطالعہ کرنے اور انھیں سمجھنے کی کوشش کرنے اور جس حد تک ممکن ہو انصاف پسندانہ طور پر دوسری قوموں اور لوگوں کے بارے میں رائے قائم کرنے کے لیے جا رہا ہے۔ اسے یہ یقین نہیں ہے کہ وہ بہت کچھ سیکھے گا۔ اسے یہ دعویٰ نہیں ہے کہ وہ بہت جچی تلی رائے قائم کرے گا۔ اسے یہ غلط فہمی نہیں ہے کہ وہ امریکہ یا انگلستان میں ہندوستان کا پایہ بلند کرے گا۔ وہ جذبات پر قابو رکھ کر انصاف پسندانہ حقائق کا مطالعہ کرے گا اور اگر وہاں کچھ سیکھے گا تو اپنے پاس چھپا کر نہیں رکھے گا۔ بلکہ اس میں اپنے ملک کو بھی شریک کرے گا۔ مگر ابھی تو دیکھنا یہ ہے کہ وہ اجنبی دیس میں جا کر کیا کھوتا اور کیا حاصل کرتا ہے۔ اور اس کی افتادِ طبع اس سے کیا مطالبہ کرتی ہے۔"

بالآخر وہ سفر پر روانہ ہو جاتے ہیں اور ہم دیکھتے ہیں کہ خود پر ان کا بھروسہ قائم رہتا ہے اور وہ اپنے سفر میں ہر موقعے پر متوازن اور بے لاگ رائے کا اظہار کرتے ہیں۔

اب کتاب کا تیسرا باب بعنوان " سفر کے اٹھارہ دن " شروع ہوتا ہے اور ہم احتشام حسین صاحب کو لکھنؤ سے بمبئی تک اور بمبئی سے نیویارک تک سفر کرتے ہوئے دیکھتے ہیں۔ وہ لکھنؤ سے ٹرین میں بیٹھنے سے لے کر نیویارک اور انگلستان کے سفر کے دوران میں اپنی ڈائری لکھتے رہتے ہیں۔ اور سفر کے اختتام تک اسے باقاعدگی کے ساتھ جاری رکھتے ہیں۔ چنانچہ پہلے وہ سفر کے اٹھارہ دنوں کا حال لکھتے ہیں اور پھر شمالی امریکہ اور انگلستان میں اپنی مصروفیات کو ڈائری کی شکل میں قلمبند کرتے ہیں۔

احتشام حسین صاحب کے مشاہدات سفر کے آغاز سے لے کر اختتام تک دلچسپ بھی ہیں اور شعور انگیز بھی۔ سفر کے اٹھارہ دنوں کی ڈائری کے چند اقتباسات ملاحظہ ہوں۔

"یوں تو محمد ھرادیش جس کے بٹنے کی جدوجہد جاری ہے حیدر آباد میں داخل ہوتے ہی شروع ہو جاتا ہے۔ لیکن صوبہ مدراس میں بیجواڑہ ایک اہم تلنگو شہر ہے۔ صبح سویرے ایک چھوٹے سے اسٹیشن سے "اسٹالین اسٹالین" کی آوازیں سنائی دیں آنکھ مل کر دیکھا تو بوندیں پڑ رہی تھیں اور ایک دس گیارہ سال کا لڑکا اسٹالین کی سوانح عمری بیچ رہا تھا۔ گویا وہ آنے والوں کو بتا رہا تھا کہ یہ تلنگانہ ہے۔"

بمبئی سے نیویارک تک، وہاں سے انگلستان تک اور پھر لکھنؤ واپس آنے تک احتشام صاحب نے اپنی ڈائری باقاعدگی کے ساتھ لکھی ہے۔ لیکن اظہار پر دسترس کا یہ عالم ہے کہ انھوں نے تفصیل میں اختصار کو ملحوظ رکھا ہے اور اختصار میں روح تفصیل کو سمو دیا ہے۔ اور اپنی اس مختصر ڈائری میں اپنے سفر کے تمام اہم پہلوؤں کو بیان کیا ہے جن میں حسن فطرت کی عکاسی، مختلف مقامات کا حسین انداز میں تعارف اور ان مقامات سے وابستہ کئی شخصیات کا تذکرہ اور کئی اہم مسائل پر اظہار خیال موجود ہے۔

انھوں نے بمبئی کے حسن کو بیان کیا ہے۔ لیکن وہ لاکھوں انسانوں کی بدحالی کو نہیں بھولے۔

"بمبئی ہندوستان کا بہت ہی کاسماپالٹین شہر ہے۔ یہاں ہر جگہ کے لوگ ہیں یہاں کسی کو نہ جانتے ہوئے بھی کوئی اجنبی نہیں۔ چھ سات منزلہ عمارتیں، لاکھوں کی تعداد میں موٹریں، بسیں، کروڑوں کا مال رکھنے والی دوکانیں، خوبصورت تعمیرات، ہوٹل، رستوران، بینک، آدمیوں کی ریل پیل۔ کوئی شخص نہ تو غافل رہ سکتا ہے اور نہ کھویا ہوا، یہاں زندگی عمل کا نام ہے۔ یہ اور بات ہے کہ دولت کی اس فراوانی کے باوجود یہاں لاکھوں انسان بھوکے، ننگے اور بے گھر ہیں۔ پڑھے لکھے بیکار ہیں اور کام کے شائق بیمار بنے بیٹھے ہیں۔ اس شہر میں تہذیب کی وہ ساری برکتیں اور نعمتیں اکٹھا ہیں جو دنیا کے کسی بڑے شہر میں پائی جا سکتی ہیں۔"

"داہنی جانب پہاڑ اور وادیاں - بائیں جانب بحیرہ روم - اسی جگہ بائیں جانب کیپری کا جزیرہ ہے۔ جہاں شاہ فاروق سابق والی مصر اب بھی دادِ عیش دے رہے ہیں۔"

"روم میں جب جہاز اتر رہا تھا تو سر چکرا رہا تھا۔ میں نے ادھر ادھر دیکھنے

کی حد کر دی ہے - تھکا ہوا ہوں - پھر بھی باہر دیکھنے جا رہا ہوں - فی الحال لکھنے میں جی نہیں لگ رہا ہے - ہماری میزبان کافی لا رہی ہے - یہ تھکتی نہیں - کیا محض تنخواہ کے لیے دوڑ رہی ہے یا اس میں خدمت کا جذبہ بھی کسی قدر بیدار ہے؟ مجھے دوسری بات کا شائبہ بھی نظر آ رہا ہے - "

احتشام صاحب کا طرز اسلوب بالعموم مفکرانہ ہوتا ہے - کسی جگہ کی منظر کشی کا موقع ہو وہ فلسفیانہ نکات بیان کرتے چلے جاتے ہیں -

"سورج کی تیز روشنی میں کوہ الپس کا جلال و جمال خیرہ کن اور ہوش ربا ہے - اگر اس کی یہ عظمت ہے تو ہمالیہ کی کیا ہوگی الپس پر برف سفید رنگ کے چمکدار پاؤڈر کی طرح بچھی ہوئی ہے - اس کی چوٹیوں کے نشیب و فراز دیکھ کر غالب کے جوہر تیغ کہسار کی یاد آتی ہے اور یہ بلند و بالا ماؤنٹ بلانک یورپ کا سب سے اونچا پہاڑ بادل اس کی گود میں سوئے ہوئے ہیں اور حضرت انسان نے اس کی وادیوں میں بھی گھر بنا لئے ہیں - جہاز تو اوپر سے گزر جاتا ہے - انیسویں صدی کی ابتدا میں نپولین کی فوجوں نے اسے کس طرح پار کیا ہوگا؟ مگر انسان کے لیے کچھ مشکل نہیں - "

اب سید احتشام حسین امریکہ پہنچ چکے ہیں - اس لیے انھوں نے کتاب کے چوتھے باب کو "نئی دنیا" کا عنوان دیا ہے - اصل میں وہ وسط ستمبر ۱۹۵۲ء سے لے کر مارچ ۱۹۵۳ء تک امریکہ میں رہے - یہ زمانہ امریکہ کی تاریخ میں بڑا اہم زمانہ تھا - دوسری عالمی جنگ کے بعد امریکہ ایک تازہ دم سامراجی طاقت کی حیثیت سے دنیا کے افق پر ابھرا تھا اور صدر روز ویلٹ کی وفات کے بعد صدر ٹرومین نے کمیونزم کے خلاف کئی محاذ کھول رکھے تھے اور مارشل پلان کے تحت امریکی سامراج تیسری دنیا کے تمام نو آزاد ملکوں کی معیشت اور سیاست پر تسلط جما رہا تھا - ان کمیونزم دشمن محاذوں میں فکری محاذ اہم ترین تھا - امریکی سامراج تیسری دنیا کے شاعروں، ادیبوں، صحافیوں اور دانشوروں کو ترقی پسند نقطہ نظر سے الگ رکھنے کی سر توڑ کوشش کر رہا تھا - اس لیے احتشام حسین صاحب کا سفر امریکہ ایک امتحان سے کم نہ تھا، لیکن ہم دیکھتے ہیں کہ ان کی فکری دیانت نے کسی موقع پر بھی ان کی نظریاتی شخصیت کا ساتھ نہ چھوڑا - انھوں نے ہر حالت میں ترقی پسند نقطہ نظر کا دامن تھامے رکھا اور نئی دنیا پر اپنی بے لاگ تنقید سے خود کو ایک بے باک ترقی پسند نقاد کی حیثیت سے منوا لیا -

احتشام حسین صاحب نے امریکہ میں جو کچھ دیکھا ہے اسے ایک ترقی پسند مفکر کی

حیثیت سے پرکھا ہے اور اس کے انتہائی اہم پہلوؤں کو اپنی ڈائری میں جگہ دی ہے۔ ان کی دریافت کا یہ عالم ہے کہ امریکہ کی جدید سماجی زندگی کی شان و شوکت دیکھ کر وہ کسی موقع پر بھی اپنے نقطہ نظر کی اہمیت نہیں بھولتے۔ جہاں بھی ضرورت محسوس ہوئی ہے انہوں نے کسی جھجک اور مصلحت کے بغیر تنقیدی جائزے سے کام لیا ہے۔ اسی طرح انہوں نے اپنی نقاد شخصیت کو اپنے مشاہدے کے دائرے سے باہر نہیں رکھا ہے۔ وہ اپنی ڈائری لکھنے کے طریق کار کے متعلق خود لکھتے ہیں۔

"میرا ڈائری کا جو تصور ہے اس طرح نہیں لکھ رہا ہوں۔ کیونکہ حقیقتاً میں اسے کئی چیزوں کا مجموعہ بنانا چاہتا ہوں۔ میرے دل میں جو کچھ ہے اس کے ساتھ بہہ نہیں جانا چاہتا۔ لیکن یہ بھی نہیں چاہتا کہ میں خود اس میں سے غائب ہو جاؤں۔ یہ سطریں اسی سمجھوتے کے ماتحت لکھی جا رہی ہیں"۔

احتشام حسین نے اپنی کتاب کے اس باب میں امریکہ کی جدید سماجی زندگی کی وسعت اور عظمت کو بڑے ایجاز کے ساتھ پوری طرح منعکس کیا ہے۔ لیکن وہ اپنے ترقی پسند تنقیدی نکتہ نظر کا اظہار بھی برابر جاری رکھتے ہیں۔ ہم ان کی کتاب کے اس باب سے اہم، فکر انگیز اور دلچسپ اقتباسات دے رہے ہیں جن کے ساتھ ان کا تنقیدی جائزہ لاینفک طور وابستہ رہتا ہے۔

"جب گیارہ بجنے کے قریب ہوئے تو میں گل بیٹرک سے ملنے گیا۔ دیر تک ہندوستانی ادب اور ہندوستانی ادیبوں کی تنظیم کے متعلق باتیں ہوتی رہیں۔ آج کچھ مسائل واضح ہوئے ہیں کہ مجھے کس نقطہ نظر سے مسائل کو دیکھنا ہے۔ ظاہر ہے کہ یہ محض علمی خدمت کا مسئلہ نہیں ہے۔ ۱۹۳۶ء سے ۱۹۴۸ء تک فاؤنڈیشن والے انگلستان کے ہونہار ادیبوں اور شاعروں کو برمنگھم یونیورسٹی کے ذریعہ چھپن ہزار ڈالر دے چکے ہیں۔ ان میں کوئی مشہور ادیب نہیں ہے۔ میرے خیال میں یہ وہی لکھنے والے ہیں جو ذہین اور طباع ضرور ہیں۔ لیکن اپنی ہی انفرادی دنیا کے ترجمان ہیں ---- مجھے یہ دیکھنا ہے کہ امریکی ادیب اور دانشور جو ہندوستان کی زندگی اور ادب میں اتنی دلچسپی لے رہے ہیں۔ اس کی حقیقت کیا ہے۔ مصر، ترکی، ایران اور ڈنمارک سے بھی ایسے ہی کام کرنے والے آئے ہوئے ہیں۔"

"یہ بات خاص طور پر غور کرنے کی ہے کہ ہندوستانی فلسفہ کا اتنا گہرا اثر جو انگریز اور امریکی مصنفوں پر ہے اس کا اصل سبب کیا ہے --- عام طور پر جو یوگ وغیرہ

کی طرف لوگ متوجہ ہو رہے ہیں کیا یہ سرمایہ داری تہذیب کے زوال کی نشانی ہے؟ کیا اس دور کا انسان مادی آسودگی سے گھبرا کر روحانی آسودگی کی تلاش میں ہے؟"

"پہلے بھی دیکھ چکا ہوں آج بھی اخباروں میں دیکھا کہ امریکہ کا ایف۔بی۔آئی کمیونسٹوں کے شکار میں مصروف ہے آج یہاں کچھ لوگ پکڑے گئے کل وہاں کہیں سے کوئی احتجاج نہیں ہوتا آج کئی کالموں میں یہ خبر ہے کہ نیویارک کے مختلف کالجوں اور یونیورسٹیوں میں ان کی تلاش جاری رہی بہت سے شبے میں پکڑ لیے گئے سوال جواب ہوئے کچھ چھوٹے کچھ گرفتار ہوئے بعضوں پر یہ الزام ہے کہ وہ طلباء سے ایسی کتابیں پڑھنے کو کہتے ہیں جو انقلابی تعلیم دیتی ہیں۔"

"اس دفعہ تو زیادہ تر سوالات مسز ڈین ہی نے پوچھے۔ میں نے ان کے پمفلٹ کے کچھ حصے دیکھ ڈالے۔ وہ اچھے خاصے روادارانہ انداز میں امریکہ کے متعلق دوسرے ملکوں کے رد عمل پر نگاہ ڈالتی ہیں۔ لیکن موجودہ حاکم طبقہ کے اس جرم کو نظر انداز کرتی ہیں کہ وہ امریکہ کی سرمایہ داری کے تحفظ کے لیے اربوں ڈالر خرچ کر کے دنیا کو جنگ کی بھٹی میں جھونکنا چاہتا ہے۔"

"چند دن ہوئے آرتھر کوسیلر کی نئی کتاب Arrow in the Blue نکلی ہے۔ یہ اس کی خود نوشت سوانح عمری کا پہلا حصہ ہے اور یہاں ہر رسالے میں اس پر تبصرہ شائع ہوا ہے۔ سارے تبصروں سے صرف ایک بات کا اندازہ ہوتا ہے کہ لوگ اسے فن سوانح نگاری کے نقطہ نظر سے نہیں دیکھ رہے ہیں۔ بلکہ کوسلر کی ساری اہمیت یہ ہے کہ اس نے ہمیشہ اپنی تصانیف میں بڑی تفصیل سے کمیونسٹ پارٹیوں کی اندورنی کمزوریوں بددیانتیوں اور غلطیوں کا تذکرہ کیا ہے اور مدت تک کمیونسٹ رہنے کے بعد پارٹی سے کنارہ کشی اختیار کر کے اس پروپیگنڈے سے اپنی شہرت میں اضافہ کیا ہے۔ اس سلسلہ میں اس کتاب کا بھی خیال آیا God that Faild جو مدراس میں پڑھی تھی۔ اس میں بھی کوسلر ہی کا مضمون سب سے اہم ہے۔ اس کا موضوع دلچسپ ہے۔ چھ اہم لکھنے والوں۔ کوسلر، سلونے، رچرڈ رائٹ، ژید، لوئی فشر اور اسپنڈر نے کمیونزم سے اپنی علیحدگی کی داستانیں بیان کی ہیں اور ایک ساتویں نے انہیں مرتب کر کے شائع کیا ہے۔"

"راک فیلر سنٹر سے نکل کر میں نے جرمن اسکول آف سوشل سائینسز کی راولی۔ہارورڈ سلیم سے ملنے۔میں نہیں کہہ سکتا کہ کس خلوص و محبت اور بے تکلفی کے ڈیڑھ گھنٹے گزرے۔امریکہ میں ترقی پسندی، جمہوریت کے مستقبل، نیگرو سوال اور بہت سے دوسرے مسائل پر باتیں ہوئیں۔ اپنی نئی کتاب Revolution in Philosophy پریس بھیج رہے تھے۔میں نے سیکھنے اور سمجھنے کے لیے امریکی ادب اور تجرباتی عملیت کے متعلق اپنے خیالات پیش کیے جسے انہوں نے پسند کیا۔۔۔ فکر اور محنت سے تھکا ہوا اور مطالعہ کی کثرت سے شکنوں سے بھرا ہوا چہرا، لیکن سادہ اور ہنستا ہوا۔"

"رات کو چند محض رسمی طور پر شناسا "مورل ری آرمامنٹ" والوں کے ساتھ ایک سویڈش ہوٹل میں کھانا کھایا۔۔۔یہ وہی چیز ہے جس کے نام لیوا معلم اخلاق بن کر ہر دور اور ہر ملک میں ابھرتے رہے ہیں اور انسانوں کو اصل مسائل سے دور رکھتے ہیں۔کم سے کم اس وقت یہ لوگ تو اسی کام میں مصروف ہیں۔"

جب احتشام حسین امریکہ سے انگلستان گئے ہیں تو انہوں نے اپنی ڈائری میں کتاب کے اس باب کو "پرانی دنیا کی طرف" کا عنوان دیا ہے۔یہاں بھی جو کچھ وہ دیکھتے ہیں اس کے اہم پہلوؤں کو بیان کرتے ہیں۔لیکن تنقیدی جائزہ ان کی تحریروں سے وابستہ رہتا ہے۔اس باب میں سے چند اقتباسات ملاحظہ ہوں!

"اور یہ لندن ہے! اس لفظ میں کتنی داستانیں، رنگین اور خونیں کہانیاں، تمہیدی مرقعے، تاریخی واقعات، شعر و ادب کے خزانے پوشیدہ ہیں۔اس لفظ سے کتنی باتیں، کتنی یادیں متعلق ہیں۔اسے تو خاص نظر سے دیکھنا ہے! لندن کو، دنیا کے سب سے بڑے شہر کو، جس کی رونق اور گرم بازاری میں ہمارا لہو بھی صرف ہوا ہے۔"

"اسلامک کلچر انسٹی ٹیوٹ سے نکل کر نیشنل گیلری چلا گیا۔تصاویر کا یہ بہت بڑا ذخیرہ دنیا کی صرف چند گیلریوں سے نیچے رکھا جاسکتا ہے۔میں نے یہاں پانچ گھنٹے صرف کئے۔جرمن بمباری نے اس گیلری کے بھی بعض حصوں کو تباہ کر دیا ہے۔ یہاں یونانی، ڈچ، فرانسیسی، اطالوی، انگریزی، ہسپانوی مصوروں کی بہت سی اصل تصویریں محفوظ ہیں ---- لیکن اتنا تو کہہ سکتا ہوں کہ حسن اور حسن تصور، رنگ اور

آہنگ کی اس دنیا میں پہنچ کر فن مصوری اور مجسمہ سازی کی عظمت کا احساس ہوتا ہے اور انسان کی تخلیقی قوتوں کا اعتراف کرنا پڑتا ہے۔ پروازِ خیال کے باوجود جو فن کار حقیقت سے زیادہ قریب ہے وہی زیادہ متاثر کرتا ہے۔ رمبراں، لیونارڈو ڈاونچی، مرجواے، روبنسن کی بعض تصویروں نے عالم خیال میں نجانے کہاں کہاں پہنچادیا۔"

"آج پروفیسر ہائی من لیوی نے پوش کلب میں لنچ پر بلایا تھا --- وہ امپیریل کالج لندن یونیورسٹی میں ریاضیات کے پروفیسر ہیں ابھی لندن پہنچ کر ان کی نئی کتاب دیکھی "Litrature In An Age Of Science" پروفیسر لیوی کی ہر کتاب کی سب سے بڑی خصوصیت یہ ہے کہ وہ مشکل ترین مسائل کو آسان ترین الفاظ میں لکھتے ہیں۔ سو فی صد مارکسی ہیں لیکن مارکس کا نام لیے بغیر سب کچھ کہتے ہیں۔ اتنے بڑے عالم سے ملتے ہوئے کچھ خوشی ہوئی اور کچھ الجھن کا احساس تھا۔"

"یہ انسانی حسن، یہ جامہ زیب جسم، یہ گوشت اور پوست کے اندر تھرکتی ہوئی جوانی، یہ اختلاط اور پیار کے نظارے، یہ جرات شکن بے اعتنائی، یہ ہونٹوں کے دلاویز خطوط اور یہ آبشار کی طرح گرتی ہوئی زلفیں، یہ جسم کے اندر نہ سمانے والا شباب (سینہ شمشیر سے باہر ہے دم شمشیر کا) کون کہہ سکتا ہے کہ زندگی حسین نہیں ہے! یہ علم و فضل کا دریا بہانے والے دانشور، یہ قربانیاں دینے والے سیاسی کارکن، یہ زندگی اور سماج کے دلوں کی دھڑکن سننے والے انسان دوست، یہ آگے بڑھنے کے لیے جد وجہد کرتی ہوئی انسانیت! کیا ان میں حسن نہیں ہے؟ لیکن ٹھہرو! میرے اندر کوئی اور بولنے لگا --- یہ مفلسی کا شباب اور بکتے ہوئے جسم، یہ جوانوں کے زرد چہرے اور بھیگے جسم، یہ بھیک مانگتی نگاہیں، یہ بیمار بچے، یہ سرمایہ داری کے ماتھے کی شکن اور مزدور کے جسم کا پسینہ، یہ ہونٹوں پر سوے سوال اور یہ اظہار حقیقت پر پابندیاں، یہ ارمانوں کے مدفن بن جانے والے سینے اور یہ دھڑکتے دلوں کی دوری، یہ طاقت کا نشہ اور کمزور کی بے بسی، یہ رنگ اور نسل کی خلیج اور قتل و غارت کی گرم بازاری -- کیا میں یہ سب کچھ اس لیے سوچتا ہوں کہ افسردہ ہو جاؤں --- عجیب موڈ ہے، اب نہیں لکھوں گا!"

"اشمولین میوزیم میں ایک نمائش دیکھی اور شیکسپیر کا گھر دیکھنے کے لیے اسٹریٹفورڈ آن ایون کے لیے روانہ ہو گیا --- قصبہ کا ایک حصہ پار کرنے کے بعد

چھوٹی سی ندی ہے۔ اس کے پل پر سے گزرتے ہی ایک پارک میں شیکسپیئر کا مجسمہ نظر آتا ہے جس کے چاروں کونوں پر فلسفہ، تاریخ، المیہ اور مزاح کے نام سے ہیملٹ، پرنس ہال، لیڈی میکبتھ اور فالسٹاف کے خیالی مجسمے بنے ہوئے ہیں۔"

"لائبریری کے ایک افسر کے ساتھ میں نے آکسفورڈ کی مایۂ ناز بوڈلین لائبریری دیکھی۔ بعض تصاویر پر حیرت ہوئی اور عہد جہانگیری کے دو البموں نے دل چھین لیا --- گو صرف بیس لاکھ کتابیں ہیں لیکن ایسی نادر اور اہم کہ مشکل سے کوئی کتب خانہ اس کا مقابلہ کر سکتا ہے۔ مختلف زبانوں کے اسی ہزار قلمی نسخے بھی اس میں محفوظ ہیں۔"

"وہ پیرس کی شام تھی اور لکسم برگ کا باغ۔ ایسا خوبصورت چمن میں نے ابھی تک کہیں نہیں دیکھا اور فرانس میں اس سے بھی خوبصورت باغ موجود ہیں۔ قطار اندر قطار گھنے اونچے درختوں اور پھولوں کے تختوں، فواروں اور مجسموں کی یہ تفریح گاہ پیرس کی حسن دوستی اور جمالیاتی ذوق کی آئینہ دار ہے۔ اہم عمارتوں میں یونیورسٹی، پیلیس آف جسٹس، اور لیڈی فرانس دیکھیں، فرانس کے مشہور مجسمہ ساز روداں کا پہلا نمونۂ فن جو میرے ذہن میں نقش ہے "سوچ" --- پتھر میں صرف ایک خوبصورت عورت کا جھکا ہوا چہرہ تراش دیا گیا ہے اور باقی پتھر سوچنے کی محویت کی علامت بن جاتا ہے۔"

"میں تو بس پڑھتا رہا۔ ایک کے بعد شیکسپیئر کا دوسرا ڈرامہ: تنہائی محض اکیلا ہونا نہیں ہے۔ ناآسودگیوں اور شخصیت کے گم کر دہ جانے کا احساس ہے جس کی لامعلوم قسمیں ہو سکتی ہیں۔"

احتشام حسین صاحب نے ہندوستان واپس آنے کے بعد کا حال کتاب کے چھٹے باب کشتی ہائے کشتی میں لکھا ہے اور انھوں نے امریکہ اور انگلستان کے حالات جانتے کے لیے سیکڑوں بے تاب اہل وطن کے لیے خصوصاً امریکہ کے متعلق اپنے مجموعی تاثرات بیان کیے ہیں۔ چنانچہ وہ لکھتے ہیں۔

"جب سے آیا ہوں امریکہ اور انگلستان کی سیاسی، سماجی، تمدنی، ادبی، اخلاقی، جنسی، تہذیبی اور اقتصادی زندگی کے متعلق سیکڑوں پہلوؤں سے پوچھے ہوئے

ہزاروں سوالات کا جواب دے چکا ہوں ---- میں نے تھوڑے سے زیادہ سمجھنے کی سعی کی ہے ۔ اس لیے انھیں تاریخی حقائق کا مرتبہ دینا غلط ہوگا ۔ تاہم اگر میرے احساسات میری آنکھیں اور میرا دماغ مجھ سے جھوٹ نہیں بولتے رہے ہیں تو میں نے کچھ نہ کچھ تو ضرور ہی سمجھا ہے ۔ "

" خیر تو اس طویل اور تنہا سفر میں میں نے اگر کچھ اور نہیں سیکھا تو اتنا ہی سہی کہ میں نے احتشام حسین کو سمجھنے کی کوشش کی ----- اور یہی باتیں سنا سنا کر اسے کبھی کبھی ستا بھی لایا ۔ لیکن اس کی اداسی ، اس کے فلسفیانہ غم اور تنہائی کو دور نہ کر سکا جب میں نے اسے ایک دن بہت مجبور کیا تو اس نے مسکراتے ہوئے شیکسپیئر کے ڈرامے " ایز یو لائک اٹ " کا چوتھا ایکٹ میرے سامنے رکھ دیا جس کا مفہوم یوں ہے :-

" روزالنڈ جیکسن سے کہتی ہے ۔ سنتی ہوں تم ایک اداس طبیعت کے انسان ہو ۔ وہ اعتراف کرتا ہے ۔ لیکن کہتا ہے کہ میری اداسی ایک عالم کی ، ماہر موسیقی ، درباری ، سپاہی ، قانون دان ، خاتون اور عاشق کی اداسیوں سے مختلف ہے ۔ یہ بہت سی معمولی کیفیتوں کا مجموعہ ہے ۔ یہ سفر میں سوچی ہوئی باتوں کا نتیجہ ہے اور بار بار غور کرتے کرتے اس نے مجھے ایک عجیب قسم کی مضحکہ خیز اداسی میں لپیٹ لیا ہے ۔ یہ سب سن کر روزالنڈ کہتی ہے تم مسافر ہو تو یقیناً تمہارے اداس رہنے کے لیے کافی اسباب موجود ہیں "

اسی طرح جناب سید احتشام حسین نے اپنے سفرنامہ " ساحل اور سمندر " میں قارئین کے لیے جمالیاتی ذوق اور سماجی مسائل پر فکر و نظر کا وافر سامان مہیا کر دیا ۔ حالانکہ ان کا یہ سفرنامہ اس وقت اردو ادب میں اولین کوشش کی حیثیت رکھتا تھا ۔



۲۰ ستمبر ۱۹۶۹ء کو بمبئی میں ہونے والی آل انڈیا اردو کانفرنس کے اجلاس سے سید محمد مہدی مخاطب ہیں ۔ ڈائس پر
سجاد ظہیر، آنند نرائن ملا، کرشن چندر، اختر الایمان، حمیدہ سلطان اور پروفیسر سید احتشام حسین نظر آرہے ہیں

# کوائف حیات

نام: سید احتشام حسین عرف رجن

والد کا نام: سید جعفر عباس

تخلص: حیراں ماہلی (جو غالباً ایک دو غزلوں کے بعد ترک کر دیا گیا)

وطن: ربی چھاؤنی۔ ماہل۔ ضلع اعظم گڑھ یوپی

اصل تاریخ وجائے پیدائش: ۲۱ اپریل ۱۹۱۲ء۔ اتر ڈیہہ ماہل سے تقریباً دس میل پچھم

بروئے سرٹیفکٹ اصل تاریخ وجائے پیدائش: ۱۲ جولائی ۱۹۱۲ء ماہل

شادی: ۱۹۲۹ء

بیگم کا نام: ہاشمی بیگم

تعلیم: اردو مڈل ورنا کیولر فائنل: مڈل اسکول ماہل: ۱۹۲۶ء ہائی اسکول: ویسلی ہائی اسکول اعظم گڑھ: ۱۹۳۰ انٹرمیڈیٹ گورنمنٹ کالج الہ آباد: ۱۹۳۲ء بی اے: الہ آباد یونیورسٹی ۱۹۳۴ء ایم اے: الہ آباد یونیورسٹی: ۱۹۳۶ء

بیٹے بیٹیاں

(۱)۔ پروفیسر سید جعفر عباس (۲)۔ سید جعفر عسکری (۳)۔ سعیدہ بانو (۴)۔ ثریا جبیں (۵)۔ سید ارشد حسین (۶)۔ سید جعفر اقبال

کتابیں

(۱) ویرانے (افسانوں کا مجموعہ) ۱۹۴۳ء (۲) تنقیدی جائزے ۱۹۴۵ء (۳) روایت اور بغاوت ۱۹۴۷ء (۴) ادب اور سماج ۱۹۴۸ء (۵) تنقید اور عملی تنقید ۱۹۵۲ء (۶) ذوق ادب اور شعور ۱۹۵۵ء (۷) ساحل اور سمندر (سفرنامہ یورپ) ۱۹۵۵ء (۸) اردو ساہتیہ کا اتہاس (ہندی میں لکھی گئی جس کا ترجمہ روسی زبان میں بھی ہوا) ۱۹۵۵ء (۹) عکس اور آئینے ۱۹۶۲ء (۱۰) افکار و مسائل ۱۹۶۳ء (۱۱) اعتبار نظر ۱۹۶۳ء (۱۲) اردو ساہتیہ کا آلو چناتمک اتہاس (ہندی میں) ۱۹۶۹ء: اردو کی کہانی: احباب قاعدہ

شعری مجموعہ: روشنی کے دریچے۔ اندھیری راتیں (ڈراما)۔ ادب جدید، منظر اور پس منظر (تنقیدی مضامین کا مجموعہ)۔ مرزا غالب، زندہ اور روشناس خلق۔ سفرنامہ روس۔ اردو ادب کی تاریخ (ہندی کتاب

کا ترجمہ)

تراجم:- ۱ ا کا گئی (ڈاکٹر رادھا کرشنن) ۲- گنجی کی کہانی - لیڈی مورا ساکی ۳- سوامی وویکانند (روماں رولاں) ۴- سلومی (ڈراما) آسکر وائلڈ ۵- ہندوستانی لسانیات کا خاکہ (مع مقدمہ) جان بیمز ۶- ہماری سڑک (جرمن ناول) بجے پٹرسن-

مصروفیات

(۱) لیکچرر - ریڈر ، ہیڈ آف اردو ڈپارٹمنٹ - لکھنؤ یونیورسٹی (۲) پروفیسر - الہ آباد یونیورسٹی (۳) آنرری لائبریرین - الہ آباد یونیورسٹی (۴) نائب صدر - ہندوستانی اکیڈمی (۵) ممبر ساہتیہ اکیڈمی (۶) ممبر اردو مشاورتی بورڈ ساہتیہ اکیڈمی (۷) ممبر اردو بورڈ - اترپردیش (۸) ممبر ہندی سمیتی - اترپردیش (۹) ممبر قومی یک جہتی کونسل - اترپردیش (۱۰) ممبر نیشنل بک ٹرسٹ-

غیر ممالک کا سفر

امریکہ و یورپ: ۵۲-۱۹۵۳ء فیلو - راک فیلر فاؤنڈیشن

سوویت روس: ۱۹۶۹ء (بہ سلسلۂ غالب صد سالہ تقریبات)

پروفیسر احتشام حسین مرحوم کے زیر نگرانی پی - ایچ - ڈی کرنے والے

لکھنؤ یونیورسٹی: (۱) ڈاکٹر بی - کے ہیکروال (۲) ڈاکٹر عبادت یار خاں عبادت بریلوی (۳) ڈاکٹر افضال احمد (۴) ڈاکٹر عالیہ عسکری (۵) ڈاکٹر اعزاز نقوی - (۶) ڈاکٹر شمیم نکہت (۷) ڈاکٹر مسیب عباس شارب ردولوی (۸) ڈاکٹر سید محمود الحسن رضوی-

الہ آباد یونیورسٹی: (۱) ڈاکٹر شمیم حنفی (۲) ڈاکٹر نسیم بانو (۳) ڈاکٹر قدسیہ بیگم (۴) سید مجاور حسین-

رسالے (جن کے احتشام نمبر شائع ہو چکے)

(۱) ترنم - لکھنؤ (۲) آج کل - دلی (۳) نیا دور - لکھنؤ (۴) سب رس - حیدر آباد (۵) نقش کوکن - بمبئی (۶) شاہکار - بنارس (۷) آہنگ - گیا

انتقال: جمعہ، یکم دسمبر ۱۹۷۲ء صبح ۸ بج کر ۲۰ منٹ

تدفین: ۲ دسمبر ۱۹۷۲ء - کربلائے الہ آباد - بوقت ۱۱ بجے دن

یادگاریں

(۱) لکھنؤ: محلہ بارود خانہ کا نام احتشام نگر رکھا گیا-

(۲) الہ آباد: مشن روڈ کا نام احتشام مارگ رکھا گیا-

# نگارشات سے انتخاب

## خودنوشت سوانح

سید احتشام حسین

۱۹۱۲ء میں پیدا ہوا۔ وطن ماہل ضلع اعظم گڑھ (یوپی) ہے ابتدائی تعلیم پرانے شرفا اور روساء کی رسم کے مطابق مکتب میں ہوئی جس میں مذہبی تعلیم بھی شامل تھی۔ اگرچہ اس کی بنیاد مذہبی نہ تھی۔ میری پیدائش کے زمانے سے پہلے ہی گھر کی حالت میں وہ تضاد پیدا ہو چکا تھا۔ جس میں حقیقت اور خیال کے درمیان جنگ رہتی ہے۔ خاندان اور ملنے جلنے والوں کا ماحول اس قدامت پسندی اور معیاری اخلاق پرستی کا تھا۔ جس میں آزادیٔ خیال اور آزادیٔ فکر کے لیے مواد نہیں مل سکتا۔ لیکن بغاوتوں کے لیے مل سکتا ہے۔

انگریزی تعلیم کی ابتدا اعظم گڑھ سے ہوئی جہاں ذہنی پستی اور عام مسائل سے علیحدگی اس وقت بہت نمایاں تھی۔ اس لیے تعلیم کے ساتھ ساتھ ذہنی نشوونما کا موقع کافی نہ تھا، ہر درجے میں انعام ملتا تھا مگر میں اب سوچتا ہوں تو مجھے حیرت ہوتی ہے کہ میری عام معلومات کتنی کم تھیں اور میں کس طرح صرف رسمی طور پر علم حاصل کرنے کو صحیح تعلیم سمجھ رہا تھا۔

انٹرمیڈیٹ کے لیے الہ آباد جانا ہوا۔ جولائی ۱۹۳۰ء ہندوستان کی تاریخ میں میرے لیے یادگار ہے۔ الہ آباد میں زندگی زندگی معلوم ہو رہی تھی۔ سول نافرمانی شباب پر تھی۔ اور مجھے اس سے پوری دلچسپی ہو گئی۔ میرے مطالعے کا انداز بدلا تو میرا طریقہ فکر و نظر بھی بدل گیا۔ آٹھ سال کے

مسلسل قیام میں وہاں کئی ذہنی دور گزر گئے۔ یہ آٹھ سال دل اور دماغ دونوں کے لیے بے پناہ حرکت اور زندگی کے حامل تھے۔ مختلف قسم کی پابندیوں کی وجہ سے آزادیٔ رائے اور خود نمائی کی بہت کمی رہی اور شخصیت کو پوری طرح نمایاں ہونے کا موقع نہ مل سکا۔ زیادہ پڑھنے اور غور کرنے کی وجہ سے یہ کمی صرف ایک حد تک رفع ہوئی۔ لیکن آج بھی باقی ہے۔

مضمون نگاری کا شوق غالباً ۱۹۲۹ء میں ہوا۔ اس وقت کچھ افسانے لکھے جس میں زبان کے لحاظ سے نیاز فتحپوری کا تتبع تھا اور پلاٹ وغیرہ میں عمومیت تھی۔ پھر بی۔ اے میں پہنچ کر ہر طرح کے مضامین لکھنے لگا۔ تاریخ۔ تنقید۔ سنجیدہ اور مزاحیہ افسانے، سیاسی، مذہبی اور معاشی مسائل پر بحث، ڈرامے کوئی ایسی چیز نہ تھی جس پر طبع آزمائی نہ کی ہو۔ کبھی کبھی نظمیں اور غزلیں بھی کہتا رہا۔

مجھے اعتراف ہے کہ اپنی قدامت پسند ابتدا سے میں خوش نہ تھا۔ مجھے کچھ اندھیرا سا نظر آرہا تھا اور ہندوستان کی مختلف ترقی پسند تحریکوں نے وہ اندھیرا دور کر کے مجھ میں کسی قدر خود اعتمادی کی طاقت پیدا کی اور میرے بہت سے نیم بیدار خیالات کو بڑھنے اور پھیلنے کا موقعہ دیا۔ اس وقت بھی میری ذہنیت ایک متشکک کی ذہنیت معلوم ہوتی ہے خبر نہیں آئندہ کیا ہو۔ میں اپنے میلانات کا صحیح تجزیہ ابھی نہیں کر سکتا۔ کس راستے میں ہوں۔

۱۹۳۴ء میں بی۔ اے اور ۱۹۳۶ء میں ایم۔ اے دونوں الہ آباد یونیورسٹی سے فرسٹ ڈویژن میں پاس کئے۔ قانون پڑھ رہا تھا کہ ملازمت مل گئی۔ اس وقت لکھنؤ یونیورسٹی میں شعبۂ فارسی و اردو میں لکچرار ہوں۔ ادبیات کے علاوہ سیاسیات فلسفہ تحلیل نفسی۔ عمرانیات اور جنسیات سے دلچسپی رکھتا ہوں اور سمجھتا ہوں کہ بغیر ان تمام علوم سے دلچسپی لیے ہوئے صحیح ادبی ذوق بھی پیدا نہیں ہو سکتا۔ اب تک مضامین تو سینکڑوں لکھے لیکن کوئی باقاعدہ تصنیف نہ پیش کر سکا۔ کام کر رہا ہوں ممکن ہے جلد ہی کوئی ادبی خدمت کر سکوں۔

جنوری ۱۹۴۰ء میں شادی کر لی۔ تیر اندھیرے میں چلایا تھا۔ لیکن ابھی تک تو ایسا معلوم ہوتا ہے کہ نشانہ پر بیٹھ گیا ہے۔ معلوم نہیں اس معاملے میں میری سہل پسندی نے تسکین دے دی ہے یا کوئی اور بات ہے۔

ماخوذ میرا پسندیدہ افسانہ

مرتبہ۔ بشیر ہندی

# بیماری کی خبر

پروفیسر احتشام حسین

جب خط میں تم لکھ دیتی ہو ، کچھ حال اپنی بیماری کا
میں بیٹھ کے تنہائی میں نہ جانے کیا کیا سوچا کرتا ہوں

کچھ اندھے ، کوڑھی ، دیوانے آنکھوں میں سمانے لگتے ہیں
کچھ قحط زدہ بھوکے پیاسے ، جاں خاموشی سے دے دے کر
دنیا میں مفلس رہنے کی تعزیریں پانے لگتے ہیں
کتنے ہیں جن کے شام و سحر اک قابل نفرت خواری سے
جو مرتے ہیں آسانی سے اور جیتے ہیں دشواری سے
خوں چوس لیا ہے غیروں نے ، نادان بھی ہیں ، بیمار بھی ہیں
جینے کی تمنا دل میں ہے اور جینے سے بیزار بھی ہیں

اس درد کی ماری دنیا میں ایسے انساں کیوں بستے ہیں
جو ساری عمر ضرورت کی چیزوں کے لیے بھی ترستے ہیں
گو ایسے لوگ بھی ہیں جن کو آسائش ہی آسائش ہے
وہ سب ہے میسر ان کے لیے جس چیز کی ان کو خواہش ہے
جن کے لیے سونا مٹی ہے ، جن کے لیے موتی سستے ہیں

لیکن مجبور انسانوں کو کیوں حق نہیں حاصل جینے کا
طوفاں ہی کے قبضے میں کیوں پتوار ہے ان کے سفینے کا
کب تک بے بس انساں یونہی تقدیر کا رونا روئے گا
کب تک بے کچھ پائے ہوئے، اپنا ہی سب کچھ کھوئے گا
کب تک اندھی بھیڑوں کی طرح یہ اپنی راہ نہ پائے گا
کب تک موت کے آگے سے پیچھے ہی ہٹتا جائے گا

پھر خود ہی دل بول اٹھتا ہے، اب وقت بدلنے والا ہے
ذرے سورج بن جائیں گے، وہ دور بھی آنے والا ہے
امید کی اک ننھی سی کرن، مایوسی پر چھا جاتی ہے
اور اس کی ضو میں ایک نئی دنیا بازو پھیلاتی ہے
سوئی سی رگوں میں چبھتی ہے، آنکھوں میں آنسو آتے ہیں
دل بے قابو ہو جاتا ہے، جینے کی ہوس بڑھ جاتی ہے
جاں وقف تپش ہو جاتی ہے اور عزم بغاوت کرتی ہے

اس وقت اک سیل، ارادوں کی، سینے سے ہو کے گزرتی ہے
دنیا کو خلد بنانے کا جو دھیان سا دل میں آتا ہے
ایسی خبروں کے سننے سے وہ اور قوی ہو جاتا ہے

جب خط میں تم لکھ دیتی ہو، کچھ حال اپنی بیماری کا
میں بیٹھ کے تنہائی میں نہ جانے کیا کیا سوچا کرتا ہوں

ہم جنگ کریں گے فطرت سے، فطرت پر قابو پائیں گے
اور فطرت پر قابو پاکر اک روز امر بن جائیں گے

افسانہ

# کھنڈر

سید احتشام حسین

شہر سے کوئی میل بھر کے فاصلے پر ایک بہت بڑی عمارت کا ٹوٹا پھوٹا کھنڈر تھا۔ غریب کے جھونپڑے کی طرح ویران اور مزدور کی جیب کی طرح خالی۔ مگر جیسے غریب کے جھونپڑے میں کبھی کبھی زندگی کے آثار دکھائی دیتے ہیں اور مزدور کی جیب میں چند پیسے آجاتے ہیں، اسی طرح اس کھنڈر میں بھی ایک بوڑھا فقیر رات کاٹنے کے لیے آجاتا تھا۔ وہی اس کا تنہا مالک تھا۔ شاید کبھی اس عمارت کی ملکیت کے لیے جھگڑے ہوئے ہوں، لیکن اب فقیر اس پر پوری طرح قابض تھا۔ یا کبھی کبھی وہ سیاہ کتا آجاتا جو بھکاری کی جمع کی ہوئی چیزوں میں شریک ہوتا تھا۔

قصے تو بہت سے مشہور تھے۔ لیکن ٹھیک پتہ نہ تھا کہ یہ کس عمارت کا کھنڈر ہے۔ بوڑھے اور جوان اس کے متعلق کم باتیں کرتے تھے۔ لیکن بچے ہر زمانے میں یہ جانتے تھے کہ اس میں بھوت رہتے ہیں، اس پر جنوں کا قبضہ ہے، اسی لیے کوئی اس کے قریب نہ جاتا تھا۔ جس راستے سے گزر کر وہ کھنڈر ملتا تھا وہ بھی سنسان تھا۔ چرواہوں کے لڑکے اپنے جانوروں کو ادھر نہ جانے دیتے تھے۔ اور بچے ادھر نہ نکلتے تھے لیکن وہ بوڑھا بھکاری دن بھر کی محنت کے بعد اسے رات میں ضرور آباد کرتا۔ کم لوگوں نے اسے اس محل سرا سے نکلتے یا اس کے اندر جاتے دیکھا تھا۔ اور اگر کبھی صبح کے اندھیرے یا رات کی تاریکی میں دیکھا بھی تو جن یا بھوت سمجھا۔

کھنڈر کی دیواروں پر گھاس اگی ہوئی تھی۔ زیادہ حصہ گر چکا تھا۔ اونچی نیچی زمین ہر برسات میں

اپنی شکل بدلا کرتی تھی۔ لیکن اس عظیم الشان عمارت کا وہ گوشہ جس میں بھکاری کی راتیں بسر ہوتی تھیں ایک حالت پر قائم تھا۔ تقریباً دس بارہ فٹ لمبی چوڑی چھت چند بوسیدہ لکڑیوں پر رکی ہوئی تھی۔ بعض مہینوں میں سورج کی روشنی اور چاند کی کرنیں اس کے اندر تک پہنچ جایا کرتی تھیں۔ ویسے بھکاری کو کبھی چراغ جلانے کی ضرورت پیش نہ آئی۔ خبر نہیں وہ کب سے اس کھنڈر میں رہتا تھا۔ شاید اپنی زندگی کا زیادہ حصہ اس نے یہیں بسر کیا ہو۔ ممکن ہے کبھی انہیں تاریکیوں میں اس کی جوانی کی راتیں رنگین بھی ہوں۔ کون جانتا ہے۔۔۔ مگر اب وہ بالکل بوڑھا تھا مرنے کے قریب۔۔۔

اور قریب ہی ایک برگد کا سوکھا درخت بھی اس کھنڈر کی طرح ویران اور خشک تھا۔ اس کی ایک اونچی شاخ پر ایک بڑا گدھ ہر وقت بیٹھا اونگھا کرتا تھا۔ دوسرے تیسرے دن وہ کہیں جاتا اور پھر اس درخت پر آجاتا۔ وہ بھی اس بھکاری کی طرح اکیلا تھا۔ کھنڈر، بھکاری، درخت اور گدھ۔ جیسے یہ سب کسی ایک ہی سلسلے کی کڑیاں معلوم ہوتے تھے۔ سب ضروری تھے، اگر وہ کھنڈر نہ ہوتا۔ تو بھکاری کہاں جاتا۔ اگر بھکاری نہ ہوتا تو پھر اس مکان کی ضرورت ہی کیا تھی۔ اگر وہ درخت نہ ہوتا تو اس کھنڈر کی ویرانی پوری طرح محسوس نہ ہوتی اور جو گدھ ہے کہیں اور ہوتا۔ اور اگر گدھ نہ ہوتا تو یہ درخت بیکار تھا۔ یقیناً ان سب میں فرسودگی کی بھنک کے باوجود کوئی کہانی تھی تو جو لکھے جانے کی محتاج تھی۔

کیا اس کھنڈر میں جوان مرد اور حسین و جمیل عورتیں کبھی نہ پھرتی رہی ہوں گی؟ کیا اس سوکھے درخت میں کبھی پتیاں اور پھل نہ رہے ہوں گے، کہ اس مردار خور گدھ کے علاوہ دوسری چڑیاں بھی اپنا آشیانہ اس میں بناتیں۔۔۔؟ کیا معلوم شاید رہا ہو۔۔۔ مگر اس سے کیا ہوتا ہے۔ آج تو اس کھنڈر میں ایک بھکاری رہتا تھا۔ جو دن بھر ایک ٹکڑے روٹی کے لیے مارا مارا پھرتا اور رات کو اس میں آکر آرام کرتا۔ اور اس درخت پر ایک گدھ تھا جو مردہ جانوروں کے انتظار میں بیٹھا اونگھا کرتا۔

جاڑوں کی ٹھنڈک سے بچنے کے لیے اور بارش سے محفوظ رہنے کے لیے بھکاری اس ٹوٹی ہوئی چھت کے نیچے چلا جاتا اور گرمی کی دھندلی چاندنی میں وہ چھت کے باہر نکل کر سو جاتا مگر گدھ کو ہمیشہ ایک ہی جگہ بیٹھا ہوا دیکھا گیا۔ دونوں ایک دوسرے سے ملتے جلتے بھی تھے اور مختلف بھی۔

بھکاری بوڑھا اور کمزور ہوتا چلا گیا۔ اب کوئی دن ایسا بھی گزر جاتا کہ وہ باہر نہ نکلتا۔ مگر پچھلے دن کی بچی ہوئی روٹیاں ہوتیں تو کھا لیتا ورنہ فاقے سے پڑا رہتا اور تیسرے دن بھوک سے مجبور ہو کر پھر نکلتا۔ اس سے چلا نہ جاتا تھا مگر چلتا تھا۔ اس سے بولا نہ جاتا تھا مگر بولتا تھا۔ اس میں شہر تک جانے کی

ہمت نہ تھی مگر جانا ضروری تھا۔ واپس آنے کی سکت نہ تھی مگر واپس آنا لازمی تھا۔ شہر کی تمام عمارتیں اپنی عظمت اور ہیبت سے ڈرا کر اسے اپنے یہاں جگہ دینے سے انکار کرتی تھیں۔ مگر کھنڈر کی عظمت اور ہیبت کے باوجود اس سے مانوس تھا۔

جاڑے ہی سے اس کی بیماری کا سلسلہ شروع ہو گیا تھا۔ مگر وہ شہر آتا جاتا تھا۔ دو تین دروازے تھے جہاں سے کچھ نہ کچھ ضرور مل جاتا تھا۔ پہلے وہ ان دروازوں سے بھیک پا جانے کے بعد بھی سارے دن شہر میں مانگتا پھرتا تھا۔ مگر اب اس کی طاقت جواب دے چکی تھی۔ وہ کم سے کم پر اکتفا کرتا اور اٹھتا بیٹھتا کھنڈر میں واپس آ جاتا۔ گرمی آتے آتے اس کی ساری قوت ختم ہو گئی اور تین دن تک وہ کہیں نہ جا سکا۔ چوتھے دن پھر اس نے ہمت کی اور دن بھر شہر میں چکر لگاتا رہا۔ رات کو واپس آیا۔ اب تک اسے کھنڈر میں روشنی کی ضرورت کبھی محسوس نہ ہوئی تھی۔ مگر آج اس کی نگاہ کام نہ کرتی تھی۔ اسے ہر جانب روشنی کی ضرورت محسوس ہو رہی تھی۔ اس کی آنکھوں میں چنگاریاں سی ناچ رہی تھیں اور طبیعت میں ہیجان تھا۔ رات کو دیر گئے چاندنی پھیلی، بھکاری بخار کی گرمی سے لوٹتا ہوا چھت کے نیچے سے باہر آ گیا۔ یہ اس کی آخری رات تھی۔

صبح ہوئی تو گدھ نے پر پھڑ پھڑائے۔ اس نے کبھی کسی انسان کو کھنڈر میں اس طرح پڑے ہوئے نہ دیکھا تھا۔ اس کی غنودگی ختم ہو گئی اور وہ اڑ کر پڑے ہوئے بھکاری کے قریب آیا۔ بھکاری نے بے چینی سے ہاتھ پیر ہلائے۔ گدھ نے اپنی چونچ اس کے جسم پر ماری، بھکاری نے درد سے جلد جلد کروٹیں بدلیں۔ گدھ اڑ کر اپنی جگہ پر چلا گیا۔ لیکن اب وہ اونگھ نہیں رہا تھا۔ اس کی نگاہیں بھکاری پر جمی ہوئی تھیں۔ وہ دن بھر تڑپا کیا۔ رات کو کھنڈر بے مالک کے رہ گیا۔

صبح کو گدھ پھر نیچے آیا۔ اور تھوڑی دیر میں بہت سے گدھ جمع ہو گئے۔ اب وہ درختوں پر بیٹھ کر اونگھنے والے کمزور جانور نہ تھے۔ ان میں زندگی تھی۔ ان میں آواز تھی۔ ان میں لوٹنے والوں کی خود غرضی تھی۔ وہ ایک دوسرے سے لڑ رہے تھے۔

اونچی نیچی دیواروں کے سائے اسی طرح غیر مسلسل پہاڑ کی طرح لمبے ہوتے رہے، دیواروں کی گھاس ہوا سے اسی طرح ہلتی رہی۔ مگر بھکاری نہ رہا۔

دوسرے دن ہڈیوں کا ایک انسانی ڈھانچہ زمین پر پڑا ہوا تھا۔ بالکل کھنڈر کی طرح ویران۔۔۔ درخت پر کئی گدھ رہنے لگے۔ لیکن اب کوئی بھکاری ان کی غذا بننے کے لیے اس کھنڈر میں نہ آتا تھا۔

ماخوذ (میرا پسندیدہ افسانہ) مرتبہ۔ بشیر ہندی

# ادب اور تہذیب

کبھی کبھی یہ سوال پوچھا بھی جاتا رہا ہے اور خود میرے ذہن کو بھی الجھاتا رہا ہے کہ کسی قوم کی تہذیبی زندگی سے اس کے ادب کا کیا تعلق ہوتا ہے' بادی النظر میں یہ سوال ایک جانی بوجھی چیز سے متعلق ہے اور ہر شخص کسی نہ کسی شکل میں یہ جانتا ہے کہ تہذیب ایک ملک کے فنون لطیفہ' ادب' فلسفیانہ خیالات' طرز معاشرت' مادی ترقی اور زندگی کے متضاد اور متصادم عناصر کو متوازن بنا کر اجتماعی زندگی میں ہم آہنگی کا ایک خوشگوار احساس پیدا کرنے سے الگ کوئی چیز نہیں ہے۔ طبقاتی سماج میں مختلف طبقوں کے لیے اس کی نوعیت مختلف ہو سکتی ہے لیکن کسی نہ کسی قسم کی تہذیبی زندگی کا وجود' طریق پیداوار پر قدرت رکھنے کی مناسبت سے لازمی ہے۔ تہذیب کیا ہے؟ اس کے متعلق میں نے ایک جگہ لکھا تھا کہ جب ہم لفظ (تہذیب) استعمال کرتے ہیں تو اس سے کسی قوم یا ملک کی داخلی یا خارجی زندگی کے تمام اہم پہلوؤں سے مجموعی طور پر پیدا ہونے والی وہ امتیازی خصوصیات مراد ہوتی ہیں جنہیں اس ملک کے لوگ عزیز رکھتے ہیں اور جن کے حوالے سے وہ دنیا میں پہچانا جاتا ہے' انسان قدروں کے بنانے اور محفوظ رکھنے کی جدوجہد میں اپنی قومی تہذیب پیدا کرتا ہے' وہ تہذیب اس کے ماضی سے ہم آہنگ ہوتی ہے اور دنیا کی عام رفتار ترقی سے نسبت رکھتی ہے۔ تہذیب قومی زندگی کی ساری جذباتی' روحانی اور مادی امنگوں اور خواہشوں کا احاطہ کر

لیتی ہے' اس کو بناتی اور سنوارتی ہے' اسے ایک ایسا نصب العین بخشتی ہے جو زمانے کی ضروریات کا ساتھ دے سکے۔ وہ ان ساری طاقتوں کو سمیٹے ہوئے آگے بڑھتی ہے جو ماضی نے اسے عطا کی ہیں۔ میرے خیال میں تہذیب سے عام طور پر یہی باتیں مقصود ہوتی ہیں۔ اس طرح تہذیب ایک قوم کے شعور کی مظہر بن جاتی ہے لیکن اس کی سطح کبھی یکساں نہیں ہوتی کیوں کہ تہذیبی اقدار یکساں طور پر ہر طبقے کی ملکیت نہیں ہوتی۔ یہی وجہ ہے کہ ادب تہذیبی ارتقا کا ایک جز اور اس کا ترجمان بن کر زندگی کی اس کشمکش کو پیش کرتا ہے جو کبھی فرد اور جماعت کی کشمکش کی شکل میں رونما ہوتی ہے' کبھی جماعت اور جماعت کی کشمکش کی شکل میں' اور ادب اس اظہار میں جس قدر زیادہ عمومی انداز اختیار کرتا یا زیادہ سے زیادہ لوگوں کی زندگی کا ترجمان بنتا ہے اسی قدر وہ تہذیب کے عمومی پہلوؤں سے زیادہ قریب ہوتا ہے۔

ہر ملک و قوم کا کوئی نہ کوئی تہذیبی سرمایہ ہوتا ہے' چاہے وہ قوم بہت زیادہ متمدن نہ کہی جا سکے پھر بھی وہ اپنے وجود کو برقرار رکھنے کے لیے کچھ بنادیں رکھتی ہے' جس سے وہ آڑے وقتوں میں خود کو سنبھالتی ہے' اس کے گیت' رقص' موسیقی' قصے' کہانیاں ضرب الامثال سب اس کے وجود کا جز بھی ہیں اور مظہر بھی۔ اگر ان کا تجزیہ کیا جائے تو معلوم ہوگا کہ یہ تمام چیزیں قومی خصوصیات رکھتی ہیں لیکن ان کا نصب العین انسانی ارتقا کی کوششوں سے ہم آہنگ ہوتا ہے' اگر ایسا نہ ہوتا تو صدیوں کے انقلابات نے انھیں چکنا چور کر دیا ہوتا۔ یقیناً ہر بڑے تغیر کے بعد تہذیب اور ادب کا کچھ حصہ بیکار ہو کر ختم ہو جاتا ہے لیکن جو کچھ انقلابات کے جھٹکے سہ لینے کے بعد بھی زندہ رہتا ہے وہ حقیقتاً ایک ملک اور قوم کی روح کا آئینہ دار ہوتا ہے' اس میں بقا کی جو قوت ہے وہ اس قوم کی قوت بقا کا آئینہ ہے جو آزمائش اور انقلاب کی بھٹی میں تپائی گئی ہے۔

قومی ادب انسانی ادب بھی ہوتا ہے اس کی مثال ہر قوم کے ادب و شعر میں مل سکتی ہے کیوں کہ جہاں تک انسانوں کے خوابوں اور ان کی تمناؤں کا سوال ہے خوش اور مطمئن' آسودہ حال اور ترقی پذیر زندگی بسر کرنے کی حد تک ان میں گہری یکسانیت پائی جاتی ہے' دوسروں کو غلام بنانے' تفرقے پیدا کرنے' لوٹ کھسوٹ کر کے خوش حال بننے کے جذبات' زندہ رہنے اور ترقی کرنے کے جذبات کی طرح بنیادی اور خوبصورت نہیں ہیں' انھوں نے

مخصوص سماجی اور سیاسی حالات میں جنم لیا اور ترقی کی ہے اس لیئے ادب اپنی اصل شکل میں ان جذبات کی ترجمانی نہیں کرتا بلکہ اکثر انہیں ناپائدار اور تغیر پزیر اور قابل نفرت اور گھناؤنا بنا کر پیش کرتا ہے لیکن ساری دنیا کے ادب میں محبت کی پائیداری اور زندہ رہنے کی خواہش، سماج میں توازن پیدا کرنے اور فطرت کو قابو میں لانے کی امنگ کسی نہ کسی شکل میں ضرور ملے گی اس سے یہ بھی پتہ چلتا ہے کہ ہر دور میں قومی تہذیب اور قومی زندگی ادب کو متاثر کرتی ہے لیکن اس کے انہیں حصوں کو پائیدار بنانے میں کامیاب ہوتی ہے جو اس وسیع تر نقطۂ نظر کی ترجمانی کرتے ہیں۔ باقی حصے زیادہ سے زیادہ تاریخی اہمیت کے حامل ہوتے ہیں۔ اٹلی اور جرمنی کا وہ ادب جو مسولینی اور ہٹلر کی خوں آشام خواہشات کا آئینہ ہے اپنے ملک میں بھی مٹ چکا ہے، بین الاقوامی ادب کا جز بننا تو بڑی بات ہے۔ یہاں تک کہ مسولینی اور ہٹلر کی آپ بیتیاں دیکھنے کا شوق صرف تاریخ کا طالب علم رکھتے ہیں۔ اس ادب میں اٹلی اور جرمنی کی قومی زندگی (بلکہ سچ پوچھا جائے تو حاکم طبقہ اور اس کے معاونوں کی زندگی) کا وہ عارضی دور اپنی جھلک دکھاتا ہے جو انسانی نقطۂ نظر سے پسندیدہ نہیں کہا جا سکتا۔ فاشزم کے تاریک سائے میں پیدا ہونے والے ادب کی تہذیب دشمنی کا تجزیہ یہاں مقصود نہیں صرف اس بات کی طرف اشارہ کرنا ہے کہ ادب تہذیبی زندگی سے اسی وقت تعلق رکھتا ہے جب وہ اپنے اندر قوم کی منصفانہ اور انسان دوست تمناؤں کا اظہار کرے، اس کے کسی ایک طبقہ کی جارحانہ اور ظالمانہ خواہشات کبھی تہذیب اور ادب کا جز نہیں بن سکتیں۔

ادب کو تہذیبی زندگی سے متعلق کرنے کے سلسلہ میں جو اصل دشواری پیش آتی ہے اور جس کا اظہار بہت سے لوگ کھل کر نہیں کرسکتے یہ ہے کہ عام طور پر ادب کو محض فرد کی خیال آرائیوں اور شخصی تصورات کا اظہار سمجھا جاتا ہے۔ اس ضمن میں آرٹ میں انفرادیت کی بحث کے علاوہ فرد اور جماعت کے تعلق کی بحث بھی اٹھ کھڑی ہوتی ہے اور یہ فیصلہ کرنا دشوار ہو جاتا ہے کہ ادیب کی انفرادی خواہشات اور خیالات کو کسی قوم یا ملک کے مجموعی تہذیبی تصورات کا جز کس طرح بنایا جا سکتا ہے! یہ حقیقت ہے کہ ادبیات کا بڑا حصہ افراد کی کاوش فکر کا نتیجہ ہوتا ہے اور اعلیٰ درجہ کی تخلیق میں ادیب اور فن کار کی شخصیت نمایاں ہوتی ہے لیکن سچ بات کو نظرانداز کر دینے سے یہ مسئلہ الجھن پیدا کرتا ہے وہ یہ ہے کہ بہت سے نقاد اور مفکر فرد اور جماعت میں کشمکش کو لازمی چیز تسلیم کرتے ہیں۔ چنانچہ

تحلیل نفسی کی عمارت کا بڑا حصہ اسی مفروضہ پر قائم ہے کہ انسان سماج کے ساتھ مجبوراً تعاون کرتا ہے ورنہ اس کی انفرادیت تو سماج سے بالکل الگ ہی رہنا چاہتی ہے' یہی خیال دوسری الجھنوں تک لے جاتا ہے کیوں کہ اس میں ایک طرف تو انسانی فطرت کو بعض جبلتوں کا مجموعہ قرار دے دیا جاتا ہے جو بدل نہیں سکتیں' اور دوسری طرف یہ ظاہر کیا جاتا ہے کہ کسی سماجی نظام میں افراد کو بہ حیثیت فرد مسرت حاصل کرنے اور اپنی جائز خواہشات پوری کرنے کا موقع مل ہی نہیں سکتا۔ یہ دونوں باتیں صحیح نہیں ہیں' نہ تو انسانی فطرت غیر تغیر پذیر ہے اور نہ سماج فرد کا دشمن ہے۔ اس لیئے وہ ادیب جو اپنی انفرادیت کو سماج کے عام مفاد سے الگ لے جاکر اپنی خواہشات اور اپنے افکار کو لوگوں پر لادنا چاہتا ہے وہ گویا تہذیب کی ان اقدار کی مخالفت کرتا ہے جسے انسانوں کی عام جدوجہد نے صدیوں کی صبر آزما گھڑیوں کے بعد جنم دیا ہے' اور اسے انسان کے مستقبل پر بھروسہ نہیں ہے بلکہ وہ اس اندھی جبلت کا وکیل ہے جو کبھی نہیں بدلتی۔ ان عقائد کے ساتھ کوئی ادیب انسانوں کے تہذیبی ارتقا کا قائل ہی نہیں ہو سکتا' اس کے یہاں ادب اور تہذیب کے تعلق کی جستجو فضول ہوگی کیونکہ اس کی وہ انفرادیت جو سماجی زندگی سے صرف اپنی یا اپنے چند ہم خیالوں کی بات منوانے کے لیئے برسرپیکار ہے عام تہذیبی زندگی کا جز کبھی نہ بن سکے گی۔ اچھا ادیب اپنی انفرادیت کو برقرار رکھتے ہوئے بھی اپنی ادبی جدوجہد کو سماج کے عام مفاد کے کام میں لاتا ہے اور اپنے خیالات کے پردے میں اجتماعی خیالات کی ترجمانی کرتا ہے۔ ادب ایک تہذیبی عمل ہے اور تہذیب کا کوئی ادارہ محض فرد کی کاوش کا مرہون منت نہیں ہے۔ اس میں قوم کی زندگی کا دل دھڑکنا چاہیئے۔

ابھی درمیان میں قدروں کا ذکر آیا تھا ان کے تعین کے سلسلہ میں بھی پیچیدگی ہوتی ہے۔ قدریں تہذیب کے انہیں عناصر پر مشتمل ہوتی ہیں جو صدیوں کی تخلیقی اور تعمیری جدوجہد سے پیدا ہوتی ہیں اور جن سے ایک تہذیب اور اس کے عزیز رکھنے والے پہچانے جاتے ہیں' قدریں بدلتی رہتی ہیں' ان کی حدیں بدلتی رہتی ہیں لیکن تہذیب کے ہر دور میں ان کا وجود پایا جاتا ہے۔ قدیم ادبیات میں اخلاق' انسان دوستی' محبت اور فن کے مخصوص تصورات تھے جو اچھی تصانیف کی قیمت معین کرنے میں مدد دیتے تھے' وہ تصورات اس زمانے کی معاشی' اقتصادی اور معاشرتی زندگی سے ہم آہنگ تھے اور انہیں اسی نظام نے

پیدا کیا تھا۔ جس کی بنیادی زراعتی پیداوار اس کے پیدا کرنے کے طریقوں اور اس پر قبضہ رکھنے کی صورتوں پر تھی لیکن مختلف اسباب ارتقائی اور انقلابی اثرات کی وجہ سے انسان کا علم، ذہن، انداز نظر اور تہذیبی تصورات کے متعلق اس کا نقطۂ نظر بدلا، فطرت پر قابو پانے کی جدوجہد میں اس نے اپنے آپ کو بدلا، نتیجہ یہ ہوا کہ ان قدروں میں بھی تبدیلی ہوئی جنہیں وہ عزیز رکھتا تھا اس کا یہ مطلب نہیں کہ اس کے جسم کی ساخت بدل گئی لیکن مشینوں نے اس کے ہاتھوں کی طاقت میں کئی گونہ اضافہ کر دیا۔ دوربین اور خوردبین نے س کی بینائی بڑھادی، انجن وغیرہ کی پیدائش نے اس کی رفتار تیز کر دی اور ہر جگہ وہ اپنے کو زیادہ قادر اور توانا محسوس کرنے لگا۔ ایسے میں یہ اندازہ لگانا مشکل نہیں ہے کہ س کے بہت سے توہمات باطل ہوئے ہوں گے اور بہت سے شکوک یا تو رفع ہوئے ہوں گے یا یقین میں بدلے ہوں گے، اس کو انسان کی قوت اور امکانات عمل پر زیادہ بھروسا پیدا ہوا ہو گا، اس کے خیالات نے پہلی حد بندیوں کو توڑ کر نئے امکانات کی روشنی میں سوچنا شروع کیا ہو گا، تبدیلی کا بھی مفہوم ہے کہ مادی حالات کے بدل جانے سے انسان کا شعور بھی بدلتا ہے، اب جو قدریں پیدا ہوں گی ان میں نیا پن ہو گا، وسعت ہو گی، انسان کی طاقت پر بھروسہ ہو گا اور فطرت کے متعلق خیالات بدلے ہوئے ہوں گے۔ لیکن اس کا یہ مقصد نہیں ہے کہ محبت کی جگہ نفرت، اخلاق کی جگہ بد اخلاقی، انسان دوستی کی جگہ انسان دشمنی پیدا ہو گی۔ شروع میں کہا جا چکا ہے کہ عارضی طبقاتی استحصال کے ماتحت ایسا ہو سکتا ہے لیکن وہ کسی قوم کی ارتقائی تہذیبی زندگی سے ہم آہنگ نہ ہو گا اس لیئے قدیم تہذیب کے وہ اجزاء جو انسان کی عظمت، زندگی کی بقاء اور جدوجہد کے مظہر ہیں کسی نہ کسی شکل میں نئی تہذیبی قدروں میں بھی جگہ پائیں گے ان کے حاصل کرنے اور ان پر زور دینے کے طریقے مختلف ہو سکتے ہیں لیکن ان کا وجود ختم نہیں ہو سکتا۔ یہ تسلسل زندگی کے تسلسل کا پتہ دے گا اور ایک قوم کو اس کے ماضی سے متعلق رکھنے میں بھی معین ہو گا اور زبان، ادب اور فنون لطیفہ اس تسلسل کو برقرار رکھنے میں بڑا حصہ لیں گے، یہی وجہ ہے کہ کوئی قوم اپنی زبان کے بدلے جانے اور اپنے ادب سے غفلت برتنے پر آمادہ نہیں ہوتی۔

اب اگر ہم اس بات کو تسلیم کرتے ہیں کہ ادب تہذیبی قدروں کے اعلان و اظہار کا ذریعہ ہوتا ہے، اس سے کسی قوم اور ملک کی روح پہچانی جاتی ہے تو ظاہر ہے کہ ان کے تحفظ

کی ضرورت بھی ہے' اور ادب ایک حیثیت سے ان کے تحفظ کا ذریعہ بھی بنتا ہے۔ یہاں ان ذرائع کی تفصیلات میں جانے کا موقع نہیں ہے لیکن اصل حقیقت کی طرف اشارہ مفید ہوگا۔ کیا ادب خارجی زندگی کے بدلنے میں مدد دیے بغیر محض داخلی کیفیات کی تبدیلی سے تہذیبی خدمت انجام دے سکتا ہے؟ اس سوال کے جواب پر اس بات کا انحصار ہے کہ ادب کس طرح قومی زندگی کے بدلنے اور اسے مالا مال کرنے میں مدد دے سکتا؟ یہ دور جدید کا اہم ترین فلسفیانہ مبحث ہے کہ انسانی شعور مادی حالات کا عکس ہے یا مادی حالات انسان کے ذہن کی پیداوار ہیں اور تصور پرست فلسفہ بھیس بدل بدل کر انسان کو بھٹکا رہا ہے کہ انسانی ذہن تغیر کا سب سے بڑا آلہ ہے لیکن جس نے بھی تاریخ کا مطالعہ کیا ہے اور فلسفیانہ افکار کی تاریخ پڑھی ہے اسے یقین ہو جائے گا کہ گو انسان ہی اپنی ضروریات یا ضرورت کے احساس کے ماتحت مادی تغیر پیدا کرتا ہے لیکن اسی مادی تغیر کے ذریعہ اس کا شعور بدلتا ہے' ایسا کبھی نہیں ہوا کہ ضمیر میں انقلاب آجائے اور دنیا کا نقشہ بدل جائے۔ ذریعہ پیداوار میں تغیر انسان کے عمل کی راہیں بدلتا اور اس کے غور فکر کے طریقے متعین کرتا ہے' اس پر فلسفیانہ انداز میں بھی بحث کی جا سکتی ہے' تاریخ کا مطالعہ اس حقیقت کو زیادہ آسانی سے ذہن نشین کرائے گا' یہ یاد رکھنا چاہئے کہ یہاں فکر اور شعور کی اہمیت کا انکار مقصود نہیں ہے بلکہ اس کی پیدائش اور طریق عمل کا سوال ہے اور جس حیثیت سے بھی دیکھا جائے یہ معلوم ہوگا کہ انسانی شعور عام معاشی' معاشرتی تغیرات کی رو میں بدلتا اور نئی راہوں پر گامزن ہوتا ہے اگر یہ بات صحیح ہے تو ادب کا کام بھی یہی رہ جاتا ہے کہ وہ انسانی شعور کو وسیع تر کرے لیکن یہ نہ بھول جائے کہ انسانی شعور خارجی حالات کے بدلنے سے بدلتا ہے' محض کسی مصنف کے کہہ دینے یا کسی فنکار کے ظاہر کر دینے سے نہیں بدلتا' یوں ادب تہذیب کی بقاء اور ارتقاء میں شریک ہو جاتا ہے۔

ہمیشہ سے زیادہ اس وقت ادب اور ادیب آزمائش میں مبتلا ہیں کیونکہ جنگ کے خطرات کی وجہ سے تہذیب کی بقاء خطرے میں ہے' غیر معمولی مادی ارتقاء کی وجہ سے یہ زمانہ غیر معمولی امکانات کا حامل ہے' کہیں یہ مادی ارتقاء انسان دوستی امن اور انسانی بہبودی کے کام میں لایا جا رہا ہے اور کہیں اس کے برعکس طبقاتی مفاد کو برقرار رکھنے اور مضبوط بنانے کے لیے استعمال ہو رہا ہے۔ ادیبوں کو اپنی راہ منتخب کرنا اور قومی زندگی کے ان تہذیبی

عناصر کو ابھارتا ہے جو تہذیب کو بچانے میں معاون ہوں گے۔ یہ فیصلہ ان حقائق کی روشنی میں کرنا ہوگا جو تاریخ فراہم کرتی ہے اور جس سے منہ موڑ کر ادیب محض کھوکھلی انفرادی خواہشات کا ترجمان بن کر رہ جائے گا اور اس کے الفاظ ان کروڑوں سینوں میں دھڑکن پیدا نہ کر سکیں گے جو امن اور ارتقاء بقائے انسانی اور بقائے تہذیب کے لیے جدوجہد کر رہے ہیں، صرف یہی ایک صورت ہے جس سے ادب قومی رہتے ہوئے بھی انسانی تہذیب کا جز بن جاتا ہے اور ہر اعلا ادبی کارنامہ تہذیب عالم کے خزانے میں جگہ پاتا ہے۔

# ادب کا مادی تصور

ادب اور فنون لطیفہ کی دوسری شکلوں کا خواب کثرت تعبیر سے ہمیشہ پریشان رہا ہے۔
کسی قسم کی مادی بنیاد کو تسلیم نہ کرنے کی وجہ شعر و ادب کی دنیا اکثر و بیشتر خواب و خیال کی دنیا سمجھی گئی جس کی نہ تو راہیں متعین ہیں اور نہ سمت مقرر ہے یعنی ادب اپنے جذبات اور خیالات کے اظہار کے لیے آزاد ہے اور کوئی ضرورت نہیں کہ ہم اس کے جذبات اور خیالات کی بنیادوں کی جستجو کر کے اسے کسی قسم کا مشورہ دیں کیوں کہ خیالات کی غیر مادی نوعیت اور جذبات کے بے روک بہاؤ سے الجھنا کوئی معنی نہیں رکھتا، لیکن خیالات کی یہ رفتار بہت دنوں تک قائم نہ رہ سکی، تاریخ اور سماج کے مطالعہ نے بتایا کہ خیالات اور ان کے فنی مظاہر بھی انسان کی مادی زندگی کے عروج و زوال سے تعلق رکھتے ہیں اور انسان جس طرح کا سماجی اور معاشی نظام رکھتا ہے اسی کے مطابق اس کے خیالات اور شعور کا ارتقاء ہوتا ہے۔ اس تاریخی حقیقت نے اس فلسفیانہ اصول کی طرف رہنمائی کی کہ انسان کا مادی وجود اس کے شعور کا تعین کرتا ہے۔ دوسرے لفظوں میں اس کا مطلب یہ ہے کہ ذہن حقیقتوں کا خالق نہیں ہے بلکہ مادی حقائق خود ذہن کی تخلیق کرتے ہیں اور انسانی ذہن سے باہر ان کا ایک مادی وجود ہوتا ہے۔ اس اصول کو پیش نظر رکھ کر دیکھیں تو ہمیں تسلیم کرنا پڑے گا کہ ادب کے تخلیقی کارنامے ان حقیقتوں کا عکس ہوتے ہیں جو سماج میں پائی جاتی

ہیں' ہو سکتا ہے کہ کوئی ادیب اس فلسفے سے واقف نہ ہو لیکن پھر بھی اس کی تخلیق میں وہ حقیقتیں کسی نہ کسی شکل میں نمایاں ہوں گی جو اس کے گرد و پیش ہیں جو اس کے ذہن کی تشکیل کرتی ہیں' یوں دیکھا جائے تو خیال اور شعور کی حیثیت بھی مادی ہو جاتی ہے اور جب ادب کے مادی تصور پر غور کیا جائے گا تو اس کا مطلب یہی ہو گا کہ ادب میں جن جذبات' خیالات اور تجربات کا اظہار کیا گیا ہے ان کے مادی اور سماجی پس منظر کو پیش نظر رکھا جائے تاکہ حقائق کی اصل بنیاد کا علم ہو سکے۔ بعض لوگوں کے خیال میں یہ ایک مفروضہ ہے۔ اگر اسے ایک مفروضہ بھی مان لیں تو نقصان نہیں ہوتا کیونکہ سماجی تاریخ تغیرات کی بنیاد کو اس طرح واضح کر دیتی ہے کہ مفروضہ حقیقت بن جاتا ہے۔ انسانی افکار و خیالات کی تاریخ اس کا سب سے بڑا ثبوت ہے۔

ادب کے گرد و پیش کی دنیا' اس کا حسن اور اس کی بدصورتی' اس کی کشمکش اور اس کا الجھاؤ' اس میں بسنے والوں کی امیدیں اور مایوسیاں' خواب اور امنگیں' رنگ اور روپ' بہار اور خزاں اس کے موضوع بنتے ہیں اور مختلف تاریخی ادوار میں انسانی جذبات سے ان کا تعلق یکساں نہیں ہوتا بلکہ انسان کی معاشی زندگی اور اس کی پیچیدگیوں کے ساتھ بدلتا رہتا ہے یہی وجہ ہے کہ ہر دور کا ادب اپنا مخصوص رنگ رکھتا ہے جس طرح ہر دور کا شعور اپنی مخصوص ہیئت رکھتا ہے یہی نہیں بلکہ ہر ادیب کے شعور کے مطابق ایک ہی دور کے ادبی کارناموں میں فرق پایا جاتا ہے اس طرح ایک بات اور واضح ہو جاتی ہے معاشی زندگی اور طریقہ پیداوار' مادی ارتقاء اور ادبی شعور میں تعلق تو لازمی طور پر ہوتا ہے لیکن یہ تعلق ایک سیدھی لکیر کی طرح واضح اور متعین نہیں ہوتا۔ اس تعلق کو تلاش کرنے کے لیے کسی ملک' قوم یا دور کے معاشی ڈھانچے اور اس ڈھانچے پر بننے والی زندگی اور اس کی تاریخ کو بڑی گہری نظر سے دیکھنا چاہیے۔ اسی کے ساتھ الگ الگ ہر ادیب کے شعور کا مطالعہ بھی اس نظر سے کرنا ہو گا کہ اس کا تعلق سماجی ارتقاء کے ساتھ کس قسم کا ہے۔ فلسفہ مادیت کے بعض مبلغوں نے اس مسئلے کو خالص میکانکی نظر سے دیکھا ہے اور اس حقیقت کو نظرانداز کر دیا ہے کہ مادی حالات انسان پر اثرانداز ہوتے ہیں لیکن صرف انفعالی طور پر نہیں بلکہ انسان خود سماج اور فطرت کے خلاف جدوجہد کر کے مادی حالات میں تغیر پیدا کرتا ہے اور حالات بدلنے کے دوران میں خود بھی بدل جاتا ہے' یہ عمل میکانکی طور پر اثر قبول کرنے سے

بالکل مختلف ہے' ایک صورت میں انسان بالکل بے اختیار نظر آتا ہے' دوسرے صورت میں باشعور اور صاحب اقتدار دکھائی دیتا ہے۔ ادب کی سماجی اہمیت اس وقت تک سمجھ میں نہیں آسکتی جب تک ہم ادیب کو باشعور نہ مانیں اس لیے ادب کا مادی تصور سب سے پہلے اس حقیقت پر زور دیتا ہے کہ ادب انسانی شعور کی وہ تخلیق ہے کہ جس میں ادیب اپنے ذہن سے باہر کے مادی اور خارجی حقائق کا عکس مختلف شکلوں میں مختلف فنی قیود اور جمالیاتی تقاضوں کے ساتھ پیش کرتا ہے دوسری بات یہ ہے کہ یہ عکس فوٹوگراف کی طرح ساکن یا بنا بنایا نہیں ہوتا بلکہ متحرک اور زندہ حقیقتوں کا متحرک عکس ہوتا ہے۔

اب یہ سوال پیدا ہوتا ہے کہ کسی مخصوص دور کے ذرائع پیداوار اور اس دور کے ادب یا فنون لطیفہ کا رشتہ کس طرح ظاہر ہوتا ہے اس کو واضح ہونا چاہیے۔ اگر ہم اس کو مثال سے سمجھانا چاہیں تو اس کی ایک اچھی مثال ابتدائی انسانی سماج میں مل سکتی ہے' جہاں سماج پیچیدہ نہیں تھا' ذرائع پیداوار سیدھے سادے تھے۔ ایک ساتھ مل جل کر کام کرنے میں ابتدائی انسان کو اندازہ ہوا کہ ایک آہنگ کے ساتھ کام کرنے' مخصوص قسم کی آوازیں نکالنے اور جسم کو ایک خاص طرح حرکت دینے میں کام جلد بھی ہوتا ہے' تھکن بھی کم ہوتی ہے اور اچھا بھی معلوم ہوتا ہے اس لیے ان حرکات و سکنات' آوازوں اور بولیوں کو انھوں نے اپنے کام کے طریقوں اور ذہنی تفریح کے ذریعوں سے وابستہ کرلیا' یہی زبان رقص' موسیقی اور شاعری کی بھدی مگر فطری ابتدا تھی جس کا تعلق براہ راست پیداوار کے ذرائع سے تھا۔ سماج اور ذرائع پیداوار میں جتنی پیچیدگی بڑھتی گئی فنون لطیفہ اور ادب سے ان کا تعلق بھی پیچیدہ ہوتا گیا۔

اس سلسلہ میں ایک اور بات یاد رکھنا ضروری ہے۔ ذرائع پیداوار اور ادب کے رشتہ کو تسلیم کرتے ہوئے یہ ماننا غلط ہوگا کہ دونوں کے زوال یا ارتقاء کی سطح بھی یکساں اور متناسب ہوگی۔ کسی ملک کی تاریخ دیکھی جائے تو معلوم ہو جائے گا کہ معمولی سماجی ارتقاء کی صف میں بھی اعلیٰ ادب پیدا ہوا ہے۔ یونان نے غلامی کے عہد میں افلاطون' ارسطو' ایس کائی لس اور یوروپیڈیزی کو نہیں بلکہ ہومر کو بھی جنم دیا۔ یہ سمجھنا بھی درست نہ ہوگا کہ ایک عہد کا ادب اسی عہد کے ساتھ ختم ہو جاتا ہے اور نئے عہد میں ماضی سے سارے رشتے توڑ کر نیا ادب سر ابھارتا ہے۔ اس کی ایک کھلی ہوئی وجہ تو یہ ہے کہ عہد کے

پیداواری رشتے دوسرے عہد کی انقلابی منزل میں داخل ہوتے ہوتے بہت سی عبوری اور ارتقائی منزلوں سے گزرتے ہیں اور انسانی ذہن جب تک پوری شعوری کوشش سے تغیر کی کشمکش کو نہ سمجھے' ایک دور کا دوسرے دور سے الگ کرنا اس کے لیے دشوار ہو جاتا ہے۔ کسی عہد کے تمام ادیب شعور کی ایک ہی سطح پر نہیں ہو سکتے۔ ذہنوں پر خاندانی' طبقاتی اور سماجی ورثوں کا بوجھ ہوتا ہے جسے زندگی کی کشمکش کو سمجھے بغیر اتار پھینکنا تقریباً ناممکن ہے اسی لیے کہا گیا ہے کہ جب ایک دفعہ ادبی روایتیں جڑ پکڑ لیتی ہیں تو آسانی سے ختم نہیں ہوتیں اور معاشی ڈھانچے کے بدل جانے کے بعد بھی باقی رہتی ہیں۔ جو لوگ ادب کی مادی ترجمانی پر الزام لگاتے ہیں کہ اس طرح ادب کو ادب کے نقطۂ نظر سے دیکھنے کے بجائے محض معاشی تغیرات یا طریق پیداوار میں تبدیلی ہو جانے والے اثرات کے ماتحت دیکھا جاتا ہے وہ در حقیقت اس رشتے کے مفہوم کو نہیں سمجھتے۔ اصل بات یہ ہے کہ مادی حقائق زبان' اسلوب' انداز بیان اور محسوسات کے اتنے دائروں سے گزر کر ادبی پیکر اختیار کرتے ہیں کہ انہیں نیچرل سائنس کی سطح پر رکھ کر نتائج نہیں نکالے جا سکتے۔ یہ بالکل صحیح ہے کہ گو ادب کی تخلیق میں ادیب کا وہی دماغ اور وہی شعور سرگرم عمل رہتا ہے جس کی تعمیر تشکیل مادی معاشی حالات سے ہوئی ہو۔ لیکن دوسرے اثرات بھی اپنا عکس چھوڑتے رہتے ہیں جس مادی فلسفے کے نقطۂ نظر سے اس وقت تک کی گفتگو کی گئی ہے اس نے اس پر بھی زور دیا ہے کہ ادب کے مطالعہ کے لیے جو جمالیاتی انداز نظر اختیار کیا جاتا ہے وہ خود اسی مادی نظام کا آفریدہ ہوتا ہے جو طریق پیداوار سے وجود میں آتا ہے اس سے بہت سے وہ عناصر جو بظاہر معاشی اسباب سے بے تعلق نظر آئیں گے اور مذہبی' فلسفیانہ' تہذیبی یا ادبی روپ اختیار کر کے ادبی تخلیق میں کارفرما ہوں گے ان کو بھی انہیں مادی حقائق کا جزو قرار دینا ہوگا۔ جمالیاتی احساس خود اس مادی وجود کے دائرے کے باہر نہ جا سکے گا جو موجود ہے' ہاں اس وقت البتہ اس میں تبدیلی ہوگی جب واقعی زندگی کے بنیادی ڈھانچے میں تبدیلی کی ضرورت کا احساس ہوگا۔

یہاں پہنچ کر اس بات کو واضح طور پر سمجھ لینا چاہئے کہ علمی حیثیت سے مادی نقطۂ نظر کا پتہ یونانی فلسفیوں ہی کے زمانے سے چلتا ہے کیوں کہ اگر ایک طرف افلاطونی حقیقت کی جستجو مادی زندگی کے ماوراء کسی ان دیکھی دنیا میں کرتا تھا تو ڈیماکریٹس مادی طور پر سبب اور

نتیجہ کے تعلق پر زور دیتا تھا' کسی نہ کسی شکل میں عینیت اور مادیت میں کشمکش اس وقت تک چلی آرہی ہے اور بھیس بدل بدل کر مختلف فلسفیانہ سماجی اور ادبی تحریکوں میں ظاہر ہوتی رہتی ہے لیکن جس فلسفہ نے مکمل طور پر دونوں کو الگ کر دیا اور تغیر کا ایسا مادی اور سائنٹیفک نظریہ پیش کیا جس سے ہر جگہ ان کی شکلیں پہچانی جاسکیں وہ مارکسزم ہے۔ اس وقت تک جس مادی نقطۂ نظر کا ذکر کیا گیا ہے وہ کم و بیش اسی پر مبنی ہے۔ اس فلسفے کے بانیوں اور مبلغوں نے اس کو سماج کے سبھی مظاہر پر منطبق کر کے دیکھا ہے اور خاص کر ادب کی مادی بنیادوں کو واضح کرنے کی کوشش کی ہے۔ اس لیے جب بھی ادب کے مادی تصور پر غور کرنے کی ضرورت ہوگی تو اسی فلسفے کے اصولوں کو سامنے رکھنا ہوگا کیونکہ دوسرے مادی اور عمرانی فلسفے تغیر کے تمام پہلوؤں کو ایک ساتھ حرکت کرتے ہوئے نہیں دیکھتے۔ بہر حال ادب چونکہ بظاہر ایک فرد کے ذہن سے نکلا ہوا کارنامہ معلوم ہوتا ہے اس لیے عام طور پر لوگ اس کی مادی حیثیت پر غور کرتے ہوئے الجھن محسوس کرتے ہیں۔ ان کے دل میں اس طرح کے سوالات پیدا ہوتے ہیں کہ جب ادب فرد کے خیالات کا نتیجہ ہے تو اس میں اجتماعی سماجی حقائق کی جستجو کرنا کہاں تک درست ہوگا؟ کیا فرد اور سماج میں تصادم نہیں ہوتا؟ کیا یہ ضروری ہے کہ فرد سماجی زندگی کا پابند ہو؟ تصور پرست اور انفرادیت پسند فلسفیوں اور مفکروں نے طرح طرح کے سوالات پیدا کیے ہیں اور مادی نقطۂ نظر پر یہی اعتراض کیا ہے کہ اس میں فرد اور شخصیت کو نظرانداز کر دیا جاتا ہے یہ اعتراض بھی بے بنیاد ہے کیوں کہ فرد کو سماج کے باہر ایک وحدت سمجھ کر اس کے خیالات اور تجربات کو سمجھنے کی کوشش بے سود ہوگی۔ خیالات انسانی ذہن میں خارجی اور مادی حقیقتوں کے عکس کی حیثیت سے نمودار ہوتے ہیں جنھیں انسان کا شعور یا تو خواہشوں سے ہم آہنگ پاتا ہے مخالف یا کسی قدر ہم آہنگ پاتا ہے اور کسی قدر مخالف انھیں قبول کرتا ہے یا رد' اور یہ عمل کسی نہ کسی قسم کے جذباتی ذہنی یا مادی سکون کے لیے ہوتا ہے۔ کم سے کم ایک نارمل انسان یہی کرتا ہے اور اس طرح اس سماجی دائرہ میں آجاتا ہے جس میں اسی کی طرح کے اور انسان بستے سوچتے اور عمل کرتے ہیں اور اس کا رشتہ اپنے طبقے سے مثبت یا منفی شکل میں قائم ہو جاتا ہے۔ مادی فلسفہ میں تو انسان ہی سب کچھ ہے۔ اسے کسی حالت میں نظرانداز کیا ہی نہیں جاسکتا۔ ہاں اس میں کسی ایسے انسان کا تصور البتہ نہیں کیا جاسکتا جو کسی خاندان' گروہ طبقہ یا سماج سے تعلق ہی

نہ رکھتا ہو۔ چونکہ یہ سارے رشتے معاشی اور سماجی ہیں اس لیے ہر ادیب کو بھی اسی کسوٹی پر پرکھنا پڑتا ہے اور اس کے تخلیقی کارناموں کو زیادہ سے زیادہ خیالی ماننے کے بعد بھی اسے ان سماجی رشتوں سے باہر دیکھنا ناممکن ہو جاتا ہے۔

یہاں اس بات کی وضاحت غیر ضروری معلوم ہوتی ہے کہ مکمل اشتراکی سماج کے علاوہ ہر سماج اپنے ذرائع پیداوار کے لحاظ سے طبقوں میں بٹا ہوا ہوتا ہے اور عام طور پر ہر شخص کا ذہن اس کے طبقاتی مفاد سے وابستہ ہوتا ہے لیکن یہ کوئی لازمی بات نہیں ہے۔ انسان اپنی شعوری کوشش سے اپنے طبقاتی تصورات چھوڑ سکتا ہے۔ ایسی حالت میں اس کا طبقہ وہ طبقہ ہو جائے گا جس کے مفاد کے لیے وہ جدوجہد کرتا ہے اور چونکہ ذرائع پیداوار پر قبضہ رکھنے والوں اور محروموں میں اپنے حقوق اور مفاد کے لیے کشمکش جاری رہتی ہے اس لیے عام طور سے یہ بات تسلیم کر لی جاتی ہے کہ کسی نہ کسی شکل میں ادیب کے شعور نے بھی اس کشمکش کو اپنے ادب پارے میں پیش کیا ہوگا۔ ادیب اگر طبقاتی شعور نہ رکھتا ہوگا تو اس کا اظہار بھی بہت واضح شکل میں نہ ہوگا' کیوں کہ مادی فلسفہ لاشعور کی اہمیت کو تسلیم نہیں کرتا اس لیے محض معمولی حد تک ادیب کے لاشعوری عمل کو پیش نظر رکھتا ہے۔ تحلیل نفسی مین اسے جو اہمیت حاصل ہے وہ مادی فلسفہ کی ضد ہے اور انسانی فطرت کو ایک ناقابل حل معمہ بنا دیتی ہے جو محض جبلتوں کے سارے عمل اور زندگی کی منزلیں طے کرتی ہے۔

ادیب کی طبقاتی نوعیت ہی کے سلسلہ میں یہ بحث بھی اٹھتی ہے کہ ماضی کے اعلا ادیبوں کے تخلیقی کارناموں پر کس طرح نگاہ ڈالنا چاہیے' کیا ادیب کی طبقاتی نفسیات اسے بالکل مجبور کرتی ہے کہ وہ حقیقت کو اسی طرح دیکھے یا وہ خارجی مادہ حقائق کی تصویر کشی اپنے شعور کی سطح کے مطابق کرتا ہے؟ اس سوال کے جواب پر کئی باتوں کا دارومدار ہے۔ اگر ادیب محض اپنے طبقے کی نفسیات پیش کرنے پر مجبور ہے تو پھر سماج میں اس کی ذمہ داری کا بھی کوئی سوال پیدا نہ ہوگا اور ادیب صرف طبقاتی نہیں' ایک طرح کے روحانی جبر کا بھی شکار ہوگا۔ اگر ہم اسے صحیح تسلیم کر لیں تو ماحول اور ادب کا یہ تعلق پھر ایک میکانکی شکل پیش کرتا ہے جس میں ادیب ایک مجہول حیثیت اختیار کر لیتا ہے۔ ادب کا مادی تصور ادیب سے ہر دور کے حقائق کی روشنی میں واقعات کو اس طرح پیش کرنے کا مطالبہ کرتا ہے کہ اس دور کی (یا جس دور کی وہ ترجمانی کرتا ہے) ساری تہذیبی کشمکش نگاہوں کے سامنے آجائے اور یہ محسوس ہو

کہ ادیب نے اپنے طبقاتی تنگ نظری سے بلند ہو کر زیادہ مکمل حقیقت کو پیش کرنے کی کوشش کی ہے۔ ماضی کا ادب اسی طرح حال کا تہذیبی ورثہ بنتا ہے۔ موجودہ ادب، فنون لطیفہ اور تہذیب اسی وقت مفید اور اعلیٰ بن سکتے ہیں جب انہیں ماضی کے سہارے انسانی سرمائے سے فیض حاصل کرنے کا موقع ملا ہو۔ اچھے فنکاروں نے ہر دور میں طبقاتی حد بندی کے طلسم توڑ کر عام انسانوں کے دلوں کی آرزئیں حسین الفاظ اور رنگین پیکروں میں پیش کی ہیں اور اس طرح انسانی سرمایۂ تہذیب میں اضافہ ہوتا رہا ہے اسی وجہ سے مادیت پسند فلسفی اور مفکر ادیبوں سے اس بات کا مطالبہ کرتے ہیں کہ وہ اپنے ذہن کی گرمی اور قلم کی طاقت کو محنت کش عوام کی ترجمانی اور خدمت کے لیے وقف کریں۔

جو لوگ اپنے طبقاتی مفاد یا ذہنی کمزوری کی وجہ سے اس نقطۂ نظر کے مخالف ہیں وہ ادیبوں سے "خالص ادب" کا مطالبہ کرتے ہیں، اگر غور سے دیکھا جائے تو یہ ایک ناممکن بات کا مطالبہ ہے کیونکہ ادب کا موضوع جیسے ہی انسان بنتا ہے وہ کسی نہ کسی نقطۂ نظر کا ترجمان بھی بن جاتا ہے۔ ادیب لاکھ غیر جانبدار رہنے کی کوشش کرے اس کے کردار، اس کا موضوع، اس کے خیالات کسی نہ کسی قسم کی جانداری کا پتہ ضرور دیتے ہیں اور پروپیگنڈے سے بچنے کے دھوکے میں وہ بعض دوسری باتوں کا پروپیگنڈہ کرنے لگتا ہے۔ فلسفۂ مادیت سے متاثر ادیب شعوری طور پر جانبدار ہوتا ہے یہ جانبداری سیاسی، سماجی، تہذیبی، فلسفیانہ کسی شکل میں بھی نمودار ہو سکتی ہے۔ وہ اس جانبداری سے ڈرتا یا شرمندہ بھی نہیں ہوتا کیونکہ وہ کسی قسم کی ناانصافی، ظلم، انسان دشمنی، مایوسی، بدصورتی یا تنگ نظری کا ترجمان یا نمائندہ نہیں ہے بلکہ ان قدروں کی اشاعت کر رہا ہے جو عام انسانی مسرتوں میں اضافہ کرتی ہیں۔

اوپر کی سطروں میں فلسفۂ مادیت کے جمالیاتی نقطۂ نظر کی طرف اشارہ کیا جا چکا ہے، فطرت میں حسن، انسان میں حسن اور زندگی میں حسن کا اندازہ انسان نے اپنی عملی زندگی میں مسرت کے اضافہ کے لحاظ سے کیا ہے۔ اس کے دل میں جو احساس حسن پیدا ہوتا ہے وہ خارجی حقائق کے شعور اور ادراک کا نتیجہ ہے جسے انفرادیت سے گزر کر اجتماعی حیثیت حاصل ہو گئی ہے۔ موضوع اور مواد کا تعلق، اسلوب ہیئت اور فنی خصوصیات سے کیا ہے؟ اس کو بھی اسی نظر سے دیکھنا چاہیے۔ فنی خصوصیات کا ارتقاء بھی موضوع کا صحیح اور زیادہ

سے زیادہ پر اثر شعور حاصل کرنے کے سلسلے میں ہوا ہے اور دونوں کا مطالعہ ایک ساتھ کیا جاسکتا ہے' اس طرح ادب کا مادی تصور ہر ادبی مسئلے کا جائزہ لیتا ہے اور ادب کو انسانی سماج اور تہذیب میں وہ جگہ دلاتا ہے جس کا تعلق اس انسانی شعور سے ہے جو سماجی' معاشرتی اور طبقاتی ارتقاء سے وجود میں آیا ہے اور سماجی رشتوں کے بدلنے سے بدل سکتا ہے' اس نقطۂ نظر کے تسلیم کرلینے سے اہم نتیجہ یہ برآمد ہوتا ہے کہ ادیب سماجی اور تہذیبی ارتقاء کی کشمکش اور تعمیر و تشکیل حیات کی جدوجہد میں ایک ذمہ دار' باشعور اور حساس فرد کی حیثیت سے شریک ہوتا ہوا معلوم ہوتا ہے جس کی کاوشیں سیاسی' سماجی اور سائنٹفک کام کرنے والوں کی طرح اہم ہوتی ہیں۔

اس ساری بحث سے جو ادبی اور تنقیدی نقطۂ نظر وجود میں آتا ہے اور جو ادبی تخلیق اور تنقید دونوں کے لیے ایک اصول کی حیثیت سے کام میں لایا جاتا ہے اسے "اشتراکی حقیقت پسندی" یا "سماجی حقیقت نگاری" کہہ سکتے ہیں۔ فنی اظہار کا یہ اصول ہر فنکار کی رہنمائی کرسکتا ہے۔ حقیقت نگاری کی مختلف تعبیریں پیش کی گئی ہیں جن سے مختلف اور بعض اوقات متضاد نتائج برآمد ہوتے ہیں اس لیے اس حقیقت پسندی کو جو مادی تصور تاریخ سے پیدا ہوتی ہے اور دوسری طرح کی حقیقت نگاریوں سے الگ اور ممتاز کرنے کے لیے اشتراکی یا سماجی کی تحدید ضروری قرار پائی۔ اس انداز نظر یا اصول کا مطالبہ یہ ہے کہ فنکار کو حقیقت کا ادراک اس طرح کرنا چاہیے کہ حقیقت اپنی ارتقائی اور انقلابی شکل میں تمام تاریخی اور مادی پہلوؤں کو نگاہ میں رکھتے ہوئے اس کے فن میں متشکل ہو۔ اس کی یہ کاوش انفعالی نہیں ہوسکتی بلکہ لامحالہ اس کا مقصد یہ ہوگا کہ عوام کے شعور میں اس فن کے مطالعہ سے ایسا تغیر پیدا ہو جو اشتراکیت کی سچائی' خوبی اور برتری کے تصورات کو راسخ کرے۔ بہ ظاہر یہ سیدھی سی بات معلوم ہوتی ہے لیکن جب کوئی ادیب یا نقاد اسے تسلیم کرے گا تو اسے ہر حقیقت کی نوعیت' مادیت اور سماجی اہمیت کا اندازہ کرنا ہوگا' سماج کے تشکیلی عناصر کو دیکھنا ہوگا اور واقعات کی بنیادوں کو سمجھنا ہوگا اسی وقت وہ یہ جان سکے گا کہ کون سے حقائق زندگی کو کس جانب لے جارہے ہیں اور لے جاسکتے ہیں۔ ہر لمحہ بدلتی ہوئی اور متحرک دنیا میں حقائق کی اصل نوعیت کا گرفت میں لانا آسان نہیں' وہی فنکار یا ادیب اس سے اچھی طرح عہدہ برآ ہوسکتا ہے جو جدلیاتی نقطۂ نظر رکھتا ہے اور حقائق کے سمجھنے میں اس سے کام لیتا ہے۔ ظاہر

ہے کہ یہ چیز حقیقت نگاری کے معمولی تصور سے بالکل مختلف ہے۔ اس میں تاریخی حقیقت، احساس فن اور تصور زندگی سب مل کر ایک ہو جاتے ہیں۔ یہی ادب کا مادی تصور ہے جو فن کے تنوع کا مخالف نہیں ہے، جدت برائے جدت اور ہیئت پرستی کا مخالف ہے، جو ادب کے کھوکھلے پن، بے اثرای، میکانکی اور بے رنگ حقیقت نگاری اور بے مقصدی کا مخالف ہے۔ یہی ادب کو جاندار، خوبصورت، انسان دوست بنانے کا تصور ہے۔

# موجودہ ادبی صورت حال

تاریخ سیاست کی ہو یا فلسفے کی، سماجی اداروں کی ہو یا ثقافت کی، فن کی ہو یا ادب کی، بطون ایام سے پیدا ہونے والی ہل چل کا بیان ہی ہوتی ہے۔ ادب کے میدان میں یہ ہل چل فرد کے جذبے اور شعور کے وسیلے سے تاریخ کا جز بنتی ہے اور ادیب انفرادی طور پر اپنے نج کو جتنا آزاد بنانے کی خیالی کوشش کرتا ہے، اتنا ہی باہر سے اندر کی طرف سمٹتا جاتا ہے۔ یہاں تک کہ کبھی کبھی اس کا رشتہ زندگی کے اصل دھاروں سے ٹوٹ جاتا ہے اور اس کا ادبی سرمایہ محدود ہو اٹھتا ہے۔ جب تک آزادی کی جدوجہد چلتی رہی، تمام ذہنی اور جذباتی قوتیں اس مسئلے پر مرتکز رہیں، آزادی ملی، تو اس زندگی کی تلاش شروع ہو گئی جو پر امن ہو سکے۔ اس میں بہت سے خواب ٹوٹے اور بہت سے مصنفوں کی جمہوریت سے ہی عقیدت ختم ہو گئی۔ فرقہ وارانہ بلوے، ترقی پسندانہ خیالات کی مخالفت، غیر ملکی سرمائے پر بڑھتا ہوا انحصار اور اسی طرح کے بہت سے رجعت پسندانہ رجحانات بڑے جوش و خروش سے ابھر کر سامنے آئے، ہندوستان کی تقسیم آزادی کے لیے لڑائی لڑنے والی جماعتوں کی کمزوری اور سیاسی طاقت پانے کے لیے آپس کی کشمکش، خود غرض نیتاؤں کا اخلاقی زوال وغیرہ اس طرح جمع ہو گئے کہ نئی پیڑھی نے اپنی روایات پر اعتماد کھو دیا۔ دوسری بڑی لڑائی کے بعد یورپ اور امریکہ بیم و امید کی جن لہروں میں ڈوبتے ابھرتے رہے، انہوں نے سوچ بچار کے پرانے

رجحانات کو نیا روپ دیا۔ ایک طرف سائنس نے حقیقت پسندی کی طرف کھینچا تو دوسری طرف نفسیات کے مختلف خیالات نے ان جانی داخلی پسندی کشمکشوں اور سائنسی حاصلات سے ملنے والے سکھ سے دور کردیا۔ یہ خیال دل نشین ہوگیا کہ آدمی کی اپنی ذاتی طاقت نہیں ہوتی اسے سائنس' سیاست' روایت' اشتہار' صنعتی زندگی نے ایک تار میں باندھ رکھا ہے اور زندگی کے ایک ایک لمحے میں وہ اپنی طاقت اور شخصیت کے بچانے کی کوشش میں ٹوٹتا ہے اسے کسی مذہب سیاسی نظرئے کسی بنے بنائے زندگی کے نصب العین پر بھروسہ نہیں رہ گیا ہے' نتیجہ یہ ہوا کہ نئی نسل کے مصنف اور شاعر اسی میں کھو گئے ہیں۔ زندگی کو اجتماعی ہیئت میں دیکھنے ایک متقبل انسانی زندگی کے سیاسی تسلسل کو ڈھونڈ نکالنے کی فکر کم ہوگئی۔ پھر بھی جہاں تک ہندوستان کے تاریخی حالات کا تعلق ہے ابھی ہر زبان میں اہل قلم بڑی تعداد میں موجود ہیں جو زندگی کے بنیادی وجود پر بھروسا رکھتے ہیں اور اپنی قوتوں کو نوع انسان کی خدمت میں نذر کردینا چاہتے ہیں۔ آج اس کشمکش نے فن اور ادب میں پھر ایک مرتبہ فن برائے فن یا فن برائے زندگی کی کیثرا لجہالت نزاع کی شکل اختیار کرلی ہے جسے نئی فلسفیانہ عبارت میں پیش کیا جارہا ہے۔

اردو ادب میں ترقی پسندی اور انسان دوستی کی روایتیں کتنی مستحکم رہ چکی ہے۔ اس کا اندازہ اس مجمل تاریخ سے بھی لگایا جاسکتا ہے۔ چاہے وہ نثر ہو یا نظم' اس وقت بھی وہی نام پہلے لیے جاتے ہیں۔ جن کا ذکر گزشتہ باب میں کیا گیا اور جو آج بھی جانے مانے جاتے ہیں' جیسے کرشن چندر' بیدی' خواجہ احمد عباس' عصمت' سجاد ظہیر' احمد ندیم قاسمی' اشک' مرزا ادیب' ہاجرہ مسرور' حیات اللہ' سردار جعفری' فیض' جذبی' آزاد' کیفی' جمیل مظہری وجد' تاباں' اختر انصاری وغیرہ۔ یہاں ان کے بارے میں بس اتنا ہی کہنا ہے کہ یہ اردو ادب کی روایتوں کو شعوری طور پر پیش نظر رکھتے ہوئے موجودہ مسائل اور آج کے بدلتے ہوئے سماج کی کروٹوں کو بھی فنکارانہ قوت کے ساتھ پیش کررہے ہیں۔ وہ نئی زندگی کے رمز آشنا اور نقاد ہیں اور فن میں نئے تجربے اس طرح کرتے رہتے ہیں کہ نہ ان کے خیالات ابہام پرستی میں کھو جائیں نہ ان کے کارناموں کو عصری شعور کے خلاف کہا جاسکے۔ اس طرح ادب کے دھارے رواں دواں ہیں' جو زندگی کے گہرے ثقافتی شعور سے نکلے ہیں۔

معاصر اردو ادب میں شاعری تجربہ پرستی' ابہام پرستی' علامت پرستی اور لا مقصدیت

سے بہت زیادہ متاثر ہوئی ہے' یہاں تک کہ نئی شاعری لکھنے والے اپنے آپ کو سب سے الگ کرنے کے لیے شاعری کی سبھی روایات سے اپنا ناتہ توڑ رہے ہیں' یہ اور بات ہے کہ ان کا نقطۂ نظر یورپ اور امریکہ کے کچھ فلسفیوں' مصنفوں اور شاعروں سے مل جاتا ہے اور جو کچھ وہاں ہو چکا ہے اسی کو دہرانے کی کوشش کی جاتی ہے' بدلتی ہوئی صورت حال میں جدید شاعری' کا جنم قدرتی ہے۔ مگر محض روسی شاعری کو نئی کہنے کا اصرار سمجھ میں آنے والی بات نہیں ہے' جو زندگی کی قدروں کا مقاطعہ کرتی ہو اور سماجی شعور کو شاعری کی راہ میں روڑا سمجھتی ہو۔ ان شعراء میں جو جدید شاعری' کی تحریک میں شامل ہیں' کچھ وہ ہیں جو پہلے یا تو ترقی پسند کہے جاتے تھے یا عصر حاضر کے عمومی تغیرات سے متاثر تھے۔ کچھ ایسے ہیں جو سماجی شعور کی مخالفت نہیں کرتے ہیں مگر شاعری کے لیے نئے تجربوں اور نئے وسائل اظہار پر زور دیتے ہیں اور کچھ ایسے ہیں جو زبان' خیال' فن کے سب ہی ضابطوں کو توڑنا اپنے تشخص کے ثبوت کے لیے ضروری سمجھتے ہیں وہ اس بات کو نہیں مانتے کہ کوئی شاعر اپنے احساسات کو اس زبان میں کسی طرح ظاہر کر سکتا ہے' اس لیے ابلاغ ہمیشہ نامکمل ہی رہے گا۔

زبان اور علامات کے یہ سب ہی تجربے کئی سطحوں پر ہو رہے ہیں' اس لیے اب یہ کہنا دشوار ہے کہ ادب کی تاریخ میں اس نئی شاعری کو کون سا مقام دیا جائے گا اور مستقبل میں اسے کون سی شکل ملے گی۔ اس کے پیرو بھی اسے ابھی صرف تجربہ ہی سمجھتے ہیں' جو عہد حاضر کی بے چینی اور سریع ایسر سائنسی تغیرات کے باعث ناگزیر ہے۔ اگرچہ ان جدید شعراء کی تعداد کافی بڑی ہے مگر ان میں سے دو ایک ہی کو مسلمہ حیثیت حاصل ہو سکی ہے۔ مختصراً انہیں کا تذکرہ کیا جائے گا۔

یہ یاد ہی ہوگا کہ ترقی پسند شاعری کی مخالفت میں ایک لہر تقریباً اسی کے متوازی چل رہی تھی' جس کی خصوصیت اوزان و بحور کے استعمال کے مختلف پہلوؤں کے علاوہ یہ بھی تھی کہ اس میں سماجیت کے برعکس فرد کی داخلی اور جنسی زندگی کی تشریح و توضیح ہوتی ہے' جس کے اظہار کے لیے تخلیق کار علامتوں کا سہارا لیتا ہے۔ یہ علامتیں کبھی دیومالاؤں میں اور کبھی لاشعور کا سہارا لے کر معنی خیز الفاظ میں تلاش کی جاتی تھیں۔ اس جماعت کے قائد میراجی' راشد اور مختار صدیقی تھے۔ جہاں تک آزاد بحر کے استعمال کا تعلق ہے' بہت سے ترقی پسند شاعر بھی اسے اپنے طریقے سے کام میں لانے لگے تھے۔ علامتوں کا استعمال کسی نہ

کسی شکل میں سب کرتے تھے' مگر دونوں میں جو وسیع فرق تھا' وہ ان کے سماجی شعور سے ظاہر ہوتا تھا۔ نئی شاعری نے میراجی کی ہی روایت کی دوسری شکل میں ہمت افزائی کی وہ صرف پو' ویلری' بادلیر' رابنو اور فرائڈ سے فیضان لیتے تھے۔ نئی شاعری نے جوائس' لارنس' یونگ سارتر' کالو' آرویل' ڈائلن ٹامس کے علاوہ بیٹس بیریشن' اینگری ینگ مین' اینٹی پوئٹری' تھیٹر آف ابلرڈ' آئیڈ ینٹٹی کرائس' ایلی نیشن کے خیالات سے بھی فیض اٹھایا۔ ان سے پیدا ہونے والے سب ہی نظریات اور انسان دوستی اور سماج داو کے خلاف جاتے ہیں' اس لیے زیادہ تر نئے شاعر شعوری طور پر اور لاشعوری طور پر سماجی ترقی کے مخالف خیالات ہی کی حوصلہ افزائی کرتے ہیں اور اسے آزادی خیال کا نام دیتے ہیں۔

نئے شعراء میں خلیل الرحمٰن' باقر مہدی' وحید اختر' بلراج کومل' راہی معصوم رضا' عمیق حنفی' شیب الرحمٰن' شاذ تمکنت' مظہر امام' شہریار' کمار پاشی' شہاب جعفری ہندوستان میں اور وزیر آغا' احمد فراز' ظہور نظر' عرش صدیقی' ساقی فاروقی' ناصر شہزاد' منیر نیازی' ناصر کاظمی' مصطفیٰ زیدی وغیرہ پاکستان میں اپنی بہت سی خصوصیتوں کے باعث جانے پہچانے جاتے ہیں۔

خلیل الرحمٰن اعظمی (پیدائش ۱۹۲۷ء) علی گڑھ مسلم یونیورسٹی میں استاد ہیں۔ ۱۹۵۰ء کے قبل ہی شہرت حاصل کر چکے ہیں۔ تین مجموعہ کلام "آئینہ خانے میں" "کاغذی پیرہن" اور "نیا عہد نامہ" شائع ہو چکے ہیں۔ تیسرا مجموعہ کسی حد تک نئی شاعری سے متاثر ہے۔ ان کا انداز فکر نئے شاعروں جیسا ہے مگر ان کا فن پرانے شعراء کا رچاؤ رکھتا ہے۔ خلیل الرحمٰن ایک سلجھے ہوئے نقاد بھی "فکر و فن" "زاویہ نگاہ" "مقدمہ کلام" "آتش" اور "نوائے ظفر" ان کی تنقیدی تصانیف ہیں۔ باقر مہدی (پیدائش ۱۹۲۸ء) بھی اسی نسل کے شاعر اور نقاد ہیں۔ مصنف کے ذاتی نقطۂ نظر پر بہت زور دیتے ہیں۔ اس وقت سب ہی ازموں نظریات سے غیر مطمئن ہیں۔ ان کی زبان اکھڑی اکھڑی اور علامتیں مبہم ہوتی ہیں۔ نظموں کے دو مجموعے "شہر آرزو" اور "کالے کاغذ" کی نظمیں اور تنقیدی مضامین کا ایک مجموعہ "آگہی و بے باکی" شائع ہوئے ہیں۔ وحید اختر بھی علی گڑھ یونیورسٹی میں فلسفے کے استاد ہیں۔ وہ زندگی کے اسرار کو گہری نظر سے دیکھتے ہیں اور زبان میں بہت سے تجربے کئے بغیر ہی اپنی بات خوبصورتی سے کہہ جاتے ہیں۔ ان کا پہلا مجموعہ "پتھروں کا مغنی" ۱۹۶۶ء میں شائع

